درخواست کی تھی لیکن بدقسمتی سے ترکستان مین بغاوت ہونے کے باعث
اس مشن کا روانہ کرنا ملتوی کیا گیا کیونکہ اسکے انسداد کے واسطے امیر کی حاضری
ضرور تھی - ہمکو کچھ شبہہ نہین کہ بعد مین یہ سفارت طلب ہو گی امیر کو معلوم ہے
کہ ہم سے دوستانہ تعلق رکھنا ہو گا کیونکہ وہ جانتے ہین کہ لارڈ ڈفرن صاحب
معاملات افغانستان کا پورا اہتمام اپنے جانشین کو سپرد کیے جاتے ہین اس امر کا
حل اس واقعہ سے ہو گا کہ سردار ایوب خان جو افاغنہ کے بہت بڑے سرغنہ ہین
اور اسوقت ہندوستان مین مقیم نہین ہین اُنکو راولپنڈی مین سکونت
اختیار کرنے کی ترغیب دی گئی ہے -

لارڈ ڈفرن صاحب کی گورنمنٹ کی دور اندیشی اور ثابت قدمی کی وجہ سے
زیادہ تر شمالی مغربی سرحد پر تعیّن سرحد کا کام بکامیابی انجام پذیر ہوا اسکو
ایک کمیشن کے سپرد کیا گیا تھا جو ۱۸۸۴ء مین ہند سے روانہ ہوا تھا - بعض اوقات
یہ خطرہ پیدا ہوتا تھا کہ یہ نامہ و پیام علی الخصوص ایسی حالت مین جبکہ روسیون نے
بمقام پنجدیہ افاغنہ پر حملہ کیا بالکل لاحاصل ہو گا لیکن آخر کار عزم بالجزم اور
استقلال اور ثابت قدمی ہی کامیاب ہوئی -

لارڈ رپن کے عہد حکومت مین جو اصول لوکل سلف گورنمنٹ کی بابت
جاری ہوئے تھے لارڈ ڈفرن کے عہد حکومت مین اُسکے عمل مین لائے جانے کے
لیے ضروری قواعد اور ضوابط سے خاص کوشش کی گئی تھی میونسپل اور دیگر
لوکل جماعتون کے قرضہ کی حکمت عملی مین جنبر ۱۸۶۸ء سے عمل درآمد ہوا تھا جو
ہر ایک قسم کا روک تھا کمی کردی گئی ہے اور یہ پابندی لگائی گئی ہے
(۱) صرف اُن کامون کے لیے قرضہ عطا کیا جاوے گا جن کامون سے
گورنمنٹ کو عام دلچسپی حاصل ہوتی ہے مثلاً ڈرائیج یا بدررو کا کام

(۲) حتی المقدور قرضہ بہت جلد ادا کیا جاویگا جو عرصہ تنیس سال سے کسی حالت مین زائد نہوگا اور جب کبھی خاص حالت نہو تو اسکی مدت بیس سال تک ہوگی (۳) جو لوکل جماعت گورنمنٹ سے قرضہ لیگی وہ کسی دوسرے ذریعہ سے اسوقت تک قرضہ نہ لینے پائیگی جب تک کہ کچھ بھی حصہ گورنمنٹ کے قرضہ کا ادا کرنا باقی رہیگا (۴) مقاصد قرضہ کی جو سالانہ جانچ ہوگی اس سے لوکل جماعتون کو قرضہ عطا کرنا آیندہ لوکل گورنمنٹ کے اختیار مین ہوگا۔

لارڈ ڈفرن صاحب کی عہد ویسرائی کا حال مکمل نہوگا اگر جاگیردار و والیان ملک اور حضور ممدوح کا جو تعلق اُنسے تھا اُسکا کچھ حال بیان نکیا جاوے لارڈ ڈفرن کے خاص اختیارات کسی حصہ نظم ونسق مین اسقدر مفید اور بکار آمد ثابت نہین ہوے ہین جسقدر کہ ہند کے دیسی والیان ملک کے تعلقات مین یہ لوگ اپنے درجہ کے اور جو کچھ اس درجہ کے واسطے واجب ہے اسکے بہت بڑے حامی ہین لارڈ ممدوح نے اس معمولی ورسمی ضرورت کو بخوبی تسلیم کیا اور دیسی ریاستون مین حضور ممدوح کے سالانہ دورے نہایت ہی کامیابی کے ساتھ ہوتے ہین۔ لارڈ ڈفرن ایک نہایت بڑے سردار سے ہند مین تشریف لانے کے ابتدائی زمانہ مین ملے اور اُس سے یہ فرمایا "اس سے زیادہ اور کوئی بات میرے دل سے نہین لگی ہوئی ہے کہ ہند کے والیان ملک کا اعتماد اور اُنکی خوشنودی حاصل کرون تاکہ وہ خیال کرین کہ کس شفقت آمیز خیالات سے مین اُنکا لحاظ کرتا ہون اور اُنکے حقوق مراتب کو قائم رکھنے اور اُنکی توقیر کو زیادہ کرنے کے واسطے مین کسقدر خواہشمند ہون"۔ اسمین کسی طرح کا شک وشبہہ نہین ہے کہ لارڈ ڈفرن نے اُن والیان ملک کی رضامندی اور اُنکا اعتماد حاصل کیا ہے ورنہ خیر خواہی کا ناگہانی فیاضانہ جوش جسکی جانب ہمنے اشارہ کیا ہے ہرگز ظاہر نہوتا۔ قریبًا

تمام ہند کے سرداروں سے اُنکی ذاتی اور بے تکلفانہ واقفیت ہے اور ہند کی دیسی ریاستون مین جو ترقی اور اصلاح کا کام ہو رہا ہے اُسکو وہ فخریہ اپنی عنایت آمیز صلاح اور دوستانہ مشورہ کا نتیجہ بیان کر سکتے ہین۔

دوسرا مسئلہ جو لارڈ ڈفرن کے عہد وایسرائی سے بالکل ملا ہوا ہے اگرچہ اسکو لارڈ ممدوح نے ہی بالکل نہین انجام دیا ہے وہ جناب لیڈی ڈفرن صاحبہ کا نہایت عمدہ کام عورات ہند کو طبی اعانت بہم پہونچانا ہے۔ اس تجویز کی خوبیان ظاہر کرنا غیر ممکن ہے اور اس خوف سے کہ شاید ہم نہ بیان کر سکین ہم کچھ بھی نہین کہینگے لارڈ ڈفرن کے عہد حکومت مین یہ کام قائم ہوا اور کل زمانہ مین اُنکا نام نامی اس سے ملحق رہیگا اگرچہ لکھو کھا عورات نسلاً بعد نسل اس کام سے اُس محترمہ کو شکر گزاری اور ممنونی کے ساتھ یاد رکھینگی جو لارڈ ممدوح کو اپنا شوہر کہتی ہین۔

یہ لارڈ ڈفرن کی ہند کی حکومت کے اہم واقعات کا مختصر بیان ہے اور دیگر کارروائیون مین جنکے لیے ایک پورا بیان درکار ہے اس مقام پر اُنکا اندراج بوجہ تنگی جگہ ممکن نہین ملک کو بیرونی دشمنون سے محفوظ کرنے کی کوششین اس سے کہین زیادہ ہین جو ہمنے اسجگہ بیان کی ہین اور اُن اشخاص کی حالت مین ترقی کرنے کی کارروائیان جو ہماری سرحدون کے اندر رہتے ہین ویسی ہی بے شمار ہین جیسی کہ وہ اہم ہین نہایت موثر طریقہ پر انسداد جرائم اور انتظام و امن و امان قائم رکھنے کی غرض سے ایکٹ نافذ کیے گئے ہین۔ کل ملک مین عدالت دیوانی کی کارروائی مین ترقی کرنے کے واسطے قوانین وضع کیے گئے ہین۔ قرضہ کی بابت قید کا قانون یورپ مین خیالات کے مطابق مرتب ہوا ہے اور انتظامات جیل مین پوری ترقی ہوئی ہے مسئلہ تعلیم کی عموماً اور اُسکی شاخون کی خصوصاً پورے طور پر نظر ثانی

ہوئی ہے اور اس خیال سے کہ علمی تعلیم بہت زیادہ ہوگئی ہے اور تعلیم حرفت
وصنعت بالکل چھوڑ دی گئی ہے گورنمنٹ لارڈ ڈفرن نے تعلیم حرفت وصنعت
اور سائنس کی ترغیب وتحریص مین اگرچہ نہین ناکامی ہی کیون نہوئی ہو بہت پاؤ
کوشش کی ہے۔ جو کورس اسوقت رائج ہے اُس سے زیادہ علمی کورس جاری
کرنے کی کوشش کی گئی ہے عورات کی طبی تعلیم نے فی الحقیقت ایک اصلی
ترقی کی ہے۔ تجارتی معاملات مین ٹریڈ مارک ایکٹ پاس ہوا۔ پیٹنٹ کا قانون
ترمیم ہوا۔ غلط نشان اور پیمانون کے استعمال کرنے کے انسداد کے لیے
کارروائی کی گئی جسنے حال مین اسباب وغیرہ کی تجارت کو بالکل درہم برہم کر دیا تھا
ریلوے کا قانون جاری کیا گیا۔ جلاوطنی کو خاص کر تحریص دی گئی ہے اور
جو سختیان اور خطرات اسوقت تک راستہ مین حاجیان مکہ کو پیش آتے تھے
اُنکے کم کرنے کے لیے مناسب طور پر کارروائی کی گئی ہے۔ اعلیٰ انتظام کی
ہر ایک شاخ مین اس غرض سے جانچ پڑتال کی گئی ہے کہ انتظام کے اعلیٰ عہدو پر
کہان تک باشندگان ہند کو زیادہ تر موقع دیا جاسکتا ہے۔ اور بڑی بڑی
فوجی اصلاحات کی گئی ہین۔

لارڈ ڈفرن صاحب کے تشریف لانے کے چند روز بعد بدعتی اشخاص کے
ایک بے قرار اور غیر جوابدہ گروہ نے حضور ممدوح کی ناتجربہ کاری سے یہ فائدہ
اُٹھانا چاہا کہ ہندو طریقہ عقد صغر سنی اور عقد ثانی بیوگان کی نسبت قانون
جاری ہو کل ملک مین اس امر کی تائید کے واسطے جلسے ہوئے کہ گورنمنٹ
دست اندازی کرے۔ لیکن لارڈ ڈفرن صاحب اسطرح دھوکے مین
نہین آسکتے تھے گورنمنٹ کی یہ حکمت عملی رہی ہے کہ قدیمی روایات اور دیسی
سول سوسائیٹی مین دست اندازی نہ کرے اور اس حکمت عملی پر قائم رہنے کا

لارڈ ڈفرن صاحب نے عزم بالجزم کیا - لارڈ ممدوح نے اپنا جواب بلاتوقف
اور ناطق طور پر ظاہر فرمایا - چنانچہ عرضی دینے والون سے ارشاد ہوا کہ جدید
قانون جاری کرنا بہت آسان ہے لیکن اُنکو بُرے طور پر استعمال کرنے کو
روکنا مشکل ہے فی الحقیقت گورنمنٹ کے واسطے مناسب نہوگا کہ ریفارمرون کا
کام کرے اور نیک نیت مگر سرکش حامیون کے ناممکن الوقوع تبدیلات اور
اصلاحات کے دعاوی اور مبالغون کو ترغیب دے مثلاً قدیمی رسم ورواج کو
دور کردے اور کُل مُلک کے ہندوون کے قدیمی خیالات کو صدمہ پہونچاوے -

لارڈ ڈفرن صاحب کے جواب کا آخری فقرہ یہ ہے -

" ہز اکسلنسی اِن کونسل سرکاری دست اندازی کیون نہین پسند فرماتے
اِسکا سبب ظاہر ہے - جس ریفارم کی مسٹر ملاباری تائید کرتے ہین اور جسکا
اثر اسقدر قومون کی تمدنی رسم ورواج پر ہوگا جس مین غالباً مخالفت اور
اتفاق کی باتین برابر ہین اُنکو رعایا کی اخلاقی اور دماغی ترقی بتدریج کارروائی
اور اشاعتِ تعلیم پر چھوڑ دینا چاہیے - یہ صحیح ہے کہ جو نمونہ اخلاق کا گورنمنٹ ہند نے
بذریعہ قانون قائم کیا ہے وہ قومی اخلاق سے بالکل علٰحدہ اور بعض خاص قانون مین
بالکل مختلف ہے - اور شاید اوّل الذکر نمونہ دیسی رسم ورواج - رویہ اور
طریقۂ خیالات پر ایک فیضرسان اثر ڈالے - لیکن قوانین اگرچہ انکا عمل
برائے نصیحت ہو صرف نصیحت آمیز مقاصد کیواسطے ہی نہین جاری ہونے چاہیین -
قوانین اور رسم ورواج کے اثر مین جو مقابلہ ہو اُسمین اوّل کی کامیابی کے واسطے
یہ شرط درکار ہے کہ قوانین اپنی خاص حدود پر قائم رہین اور ان حدود کو ترک
کرکے سوشیل رائے کی مخالفت مین نہون "

لارڈ ڈفرن صاحب کے عہد حکومت کا ریویو صرف مدح مین ہوسکتا ہے

ہم اسکے ریویو کی مبادرت نہین کر سکتے اور اس یقین کے ساتھ حضور ممدوح کے
عہد ولیسرائی کے واقعات کا یہ مختصر اور غیر مکمّل بیان جلد ختم کرتے ہین کہ باوجودیکہ
عیب جو نکتہ چین جو کچھ چاہے اسکے خلاف کہے لیکن لارڈ ڈفرن صاحب کی
حکومت سے جو بڑی بڑی امیدین تھین وہ اسقدر بر آئی ہین کہ ہمکو اسقدر بھی
امید نہ تھی - اور کسی ولیسرائے ہند نے جو کام کیا ہوگا اُسنے کہین زیادہ
تشویش دہ اور محنت طلب کام لارڈ ڈفرن صاحب کو انجام دینا پڑا لیکن
انھون نے اپنے فرائض کو اچھی طرح ادا کیا اور نہایت عمدہ طور پر اُسکو انجام دیا
جن بہت سے نامور اصحاب نے اس سلطنت عظیم پر حکمرانی کی ہے اُنکی فہرست مین
لارڈ ڈفرن صاحب کا نام نامی لافانی حروف مین اوّل درجہ لکھا گیا ہے اور
جناب علیا حضرت ملکۂ معظّمہ کی تمام رعایا، جو ملک مین یہ فتوی دیتی ہین کہ جو کام
لارڈ ڈفرن صاحب نے انجام دیے ہین اُنکو منظوری سے جناب ملکۂ معظّمہ نے
وہ خطاب عطا فرمایا ہے جسکے وہ مستحق تھے - یہ بات ظاہر ہے کہ وہ خودغرض
ولیسرائے نہین تھے جو پبلک کارروائی کو اسطرح انجام کرین کہ وہ اُنکی خاص شہرت کے
مفروضہ فائدہ کے واسطے ہو - ورود بمبئی کے کچھ عرصہ بعد حضور ولیسرائے نے
ارشاد فرمایا "میرے آیندہ طریقۂ انتظام پر خواہ کسی قسم کی نکتہ چینی کیجاوے
لیکن اس امر کا بیان کرنا کسی کی دستِ قدرت مین نہوگا کہ خوف یا رعایت
یا ذاتی خیالات کی وجہ سے اُس طریق کو مَین نے ترک کر دیا جو اُن لکھوکھا
اشخاص کی بہبود کے واسطے جو میری حفاظت مین سپرد کیے گئے ہین یا اُس
سلطنتِ عظیم کی مرتبہ عزّت اور سلامتی کے واسطے جس سے یہ ماتحت
مُلک بالکل مِلا ہوا ہے مناسب نہو"
دیانت داری کے ساتھ نکتہ چینی اس امر کا فیصلہ کریگی کہ کس قدر

وفاداری کے ساتھ اُس طریقہ پر جسے حضور ہز اکسلنسی نے اختیار کیا قائم رہے۔ اِن اِسپیچون سے ناظرین کو معلوم ہو گا کہ اسمین کِس قدر یہ اعلیٰ اسپرٹ پھیلی ہوئی ہے۔ مستقل مزاجی انصاف کی محبت۔ بے شور و فساد مگر غیر مغلوب جرأت۔ فرائض کی انجام دہی کا پورا پورا خیال۔ چند اشخاص کے مقابلہ مین بہت سے شخصون کی بہبود کی حفاظت کی بہت بڑی خواہش۔ ایسے حضور ممدوح کے یہ کُل صفات ظاہر ہوئے۔

لارڈ ڈفرن صاحب کی قبل از وقت روانگی سے جو افسوس ہوا ہے جو اِسیقدر صحیح ہے جسقدر ملک مین پھیلا ہوا ہے اور جب ہم یہ کہتے ہین کہ حضور ممدوح اور جناب لیڈی ڈفرن صاحبہ ہندوستان کی لکھوکھا رعایا کی عمدہ خواہشین اور دلی شُکرگزاری اپنے ہمراہ لیے جاتی ہین تو ہم صِرف عوام کے خیال کا اظہار کر رہے ہین۔

---

# سوانح عمری لارڈ ڈفرن صاحب بہادر بالقابہ

دی رائٹ آنربیل سر فریڈرک ٹمپل ہملٹن ٹمپل بلیک وڈ۔
کے پی۔ جی سی بی۔ جی سی ایم جی۔ جی ایم ایس آئی۔ جی ایم آئی ای۔ پی سی۔
مارکوئیس آف ڈفرن اینڈ ارل آف اوا وغیرہ وغیرہ سابق گورنر جنرل
کناڈا گورنر جنرل اور ویسرائے حال کشور ہند ۱۸۲۶ء مین بمقام فلورنس
پیدا ہوئے حضور ممدوح پرائس چہارم بیرن ڈفرن کے اکیلے صاحبزادے تھے
انکی والدہ ماجدہ ہیلن سیلینا جو بعد ازان کونٹس گفورڈ کے لقب سے
ملقب ہوئین ٹامس شیریڈن کی سب سے بڑی صاحبزادی تھین اور اپنی
علمی قابلیت کے سبب اور نیز بطور مصنفہ راگ کے مشہور تھین۔ اِنکے تصنیف
کیے ہوئے خاص راگ یہ ہین وہ "دی آئرش امی گرانٹ"۔ "کیٹی لیٹر" —
"ٹیرنس فیرول لو کیتھلین"۔ اور وہ "چار منگ ومن"۔

لارڈ ڈفرن صاحب نے اکسفورڈ کے مدرسہ ایٹن اور کرسٹ چرچ کالج مین
تعلیم پائی اور بحالتِ نابالغی جولائی ۱۸۴۱ء مین اپنے والد بزرگوار کے خطاب کے
جانشین ہوئے۔ لارڈ جان رسل کے اول عہد حکومت کے زمانہ مین جناب
ملکہ معظمہ کے عرض بیگی تھے اور بعد ازان ۱۸۴۷ء تک حضور ممدوح نے
آئرش قحط سالی مین جنوبی آئرلینڈ کا معائنہ کیا اور ایک کتاب موسومہ "وہ آئرش
قحط سالی مین اکسفورڈ سے اسکبرین تک سفر کا حال" شائع کی۔ ۱۸۵۵ء مین

انگریزی بیرن مقرر کیے گئے اور بطور موروثی پیر ہوس آف لارڈ مین نشست
کرنے لگے۔ موروثی خطاب لارڈ کلین ڈی بائے تھا۔

لارڈ ڈفرن نے مسئلہ اراضی کے پیچیدہ مسائل - زمیندار اور اسامی کے
تعلقات و مسئلہ آئرش ترک وطن پر اوائل عمر سے ہی غور کرنا شروع کیا اور بعد ازان
پبلک اور پارلیمنٹ کی اسپیچون اور پیم فلٹون اور خطوط سے جو ٹائمس مین
شائع ہوئے عوام حضور ممدوح کو ان مضامین کے لیے اہل الرائے تصور کرنے لگے
حضور ہز اکسلنسی کے تصانیف وہ "آئرش ترک وطنی اور مسئلہ اراضی آئرلینڈ"
"مسٹر مل کی تجویز آئرلینڈ کی مصالحت مین" "آئرلینڈ کی حالت کی تحقیقات"
ان مضامین کے علم ادب کے لیے جب وہ زیر بحث تھے ایک قیمتی اعانت خیال کی گئی تھی

۱۸۵۵ء مین لارڈ جان رسل نے لارڈ ڈفرن کو اٹاچی سفر کے عہدہ کے قبول
کرنے کو کہا جبکہ اس سال ویانا کو انکی مشہور سفارت روانہ ہونے والی تھی
۱۸۵۶ء مین ایک کشتی مین آئس لینڈ کی جانب بحری سفر کیا اور اسکی وجہ سے
ایک دلچسپ کتاب بہ "لٹرس فرام ہائی لیٹیٹیوڈ" شائع کی جو اسوقت نہایت مشہور ہے

۱۸۶۰ء مین لارڈ پامرسٹن نے جو اسوقت وزیر اعظم تھے انکو اُس
کمیشن کا برٹش قائم مقام مقرر کیا جسکو یوروپ کے دول عظام نے شام کے
عیسائیون کے قتل کے معاملہ مین تحقیقات کرنے کے لیے مقرر کیا تھا اس کام کو
اسقدر دوراندیشی اور استقلال کے ساتھ انجام دیا کہ واپس آنے پر انکو
کے سی بی کا خطاب ملا۔

۱۸۶۱ء مین جناب ملکہ معظمہ کے شوہر عالی تبار کی وفات سے جو نقصان
سلطنت برطانیہ کو پہونچا اسکا نعم البدل دشوار ہے اُسوقت تخت شاہی کی
جانب سے ہر مجسٹی نے جو اسپیچ دی اُسکے جواب مین جو ایڈرس ہوس آف لارڈ کی

جانب سے دی گئی اُسکی تحریک کا کام لارڈ ڈفرن کے سپرد ہوا جسکو لارڈ ممدوح نے
نہایت قابل تعریف طریقہ سے انجام دیا۔

مرحوم آرچی بالڈ آر ہیملٹن رئیس کلی لیتھ کاسل واقع کونٹی ڈاون کی
سب سے بڑی بیٹی ہیریٹ سے ۱۸۶۲ء مین لارڈ ڈفرن صاحب نے شادی کی
۱۸۶۳ء مین نائٹ سینٹ پیٹر پیٹرک کا خطاب ملا اور ۱۸۶۴ء مین
کونٹی ڈاون کے لارڈ لفٹننٹ مقرر ہوئے نومبر ۱۸۶۴ء سے فروری
۱۸۶۶ء تک انڈر سکرٹری اسٹیٹ ہند کے عہدہ کا کام انجام دیا اور
اُس تاریخ سے جون آئندہ تک انڈر سکرٹری جنگ کا۔ ۱۸۶۸ء مین جب
مسٹر گلیڈ اسٹون وزیر اعظم ہوئے تو لارڈ ڈفرن ڈچی آف لنکاسٹر کے
چینسلر اور پے ماسٹر جنرل مقرر ہوئے اور پریوی کونسل کے ممبر بھی کیے گیے۔
۱۸۷۱ء مین سلطنت متحدہ کے ارل مقرر ہوے۔

۱۸۷۲ء مین جب مسٹر گلیڈ اسٹون وزیر اعظم تھے تو گورنمنٹ نے
اُنکو کناڈا کا گورنر جنرل مقرر کیا اور اِس عہدے مین حضور ممدوح کو اپنے
عمدہ صفات کے ظاہر کرنے کا پورا موقع حاصل ہُوا۔

آئرلینڈ کے باشندے برسون سے حضور ممدوح سے واقف ہین
اور قدردانی کرتے ہین بلکہ آئرش شریف کا ایک پورا نمونہ خیال کرتے ہین
اِس بات کا اکثر افسوس ظاہر کیا گیا ہے کہ ہز اکسلنسی آئرلینڈ کے
لارڈ لفٹننٹ مقرر نہوے کیونکہ حضور ممدوح کو بطور آئرش لارڈ کے باشندگان
آئرلینڈ عزیز ہی نہین رکھتے ہین بلکہ یہ بھی جانتے ہین کہ حضور لارڈ ڈفرن
آئرش معاملات سے بھی بخوبی واقف ہین۔ لارڈ ڈفرن کناڈا کے
گورنر جنرل اُسوقت مقرر ہوے جبکہ اُن تکلیف دہ اور مشکل مسائل کی وجہ سے

جنکا انگلستان اور اُس ملک کی حالت پر بہت بڑا اثر پڑ رہا تھا یہ ضرورت ہوئی
کہ اِس نو آبادی کے انتظام کے واسطے ایک ایسا مدبر بھیجا جاوے جسکی
حکمت عملی عاقبت اندیش ہو لیکن بہار روانہ ہو نا ئتہ ہو مگر مسٹر کم کناڈا
روانہ ہونے کے قبل لارڈ اور لیڈی ڈفرن کی مقام بیلفاسٹ مین دعوت کی گئی
جس سے ظاہر ہوا کہ آپ کی کسقدر قدر و منزلت تھی۔ اِس دعوت مین تمام فریق
اور مذاہب کی خواتین و شرفا شریک تھے۔ جو اسپیچ لارڈ ڈفرن نے
اس موقع پر دی تھی اُس سے ظاہر ہوتا ہے کہ حضور ممدوح کو کناڈا اور
اُسکے ذرائع سے کسقدر آگاہی تھی اور جو صرف اُسی شخص کو ہوسکتی ہے جسنے
اِس مسئلہ پر خاصکر غور کیا ہو۔ یہ امر کہ لارڈ ڈفرن کو تمام اشخاص محبت اور
عزت سے دیکھتے تھے اُن ایڈریسون کے پُرجوش کلمات سے ظاہر ہوسکتا ہے
جو مختلف خیراتی اور دیگر علمی انسٹیٹیوشنون نے پیش کیے۔ لارڈ ڈفرن نے
جو خدمت عظیم آئرلینڈ کی سرسبزی کے واسطے جبکہ ۱۸۶۸ء مین مسٹر گلیڈسٹون
وزیر اعظم مقرر ہوے اور چرچ اور اراضی کی اصلاحات جنکے ساتھ اُنکا
نام ملحق ہے ملک مین کی۔ اِس سے ظاہر ہوسکتا ہے کہ یہ پورے وطن دوست تھے۔
ہِز ایکسلنسی کو جو دعوت دی گئی اُسمین ڈیری اور گرد و نواح کے شرفا
شریک ہوے اور اہل شہر کی جانب سے میر اور کارپوریشن نے ایڈریس پیش کیے
اِس مقام سے ایلین دُخانی جہاز موسومہ "پرشیا" پر ۱۳۔ جون کو روانہ ہوے
اور ۲۵۔ جون ۱۸۷۲ء کی صبح کو بمقام کوبیک وارد ہوے۔

کوبیک کے مقام پر وزیر اعظم اور دیگر اعلیٰ حکام نے حضور ممدوحین کا استقبال
کیا اور اُس روز کناڈا کی گورنر جنرلی کا حلف لیا گیا جسکو چیف جسٹس نے
دلایا۔ کوبیک کے شہریون اور کارپوریشن کی جانب سے اور نیز جلسہ

تجارت وغیرہ کی جانب سے خیر مقدم کی ایڈریسین پیش ہوئین۔
اخبارات نے اس ضرورت پر زور ڈالا کہ سلطنت کناڈا کے ہر ایک حصہ کا معائنہ کرین اور عوام کے پبلک جشن و جلسہ مین شریک ہون اور پبلک کی تفریحات مین دلچسپی ظاہر کرین اور صرف ایک اعلیٰ افسر کے طور پر آمد و رفت پر ہی قانع نہون اور سلطنت کے بڑی خفیہ طاقت اور دولت کی ترقی دینے کے کامون کی کچھ پروا نہ کرین۔ لارڈ ڈفرن نے صرف اِن مشورون ہی پر عمل نہین کیا بلکہ اِس سے زیادہ کام کیے سلطنت کے تقریباً تمام بڑے بڑے مقامات اور شہرون کا معائنہ کیا۔ تمام پبلک اور مفید تحریکون مین دلچسپی ظاہر کی۔ ہر مقام پر والینٹیر فوج کا معائنہ کیا اور ہر قوم کے آدمیون سے نہایت آزادی کے ساتھ ملے اور اِس طریقہ سے کناڈا اور اُسکے باشندون سے ایک بہت بڑی واقفیت پیدا کی۔ ہز اکسلنسی نے قیام کوبیک کے زمانہ مین بہت سے لیوی۔ دربار۔ دعوت۔ ناچ وغیرہ بڑی دھوم دھام سے کیے اور پبلک انسٹیٹیوشن۔ تعلیمی۔ مذہبی اور خیراتی کالجون کو معائنہ کیا جس سے اِس مشہور شہر قدیم کے زمانۂ گذشتہ کی شان و شوکت مین از سرِ نو جان پڑگئی ہز اکسلنسی کو اُن مختلف اطلاعون کے حاصل ہونے کے مواقع حاصل ہوے جو ہر ایک حکمران ملک کے واسطے نہایت ہی ضروری ہین جسکو لکھو کھا آدمیون کی تقدیر سپرد کیجاتی ہے۔
مذہبی معاملات مین رومن کیتھولک اور پروٹسٹنٹ انسٹیٹیوشنون کے معائنہ کرنے اور اُنکے حقوق کی حفاظت اور تعظیم و تکریم اور اُنکے ساتھ علی السواء اعزاز سے ملنے اور یکسان برتاؤ اور توقیر کرنے سے لارڈ ڈفرن کی بے تعصبی اور انصاف پسندی ظاہر ہوتی ہے۔

جون ۱۸۷۸ء مین ہز ایکسلنسی نے ہارورڈ یونیورسٹی کا معائنہ کیا اور اسوقت آپ کو ڈاکٹر آف لاز کی انریری ڈگری عطا کی گئی۔

کناڈا سے روانہ ہونے کے قبل لارڈ اور لیڈی ڈفرن صاحبہ کو ایڈریسین پیش کی گئین جسمین بیشمار فوائد جو ملک کو حضور ممدوحین کے قیام سے حاصل ہوئے تھے بیان کیے گئے تھے۔

۱۹- اکتوبر ۱۸۷۸ء کو لارڈ ڈفرن صاحب کناڈا سے روانہ ہوے اور اُنکے بجاے عہدۂ وایسرائی پر مارکوئیس آف لورن مقرر ہوے۔ مئی ۱۸۷۸ء مین جیاگریفکل سوسائٹی کے پریسیڈنٹ منتخب ہوے اور آیندہ ماہ مین ہارورڈ یونیورسٹی کے جلسۂ یادگار مین تشریف لائے اور اسوقت ایل ایل ڈی کی انریری ڈگری عطا ہوئی اور جنوری ۱۸۷۹ء مین اسی قسم کی ڈگری یونیورسٹی ڈبلن نے عطا کی اور آیندہ جون مین یونیورسٹی اکسفورڈ نے ڈی سی ایل کی ڈگری عطا کی فروری ۱۸۷۹ء مین لارڈ آگسٹس لافٹس کی جگہ جناب ملکہ معظمہ کے سفیر سینٹ پیٹرسبرگ مقرر ہوے۔ مئی ۱۸۸۱ء مین سلطنت عثمانیہ کے واسطے بمقام قسطنطنیہ سفیر مقرر ہوے۔ ۱۸۸۲ء کی مصری مہم کی بابت جو فوجی عہدنامہ ٹرکی سے ہوا اُسکی خط کتابت مین نہایت ہی سفارتی قابلیت ظاہر کی۔ انگریزی افواج کو تل الکبیر پر فتح یابی حاصل ہونے کی وجہ سے یہ کام ختم ہوگیا اور مجوزہ عہدنامہ پر دستخط نہین ہوے۔ اکتوبر ۱۸۸۲ء مین لارڈ ڈفرن کو جناب ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ نے یہ ہدایت کی کہ وہ قاہرہ تشریف لیجادین اور وہان مصر کے ساتھ انگریزی تعلقات اور نیز اُن تعلقات کے جو عربی پاشا کی بغاوت سے پیدا ہوگئے ہین غور کرین۔ اپریل ۱۸۸۳ء مین مصر سے روانہ ہوے اور اِس سال جی سی بی کا خطاب ملا۔

۱۸۸۴ء مین لارڈ ڈفرن ہندوستان کے وایسراے اور گورنر جنرل مقرر ہوے اور ۸- دسمبر کو دخانی جہاز عثمانیہ پر مع کونٹس آف ڈفرن- لیڈی ہلین بلیک وڈ- مس ٹاین- سر ڈی ایم ولیس- کے سی ای آئی میجر کوپر اور دیگر ممبران اشٹاف کے بمقام بمبئی وارد ہوے اور اسی مہینہ کی ۱۳- تاریخ کو کلکتہ مین تشریف لاے اور اسی روز عنان سلطنت اپنے ہاتھ مین لی-

---

نمبر ۱

## جواب اڈریس منیونسپل کارپوریشن بمبئی

۸ - دسمبر ۱۸۹۸ء

صاحب صدر نشین و دیگر صاحبان - آپ نے اِس متمول اور مشہور شہر کے
باشندون کی طرف سے اپنے اڈریس مین جن خیر مقدم اور عنایت کے الفاظ مین
مجھے یاد کیا ہے اُس سے بڑھکر سلطنت کا کوئی خدمت گزار ہندوستان مین وارد
ہوتے وقت آرزو نہین رکھ سکتا اور آپ نے جو دلکش تصویر اُس اعلیٰ عہدہ کے
موقعون فرائض اور ذمہ داریون کی کھینچی ہے جسکو مین عنقریب اختیار کرنے والا ہون
وہ مجھے کافی اور عمدہ طرح پر غور کرنے کا بخوبی سامان دیگی آپ میرے بعض متقدمین
کے ساتھ جبکہ وہ اِس ملک مین اپنی حکومت کے آستانہ پر آکر کھڑے ہوے جیساکہ
آج مین کھڑا ہون بلا خبر اِس بات کے کہ مقدر مین اُنکے لیے بُرائی ہے یا نیکی
اِسی خلق مُروت کے ساتھ پیش آئے یہ نامور اشخاص اپنے خیالات - اپنی طبیعتون
اپنی لیاقتون اور اپنی ذہنی خصوصیتون مین ایکدوسرے سے بالکل مختلف
تھے - لیکن ایک خوبی اُنمین عام تھی اور وہ یہ تھی کہ وہ فرض کی خوش آیند اور
روح کو حرکت دینے والی آواز پر اپنے آرام صحت اور فرصت بلکہ جیساکہ بعضون
نے کیا ہے اپنی زندگی کو قربان کردینے کا مستقل اور مصمم ارادہ رکھتے تھے -
(سُنو سُنو اور نعرہ خوشی) یہی خوبی تھی جسنے گورنمنٹ ہند کے دل پر اُسکے
آغاز کے زمانہ سے آج کے دن تک مقصد اور ارادہ کی بلندی اور اُسکے عمل مین

لانے کی جرأت اور حوصلہ کو نقش کردیا اور جسکی میرے خیال مین دنیا کی تاریخ
مین کوئی مثال نہین (نعرۂ خوشی) اگرچہ مین اُن منتظمون سے جو مجھسے پہلے تھے
اپنا مقابلہ نہین کرتا لیکن کم از کم مین اسقدر بھروسہ کرتا ہون کہ اس اخیر بات مین
مین اپنے تئین اُنکے مساوی ثابت کرونگا - اور جان نثاری اور اطاعت کے
اُس عمدہ دستور العمل کو جو بہادرانہ مثالون نے اور سب سے بڑھکر آپ کے موجود
اور ممتاز ویسرائے نے قائم کیا ہے بے کم و کاست قائم رکھونگا (زور سے
نعرۂ خوشی) میرے آئندہ انتظام حکومت پر مناسب طور سے کچھ ہی نکتہ چینی
کیجائے مگر اس بات کا دعویٰ کرنے کی کسی کو طاقت نہ ہوگی کہ خوف یا رعایت یا
کسی ذاتی خیال کے سبب سے مین نے اپنا رخ اُس راستہ سے پھیر لیا جو اُن کرورون
لوگون کی جنکو میری حفاظت مین رکھا گیا ہے (نعرۂ خوشی) آسایش یا اُس
زبردست سلطنت کے جسمین یہ بڑی مملکت شامل ہے (پھر نعرۂ خوشی) رتبہ -
عزت اور سلامتی کے لیے سب سے زیادہ فائدہ بخش راستہ تھا (پھر نعرۂ خوشی)
اگرچہ مین اسوقت اس ملک کی بیشمار اقوام کی دیسی رسم و رواج اور اُنکی قدیم
تہذیب سے قدرے قلیل واقف ہون مگر مین امید کرتا ہون کہ مین آپ کے
ہر ایک صوبہ کے مرکز مین ایسے یورپین اور دیسی مشیرون اور صلاح کارون سے
ملونگا جنکا تجربہ مجھے اس قابل کریگا کہ مین اِس کام کو جو مین نے اپنے ذمہ
لیا ہے کامیابی کے ساتھ انجام دے سکون اور ایسی واقفیت کے لیے جسکی
مجھکو ضرورت ہے اِن لوگون کی جماعت سے بڑھکر کسی دوسری جماعت سے زیادہ
فائدہ کے ساتھ مخاطب نہین ہو سکتا جو فی الحال جماعت بمبئی کے قائم مقام ہین جنکی
محنت اور اولو العزمی اور عقلمندی نے ایک ایسا شہر قائم کیا ہے جو اپنی سرسبزی و دولتمندی مین
کسی اُس دار الخلافت سے کم نہین جسکو خلفائے عباسیہ یا مغلیہ شہنشاہون نے آباد کیا تھا اگرچہ

گورنمنٹ کو آپ کی ترقی بہبود - ترغیب تجارت - زیادتی امن و امان توسیع ذریعۂ مینونسپل چستی و چالاکی کا موزون موقع ملا تو آپ یقین رکھین کہ میری خاص خواہش یہی ہوگی کہ مین اُسپر کامل التفات کرون - (نعرۂ خوشی) بہرحال مین ہمیشہ ممنونی اور شکوری کے ساتھ یاد رکھونگا کہ آپ نے میرے داخلۂ ہند پر کیسے موزون کلمات سے ثابت کیا کہ مین ایک ایسے مقام پر آیا ہون جو نہایت تعلیم یافتہ اور اسوجہ سے کہ یہان میرے ساتھ بہت سے کام کرنے والے خیر خواہ اور دوست ہین (زور سے دیر تک نعرۂ خوشی)

نمبر ۲

## جواب اڈریس احمد آباد ایسوسی ایشن

۹ - دسمبر ۱۸۹۴ء

جنٹلمین - آپ کے اڈریس خیر مقدم کا مین نہایت شکر گزار ہون مجھے کمال شکوری ہے کہ ہند کے ایک نہایت ہی قدیم شہر کے باشندون نے میرے داخلہ کے وقت مہربانی اور محبت کے کلمات بیان کیے آپ نے جناب ملکہ قیصرہ کے عمیق خیال بہبود رعایاے ہند کا جو ذکر کیا وہ بالکل صحیح ہے اِس ملک مین کوئی ایسی بات نہین ہے جسکو ہماری مہربان ملکہ غور کے ساتھ نہین دیکھتین ہندوستان آنے سے پہلے مین جب جناب ممدوحہ کی حضوری مین طلب ہوا تو مجھے حکم ملا کہ حتی المقدور کوشش کرکے ہماری مشرقی سلطنت کی تمام قومون اور فرقون کی خوشی و خرمی مین ترقی دو مین یہ دیکھکر کمال خوش ہوا کہ اہل ہند نے ولیسراے حال کی نسبت کیسے خیر خواہانہ اور مودبانہ کلمات بیان کیے جنکے فائدہ رسان انتظام کو یہ ممنون اشخاص مدت تک یاد رکھینگے اور میرا یہ نہایت دلچسپ کام ہوگا کہ ہز اکسلنسی نے آپ لوگون مین جو مینونسپل صیغہ کی کارروائیان قائم کی ہین اُنکو مین دیکھتا رہون اور ہمیشہ

آپ کی زراعتی اور تجارتی سرسبزی پر خیال رکھون آخرین مین آپ کا شکریہ
اِن عمدہ کلمات کا جنسے آپ کا اڈریس مشتمل ہے اور اُس خیر خواہانہ ارادہ کا جو
اِس ملک کے آیندہ قائم مقام تاج کے حق مین ظاہر کیا ہے شکریہ ادا کرتا ہون -

نمبر ۳

## جواب اڈریس جلسۂ تجارت بمبئی

۹ - دسمبر ۱۸۷۵ء

مسٹر پریسیڈنٹ صاحب اور جنٹلمین - مین اُن مہربانی کے کلمات خیر مقدم اور اطمینان کا ش
جنکو مین نے ابھی سُنا ہے اور اُن مشورون کا جو آپ نے ترقی تجارت اور صنعت و
حرفت کے بارہ مین بیان کیے ہین جنسے آپ کے عظیم الشان شہر کو بہت کچھ تعلق ہے
شکریہ ادا کرتا ہون مجکو اِس امر کے کہنے کی کوئی ضرورت نہین کہ مین آپ کی تمام
خواہشون سے ہمدردی کرتا ہون جو ملک کے قدرتی ذرایع کے لیے زیادہ تر ترقی
دینے کے بارہ مین ہین میری ہمیشہ یہی کوشش ہوگی کہ حتی المقدور تمام عمدہ اور کارآمد
تجویزون مین جو آپ چاہتے ہین مدد دون انگلستان سے روانہ ہونے کے پہلے
مجھے لائق اشخاص کے خیالات ہندوستان مین توسیع ریلوے کی نسبت معلوم
ہونے سے بہت فائدہ حاصل ہوا اُسوقت سے میرے نقش دل ہو گیا ہے کہ آمدورفت
کے ذریعون کو حسب حاجات صنعت و تجارت کے ترقی دون بیشک یہ اصول نہایت
عمدہ ہے مگر جب تک اِس معاملہ پر بخوبی غور نہ کر لون مین کوئی خاص راے نہین
دے سکتا ہون پس اِسوقت یہی کہہ سکتا ہون کہ مین آپ کی تجاویز پر اُس غور اور
توجہ کے ساتھ خیال کرونگا جو مجھکو اُس فرقہ کے واسطے ظاہر کرنا واجب ہے جسکو
اِس معاملہ مین نہایت دلچسپی حاصل ہے اور جو راے زنی کی قابلیت رکھتا ہے آخر
مین اے صاحبو مین خود آپ کا اور آپ کے فرقۂ تجار کا جسکے آپ قائم مقام ہین اُس

مہربانی کے استقبال کے لیے جو بمبئی مین کیا گیا ہے شکریہ ادا کرتا ہون -

نمبر ۵

## جواب اڈریس اسلامیہ بمبئی

۹ - دسمبر ۱۸۹۵ع

جنٹلمین - ہندوستان مین پہونچکر اس سے زیادہ مسرت بخش بہت کم چیزین ہوسکتی ہین جو حضور ملکہ معظمہ کی مسلمان رعایا کے خیر مقدم کہنے سے مجھے حاصل ہوئی ہے - میری پبلک لائف (زندگانی) کا ایک بہت بڑا حصہ اسی کوشش مین صرف ہوا ہے کہ مین دنیا کے مختلف حصون مین مسلمانی گروہ کو کچھ نہ کچھ فائدہ پہونچا سکون - مین مسلمانون کی تواریخ - لٹریچر - انشا پردازی اور اُنکے خیالات اور فیلنگ کے رنگ ڈھنگ سے خوب واقف ہون - سلطان ٹرکی کی خاص ذاتی نوازشون کا اعزاز مجھکو حاصل ہے جو اپنے لطف و مروت اور دلفریب اخلاق کے اعتبار سے اس زمانہ کے تمام تر سلاطین پر ترجیح رکھتے ہین - اُنکی توجہ نہایت دلکش انداز سے اُن لوگون پر مبذول ہوتی ہے جنکو سلطان کے حضور مین آنے کا اعزاز حاصل ہوتا ہے - اُنکی یہ عنایات ہی میرے دل مین دائمی اثر پیدا کرنے کو کافی تھی -

جب مین اُنسے رخصت ہوا تو مین نے حضور ممدوح کو یہ یقین دلایا کہ مین اُنکے ہم مذہبون کے حقوق اور فوائد پر بزرگانہ نگاہ رکھونگا -

مسلمانون کو اپنی موجودہ حالت کی نسبت جو توہمات ہین اُنکا اظہار آپ صاحبون نے کیا ہے اور مجھکو اُنکے دریافت کرنے سے نہایت تاسف ہوا - ہماری شہنشاہی گورنمنٹ کا یہ منشا ہے اور اُسکو اِس پالسی پر ناز بھی ہے

کہ وہ حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا کی رعایاے ہند کے ہر ایک فرقہ کو نہایت منصفانہ طور پر علمی اور اخلاقی ترقی کا یکسان موقع عطا کرتی ہے۔

اگر ملکی گروہ کا کوئی ممبر اپنے ساتھیون سے بچھڑ جاے تو تمام ملک کے ادبار کا باعث ہوتا ہے۔

مین اس ملک مین ابھی بالکل تازہ وارد ہون اور اس وجہ سے مین کافی طور پر اُن خاص اسباب تنزل کے وجوہ دریافت کرنے کے قابل نہین ہون جسکا ذکر آپ صاحبون نے کیا ہے۔

تاہم اس امر کے دریافت کرنے سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ تھوڑے دنون سے آپ لوگون نے طریقہ تعلیم کی اصلاح مین کوشش کی ہے۔

جب مین اس بات کا خیال کرتا ہون کہ یوروپ کی تمام تر ترقی مسلمانون ہی کے علوم و فنون اور انشا پردازی کی زیر بار احسان ہے اور جو ابر جہالت تیرھوین اور چودھوین صدی کے زمانہ مین یوروپ پر چھایا ہوا تھا اُسکے دور ہونے سے جو روشنی اسوقت پھیلی ہوئی ہے وہ اُنھین کی شمع ہدایت کی بدولت ہے تو مجھے اس امر کے باور کرنے مین سخت دقت ہوتی ہے کہ آپ مسلمانان کو اپنے دوسرے ملکی بھائیون کا مقابلہ کرنا اور میدان ترقی مین اِنکے دوش بدوش چلنا کار اہم معلوم ہو۔

اگر مسلمان کسی مخصوص مجبوری کی وجہ سے دقت مین پڑ گئے ہین جو انکی ترقی کی مانع ہو رہی ہے تو میری کوشش اِسکے رفع کرنے مین نہایت خوشی کے ساتھ صرف ہوگی۔

مجھے کامل یقین ہے کہ موجودہ ذی شان نامور ویسراے جو آپ لوگون کے نہایت خیر خواہ رہے ہین اس مضمون کے متعلق اپنے خیالات اور رائین

مجھسے ضرور ظاہر کرینگے -
بہر حال آپ لوگ مجھکو اس امر کے یقین دلانے کی اجازت دینگے کہ مجھپر آپ لوگون کی اُس ذاتی نیک دلی کا بہت اثر پڑا ہے جس انداز پر اس خیر مقدم کی ایڈریس مجھکو دی گئی ہے -

نمبر ۵

## جواب اڈریس یوریشین و انگلوانڈین اسوسی ایشن مغربی ہند

۹ - دسمبر ۱۸۸۴ء

مسٹر پریسیڈنٹ و جنٹلمین - مین آپ کا جو یوریشین و انگلوانڈین اسوسی ایشن مغربی ہند کے قائم مقام ہین اُن خیر مقدم کے الفاظ کے لیے جنکو مین نے ابھی سنا ہے اور اُن چاپلوسی اشارات کے لیے جو آپ نے میری گذشتہ خدمات اور کوششون کی نسبت جو رفاہ عام کے واسطے مین نے کی ہین شکریہ ادا کرتا ہون افسوس ہے کہ مجکو اب تک اچھی طرح آپ کی اسوسی ایشن کی کارروائی کے دریافت کرنے کا موقع نہین ملا لیکن مجھے امید ہے کہ مین بعد ازین اُسکے حالات سے بخوبی واقف ہونگا تاہم آپ کو یقین دلاتا ہون کہ مین اُسکے فیض رسان اور مفید مقاصد کے ساتھ تہ دل سے ہمدردی رکھتا ہون -

نمبر ۶

## جواب اڈریس ذمہ داران قومی نمایشگاہ بمبئی

۹ - دسمبر ۱۸۸۴ء

مسٹر پریسیڈنٹ و جنٹلمین - آپ نے میرے داخلۂ ہند پر جو خیر مقدم کیا مین اُسکا شکر کرتا ہون جسکو مین ہمیشہ ممنونی سے یاد رکھونگا - مین بالخصوص اُن جنٹلمینون سے ملاقات کرکے جو ذمہ داران نمائش ہین اور جسکو آپ ۱۸۸۸ء مین منعقد کیا چاہتے ہین

خوش ہوا آپ باتون ہی سے نہین بلکہ کارروائی سے بھی فائدہ رسان طبیعت کا اظہار کرتے ہین جو اس ملک کی صنعت وحرفت کی ترقی کے واسطے ضروری ہے ہندوستان ایسے ملک مین گورنمنٹ حسب مشورہ تعلیم یافتہ اشخاص زیادتی ترقی مین کوشش کریگی لیکن برٹش اولوالعزمی کی گذشتہ تاریخ تمام روے زمین مین ظاہر کرتی ہے کہ خاص ترقی صنعت وتجارت اُسوقت ممکن ہے جبکہ لوگ خود متفق ہوکر علیحدہ علیحدہ اور نیز بحالت مجموعی کوشش کرین آپ نے جو تقرر تاریخ نمایش کا ذکر کیا ہے اُسکو تو آپ ہی کی راے پر منحصر رکھنا بہتر ہے مجھے یقین کامل ہے کہ آپ ایسی تاریخ مقرر کرینگے جس سے عام کو فائدہ ہو۔ جب آپ کے ارادے پورے ہون اور سب پختہ ونپز ہو جاے تو مجھے امید ہے کہ مین خوشی سے اُسکے نتیجے کو مشاہدہ کرون ورین اثنا مین ترقی کو دلچسپی وہمدردی کے ساتھ دوسرے دیکھتا رہونگا۔

نمبر ۷

## جواب اڈریس کاربوریشن کلکتہ

### ۱۳- دسمبر ۱۸۹۴ء

مسٹر چیرمین - اور جنٹلمین - جو شخص تاریخ سلطنت ہندوستان اور کلکتہ سے واقف ہے ممکن نہین کہ جب اول اڈریس اِس نامور شہر کے معزز قائم مقامون کی طرف سے پیش ہو تو اُسپر اثر نہ پڑے آپ نے جو دوستانہ الفاظ خیر مقدم اور حوصلہ کے میرے داخلہ کے وقت استعمال کیے وہ اِس موثر رسمیات مین جسمین مین ابھی شریک ہوا ہون ایک عجیب عظمت اضافہ کرتے ہین ہندوستان اُن مشرقی ممالک سے جنسے مین واقف ہون اور ہی طرز کا ہے کہ مین اپنی گذشتہ واقفیت پر اعتبار نہین کرسکتا جسکا آپ نے مہربانی سے حوالہ دیا ہے لیکن بہرحال مین امید کرتا ہون کہ مجھے جو واقفیت مختلف اقوام مختلف اطوار گورنمنٹ اور عادات اور رسم ورواج اور خیالات سے ہے جو ہم سے غیر طرز پر ہے اُسکے سبب سے میرے خیالات ایسے ہوگئے کہ مین اُن باتون سے بھی ہمدردی کرسکتا ہون جو خاص مغربی خیالات کے موافق نہین ہین اور جو باتین میرے اس جدید درجہ مین کام آئینگی -

آپ نے قواعد انتظام خود اختیاری کا جو ذکر کیا اور لارڈ رپن کی عمدہ نگرانی انتظام مین اُسنے ترقی کی یہ ایک ایسا بیان ہے جسپر میرا خیال رجوع ہوچکا ہے اگر ہند کے انتظامی طریقہ مین کوئی اصول ذاتی ہے تو وہ یہ ہے کہ یہ

انتظامی سلسلہ قائم رہے میری راے اِس سے زیادہ کسی امر پر متوجہ نہین ہوئی
کہ خواہ لندن مین فریق کے کچھ ہی خیال ہون مگر جو ویسراے متواتر آئے
اُنکی ہمیشہ یہی کوشش ہوئی ہے کہ ہمارے سابقین بہبود اور بہتری ہند کے لیے
جو کچھ چھوڑ گئے ہین اُنکے نتائج کو حاصل کر کے فائدہ پہونچائین انھین قواعد
اور اصول پر ثابت رہنے سے ہمنے اِس ملک مین اپنی نہایت عمدہ گورنمنٹ
قائم کی ہین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ مین اصلاً اُن راستون سے تجاوز نکرونگا
یا اُن نظیرون سے جو لارڈ کارنوالس - لارڈ بینٹنگ - لارڈ کیننگ -
لارڈ میو - یا جو اُنکے بعد آئے اور چھوڑ گئے ہین مارکوئس آف رپن اور اُنکے
سابقین نے زمین کو تیار کیا اور اُسکو کھود کر درخت نصب کیے ہین میری
ادنی خدمت یہ ہوگی کہ مین اُسکی خبر داری کرون پانی دون اور درست
رکھون شاید یہ بات آپ کو یاد دلانا مجھے ناموزون نہوگا کہ ترقی انتظام
خود اختیاری آپ ہی کے ہاتھ ہے اگر آپ نے عقلمندی سے اپنے فرائض کو پورا
کیا اور بخوبی احتیاط اور حفاظت خزانۂ عامرہ کی رکھی اور عمدہ خالص انتظام
کیا اور جفاکشی اور کفایت سے اپنے کامون کو انجام دیا تو جو امیدین اب
کی گئین اور رعایتین ہوئی ہین وہ سب پوری ہونگی آپ یقین جانین
کہ عام کے ہاتھون سے ضرور اُن باتون کی تعریف ہوگی آخر مین مین
خوش ہون کہ آپ کے کلام سے جناب ملکۂ قیصرہ کے حق مین فرمان برداری
پائی گئی جناب ممدوحہ کے دل سے اپنی رعایا کی بہبود کا خیال کبھی
دور نہین ہوتا اُنکو یہ معلوم ہونے سے خوشی ہوگی کہ آپ اُنکی محبت اور
خبر گیری کی قدر و منزلت کرتے ہین -

نمبر ۸

## ریمارک لیجس لیٹیف کانسل مین

تاریخ ۱۹ - دسمبر ۱۸۸۴ء

یور آنرز اور جنٹلمین - اس کونسل مین اول مرتبہ اپنی جگہ لینے کے قبل مین آپ لوگون پر اُس اطمینان کے ظاہر کرنے کی خواہش رکھتا ہون جو مجھکو اِس ملک عظیم کی گورنمنٹ مین اِسقدر نامی گرامی اور مشہور اشخاص کی شراکت سے معلوم ہوتا ہے - عرصہ دراز تک اُن اہم معاملات کی نسبت جو ہمارے روبرو پیش ہونگے مین ایک مبتدی کے مانند ہونگا لیکن مجھکو اِس خیال سے نہایت خوشی ہے کہ میرے شرکا اور صلاح کار ایسے اشخاص ہین جیسے کہ آپلوگ جو ہند کے طریقہ حکومت سے بالکل واقف ہین اور جنپر گورنمنٹ ملکہ معظمہ اور نیز عوام کو بھروسہ ہے مین امید کرتا ہون کہ مین اپنی جانب سے اُن اُمورات کے انجام دینے کے قابل ہونگا جنکا انجام دینا میرا فرض ہے اور پبلک کامون کو حسب مرضی آپ صاحبان کے طے کیا جاویگا -

نمبر ۹

## جواب اڈریس انڈین ایسوسی ایشن کلکتہ

۲۲ - دسمبر ۱۸۸۴ء

مسٹر پریسیڈنٹ اور جنٹلمین - مجھے اِس امر کے یقین دلانے کی ضرورت نہین ہے کہ یہ اُن مواقع مین سے جو مجھے پیش آئے ایک نہایت ہی دلچسپ موقع ہے مین پہلے مرتبہ اپنے کو ایک ایسے ایسوسی ایشن کے قریب اور اتحاد کے ساتھ پاتا ہون جو جناب ملکہ معظمہ کی رعایاے ہندوستان کے نہایت معزز فرقہ کا قائم مقام ہے مین آپ کو اپنے گرد دیکھکر نہایت خوش ہوا مجھے امید ہے کہ مجھے جلد تر موقع ملیگا کہ

مین آپ مین ہر ایک سے قربت کے ساتھ ربط و اتحاد حاصل کرون مین آپ کے
اڈریس کے جواب مین کہتا ہون کہ مین آپ کے دوستانہ الفاظ خیر مقدم کا بہت کچھ
ممنون ہوا اور نیز اِس امر کا بھی کہ آپ اپنا اعتبار اور لحاظ مجھپر ظاہر کرنے کے واسطے
مستعد ہین اِس بڑے ملک کی حکومت قبول کرنے مین جو خیالات میرے ہین
اُنکو عوام مین بیان کرنے کا مجھکو موقع ملا ہے لہذا اُن الفاظ کا اعادہ غیر ضروری ہے
اور نہ مجھے یہ مناسب ہے کہ بجز عام الفاظ کے اور کچھ جواب اُن اڈریسون کا دون
جو خیر خواہ اور مہربان اشخاص ملک نے مجھے پیش کیے جو عرصہ دراز تک متواتر
جدید ویسرا ے کی تشریف آوری پر اُنکو پیش کرنے کے عادی ہین میرا استحقاق کہ آپ
میری عزت اور مجھسے محبت کرین اسوجہ سے ہوگا کہ انگلستان سے ہنوز کوئی سرکاری ملازم
نہین آیا جو جناب ملکہ معظمہ کا قائم مقام اِس ملک مین ہو اور جسکو اپنے فرائض منصبی کا بدرجۂ اتم خیال
نہ رہا ہو اور جسکا یہ مستحکم ارادہ نہو کہ وہ ان صدہا اشخاص دیگر کی بہبود اور رفاہ مین جو اُسکی
سپردگی مین ہین کوشش نہ کرے مجھے امید ہے کہ اندک مدت مین آپ کو اور
اُن لوگون کو جنھین مجھے محنت کرنے کی خوشی حاصل ہے ثابت کر دکھاؤنگا کہ
مین نے کسیوقت اُس ضابطہ کو شکست نہ کیا جو میرے نامور سابقین نے
اِس بارہ مین قائم کیا ہے آپ نے جن باتون کا ذکر کیا ہے موجودہ حالت کے
اعتبار سے جو میرے پیش نظر ہین آپ سے اسمین اتفاق کرنا چاہتا ہون کہ گورنمنٹ کو
بہتر ہے کہ آزادانہ بے مزاحمت پولیٹکل اور ملتون کے ترقی ہونے دے جو حالت
زمانہ کے مناسب ہے یعنی ترقی علوم یا دیگر معاملات جو انسان کی ترقی سے منسوب ہین
مین بیشک پسند نہ کرونگا کہ فضول یا بے سود غیر ضروری آئین اور قواعد نافذ کرکے
پولیٹکل اور ملتون ہین نفاق اور فساد برپا کرون آپ یقین جانین کہ مین ہمیشہ
کامل علحدگی اور بے رو رعایت کے حکمت عملی جناب ملکہ معظمہ کی تمام رعایا مختلف

مذاہب وملت مین قائم رکھنے پر آمادہ رہونگا جسکو آپ نے صحیح طور پر ضروری
قرار دیا ہے آپ نے اراضیات کے آئین اور قوانین کی نسبت جو کچھ کہا ہے
مین اسوقت اُسکا تذکرہ مناسب نہین جانتا مین اسقدر کہہ سکتا ہون کہ مین خوب
جانتا ہون کہ مدت سے اعلیٰ اشخاص نے اس وسیع آئین و قوانین کی ضرورت
تسلیم کی ہے اور اسکو امپیریل گورنمنٹ نے بھی قبول کیا ہے اُسکی بابت ایک
مسودۂ قانون تیار ہوتا ہے مجھے اُسکے احکام پر غور کرنا فرض ہے اُن مختلف
فرقون کے بیانات پر جنپر اُسکا اثر پہونچیگا مین نہایت فکر اور غور سے توجہ دونگا
آخر مین مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ جو باتین اس قسم کے ایسوسی ایشن کی
طرف سے جیسا کہ آپ کا ہے پیش ہونگی تو مین ضرور اُنپر لحاظ کرونگا آپ نے
صحیح بیان کیا ہے کہ اس اظہار رے سے گورنمنٹ انڈیا کو خواہش اور حاجت
اور خیالات رعایاے ملکہ معظمہ سے آگاہی ہوگی اور بیشک اُن لوگون کے واسطے
قیمتی ہے جنکا فرض رفاہ اور بہبود عام کا اسباب بہم پہونچانا ہے -

نمبر ۱۰

## جواب اڈریس ٹریڈ ایسوسی ایشن کلکتہ

۲۲ - دسمبر ۱۸۸۴ع

ماسٹر اور جنٹلمین - مین آپ کے حقوق سے خوب واقف ہون جنپر گورنمنٹ
اور آپ کے شہر والے لحاظ کرین اور مین آپ کی دوستانہ مبارکبادی کا ممنون
ہون آپ نے میری باتون پر جب سے کہ مین نے اس ملک کا انتظام اپنے
ہاتھ مین لیا ہے پسندیدگی کی علامتین ظاہر کی ہین مین آپ کو یقین دلاتا ہون
کہ مین نے بعد غور کامل یہ الفاظ زبان سے نکالے ہین اور جو لفظ میری زبان سے
نکلے وہی میرا منشاء ہے مین آپ کے اس بیان کی صداقت کو تسلیم کرتا ہون

کہ سب سے اول میرا خاص کام یہی ہے کہ ہر طور پر حتی المقدور بہ امن و عافیت
زراعت اور تجارت کو ترقی دون اور اِس کام کے حاصل کرنے کے واسطے
ضروری مقامات مین ریلوے جاری کرنا لوکل صنعت اور حرفت کی ترقی کو ترغیب دینا
نہایت ہی عمدہ ذرائع ہین ہندوستان غریب ملک ہے ہمارا منشا اور غرض یہی
ہونی چاہیے کہ اُسکو اور اُسکے باشندون کو متمول کرین ہندوستان کی دولتمندی
خدا کی مہربانی پر منحصر ہے لیکن چند سلطنتون کی نظیر سے معلوم ہوتا ہے کہ صنعت
اور حرفت کی ترقی ملک کے قدرتی وسائل کی افزونی کا باعث ہے یہ بڑی
خوش قسمتی ہے کہ ہمارے تمام ممالک مین اور سرحدات پر سب طرح امن و امان ہے
آپ نے سچ کہا کہ ہر ایک ملک کی بہبود کے واسطے زیادہ تر امن اور عافیت کی
حاجت ہے ہمکو ہمیشہ یہ دعا مانگنا چاہیے کہ امن و عافیت قائم رہے اُسکے قائم
رکھنے کے واسطے نہایت ہوشیاری کا طریقہ ہمکو اختیار کرنا ہوگا تاکہ اُسکے خلاف
کارروائی ہر ایک کے دست قدرت سے باہر ہو آپ نے جو باہمی دوستی کا ذکر کیا
مین اِس اتحاد اور اتفاق سے نہایت خوش ہوا ملک کے ہر فرقہ مین ایسی ہی
دوستی چاہیے اس سے زیادہ بدقسمتی کا امر کون ہو سکتا ہے اور اِس سے
زیادہ نقصان برٹش حکومت کی عزت اور شہرت کو کس امر سے پہونچ سکتا ہے
کہ اُن لوگون مین نفاق اور تفرقہ ہو جنکا قیام اور فائدہ ایک دوسرے ہی کے
قائم رہنے پر منحصر ہے مین نے آپ کی اس خواہش پر غور کیا کہ ہندوستان کا
مالی انتظام اور تجارت اور صنعت اور حرفت کامل محفوظ رہے علی الخصوص
اُسوقت جب کہ اس ملک اور انگلستان کے معاملات مین نفاق پیش آتا ہے
عقلمندون کا قاعدہ ہے کہ وہ کسی امر کا وعدہ نہین کرتے پس مین بھی امید ظاہر
کرتا ہون کہ چونکہ ہندوستان کی تجارت دولت اور بہبودی کی ترقی سے

تمام سلطنت کو فائدہ پہونچیگا لہذا ہر ایک امر جس سے شاہی اور انگلستان کی قوت کو ترقی ہوگی وہ عمدہ اور پولیٹیکل نتائج جناب ملکہ معظمہ کی رعایاے ہند کے لیے پیدا کرینگے۔

نمبر ۱۱

## جواب اڈریس انڈین الیسوسی ایشن کلکتہ

۲۴- دسمبر ۱۸۸۴ء

جنٹلمین- مجھے افسوس ہے کہ مین چند روز سے بہت کامون مین مصروف ہونے کی وجہ سے آپ کے اڈریس کا تحریری جواب تیار نکر سکا لہذا مین اگر آپ کے نقش دل نہ کر سکون کہ آپ نے خیر مقدم مین جو مہربانی کی مین اُسکی کسقدر منزلت کرتا ہون تو مجھے معاف کیجیے گا مین نہایت خوش ہون کہ مین ایسے اصحاب کے سامنے ہون جنکے اڈریس کے طرز تحریر سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اپنی پریسیڈنسی مین اپنے ہموطنون کی طرف سے اظہار راے کے لائق ہین آپ کے چیرمین کے اڈریس کو سنکر بیشک یہی خیال ہوتا ہے کہ سننے والا ایسے عقیل اور لائق شخص کے سامنے موجود ہے جو اپنے ہمراہیان کے مقصد کو اسقدر خوبی سے بیان کر سکتا ہے جسقدر کہ کوئی دوسرا آدمی دنیا مین کر سکتا ہے آپ نے بہت باتون کا ذکر کیا ہے جو رسمی ہوے ہین کہ میرا خیال اُسپر رجوع ہو آپ کو یہ دریافت ہوا ہوگا کہ اپنے آغاز انتظام مین اُنکی نسبت مجھے کچھ بھی اپنی راے بیان کرنا مناسب نہ ہوگا مدت تک تو میرا کام سننا اور سیکھنا ہوگا اور جو لوگ آپ کی سوسائٹی مین معروف ہین اُنسے اتحاد پیدا کرون اور حتی المقدور اہم مسائل کے دریافت کرنے کے قابل ہون جنکی گورنمنٹ انڈیا آیندہ جانچ کریگی مین بے تامل کہتا ہون کہ مین اپنے حتی المقدور خوشی اور رضامندی سے اپنے پیشرو کی تجویز لوکل انتظام خود اختیاری مین ترقی دونگا

مین اِس امر کو تسلیم کرتا ہون کہ اگر اسمین کامیابی ہوئی تو طریقۂ حکومت اور رعایائے جناب ملکہ معظمہ کو اس سے بہت فائدے حاصل ہونگے مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ آپ مین کوئی ایسا نہوگا جو میرے مانند دل سے اسکی کامیابی کا طلبگار ہو میری خواہش یہ ہے کہ جناب ملکہ معظمہ کی تمام ہندوستانی رعایا کا اطمینان اور اعتماد حاصل کرون بیشک انجام کار مین اسمین کامیاب ہونگا لیکن کچھ عرصہ تک اسکی امید کرنا بعید از عقل ہے درحقیقت مین اُس محبت کی قدر و منزلت نہ کرونگا جو میری کارروائی سے حاصل نہین ہوئی ہے آپ کے اڈریس مین جو خیرخواہانہ کلمات حضور ملکہ معظمہ کے واسطے درج ہین مین اُنسے کمال رضامند اور خرسند ہون جناب ملکہ معظمہ کو اپنی تمام رعایائے ہند کے فرقون کی بہبود مین دلچسپی ہے اور مین بہت خوش ہون کہ جس جگہ مین گیا سب کو جناب ملکہ معظمہ کی مرحمت اور عنایت کا شکرگزار پایا۔ جنٹلمین پھر آپ کے دوستانہ خیر مقدم کا شکریہ ادا کرتا ہون۔

نمبر ۱۲

## تقریب افتتاح ٹمار کسر ریلوے

### ۵ جنوری ۱۸۸۸ء

جنٹلمین ـ مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ مجھے کمال خوشنودی حاصل ہوئی ہے کہ مین اس موقع پر اپنا تعلق ایک دلاویز اولوالعزمی سے دیکھتا ہون جو عرصۂ دراز سے اس ملک مین ہو رہی ہے آپ نے دعوت کے کلمات مین جس سے مجھے معزز کیا معذرت کے ساتھ ذکر کیا ہے مگر مجھے کمال مسرت آج کے جلسہ مین شریک ہونے سے ہے جو مجکو کسی بڑی عمارت یا بڑی ہال کے کھولنے مین نہ ہوتی جو سرکاری روپیہ سے اور نیز سرکاری نگرانی مین تعمیر کیجاتی (نعرۂ تعریف) ـ اُس کام مین تو مین گورنمنٹ کا خاص کام سمجھکر شریک ہوتا اور لوگون کی اولوالعزمی کا کوئی ثبوت نہوتا

اب مین اُس کام مین شریک ہوا ہون جسمین ہر شخص کو جو اس ملک کی بہبودی مین ہمدردی رکھتا ہے دلچسپی ہوگی ہر چند کہ یہ چھوٹی ریلوے ہے اور فنڈ بھی اسمین زیادہ صرف نہین ہوا۔ تاہم اِس سے مقامی گرمجوشی اور مقامی تقویت اور زور بازو ظاہر ہے۔ مجھے امید ہے کہ اُسکے نتیجے سے اُسکی عمدگی کا بہت بڑا ثبوت ہوگا اور لوگون کو حوصلہ ہوگا کہ وہ اپنے فائدے کے لیے ایسے ہی اور کام شروع کرینگے۔ (نعرۂ خوشی) مین یقین کرتا ہون کہ مین اِسوقت اِس گرد و نواح کے بڑے بڑے زمینداروں مین موجود ہون مین اُنکو اِس عمدہ وقت اور موقع کی مبارکباد دیتا ہون جسکے واسطے ہم سب جمع ہوے ہین اور اُسکے ساتھ ہی مین اُنکا اور اُنکے دوستون کا اپنے خیر مقدم کے لیے جو اُنھون نے تمام راستہ پر کیا شکریہ ادا کرتا ہون گھاٹون کی خوشنما اور عمدہ حالت ملاحظہ کرنے سے جہان پر کشتی اور دخانی کشتیان چلتی ہین مجھکو نہایت حیرت و تعجب ہوا اور کل راستہ مین محنتی اور خوش و خرم قصبہ جات کے دیکھنے سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی اور اپنے اختتام سفر پر اب اِسوقت میرے گرد لائق ہوشیار خیر خواہ لوگ موجود ہین اور جنکے ہمراہ اس کام مین شریک ہونے سے مین نہایت خوش ہون۔ مجھے امید ہے کہ مین کسی نہ کسی دن اُنسے فرداً فرداً واقفیت حاصل کرونگا۔ جنٹلمین مین آپ کے دلاویز اڈریس اور دوستانہ کلمات اور فرمانبرداری کے خیر مقدم کا جو آپ نے میری جانب ظاہر کیے ہین شکریہ ادا کرتا ہون (زور سے نعرۂ تعریف)۔

نمبر ۱۳

## جواب اڈریس محمدن لیٹریری سوسائٹی کلکتہ

۱۴ جنوری ۱۸۸۵ء

جنٹلمین۔ مجھے آپ صاحبون سے ملاقات کرنے اور اس امر کے معلوم ہونے سے

کہ آپ اپنے اہل مذہب کی ترقی مدارج کے لیے ضروری کام مین مصروف ہین
نہایت خوشی حاصل ہوئی - بیشک فی زماننا جماعت کی اصلی بہبودی اور ہر فرد بشر کی
ذاتی ترقی زیادہ تر تلاش و جستجو سائنس اور تحصیل علم پر منحصر ہے انسانی ترقی کے
ابتدائی زمانہ مین اسقدر تحصیل علم اور جستجوے سائنس درکار نہین تھی زمانہ سلف مین
بہت سی قومین جو اپنے اوصاف بہادری اور پاس عزت اور راستی اور مردانگی
مین مشہور تھین اب وہ سِول کامون مین اُن لوگون سے جو بہت کچھ وحشی ہین
اپنے کو پیچھے رہا ہوا پائینگی ہان اگر وہ اِس زمانہ کی اُن حاجتون کو تسلیم کرین
جو اِس ملک کی نیک گورنمنٹ کے عمدہ اثر سے پیدا ہو جاتی ہین اور نیز اُس حوصلہ کو
باعث جسکے عمدہ خصائل امن و امان کے زمانہ مین ترقی کرتے ہین لیکن جنگی ترقی حرفت آپکے
ملحوظ خاطر ہے مین اس خواہش مین اُنکو متنبہ کرنا ضروری نہین خیال کرتا اور جو زمانہ
سابق کے جنگ آور - شاعر اور حکما کی اولاد سے ہین کہ قوت دماغی اور کالج
اسکول کی تعلیم انسان کو اِس دنیا مین ترقی کرنے کے لیے ایک حصہ ہے سچائی کا
شوق اور حفظ مراتب اور مسکینی - غربت - جوانمردی اور نفس کُشی نوجوان طلبہ
کے واسطے اُسیقدر ضروری تعلیم ہے جیسا دس بارہ زبانون کی تعلیم یا حساب
اور ریاضی کی باریک باتون کا دریافت کرنا آپ یہ نہ سمجھین کہ مین آپ سے صاف صاف
کہہ رہا ہون آپ خود تسلیم کر چکے ہین کہ ہمنے عام ترقی کے ساتھ قدم نہین بڑھایا ہے
آپ نے جو محبت آمیز اڈریس پیش کیا اُسکا جواب ایسے ہی دوستانہ اور سرپرست
الفاظ مین ہے جیسے کہ مین نے استعمال کیے ہین -

نمبر ۱۴

## جواب سنٹرل محمدن ایسوسی ایشن

۲۲ - جنوری ۱۸۸۵ء

جنٹلمین - مجھکو یہ بات نہین بیان کرنی چاہیے کہ جماعت اسلام کے
قائم مقامون کو اپنے پاس دیکھنے سے مجھکو نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے -
آپ کی ایڈریس سے مجھکو معلوم ہوا کہ کوئی ایسا مسلمانی مقام نہین ہے جسنے
اپنا نائب آج اس جگہ روانہ نہ کیا ہو - یہ خود اس امر کی علامت یا مجھکو کہنا چاہیے
ثبوت ہے کہ تمام ہند کا فرقہ اسلام اپنی کوشش اپنی ذہانت اور قدرتی تیزفہمی
کی وجہ سے آخرکار وہ درجہ سوشیل سسٹم مین حاصل کریگا جسکے لیے وہ نہایت
عمدہ طور پر لائق ہے - میرے مانند شخص کو کبھی اقرار نہین کرنا چاہیے - آیا مین
اُن شکایتون کے دور کرنے مین کامیاب ہونگا یا نہین جنکی آپ شکایت کرتے ہین
اُن حالات کی قوت پر منحصر ہین جو آپ نے بیان کیے ہین - لیکن بہرحال آپ
اس امر کا یقین کرین کہ اگر آپ کے بیانات پر مناسب طور پر غور کرنے اور
اصلی خواہش اُن برائیون کے دُور کرنے سے جنکی شکایت آپ مناسب طور پر
کرین آپ کو اطمینان حاصل ہووے تو مجھکو یقین ہے کہ مین اُسمین کوتاہی
نہ کرونگا - بیشتر موقعون پر فرقہ اسلامیہ کے ساتھ اسقدر لحاظ اور ہمدردی مینے
ظاہر کی ہے کہ اسوقت اُس یقین کا اعادہ کرنا لاحاصل معلوم ہوتا ہے کیونکہ
اگرچہ میرا خاص فرض یہ ہے کہ جنابہ ملکہ معظمہ کی رعایا کے ہر ایک فرقہ کے ساتھ
نہایت منصفانہ طور پر بلا رورعایت پیش آؤن تاہم میری زیادہ تر ہمدردی
اُس فرقہ کے ساتھ ہوگی جو باعث خاص وجوہ جنپر وہ قادر نہین ہین ترقی مین
پیچھے رہ گئے ہین مجھکو اس امر سے نہایت خوشی حاصل ہوتی ہے کہ جناب
ملکہ معظمہ کی رعایاے ہند نہایت جانفشانی سے ترقی مین کوشش کر رہی ہے -
آپ کے ایڈریس مین جو مہربانی کے الفاظ خاص میری نسبت تھے اُنکا مین
شکریہ ادا کرتا ہون اور آپ کو یقین کرنا چاہیے کہ آپ کی درخواست کے

مضمون پر مین بہت جلد متوجہ ہونگا۔

نمبر ۱۵

## تقریب دعوت ٹریڈ ایسوسی ایشن کلکتہ

## ۳۰ - جنوری ۱۸۹۵ء

مسٹر چیرمین - یور آنرز اور جنٹلمین - میرے نام کے تذکرے پر جو دلی تکریم
آپ صاحبان نے ظاہر کی ہے اُسکا شکریہ ادا کرنے کے واسطے اُٹھنے کے وقت مین
اپنی اُس خوشنودی کو بیان کرتا ہون جو مجھکو کلکتہ کے فرقۂ تجار کے اسوقت
اپنے پاس موجود ہونے سے حاصل ہوئی ہے - (نعرۂ خوشی) اِس امر کا بھی مین
اقرار کرتا ہون کہ اِس دعوت کو بعد تامل بسیار مین نے قبول کیا ہے - مجھکو
معلوم تھا کہ اُن اشخاص کے روبرو مجھکو کچھ کہنا پڑیگا جنکی مہمانی مین شریک
ہونگا اور مجھے اس امر کا شبہہ تھا کہ آیا گورنمنٹ ہند کے اعلیٰ افسر کو بجز خاص
اور ضروری موقعون کے فصاحت کا اظہار ضروری ہے - اُسکا فرض اور استحقاق
سُننا ہے نہ کہ خود بولنا - جانچ کرنا اور فیصلہ کرنا اور نہ بیان کرنا اور پیروی کرنا
اور اگر میرا یہ خیال صحیح ہے کہ اُس افسر کا یہ عام قاعدہ ہونا چاہیے تو اِس قاعدہ پر
عمل درآمد کرنا اُسوقت نہایت ضروری ہے جبکہ وہ ایسے ملک مین نووارد
شخص ہو جس جگہ نہایت عظیم و مفید اہم امورات پر اُسکو غور کرنا ہو اور جس جگہ
کوئی اتفاقیہ لفظ عدم واقفیت یا غلط فہمی سے بیان کیے جانے پر بے شمار
مشکلات پیدا ہو جاوین - تاہم چونکہ مین اِس جگہ موجود ہون میرے واسطے
یہ نہایت نامناسب ہے کہ ایسے عمدہ موقع پر اُس دوستانہ خیال کی قدردانی کو
ظاہر نہ کرون جو میرے واسطے ہر درجہ ہر فرقہ اور مختلف جماعتون جو ہمارے
پولیٹکل جرگہ کو بناتی ہین اور نیز انگریزی اور ہندوستانی اصحاب نے میرے

بمبئی مین آنے سے اسوقت تک ظاہر کیے ہین۔ سب نے مجھکو اس امر کا
یقین دلایا ہے کہ اُنکو مجھپر اعتماد ہے اور خود اُنکو یہ یقین ہے کہ میری اصل
خواہش یہ ہے کہ ہر ایک کے ساتھ اپنے فرض کو نہایت وفاداری سے
ادا کرون۔ وہ اس کام کی مشکلات کو جو مجھے انجام دینا ہے بخوبی سمجھتے ہین
اور جو کوشش مجھکو بہبود عوام کی ترقی مین کرنا ہوگی اُسکے واسطے آپ کی
باہمی ہمدردی اور مدد پر مین بھروسہ کرسکتا ہون۔ (نعرۂ خوشی) اِس وقت
بعض اصحاب غالباً اِس امر کے خواہان ہونگے کہ جو پالسی مین اختیار کرونگا
اُسکے خاص حالات بیان کرون۔ مجھکو نہین معلوم کہ مین اُنکی اِس خواہش کو
کیون پورا نہ کرون۔ اس حکمت عملی کے بیان کرنے مین کسی پوشیدہ امر کو
مین بیان نہ کرونگا اور نہ اُنکو جدید طرز پر آغاز کرونگا کیونکہ میری حکمت عملی
اُن قدیم اصول کے بموجب ہوگی جنپر برٹش سلطنت ہند مین قائم کی گئی ہے
اور جو اُسوقت سے اُسکی ساخت مین پیوست ہوکر مل گئے ہین اور جسکی ہر
نامور سابقین نے یکے بعد دیگرے پیروی کی ہے۔ یعنی انصاف
جسکو تعصب یا خود غرضی نہین تبدیل کرسکتی۔ تمام مذاہب اور فریقون مین
یکسان برتاو کرنا جو نکتہ چینی سے ناراض نہین ہوسکتا اور جو خوشامد سے خوش
نہین ہوتا اور نیک نیتی جو جنابہ ملکہ معظمہ دام اقبالہا کی کرورون رعایا مین
قناعت۔ فارغ البالی۔ متمولی۔ تعلیم۔ ترقی حرفت۔ میونسپل انسٹیٹیوشن کو
آزادانہ کارروائی کے واسطے موقع دینا اور دیگر حقوق جو گورنمنٹ کے حکم اور
شاہنشاہی سبقت کے مناسب ہون پھیلانے کی متلاشی ہے۔ (نعرۂ خوشی)
اس بات کے بیان کرنے مین آپ یہ یاد رکھین کہ مین خود اپنی طرف سے نہین
گفتگو کررہا ہون اور نہ بطور گورنمنٹ ہند کے اعلیٰ افسر کے بلکہ حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند

دام اقبالہا کی جانب سے بیان کر رہا ہون - اور صرف ملکہ معظمہ کی جانب سے ہی نہین بلکہ پارلیمنٹ اور رعایائے انگلستان کی جانب سے جسکا یہ ارادہ مستحکم ہے کہ ہند مین انگریزی حکومت اسقدر عمدہ طور پر اور مضبوطی کے ساتھ جاری رہے کہ ہمارے ملک کی تاریخ مین ایک فخریہ امر ہو - اور ہر ایک نا انصافی اور تکلیف جسکی حضور ملکہ معظمہ کی رعایا - خواہ عوام خواہ شاہزادگان - شکایت کرین اُسکو بعد تحقیقات (جہان تک انسانی طریقۂ حکومت کے نقص اِس امر کی اجازت دینگے) دور کرنے اور کم کرنے مین کوشش کیجاویگی - (نعرۂ خوشی) میری یہ خواہش ہے کہ خدا کی مہربانی سے اُس قلیل زمانہ مین جب تک میرا قیام آپ لوگون مین رہے مَین اپنے فرض کو نہایت اطمینان کے ساتھ انجام دون - اِس خواہش کی تلاش مین خواہ وقت صرف ہو خواہ محنت ہو خواہ تندرستی یا طاقت ضائع ہو ہر ایک کے واسطے مین مستعد رہتا رہون - اگرچہ بعد وقت اور رفتہ رفتہ یہ حاصل ہو سکتا ہے کہ اسقدر وسیع اور علیحدہ علیحدہ جماعتین مثل ہماری جماعت کے درجۂ تکمیل تک پہونچ سکتی ہین مین بھروسہ کرتا ہون کہ جسوقت مَین اِس ملک سے روانہ ہونگا اُس وقت اس ملک کی ترقی اور اسکے باشندگان کے مناصب حوصلون کے حاصل کرنے کے وسائل مین زیادتی اور انگریزی سلطنت کی شہرت اور قائم ہونے مین بہت کچھ مَین امداد دونگا - اِس امر کا کسی کو شبہہ نہین ہو سکتا کہ آپ صاحبان محنت کے مرتب کرنے والے ہین اور ہنر صنعت وحرفت کے ترقی دہندہ ہین اور دولت کے پیدا اور تقسیم کنندہ ہین اور قومی ترقی کے جزو اعظم ہین اور اس وجہ سے مَین پھر بیان کرتا ہون کہ جلسۂ امشب مین آپ صاحبان سے ملاقات حاصل ہونے سے مین نہایت خوش ہون -

بعد ازان صدر انجمن کی جام تندرستی تجویز کرنے کے وقت حضور دلیسر ہے

صاحب نے ارشاد فرمایا۔
علیحدہ ہونے کے قبل مجھکو صاحب میر مجلس نے ایک جام تندرستی تجویز کرنے کی اجازت دی ہے۔ بعض صاحبان کا خیال ہوگا کہ مین لیڈیون کا جام تندرستی تجویز کرنے کو ہون۔ چونکہ مین ایک کتخدا مرد ہون اسوجہ سے نصف گھنٹہ مین اس جام کا تجویز کرنا خلاف انصاف ہے (ہنسی) اسواسطے آپ کو اس امر کے معلوم ہونے سے خوشی ہوگی کہ جو جام مین تجویز کرتا ہون وہ میر مجلس کا جام تندرستی ہے (نعرۂ خوشی) اس جام کی پیروی کے واسطے زیادہ تر بیان کرنے سے آپ کا تضیع اوقات ضروری نہین خیال کرتا کیونکہ مین آپ سے صرف اس امر کی درخواست کرتا ہون کہ جلسۂ امشب کی گذشتہ خوشگوار کارروائیون کو آپ یاد کرین اور اسوقت آپ کو معلوم ہوگا کہ وہ آپکی صدر انجمن کے مبارک قدم کا نتیجہ ہے۔ کلکتہ کے ٹریڈس ایسوسی ایشن کا مین نہایت شکریہ ادا کرتا ہون کہ آج ہمکو ایک نہایت ہی عمدہ دعوت سے حظ حاصل ہوا اور خاص میرے واسطے یہ جلسہ نہایت ہی مفید ہوگا۔

نمبر ۱۶

## بجواب ایڈریس انڈین یونین

۳۱۔ جنوری ۱۸۸۹ء

مہاراجہ اور جنٹلمین۔ آپ کی ڈیپوٹیشن نے جو راے ایک بڑے سردار کے ذریعہ سے ظاہر کی ہے اسکی وجہ سے جو اطمینان اور خوشی مجھکو حاصل ہوئی اُسکو اول مین بیان کرتا ہون۔ سردار ممدوح نے اپنے ملک کے طریقۂ حکومت مین ایک بہت معزز اور مشہور حصہ لیا ہے۔ اور جنگی لیاقت اور قابلیت خود اُس فائدہ کا ثبوت ہین کہ گورنمنٹ ہند اس ملک کے مشہور اشخاص سے مدد حاصل

کرسکتی ہے۔ اسوقت تک بارہا موقع پر مین نے بیان کیا ہے کہ جناب
ملکہ معظمہ کی رعایاے ہند کے ہر فرقہ کی خواہشون اور درخواستون کو انجام
دینا اور اُنکو پورا کرنا میری خاص خواہش ہے اور اسوجہ سے اُنکا اعادہ مَین
ضروری نہین خیال کرتا لیکن مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اِس بات کو
مَین بہت بڑا فائدہ خیال کرتا ہون کہ آپ کے مانند اصحاب جو جماعت کے
ایک فرقۂ عظیم کی جانب سے گفتگو کرنے کے مجاز ہین اور جو مناسب اور مفید
اثر اپنے بیشمار ہموطن پر ڈال سکتے ہین میرے پاس ایک ایڈریس لیکر
تشریف لاوین اور اس ایڈریس مین کاروبار اور عاملانہ طریقہ پر اُن مختلف
مشورون کو بیان کرین جو آپ گورنمنٹ ہند کو دینا چاہتے ہین ہم خود آپ کی
خواہشات کو اِس شکل مین لانے سے اُن وسائل کے دریافت کرنے کے
قابل ہونگے جنکی وجہ سے ملک کی بہبود عوام کے واسطے قوانین نافذ کرسکتے ہین
جو امورات آپ نے بیان کیے ہین اُنپر گفتگو کرنا اِسوقت مناسب نہین خیال کرتا
لیکن انمین ہر ایک پر نہایت ہوشیاری سے غور کرونگا۔ اگرچہ وئسراے کا
زمانۂ قیام اسقدر نہین ہے کہ وہ ملک کے تمام قوانین کی ترقی مین زیادہ کاروائی
کرسکے تاہم مَین امید کرتا ہون کہ اِس کام مین اپنی سخت کوششون کے
استعمال سے مَین اِس یقین کے ساتھ واپس جاؤنگا کہ میرا زمانہ حکومت عمدہ
نتائج سے خالی نہین رہا ہے۔ آپ کے ایڈریس مین جو خوشنودی کے الفاظ
خاص میری نسبت ظاہر کیے گئے ہین اُسکا شکریہ تہ دل سے ادا کرتا ہون۔
مَین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اِس سے زیادہ مطلوب امر میرے واسطے
نہین ہے کہ آپ کا اعتماد حاصل کرون اور جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے حضور
اور رعایاے ہند کے روبرو اپنے فرائض کو نہایت وفاداری سے انجام دون

نمبر ۱۷

# بنگال ٹیننسی بل

## ۲- مارچ ۱۸۸۵ع

کارروائی کی اس درجہ پر مین اپنے بیانات سے کانسل کی سمع خراشی کرنا ضروری نہین خیال کرتا - مجھکو بہت موقع اس مسودۂ قانون کے جسکی نسبت ترمیم کی تحریک ہو رہی ہے چند امورات پر بحث کرنے اور اُنکی بابت اپنی راے ظاہر کرنے کا ملیگا - لہذا مین اِسقدر بیان کرنے پر قناعت کرونگا کہ اگرچہ غالباً ہماری کارروائی اور بحث کے زمانہ مین اِس مسودۂ قانون کی خاص باتون مین ترقی وتبدل ہوگا لیکن اِسکے عام حالات کی نسبت مین اپنی دلی اور صادق مدد دینے مین کسی طرح کا پس وپیش نہین کرسکتا - مجھے خود اِس امر کا یقین ہے جس طور پر میرے معزز دوست نے بھی بیان کیا ہے کہ یہ نہایت ایمانداری کا کام ہے - مجھے پورا یقین ہے کہ جن صاحبان نے اِس مسودہ کو اس درجہ تک پہونچایا ہے اُنکی خاص خواہش یہ ہے کہ ہر ایک امر کو جسکا مسودہ مین ذکر ہے نہایت انصاف سے ادا کیا جاوے - یہ بات سنجیدہ طور پر نہین بیان کیجا سکتی کہ اِس کانسل کو اِس معاملہ مین قانون نافذ کرنے کا مجاز نہین ہے - جسوقت مین انڈر سکرٹری اسٹیٹ براے ہند ہوا تھا - اُسوقت اُس قانون پر جو بعد ازان ایکٹ ۱۰ - ۱۸۵۹ع ہوا مباحثہ ہو رہا تھا - اُسوقت مین نے یہ نتیجہ نکالا تھا اور بعد آزمایش اُس نتیجہ کی تصدیق بھی ہوگئی ہے کہ اِس بات پر بحث کرنا بالکل بیہودہ امر ہے کہ اِس قسم کے قوانین سے حقوق زمینداری مین جو آپکو از روے بندوبست استمراری دیے گئے ہین فرق آتا ہے - اگر مجھکو یہ خیال ہوتا کہ اِس مسودہ کے کسی فقرہ سے

حضور ملکہ معظمہ کی رعایا کے کسی فرقہ کے حقوق مین جو شاہنشاہی گورنمنٹ نے
عطا فرمائے ہین خلل ہوتا ہے مین فی الحقیقت اسکا حامی ہرگز نہوتا۔ لیکن
برخلاف اسکے میرا یقین ہے کہ یہ مسودہ اُن اصول کے مطابق ہے جو
بندوبست استمراری کے جاری کرنے والون کے دلون مین تھا۔ اور مجھکو
اس امر کا یقین کامل ہے کہ بعد ازان جسوقت موجودہ مباحثہ ختم ہو جاویگا وہ
اشخاص بھی جو اپنے فوائد کا نقصان خیال کرتے ہین اس امر کو تسلیم کرینگے
کہ اِس قانون نے زراعتی فوائد کو فائدہ پہونچایا ہے۔ خاص مسئلہ کی بابت
جو اِسوقت ہمارے روبرو ہے یعنی آیا اِس مسودہ قانون کو اور ایک سال
کے واسطے ملتوی کیا جاوے یا نہین مین یہ بیان کرسکتا ہون کہ اِسوقت
اِسکو ملتوی کرنا اور اُسکی ذمہ داری اپنے ذمہ لینا جبکہ میرے شرکا باتفاق
راے اس مسودہ قانون پر جسکو سِلکٹ کمیٹی نے ترمیم کیا ہے فوراً غور دینے
کے واسطے راے دیتے ہین میرے واسطے ناممکن ہے خواہ میری ذاتی راے
وہ نہو مجھے لائق اشخاص نے جنکو اِس معاملہ مین گفتگو کرنے کا مجاز ہے بیان
کیا ہے کہ یہ التوا موجب خرابی ہوگا۔ آخر مین مین بیان کرتا ہون کہ جو
مباحثات ہوے ہین اُنکو نہایت شوق اور خوشی سے مین نے سُنا ہے۔
اگرچہ حتی المقدور مین نے اس مسئلہ کی نسبت واقعات اور مباحثون کی
واقفیت مین جو ایک بڑی کتاب مین درج ہین کوشش کی ہے تاہم یہ
اول ہی موقع ہے کہ اِس مسئلہ پر لئیق اشخاص کے مباحثہ سننے سے مجھکو
فائدہ حاصل ہوا ہے خاصکر مجھکو اس امر سے نہایت حیرت ہوئی کہ میرے
شرکا کار نے کسقدر سہولت۔ لیاقت اور خوش اسلوبی سے اپنی راے کو
ظاہر کیا ہے۔ اور مین اِس امر کے بیان کرنے کی اجازت چاہتا ہون

کہ کانسل کے ہندوستانی ممبرون نے فی الحقیقت اس مسئلہ پر نہایت
قابلیت سے اپنی راے ظاہر کی ہے۔

تاریخ ۵- مارچ ۱۸۸۵ع کو دوسرا جلسہ اس مسودۂ قانون پر بحث
کرنے کے واسطے منعقد ہوا اور اُسوقت حضور ویسراے صاحب نے ارشاد فرمایا
اس مسئلہ سے جو بیر تعلق ہے اسکی طرف اشارہ کیا گیا ہے اور اُسپر اپنی
راے بیان کرنے کے لیے مین موقع چاہتا ہون- اس مسئلہ پر اول انصاف
اور حق کو ملحوظ خاطر رکھکر خیال کرنا ہوگا سر جان شور جو ایک ہمعصر شخص
اور جنکو راے دینے کا مجاز ہے صاف طور پر بیان کرتے ہین کہ دخل کے
حق سے بیع یا انتقال کا حق نہین حاصل ہو سکتا اور جہان تک مجکو معلوم ہے
بنگال کی عدالتون کی یہ راے اسوقت تک رہی ہے- لہذا یہ ایک ایسا
مسئلہ ہے کہ ہم کہان تک ایسے اسامی کو جو قابض ہے وہ حق دیوین جسکے
روسے وہ اپنے حق کو بعوض زر تبدیل کر سکے جسکا وہ اسوقت تک ازرو
قانون مستحق نہین ہے- اگر اُسکو یہ حق بموجب رواج حاصل ہے ایک دوسرا
مسئلہ ہے- یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جس وقت زمیندار ایک رواج کو
جاری کرے- اور جسوقت زمیندار دخل کے حقوق کے فروخت کی اجازت
دے اُسوقت یہ بھی انصافاً مناسب معلوم ہوتا ہے کہ وہ اسامی کو جسنے
اپنے حق قبضہ کے واسطے خرچ کیا ہے انھین شرائط پر اُسکو فروخت کرنے دے
جس شرائط پر اُسنے اُسکو خریدا ہے- اس مسئلہ پر اپنی کوئی خاص راے
ظاہر کرنے بغیر مین بیان کرتا ہون کہ جسوقت یہ معاملہ میرے روبرو پیش
ہوا تھا اُسوقت گورنمنٹ بنگال نے یہ تصفیہ کیا تھا کہ بہرحال بہار مین
رواج کو قانونی حق دینا مطلوب نہین ہے- اس امر کا بھی تصفیہ ہوا تھا

کہ بنگال مین اسکا استعمال مختلف اسباب حفاظت سے محدود ہونا چاہیے
منجملہ ان اسباب کے ایک یہ ہے کہ زمیندار کو انتقال کے روکنے کا حق
حاصل تھا جبکہ منتقل کنندہ کو زمیندار ناپسند کرے - اسواسطے یہ ظاہر ہے
کہ بنگال مین بھی اسکے استعمال پر اعتراض ہو سکتا ہے - میرے خیال مین
انریبل ممبر کو جسنے اس ترمیم کی تحریک کی ہے اس معاملہ کی نسبت اور
طرح پر خیال کرنا چاہیے - کیونکہ مین یقین کرتا ہون کہ اُسکا اُس حصۂ ملک
سے تعلق ہے جس جگہ رعایا نہایت عمدہ اور بہبودی کی حالت مین ہین
بلاشک جہان ایسی حالت ہے وہان بوجہ انتقال کے صرف آرام ہی
نہین ہے بلکہ اُس سے رعیت کو کچھ نقصان نہین پہونچ سکتا اور عوام کو
فائدہ پہونچیگا - لیکن برخلاف اِسکے ہمکو یاد رکھنا چاہیے کہ اگر یہ ترمیم
اختیار کیجاویگی تو اُسکی وجہ سے بے شمار غریب اشخاص کو اِس بات کا
حق اور موقع ملیگا کہ زمانۂ تنگی مین اپنی زمین کو رہن کر دین - جس پر
اُنکے خاندان کی اور اُنکی نجات منحصر ہے - تاہم اِس معاملہ کی نسبت
زیادہ باتین بیان کرنا ضرور نہین ہین کیونکہ لفٹنٹ گورنر نے جو رپورٹ
پاس کیا ہے وہ اُس راے کی تصدیق کرتا ہے جو گورنمنٹ ہند نے
اختیار کی ہے - اپنے اور اپنے سرکار کی جانب سے یہ بیان کرنا مناسب
خیال کرتا ہون کہ اگر کارروائی کی اس درجہ پر کوئی دلائل اس ترمیم کی
حمایت کے واسطے جسکو مسٹر امیر علی صاحب نے تجویز کیا ہے بیان کیجاتین
تو ہم اُنپر اُسقدر توجہ دیتے جو اُنکے لائق ہوتی - لیکن چونکہ یہ بات نہین ہے
اِسوجہ سے کونسل کے وہ ممبر بھی جو اصول پر بہ نگاہ تلطف دیکھتے ہین
ہم سے بیان کرتے ہین کہ وہ اسکے حامی نہین ہو سکتے - اس حالت مین

میرا اور کُل میرے مشیرون کا خیال ہے کہ کوئی سبب نہین معلوم ہوتا کہ ہم اپنے اصلی نتائج کو ترک کرین۔

نمبر ۱۸

## بتقریب تقسیم انعام کالکتہ والنٹیر

## ۷- مارچ ۱۸۸۵ع

کرنل گریہم۔ افسران۔ غیر کمیشن افسران۔ اور کالکتہ والنٹیر کے ممبران۔ اس امر کا آپ کو یقین دلانا ضروری نہین ہے کہ مجھکو آج کی تقریب مین شریک ہونے سے نہایت خوشی حاصل ہوئی۔ کالکتہ مین آنے کے وقت اول جس چیز سے مجھکو حیرت ہوئی تھی وہ آپ کی عمدہ شکل کے دیکھنے سے ہوئی تھی جبکہ آپ نے گورنمنٹ ہوس پر جدید والیسراے کی آمد پر سلامی کے واسطے اپنے کو مرتب کیا تھا اس امر کے معلوم ہونے سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ میرے عہدہ کے رواجی حقوق مین سے ایک یہ بھی ہے کہ آپ کی فوج کا آنریری کرنل ہون۔ اِس عہدہ سے ہر ایک کو فخر ہو سکتا ہے اور مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ مجھکو اِس امر کا موقع ملا کہ مین آپ سے یہ بیان کرون کہ کسقدر مین اسکی قدر دانی کرتا ہون اگر اُن مقاصد کے ساتھ ہمدردی ظاہر کرنا جنکے واسطے آپ بھرتی کیے گئے ہین یا آپ کی قابلیت کو ترقی دینا اور آپکے فوائد کو زیادہ کرنا اس عہدہ کے واسطے ضروری اوصاف ہین تو مجھکو اپنے اس عہدہ کے قابل ہونے مین کسی طرح کا شبہہ نہین ہے۔ چند سال سے دنیا کے مختلف حصص مین شہری سپاہ کی ترتیب دینا میرا فرض رہا ہے برٹش نیشنل ریفل ایسوسی ایشن کا مین اصلی ممبر تھا اور ہمیشہ ومبلڈن کے لشکر کو دیکھنے جاتا تھا۔ کنیڈا مین بھی مثل آپ کے یہ فرقہ قومی طاقت کا تھا ہندوستان مین

آپنے پر اس امر کے دریافت ہونے سے نہایت خوشی ہوئی کہ اسی شوق اور فوجی جوش نے جسکی وجہ سے انگلستان مین تین یا چار لاکھ نشانہ انداز موجود ہین بلکہ مجھکو کہنا چاہیے کہ قابل سپاہی ہین اِس دور دراز کے ملک مین مثل اُسکے ایک جلسہ مرتب کیا ہے۔ بہر حال اس بات کا مجھکو یقین ہے کہ اگر جناب ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا آپ کو ملک کے اندرونی امن قائم رکھنے کے واسطے اُسوقت طلب کرین جبکہ اصلی افواج اجنبی غنیم سے سرحد پر جنگ مین مشغول ہو تو آپ نہایت جوش اور خوشی سے اس طلبی کے عوض حاضر ہونگے آپ کو اِس بات کے معلوم کرنے سے نہایت خوشی ہوگی کہ جو تکلیف اور محنت آپ نے خود بخود گوارا کی ہے یعنی فوجی قواعد کے مطیع ہونے اور اپنے درجون کے مرتب کرنے سے عوام کے واسطے آپ ایک ایسی طاقت جمع کر رہے ہین جو کسی وقت مین نہایت کارآمد ہوگی اور اسکی وجہ سے آپ ملک کو اصلی اور عملی فائدہ پہونچا رہے ہین جسکی قدر دانی ہر درجہ کے آدمی کرینگے۔

نمبر ۱۹

## بنگال ٹیننسی بل

۹۔ مارچ ۱۸۸۵ء

ہز اکسلنسی نے بطور پریسیڈنٹ کے بیان کیا کہ اِس باب کے فوائد کی نسبت جو اتفاق رائے کانسل مین ظاہر کی گئی ہے اس سے مجھکو نہایت حیرت ہوئی۔ اسکے پورے طور پر استعمال ہونے سے جو فکر و تشویش زمیندار و رعایا کو لاحق ہوگی اُسکو مین بخوبی سمجھ سکا ہون اس مسئلہ پر علٰحدہ غور کرنے سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ اُس مقصد کے حاصل ہونے کے واسطے یعنی

کس طرح پر ہر دو فریق کے مابین بناے خصومت اور تنازع اور باہمی نجش دور ہو جو امورات اول اختیار کرنے چاہئیین وہ یہ ہین کہ فریقین اپنے خاص فرائض کو علیحدہ علیحدہ بخوبی معلوم کرین۔ حضور وایسراے نے فرمایا کہ میرے خیال مین کوئی شخص بلکہ خود انریبل ممبر بھی اس باب کے اجرا سے اصولاً اختلاف راے ظاہر نہین کر سکتے۔ ہز اکسلنسی نے انریبل ممبر کو اس امر کا بھی یقین دلایا کہ صرف ان مشورات کے لحاظ سے ہی نہین جو گورنمنٹ ہند نے سکرٹری اسٹیٹ کے حضور مین پیش کیے ہین بلکہ بہ لحاظ اس معاملہ کی اُن حاجتون کے جو گورنمنٹ ہند خود معلوم کرتی ہے دفعات کے صرف اُسطرح پر استعمال کرنے کے واسطے گورنمنٹ راضی ہوگی جسطرح پر لارڈ کیمبرلی صاحب کا منشا ہے۔ خاص اور محدود رقبہ پر اس بات کی کارروائی کو آزمایشی طریقہ پر استعمال کرنے سے وہ اِس امر کو دریافت کر سکینگے کہ کسطرح پر اسکے احکام اور دفعات کا عمل ورآمد ہوتا ہے اِس بات کی امید کامل ہے کہ اگر ہوشیاری کے طریقہ سے کارروائی کیجاویگی تو وہ عذرات دور ہو جاوینگے جنکا ذکر انریبل ممبر نے کیا ہے۔

نمبر ۳۰

جواب ڈیپوٹیشن زمینداران بہار

۱۰- مارچ ۱۸۸۵ع

مہاراجہ اور جنٹلمین۔ اُس ایڈریس کے سُننے سے جو بنگال ٹننیسی بل مین نکتہ چینی کرتا ہے اسوجہ سے نہایت اطمینان مجھکو حاصل ہوا کہ جو شکایت اُسمین ابتدا سے آخر تک بیان کی گئی ہے وہ اس مسودہ قانون کے بابت نہین ہے بلکہ اُس ابتدائی اور عارضی قانون کی نسبت ہے جو بعد ازان

لوکل گورنمنٹ کی جانب سے نافذ ہونگے - قریباً تمام باتون پر جو آپ نے
بیان کی ہین آپ کے قائم مقام قانونی کانسل مین بحث کر چکے ہین - اور
مین اُن صاحبون کی لیاقت - صبر اور سہولت کا جو اُنھون نے اپنے سخت
فرائض کے ادا کرنے مین ظاہر کی ہے کافی طور پر اقرار نہین کر سکتا بلکہ اُنکا
اسوقت تذکرہ کرنا بھی نہایت نامناسب ہوگا - تاہم ایک معاملہ ایسا ہے
جسکا آپ نے ذکر کیا ہے اور جسکی بابت مجھکو کچھ بیان کرنا لازمی ہے -
زمیندار ان بہار کی طرف سے آپ نے بیان کیا ہے کہ وہ اُس باب کو جسمین
پیمایش اور اندراج حقوق کا ذکر ہے نہایت خوف سے دیکھتے ہین - مین
آپ سے اِس بات کے یاد کرنے کی درخواست کرتا ہون کہ لوکل گورنمنٹ
بلا منظوری گورنمنٹ ہند اُس باب کے احکام کے خاص امورات کا عمل درآمد
نہین کر سکتی - اور سکرٹری اسٹیٹ نے اِس امر کی خاصکر سفارش کی ہے
کہ جسوقت اُسکا عمل درآمد ہو وہ آزمایشی طریقہ اور نہایت ہوشیاری کے
ساتھ ہووے اور اُسکا تجربہ خاص اور جنوبی ضلع مین محدود ہووے -
ان حالتون مین مین امید کرتا ہون کہ آپ اِس امر کا یقین کرینگے کہ خاص
اِس باب کے عمل درآمد سے کوئی ایسا امر واقع نہوگا جس سے رعایا اور
زمیندار کے فوائد کو کچھ ضرر پہونچے -

اس مسودہ قانون کے خاص مسئلہ کی نسبت یعنی رعایا کی بابت
بہت زیادہ کیا گیا ہے یا بہت کم مین آپ کو یاد دلاتا ہون کہ میرے کانسل کے
چند ممبران کی جو اعلیٰ درجہ کے تجربہ کار اصحاب ہین یہ راے ہے کہ موجودہ
قوانین زمینداروں کو نقصان نہین پہونچا سکتے اور نہ رعایا کو مناسب
حفاظت دیسکتے ہین - اس اہم مسئلہ پر بعد بسیار غور مین اُس راے مین

اپنی رضامندی نہین ظاہر کرسکا اور نہ میرے شرکار کی کثرت راے تھی - برخلاف اسکے
اِس تنازع سے ہمارا یہ یقین قوی ہوتا جاتا ہے کہ ہماری کارروائی زیادہ تر
خلاف نہین ہے میرا یہ یقین ہے کہ علی العموم یہ قانون فریقین کے ساتھ
یکسان اور مناسب انصاف کریگا شاید یہ بات واقع ہو - (فی الحقیقت اسکے
خلاف نہین ہوسکتا) کہ اس پیچیدہ مسئلہ کے اسقدر وسیع رقبہ اور مختلف طرح
کے طرائق کاشتکاری پر استعمال کرنے سے بعض اوقات جدید معاملات
پیش آوین اور جس موقع پر اُسکی کارروائی سے وہ نتائج حاصل ہوتے ہین جو
اِس قانون کے مرتب کنندہ کی مرضی کے خلاف ہین لیکن اس قسم کے نتائج
ہر ایک قسم کے قانون مین حاصل ہوتے ہین - اس قسم کے ضروری نقص کے
علاوہ مجھکو قوی امید ہے کہ بنگال ٹیننسی ایکٹ سے جو امورات پیدا ہوجاوینگے
اُنسے موجودہ حالت کی زیادہ تر ترقی ہوگی کیونکہ متواتر گورنمنٹ اور کمیشن اور
حکام اِن حالات کو ناجائز اور سخت بیان کرنے مین متفق ہین -

۱۱- مارچ ۱۸۸۵ء یوم چہارشنبہ کو ایک جلسہ قانونی کونسل کا منعقد ہوا
سر اسٹوارٹ بیلی صاحب کے بعد حضور وایسراے صاحب نے ارشاد فرمایا -
اس تحریک پر راے جمع کرنے کے قبل مین اسکی نسبت چند الفاظ بیان کرنا
مناسب خیال کرتا ہون سر اسٹوارٹ بیلی صاحب نے اپنی قابل تعریف
اسپیچ مین گورنمنٹ ہند کی راے کو اس قدر پورے طور پر بیان کیا ہے اور اُن
امورات پر جنکی بابت مین ذکر کرنا چاہتا ہون بحث کی ہے کہ مجھکو بہت کم کہنا
باقی رہا ہے بلحاظ خاطر اپنے شرکار کے اس امر کا اظہار اس موقع پر مناسب
خیال کرتا ہون کہ اس مسئلہ کے پاس کرنے مین اُنکے شریک ہونے سے مجھکو
نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے - یہ امر صحیح ہے کہ اس کام کی موجودہ حالت مین

شریک ہوتے ہوے مجھکو بہت کم عرصہ ہوا ہے لیکن اِسوجہ سے مین اُس جوابدہی سے علیحدہ نہین ہو سکتا جسکے لیے گورنمنٹ ہند کا اعلیٰ افسر اس قانونی کانسل سے کسی ایکٹ کے نفاذ کرنے کے واسطے مناسب طور پر ذمہ دار ہے۔ علاوہ اسکے کلکتہ مین داخل ہونے سے پیشتر مین اس مسودۂ قانون کے ہرایک امور تنقیح طلب سے بخوبی واقف ہوگیا تھا۔ اس قسم کے مباحثات ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کی نسبت جبکہ مین ہند کا انڈر سکرٹری آف اسٹیٹ تھا واقع ہوے تھے چند گذشتہ سال سے اور دیگر واقعات نے میری خاص توجہ قانون اراضی کے جانب رجوع کرائی ہے۔ اُسوقت مین یہ بیان کیا گیا تھا کہ ایکٹ ۱۰ ۱۸۵۹ء کے احکام بند وبست استمراری کے خلاف ہین۔ لیکن مجھکو اُسوقت اور نیز اِسوقت مین بھی یہ یقین تھا اور جو اُس زمانہ اور نیز اس زمانہ کی برٹش اور انڈین گورنمنٹ کا یقین تھا اور ہے کہ لارڈ کارنوالس صاحب نے جو اقرار بند وبست استمراری کے واسطے کیا تھا اُس سے یہ مراد ہے کہ جو جمعبندی اُسوقت مین زمینداروں پر لگائی گئی تھی اُسمین کسی قسم کی زیادتی نہو لیکن زمیندار اور رعا کے مابین دائمی تعلق سرکاری طور پر قائم کرنے کے بجاے اُسوقت کی گورنمنٹ ہند اور ایسٹ انڈیا کمپنی نے رعایا کے حقوق کی حفاظت کے واسطے صاف اور ظاہرا طور پر دست اندازی کرنے کے استحقاق اپنے واسطے جبکہ بوجہ خاص امورات دست اندازی کی ضرورت ہووے محفوظ رکھا۔ اِس امر کے بیان کرنے مین مجھکو کسی طرح کا تامل اور پس وپیش نہین ہے، کہ اگر لارڈ کارنوالس صاحب اور اُنکے شرکا و کار اس قسم کی شرط قائم نہ کرتے تو بھی اِس قسم کے قوانین کے نفاذ اور صدور کے واسطے جس قسم کا ہم نافذ کرنے کو ہین بغرض حکمت عملی و فوائد عوام اصلی اور

لازوال حق حاصل ہوتا۔ مین اس امر کو نہین بیان کرسکتا کہ اس مسودۂ قانون
کی پیچیدگیون پر واقفیت حاصل کرنے مین باوجود کوشش بلیغ کے مین اس
قابل ہوا ہون کہ مین اِس مسودۂ قانون کے ادنی امورات کی نسبت اپنی
مستقل راے دے سکون کیونکہ منجملہ اِن امورات کے زیادہ تر اصطلاحی طریقہ
کے ہین اور اُنکا فیصلہ صرف وہ اصحاب ہی کرسکتے ہین جو ملک کے زراعتی
حالات سے عالمانہ وقفیت رکھتے ہین۔ پھر اِس مسودہ کے بعض حصص ایسے ہین
جنکی نسبت مین نے اپنی رضامندی نہایت کامل اور پورے یقین سے
ظاہر کی ہے اور بعض حصص ایسے ہین جنکی نسبت اپنی راے کو ان اصحاب کی
راے کے تابع کیا ہے جو اِس امر کے فیصلہ کے واسطے مجھسے زیادہ قابلیت
رکھتے ہین۔ اِسکے خلاف وقوع مین آنا ناممکن تھا اور اِس بات کو بلا تامل
بیان کرتا ہون کہ کل مسودہ اور اُسکے اصول عام حالات اور خاص خاص
جزئیات اور اُسکی موجودہ حالت کا دلی اور صادق طور پر مین حامی ہون۔
مسٹر رینلڈ صاحب کا اور میرا یہ یقین ہے کہ یہ قانون لارڈ کارنوالس کے
بندوبست کے جوہر کا آج کل کی زبان مین از سر نو ترجمہ ہے۔ لارڈ ممدوح
کے ارادہ کے مطابق ہے۔ اُنکے خیالات کا عمل درآمد کرتا ہے اور اِسکا
منشا ویسا ہی فیاضانہ اور خیرخواہانہ ہے جو قواعد ۱۷۹۳ء کے اصلی مرتب کنندگان
کا تھا۔ لارڈ کارنوالس کی یہ خواہش تھی کہ جو کچھ تباہی اور مصیبت
زمینداروں پر زمانہ سابق کی گورنمنٹ کے متواتر اور غیر مستقل زیادتی کی
وجہ سے تھی اُس سے زمیندارون کو آزاد کرین اور اُنکی تحریر سے ظاہر ہوتا ہے
کہ زمیندارون سے رعایا کے حق مین اُسیقدر رعایت کی اُنکو امید تھی۔ اِس
بات کے خیال کرنے سے مین نہایت خوش ہون کہ ہم مین سے ہر ایک شخص کے

دل مین جو اسوقت اِس جگہ موجود ہین اگرچہ اِس مسئلہ کی مختلف دفعات کی نسبت ہماری ذاتی رائے خواہ کچھ ہی کیون نہو یہ سچی خواہش ہے کہ ہر فریق کے ساتھ انصاف کیا جاوے اور اُنکے تعلقات کا انتظام اِس طریقہ پر کیا جاوے کہ ایک فریق کے حقوق کا دوسرا فریق لحاظ اور حفاظت کرے اور ہم مین کوئی ایسا شخص نہین ہے اگر یہ امید ہوتی کہ زیادہ مباحثہ سے اِس سے زیادہ قابل اطمینان نتیجہ حاصل ہوسکتا ہے زیادہ محنت اور تکلیف گوارا کرتا یہ چند باتین مسودۂ قانون کی نسبت بیان کرنا ضروری خیال کرتا ہون۔ لیکن گورنمنٹ ہند اور اُسکے جوابدہ افسر کے خلاف ایک الزام لگایا گیا ہے جو اِسقدر عجیب اور بے بنیاد ہے کہ مین اپنے اور اپنے شرکار کار کو اِس معاملہ مین بے جرم ثابت کرونگا۔ پارلیمنٹ مین استعمال کیے جانے کی غرض سے ایک تار انگلستان کو روانہ کیا گیا ہے اور اِسکی وجہ سے یہ بیان کیا جاویگا کہ والیسرائے ہند نے اِس مسودہ کو قانونی کانسل مین نہایت تعجیل سے پاس کیا ہے تاکہ بعجلت شملہ کو روانہ ہو جاوین۔ اِس بات کو ہرگز نہین بیان کرنا چاہیے تھا۔ اِس قانون کے نفاذ مین کسی قسم کی تعجیل یا خواہش تعجیل ہونے کے بجاے مین کانسل کو یاد دلاتا ہون کہ ۱۸۸۳ع سے جبکہ یہ مسودہ اول پیش ہوا تھا اِسوقت تک برابر اسپر غور کیا گیا ہے بلکہ مجھکو کہنا چاہیے کہ مارچ ۱۸۸۱ع سے جبکہ گورنمنٹ ہند نے ایک خط لکھا تھا۔ فریقین کو اپنے عذرات بیان کرنے اور قانونی کانسل کے ملاحظہ کے واسطے جو تبدیلات وہ خیال کرین پیش کرنے کا بہت زیادہ موقع دیا گیا تھا۔ کانسل مین بعد بسیار بحث کے وہ سلکٹ کمیٹی کے سپرد کیا گیا۔ اِس کمیٹی نے چونسٹھ مرتبہ نشست کی۔ اور ہر ایک نشست قریب چار گھنٹہ کے رہی۔ یہ

سب زمانہ اگر جوڑ لیا جاوے تو انیس۱۹ یا بیس۲۰ روز ہوگا اور ہر ایک دن
بارہ گھنٹہ کا ہوگا اِن مباحثات مین زمینداروں کے قائم مقامون کو بخوبی
موقع اس بات کا دیا گیا تھا کہ اپنی راے کو اپنے شرکاء کار پر ظاہر کرین -
اور اُنکے بیانات نے کسی قسم کا اثر نہ پہونچانے کے بجاے اور انریبل ممبر کا
بیان صحیح ہونے کے بجاے کہ جو ترمیم زمینداروں کے قائم مقامون نے کی ہے
اُسپر کمیٹی نے مناسب غور نہین کیا ہے مین یہ بیان کرسکتا ہون کہ جس وقت
سے مین اس ملک مین آیا ہون یعنی دو یا تین ماہ ہی کے زمانہ مین نہایت
مفید قسم کی ترمیمات جنکو زمینداروں نے نہایت ضروری خیال کیا اس مسودۂ
قانون مین ملادی گئی ہین - اِن ترمیمات مین لفظ جائداد کا علیحدہ کرنا ہے جسکی وجہ سے
اس دفعہ کی کارروائی زمینداروں کے فوائد کے واسطے بہت مضر ہوگی - حق انتقال جو
اصلی مسودہ مین موجود تھا جاعت زمینداروں سے علیحدہ کردیا گیا ہے اِسی وجہ سے اِس
امر کا بھی فیصلہ ہوا تھا کہ بیدخل رعیت سے ابتدائی لگان طلب کرنے مین کسی قسم کی حد
نہین قائم کرنی چاہیے - یعنی زمیندار اور اُسکی رعیت کے مابین لگان کی بابت
معاہدہ کی آزادی مین کسی قسم کی دخل اندازی نہونی چاہیے کیونکہ یہ معلوم ہوگا
کہ اِس مسودۂ قانون نے دخل کے قدیم رواجی اور تسلیم شدہ حقوق - اسکے
اتفاقیہ لوازمات جو قابض رعایا مین موجود ہونے کو تسلیم کیا گیا ہے اور غیر قابض
رعایا کی غیر مستحق حالت کے مابین فرق کیا گیا ہے - یہ بھی تجویز تھا کہ لگان کی
عام حد لگائی جاوے اور جو کل پیداوار کا پانچوان حصہ ہوگا یہ تخصیص موقوف
کردی گئی ہے - عدالت مین جو زیادتی کیجاتی ہے اُسپر اصلی مسودہ مین خفیف
تخصیص قائم کی گئی تھی - یہ تخصیص دور کردی گئی ہے - گذشتہ بیس سالون مین
جو معاہدے زمینداروں اور رعایا کے مابین ہوے ہین اُسکی تنسیخ کے واسطے

ایک دفعہ تھی یہ دفعہ نامناسب خیال کی گئی اور اسوجہ سے اُسکو دور کر دیا گیا
ایک باب غیر قابض رعایا کو بیدخلی کے وقت معاوضہ دینے کے بابت تھا۔
زمینداروں کے قائم مقاموں نے یہ امر بیان کیا کہ اِس قسم کے جدید اصول کے
اجرا سے بہت سی ناانصافی ہوگی۔جس باب مین عدالت کے باہر اقرارنامجات
زیادتی کے بابت ذکر ہے اُسجگہ حتی المقدور زمینداروں کے بیانات پر غور
کیا گیا ہے۔اور ایک دوسری دفعہ بارہ فیصدی کے قاعدہ کے جلد استعمال
ہونے کی سختی کو دُور کرنے کے واسطے ایزاد کی گئی ہے۔حصول دعوے و
مطالبہ کی بابت دفعات زمینداروں کے فوائد کے واسطے زیادہ کی گئی ہین۔
اور آج ہی آنریبل مسٹر ہنٹر صاحب نے ایک نہایت مفید ترمیم کے واسطے
تحریک کی تھی اور اُسکو کانسل نے اتفاق راے سے منظور کیا کیونکہ اُنکو یہ فکر ہے
کہ زمینداروں کو اپنی جائداد کی ترقی کے واسطے ترغیب دی جاوے اور
غیر ضروری تخصیص اُس قطعات زمین کی بابت جسکو وہ اپنی کاشتکاری مین
لاوین دُور کر دی جاوے۔ہم نہین کہہ سکتے کہ اِن تبدیلات کے قبول کرنے مین
ہر دو فریق کو یکسان انصاف پہونچانے کے علاوہ کوئی اور سبب بھی تھا۔
بغرض رضامندی زمینداران اِن تبدیلات کو ہمنے اختیار نہین کیا ہے۔
رعایا کی نسبت جو ہمارے فرائض ہین اُنکے یہ خلاف ہوتا۔علاوہ برین
راضی نامہ کرانا گورنمنٹ ہند کے حیطۂ امکان سے باہر ہے۔گورنمنٹ ہند
انصاف کرتی ہے اور اِس مسودہ مین انصاف کرنی کی کوشش کی گئی ہے۔
اُن باتون کو اِسوجہ سے منظور کیا کیونکہ ہمارے خیال کے بموجب اُنکی درخواست
مناسب تھی۔اِس واقعہ کا بغرض تردید اِس بیان کے ذکر کیا ہے کہ زمینداران
اور اُنکے قائم مقامون نے جو ترمیم اپنے فوائد کے واسطے پیش کی عموماً وہ

یا تو نامنظور ہوئی یا اُنپر غور نہین دیا گیا۔ مجھکو خوف ہے کہ اُن تبدیلیات کا تذکرہ جو علی العموم زمینداروں کے فوائد کی بابت ہین میرے انریبل شرکار کی اُس تکلیف کو تر و تازہ کریگا جو اِن تبدیلیات کے خلاف تھے۔ اور بجو بجاے تسلیم کرنے اِس امر کے کہ زمینداروں کے ساتھ سخت برتاؤ کیا گیا ہے یہ بحث پیش کرتے ہین کہ برخلاف اِسکے یہ مسودۂ قانون رعایا کو مناسب حفاظت نہین دے سکتا۔ بہر حال یہ امر ظاہر ہے کہ گورنمنٹ ہند کو اِن مباحثات مین فرق کرنے کی غرض سے جو اِس کانسل مین زمینداروں اور رعایا کے فصیح قائم مقامون نے کیے ہین نہایت سخت طور پر اپنے دل کو ضبط کرنا پڑیگا۔ ہم سے بیان کیا گیا ہے کہ اِس قسم کے مسئلہ کی ترقی کے واسطے بہت بڑی جوابدہی اپنے ذمہ ہمنے لی ہے۔ اس بیان کے صحیح ہونے سے مین بھی انکار نہین کرسکتا۔ یہ نہایت ہی اہم مسئلہ ہے۔ اِسکا اثر بہت بڑے فوائد پر پڑتا ہے۔ اور اسکے نتائج بہت بڑے ہونگے۔ لیکن میری یہ راے ہے کہ زیادہ تر جوابدہی اُن اشخاص کے ذمہ ہوتی جو اپنے اختلاف مین کامیاب ہوتے جو قابض رعیت اور اُن حقوق کے درمیان پڑتے جنکو ہر ایک شخص تسلیم کرتا ہے۔ اور جس سے ہر ایک شخص واقف ہے کہ اگر یہ قانون نافذ نہ ہوتا تو جاتے رہتے۔

۱۲۔ مارچ ۱۸۸۵ء یوم جمعہ کو ایک جلسہ قانونی کونسل کا منعقد ہوا ہز اکسلنسی نے ارشاد فرمایا۔

مین اپنے شرکاے کار سے اس امر کی معذرت چاہتا ہون کہ مین نے پھر کونسل مین آپ کو طلب کیا لیکن حال مین جلسہ کا ملتوی ہونا ایک اتفاقیہ امر تھا۔ مجھکو یکایک اپنے کمرے مین زیادہ عرصہ تک ٹھہرنا پڑا۔ اور مسٹر گبس سے

میر مجلس ہونے کی درخواست کی گئی لیکن کانسل مین امورات اسقدر جلدی طے ہوے کہ میرے واپس آنے تک کانسل برخاست ہوگئی - اُس امر کا مجھکو نہایت افسوس رہا خاصکر اسوجہ سے کہ مین انریبل ممبران کا اُنکی دلی اور مفید امداد کا جو اُنھون نے اس سشن کی قانونی کارروائی مین براہِ مہربانی دی ہے شکریہ ادا کرنے کے لیے موقع تلاش کرنے کا فکرمند تھا علاوہ برین چند باتین بھی بیان کرنا چاہتا تھا -

کانسل کے جلسۂ گذشتہ مین اُس بے بنیاد خبر کا جو اِس ملک سے ولایت کو اِس غرض سے روانہ کی گئی ہے کہ بنگال ٹیننسی ایکٹ کو نہایت نامناسب تعجیل سے قانونی کانسل صادر کرنا چاہتی ہے تاکہ وایسراے اور گورنمنٹ ہند کے ممبران شملہ کو روانہ ہو جاوین نہایت افسوس کے ساتھ ذکر کیا تھا - اِس غلط بیانی کا اعادہ پارلیمنٹ مین بھی کیا گیا ہے - اِس بیان پر اسقدر اور ایزاد کیا گیا ہے اور یہ بیان بھی اُسیقدر غلط ہے کہ اِس مسودۂ قانون کو کانسل مین سرکاری افسران کی کثرت راے کی وجہ سے اسکے مخالفین نے بجبر منظور کیا ہے - اسکے جواب مین اِسقدر کہنا کافی ہے کہ کانسل کے خودمختار حصہ پر سرکاری کثرت راے کا زور ڈالنے کے بجاے صرف دو مخالف آوازین اِس مسودہ کے خلاف بلند ہوئی ہین چنانچہ فوراً یہ مسودہ ہمارے فرقہ کے قریباً اتفاق راے سے پاس کیا گیا اور ہند مین قوانین کے نفاذ کی غرض سے پارلیمنٹ کے عقیل ممبران نے اِس فرقہ کو وایسراے کا شریک کار کیا ہے -

پیشتر مین نے یہ بیان کیا ہے کہ اِس مسودۂ قانون کی ادنیٰ باتون کی جانچ کے واسطے بہت زیادہ وقت صرف ہوا ہے اور گیارہ ممبرون کی بڑی

کمیٹی کی بے شمار نشست (یعنی چونسٹھ) کا ذکر کیا تھا منجملہ گیارہ ممبرون کے
صرف دو گورنمنٹ ہند کے ممبر تھے خود ہنے چھ یا سات گھنٹہ روزانہ برابر
سات روز تک صرف کیے اور بعد غور کامل آخر کار آخری اُوٹ حاصل کرسکے
اُسوقت ایک بھی ایسا ممبر نہین تھا جو یہ بات کہہ سکتا کہ اِسکی ادنیٰ باتون پر
بھی کافی اور پورا مباحثہ نہین ہو چکا ہے - اگر معاملہ اور طرح واقع ہوتا تو کوئی
ہم مین ایسا نہ تھا اور آیندہ چھ ماہ تک بخوشی و بہ مستعدی مباحثہ کرنے کو
راضی نہ ہوتا - اگر ہمکو یہ امید ہوتی کہ اِس مباحثہ سے کوئی موجودہ نتیجہ کے خلاف
کوئی دیگر نتیجہ حاصل ہو سکتا ہے یا زیادہ مباحثہ سے کسی طرح کی تبدیلی ممبران
کی راے مین واقع ہو سکتی ہے -

اِس مسئلہ پر عرصہ دراز تک مباحثہ خاص وجہ سے کیا گیا ہے - یعنی اُس
امر کے ظاہر کرنے کے واسطے کہ کِس قدر ایذا گورنمنٹ ہند کو پہونچ سکتی ہے
کِسقدر ضرر برٹش شیران قانونی سے پہونچ سکتا ہے اگر بے بنیاد امورات کی نسبت
پارلیمنٹ مین تحریک کرین - اور جن غلط بیانیون کو اِس ملک کے خاص فوائد کے
ایجنٹ جماعتی اغراض کے واسطے کرتے ہین مسودۂ قانون جسپر اِسقدر مباحثہ
ہوا ہے اچھا ہو یا خراب ہو اسکو اِس معاملہ سے کچھ تعلق نہین - لیکن بہر حال
یہ ظاہر ہے اور اِسکے خلاف کچھ نہین کہا جا سکتا - کہ ہر ایک دفعہ اور اِس
دفعہ کے ہر ایک لفظ کو مشیران قانونی نے نہایت مفصل طور پر ایمانداری
کے ساتھ جانچ کیا ہے اور یہ خیال کہ یہ مسودہ بہ تعجیل پاس ہوا ہے یا کہ
گورنمنٹ ہند کے سرکاری ممبران کے دباؤ سے کانسل نے منظور کیا ہے
واقعات کے خلاف ہے - اِس کانسل کے صاف اور مغز زادہ کی پیروی
کرکے اور اصل واقعات کو دائمی طریقہ پر مرتب کرکے مین اسطرح تے

غلط بیانات پر ہرگز آیندہ مائل نہونگا خواہ اِس مسئلہ کی نسبت ہو خواہ کسی دیگر مسئلہ کی نسبت۔

نمبر ۲۱

## تبقریب جلسۂ تقسیم انعام بیتھون اسکول

۱۳- مارچ ۱۸۸۵ء

لیڈیان اور جنٹلمین۔ چیف جسٹس صاحب نے مجھکو اس موقع پر چند الفاظ بیان کرنے کے واسطے فرمایا ہے اور نہایت خوشی سے مین بیان کرتا ہون۔ یہ اول ہی موقع ہے کہ مجھکو اُس قسم کے انسٹیٹیوشن سے سابقہ پڑا ہے جسکا منشاء کلکتہ مین تعلیم نسوان کی ترقی ہے۔ مین بخوبی واقف ہون کہ ہندوستان مین تعلیم نسوان کا مسئلہ نہایت ضروری اور نازک مسئلہ میرے مانند شخص کے بیان کرنے کے واسطے ہے اور اِس مکان مین روشن۔ تیز فہم اور خوشنما اشکال کے دیکھنے سے ہر ایک شخص یہ کہہ سکتا ہے کہ مُلک کی نوجوان لڑکیون کی تعلیم نہایت عمدہ شے ہے۔ فی الحقیقت اگر میری یادگار قابل قائم رکھنے کے ہے تو اِن مدارس مین قائم رکھنے کا خواہان ہون نہ بذریعۂ اُن تصاویر کے جنکو دیکھکر سیاح لوگ اُن مشہور اشخاص کو جو اپنے ملک کی جانب سے ہندوستان مین کام انجام دیتے ہین یاد کرتے ہین (نعرۂ تعریف) مسٹر ڈرنک واٹر بیتھون کا نام آیندہ نسل مین اُس روشن ہالہ سے گھرا ہو گا جو اُن مشہور مدبران اور سپاہیان کے نام کے گرد ہے جنھون نے اِس ملک مین شہرت حاصل کی ہے (نعرۂ تعریف) بلاشک اِس قسم کے موقع پر لیڈیون سے کچھ بیان کرنے کی مجھسے امید کیجاویگی۔ اِن موجودہ لڑکیون کو مین یاد دلاتا ہون کہ اِنکی آیندہ زندگی کا بہبود اور آرام زیادہ تر اِسوقت مین اپنے وقت کو مناسب طور پر استعمال کرنے پر منحصر ہے۔ مین

یقین کرتا ہون کہ اِس مدرسہ کی ہر لڑکی نیکی کا اثر - خوشی کا مخرج - اور جس خاندان مین جاویگی اُسکی تہذیب کا مرکز ہوگی اور اِن عمدہ اصول کی جو اُسنے اپنے اِس مدرسہ مین قیام کرنے کے زمانہ مین حاصل کیے ہین اَور اشخاص کو تعلیم دیگی - تعلیم نسوان ہر ایک قوم کے واسطے نہایت ضروری شے ہے - ملک کا فرقۂ ذکور اُسی طرح کا ہوتا ہے جس طرح فرقۂ اُناث اُنکو بنا دے ہم امید کرتے ہین کہ تعلیم نسوان کی نہایت کامیاب حامی وہ طلبا ہونگی جو اِسوقت اسجگہ فراہم ہین اور جو اپنی نصیحت اور مثال سے اُن فوائد کا جو اُنھون نے حاصل کیے ہین اَورون پر بھی توسیع دینگی اور جو زندہ شاہد مسئلہ تعلیم نسوان کی ہند مین ہونگی - (زور سے نعرۂ تعریف) -

نمبر ۲۲ ص

## جواب مینونسپاٹی الٰہ آباد

۲۴ - مارچ ۱۸۸۵ء

میرے الٰہ آباد پہونچنے کے وقت جو استقبال آپنے کیا ہے اُسکا مین نہایت شکر گزار ہون - صرف مجھکو اس بات کا افسوس ہے کہ بوجہ نہایت ضرورت کے مَین زیادہ عرصہ تک نہین ٹھہر سکتا - جن مینونسپل انسٹیٹیوشن کا آپ نے اپنے ایڈریس مین ذکر کیا ہے اُنکی عالمانہ قابلیت اور اصلی ضرورت کے یقین کرنے کا مجھکو پھر موقع ملا ہے - مجھکو کسی قسم کا شبہہ نہین ہے کہ آپکی لیاقت اور کلام کی قابلیت سے یہ عمدہ شہر فائدہ حاصل کریگا - جن بہادرانہ الفاظ مین اپنی خدمات آپنے گورنمنٹ کو دینے کا وعدہ کیا ہے اُسکے تسلیم کرنے کا بھی مَین خواہشمند ہون - (سنو سنو) آپ کی اطاعت اور وفاداری کا انگلستان کو فخر ہے (نعرۂ تعریف) اور شکرگزاری سے اُس بہادری اور جرأت کو تسلیم کرتا ہے جو حال مین ہندوستانی سپاہ نے انگریزی سپاہ کے ہمراہ مصر کے ریتیلے میدانون مین ظاہر کی ہے (نعرۂ تعریف) مَین یقین کرتا ہون کہ ہند مین کوئی انگریز ایسا نہین ہے جسکا دل فخر اور خوشی سے نہ پھڑکتا ہوگا کہ بہادرانِ ہند نے اپنے بادشاہ کی اطاعت اور سلطنت برطانیہ کی وفاداری کا ایسا عمدہ ثبوت دیا ہے - اِس سے زیادہ عمدہ ثبوت باہمی اعتماد اور قدردانی کا بوجہ جسکے ہم ایک ہی وفادار جماعت مین شریک ہون خواہ ہندوستانی ہون خواہ انگریز جنمین سے ہر ایک جناب ملکہ معظمہ قیصر ہند کی اطاعت قبول کرتا ہے کیا ہو سکتا ہے (پھر نعرۂ تعریف) -

نمبر ۲۳

## جواب ایڈریس مینونسپلٹی راولپنڈی

۲۷-مارچ ۱۸۸۸ء

مینونسپلٹی راولپنڈی کے پریسیڈنٹ اور جنٹلمین - آپ کے دلی
خیر مقدم کا دل سے شکریہ ادا کرتا ہون اور نیز اُن الفاظ کا جو آپ نے خاص
میرے واسطے استعمال کر کے مجھکو معزز فرمایا - اِس امر کے دریافت کرنے سے
مین نہایت خوش ہوا کہ آپ اُن کوششون کی جو حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند
دام اقبالہا نے اور نیز حضور ممدوحہ کی گورنمنٹ نے دو برکتون کے قائم رکھنے
اور توسیع دینے مین کی ہین نہایت قدردانی کرتے ہین - یہ برکتین تہذیب
اور انسانی خوشی کی بنیاد کے نتائج ہین اور وہ امن اور انصاف ہین -
اِس امر کو نہایت خوشی سے تسلیم کرتا ہون کہ ہند کے باشندے ہر ایک
مقام پر جہان میرا گذر ہوا ہے تعلیم اور مینونسپل لوکل سلف گورنمنٹ کے فوائد کو
بخوبی سمجھتے ہین - ہمارا خاص ارادہ اور خواہش ہے کہ تعلیم کے فوائد کو حتی المقدور
وسعت دین اور سلف گورنمنٹ کی کارروائی کو پورا موقع دیوین - یہ کام
آپ کا اور آپ کی اولاد کا ہے کہ اپنے احباب اور خیر خواہون پر یہ ظاہر کرین
کہ اِن بڑے حقوق سے کسقدر مفید اور عاملانہ فائدے حاصل ہو سکتے ہین -
جس وجہ سے مجھکو اِس جگہ آنا پڑا شل آپ کے مین بھی اُس موقع کو بہت بڑا
خیال کر کے نہایت خوش ہون کہ سب سے بڑا اول کام جو مجھکو انجام دینا پڑا ہے وہ میرے

خیالات کے مطابق ہے۔ اُن شاہزادون سے دوستانہ تعلقات کو ترقی دینا
جنکے ممالک ہمارے ملک سے ملحق ہین نہایت واجب ہے اور وایسرا ے کے
فرائض مین سے یہ نہایت خوشگوار فرض ہے۔ اور مَین بھروسہ کرتا ہون کہ
حاکم افغانستان سے میری ملاقات کو ہمارے ہمسایہ اُس خواہش کی علامت کو
خیال کرینگے کہ ہم اُنکے حقوق کی عزت کرتے ہین اُنکے رتبے کو تسلیم کرتے ہین۔
اور جو اعتماد عرصۂ دراز سے وہ ہمپر رکھتے ہین اُسکو مستحکم کرتے ہین۔ جنابہ
ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی ذات خجستہ نہاد اور تخت شاہی کی جانب جو الفاظ
وفاداری اور اطاعت کے ظاہر کیے گئے ہین اور گورنمنٹ ہند کے واسطے
روزانہ جو خدمات کے وعدے ہمارے سرحدی ہندوستانی سردار اور
شاہزادگان کرتے ہین وہ اِس امر کے شاہد ہین کہ ہماری نسبت اعتقاد
زیادہ مضبوط ہوتا جاتا ہے اور ہمارے احباب کی وفاداری بھی ترقی پر ہے
آپ کے دلی استقبال کا جنٹلمین پھر شکریہ ادا کرتا ہون۔

نمبر ۲۴

## جواب اڈریس مینونسپلٹی لاہور

۱۵-اپریل ۱۸۸۵ء

صاحبان - آپ نے میرے لاہور پہونچنے پر جو اُن لوگون کا تاریخی مرکز ہے جو اپنی تہور اور مردانگی اور پاس عزت کے لحاظ اور بہادرانہ خیر خواہی کے لیے ہمیشہ مشہور رہے ہین جو عنایت آمیز خیر مقدم میرا کیا ہے اُسکے لیے مین آپ کا نہایت مشکور ہون - مین یہ دیکھکر متعجب نہین ہون کہ آپ لوگ برٹش گورنمنٹ اور نیز حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے انصاف اور اِس سچی خواہش کو کہ ہندوستان مین امن اور عمدہ گورنمنٹ کی برکات کو حضور ممدوحہ کی تمام رعایا پر توسیع دیجاے تسلیم کرتے اور تقویت دیتے ہین - کیونکہ جو لوگ خود وفادارانہ اور شریفانہ خصلت سے ممتاز ہوتے ہین وہی لوگ دوسرون مین تہور اور عالی ہمتی تسلیم کرتے ہین - مجھے اتنک بہت سے موقع مینونسپل جماعت کے ساتھ ہمدردی ظاہر کرنے کے مِل چکے ہین - جو شل آپ کے اِس بات کے ثابت کرنے مین مصروف ہین کہ ہندوستان کے مختلف فرقون کے سرگروہ اُن فرائض کو جو لوکل سلف گورنمنٹ کے حقوق نے اپنر واجب کر دیے ہین تعریف کے ساتھ بجا لانے کے قابل ہین اور اب اِس سے زیادہ کہ مین اپنی اِس دلی خواہش کا اظہار کرون کہ آپ کی کوششون مین کامیابی ہو اور کچھ کہنا غیر ضروری ہے -

اسوقت کہ مین ایک ہمسایہ حکمران کے ساتھ جسکی سلطنت پر جہانتک کہ ہم دریافت

و معلوم کر سکتے ہین ایک بیوجہ حملہ ہوا ہے ایک ضروری ملاقات کر کے آرہا ہون
میرے لیے حضور ملکہ معظمہ اور برٹش گورنمنٹ کے وکیل ہونے کی حیثیت سے یہ نہایت
ہی اطمینان کا باعث ہے کہ حضور ممدوحہ کی تمام ہندوستانی رعایا روسا اور عام لوگ
یکدلی سے ہماری اپنی سرحد سے بھی ایک فاصلہ پر برطانیہ کلان کے جھنڈے کے گرد
جمع ہونے کے لیے مستعد ہین جبکہ کسی قسم کا خطرہ ملکی امن مین خلل اندازی کرنے والا
پیدا ہو جاتا ہے اگرچہ ابھی یہ کہنا ناممکن ہے کہ اس بڑی نازک حالت کا انجام
کس طرح ہوگا لیکن یہ آپ کو یقین رکھنا چاہیے کہ اگر نوع انسانی کی ایذادہی کے
لیے جنگ تک نوبت پہونچی تو جو کوششین کہ برٹش گورنمنٹ اس خوفناک نتیجہ کے
روکنے کے لیے کر رہی ہے اُنکے اور اُسکے نہایت معتدل اور صلح آمیز رویہ کے
خلاف ہوگی۔

نمبر ۲۵

جواب اڈریس انڈین ایسوسی ایشن لاہور
۱۶۔ اپریل ۱۸۸۵ء

صاحبان۔ آپ نے مجھے جس مہربانی سے خیر مقدم کا اڈریس ایسے دوستانہ اور
محبت آمیز الفاظ مین دیا ہے مین اُسکا مقر ہون اور اس بات سے مین اور بھی خوش
ہون کہ یہ ایک ایسی جماعت کی طرف سے ہے جسکو اس نواح کے ہندوستانی فرقہ
کے نہایت اعلیٰ تعلیم یافتہ اور روشن ضمیر حصہ کا وکیل خیال کرنا واجب ہے۔
مین آپ کے اُس خیال کی بخوبی قدر کرتا ہون جس سے آپ نے اِس ملک کے خارجی
تعلقات کے متعلق عظیم ترددات کے درپیش ہونے کا اشارہ کیا ہے اور جنکی طرف
فی الحال بہت سے نہایت ہی ضروری اور اہم اندرونی معاملات کو چھوڑ کر گورنمنٹ ہند
کا توجہ دینا ضرور ہے۔ اِن اندرونی معاملات مین سے بہتون کا آپ نے اِس

اڈریس مین ذکر کیا ہے اور مین یہ خیال کر کے خوش ہون کہ مین نے پہلے ہی
اُن مین سے بعض پر کسیقدر مناسب اور ہمدردی سے توجہ کی ہے اور مین امید
کرتا ہون کہ اِسکا نتیجہ کبھی میری گورنمنٹ کی طرف سے کوئی عملی ترقی ہوگا - اور مجھے
یہ بیان کرنے کی بھی ضرورت نہین کہ جو اُمور باقی ہین اُنکی طرف بھی مین اور میرے
شرکار پوری پوری توجہ دینے سے قصور نکرینگے -
مگر آپ اپنے اڈریس کو دو خاص گزارشون پر ختم کرتے ہین جنکی نسبت آپ کا
یہ خیال کرنا ناواجب نہین کہ ایسے وقت مین جبکہ برطانیہ کلان کے تعلقات ایک
خارجی طاقت سے کسیقدر کھنچے ہوئی اور ناقابل اطمینان طور کے ہین اُنکے
ساتھ مناسب سلوک ہوگا - لیکن بلا فکر اِس بات کے کہ قانون اسلحہ کی نظر ثانی
یا دیسی والنٹیر فوج کے قائم کرنے کی نسبت جو گزارشات آپ نے کی ہین وہ کسقدر
قدر و منزلت کی ہین مجھے آپ کو صاف دلی سے یہ تبلادینا ضروری ہے کہ یہ
دونون ایسے معاملے ہین جنپر اِسوقت کے حالات کو کنارے رکھکر خاص اُنکے ہی
نشیب و فراز کے اعتبار سے بحث ہونا اور راے قرار پانا ضرور ہے اور مجھے یقین ہے
کہ آپ لوگ اِس بات کے خواہشمند نہ ہونگے کہ مین ایسے موقع پر کہ اتفاقی طور پر
آپ کے شہر مین آیا ہون اِن اُمور پر کچھ کہون اور بیشک گورنمنٹ بہت بڑی
غلطی کی مرتکب ہوگی اگر وہ ایسے دو عظیم اور اہم مسئلون کے انفصال مین عجلت سے
کام لے کیونکہ اگر انکا آپ کے حسب دلخواہ طریق کے موافق فیصلہ بھی عمل مین آئے
تب بھی سب سے پہلے آپ ہی اس بات کو تسلیم کرینگے کہ اُنپر اول تو ہندوستان
مین موثر اور مفید طور سے عملدرآمد نہین ہوسکتا اور جہان کہین ہوگا اسکے ساتھ
سخت قیود لگانے پڑینگے جنکے وضع کرنے کے لیے بڑا غور و فکر مطلوب ہے -
آپ نے یہ سچ کہا کہ روساے اور رعایا اہل ہند نے خارجی جھگڑون کی پہلی تشویش پر

تاج اور گورنمنٹ برطانیہ کلان کی نسبت خیرخواہی کے عمدہ اور اعلیٰ جوش دلی کا اظہار کیا ہے ایسا کرنے سے حضور ملکہ معظمہ اور انگریزی قوم پر اُنکی دلیری اُنکی خیرخواہی اور اُنکی دانشمندی ظاہر ہوگئی کیونکہ اگر ہندوستان خارجی حملہ کا تماشاگاہ ہوجائے - یا اگر اُسکی قدیم تہذیب مین جسمین از سر نو جان ڈالی گئی ہے اور ترقی پذیر ہے اور اُس امن اور آسائش مین جو اِسوقت اُسے حاصل ہے تلوار اور آگ اور اُنکے تمام انقلاب پیدا کرنے والے لوازمات سے ابتری اور پریشانی پیدا ہو تو اس سے جو مصیبتین اِس ملک کے باشندون پر نازل ہونگی اُنکو کس کے حیطۂ امکان مین ہے کہ شمار کر سکے - مگر خوشی کا مقام ہے کہ خطرے اسقدر فاصلہ دراز پر ہین کہ وہ پالٹیکس یا انتظام کی کسی عملی تجویز پر کچھ اثر نہین پہونچا سکتے - اس سلطنت کی باقاعدہ افواج ہمارے علاقہ کو محفوظ و مامون رکھنے کے لیے کافی سے زیادہ ہین - اور اِن افواج مین سے کوئی فوج ایسی زبردست معزز یا غیر مغلوب نہین جیسا کہ اِس بات کا علم کہ اِس باقاعدہ اور قواعددان اینگلوانڈین سپاہ کے پیچھے ایک ختم نہونے والا سرمایہ عام خیرخواہی اور دلیرانہ سرگرمی کا جمع ہے جسکا آپ نے ایسا برمحل ذکر کیا ہے بہرحال آپ صاحبان کو اِس بات سے مطمئن رہنا چاہیے کہ اگر حالات وقت کے لحاظ سے ضروری ہوا تو حضور ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ جانتی ہے کہ آپ کی ذاتی خدمت کے اعلیٰ پیامون اور دیسی ریاستون کے بہت سے کنٹنجنٹون سے جنکو عالی حوصلگی سے گورنمنٹ کے اختیار مین رکھا گیا ہے کس موثر طریق سے فائدہ اُٹھا سکتی ہے - اخیر مین آپ صاحبان مجھے اجازت دین کہ مین مکرر اُن دوستانہ خیالات کے لیے جو میری نسبت ظاہر کیے گئے ہین آپ کا بہترین طور پر شکریہ ادا کرون -

---

## نمبر ۲۶

# جواب اڈریس سکھ سبھا لاہور

### ۱۶-اپریل ۱۸۸۵ء

سردار صاحبان اور جنٹلمین مجھے یہ کہنے کی ضرورت نہین کہ آپ کی ایسوسی ایشن کے ڈیپوٹیشن سے ملکر مجھے کسقدر مسرت حاصل ہوئی ہے- جن لوگون کے آپ وکیل ہین اُنکی تاریخ اور اُنکے کارنامے مجھپر بخوبی روشن ہین اور بیشک ہین انگریزی قوم سے نہین اگر مین سکھ فرقہ کی عزت اور بلحاظ نگرون جنگی میدان جنگ کی بہادری کا مقابلہ صرف اُنکی فتح کے وقت کی عالی حوصلگی اور تباہی کے وقت کے صبر و تحمل سے کیا ہے اور مین آپ کو یقین دلاسکتا ہون کہ آپ کی ہمعصر برٹش رعایا کے لیے یہ بے اندازہ فخر اور خوشی کا موجب ہے کہ ایسی قوم کی آیندہ خوش نصیبی کو اسوقت سے برٹش سلطنت کی خوش نصیبی سے وابستہ کیا جاے- اُنکی فوجی خواہشات اور بہادرانہ خوبیان سلطنت کی طاقت کے ساتھ مخلوط ہو جاوین اور اُنکی ہمت- دانشمندی اور عزت کا اعلیٰ خیال سلطنت کے سول انتظام مین بھرتی ہو- جس طریق سے آپ نے اُن فوائد کی قدر جانی ہے جو حضور ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ سے آپ کو عطا ہوے ہین مین اُسکو مسرت سے دیکھتا ہون- قوم انگریزی باشندگان ہند کو جو فوائد پہونچانا چاہتی ہے وہ یہ ہے- امن- انصاف- خاطر جمعی- اور ہر ایک شخص کو اپنی خداداد قابلیتون اور بخششون کا عمدہ ترین استعمال کرسکنے کے لیے مہلت اور موقع عنایت کرنا- اور ان سب سے بڑھکر تمام جماعتون کو علوم و فنون اور علم ادب مین آزاد تعلیم حاصل کرنے کے لیے جو مذکورہ بالا مقاصد کے حصول کا ذریعہ ہے کافی موقعے دینا- یہ بات حوصلہ دلانے والی ہے کہ آپ کی قوم ان موخر الذکر مواقعات کی نہایت کافی

طور پر قدر کرتی اور سرگرمی سے اُنکا پیچھا کرتی ہے اور بالخصوص یہ بات کہ آپ اپنے لڑکے لڑکیون کو اُنکے بیش قیمت حقوق دینے کا فخر حاصل کرتے ہین کسی قوم کے چال چلن کی شرافت کی حفاظت۔ اُسکے اخلاق کی تہذیب۔ اُسکی خوبیون کے نشو و نما اور اُسکی نہایت ہی بہادرانہ صفات کی ترقی اُنکی تعلیم ہے جنکی تقدیر مین اُسکی آئندہ نسلون کی ماٗین اور بچپن کے زمانہ کے رہنما اور معلم ہونا مقدر کیا گیا ہے۔ اور مین یہ خیال کرکے خوش ہون کہ آپ کی مردانہ فکر و سمجھ نے آپ کو ایسی صداقت کی قدر کرنا سکھلایا ہے۔ چونکہ اسوقت مین بہت بھاری تفکرات اور تردداے کے بوجھ سے دبا ہوا ہون۔ مین اُن امور پر کچھ بیان نہ کرونگا جو آپ نے مجھے جتلائے ہین۔ لیکن مین اپنی شکوری کے اُس ناکمل اظہار کو جو آپ کے اس دلی خیر مقدم کے لیے ہے اِس اطمینان دہی کے ساتھ ختم کرتا ہون کہ جہانتک میری طاقت مین ہے مین آپ کو ترقی اور عروج کے راستے مین جسکو آپ نے ہندوستان کے دوسرے فرقون کے ساتھ ایسی قابل تعریف سرگرمی اور ہوشیاری سے اختیار کیا ہے مدد دونگا۔

نمبر ۲۷

## تقریب افتتاح رپن اسپتال شملہ

### ۱۴ مئی ۱۸۸۵ء

لیڈیان اور جنٹلمین - مین اسکو نہایت عمدہ شگون خیال کرتا ہون کہ اول
پبلک کام جو مجھکو شملہ مین آکر کرنا پڑا ہے وہ اِس ضلع کے باشندگان کی نسبت
عاملانہ فائدہ کا ہے یعنی اِس اسپتال کا افتتاح - چونکہ یہ انسٹیٹیوشن میرے پیشرو
کے نام سے نامزد ہوگا اِسوجہ سے مین اور بھی زیادہ شکر گزار ہون - خاصکر
حاضرین کے دل پر اِس امر کا نقش کرنا کہ اِس قسم کی چیزون کی نہایت ضرورت
ہے یا جو فوائد اِس سے پہونچتے ہین اُسکو بیان کرنا بالکل بے موقع ہوگا وہ عمارت
جسمین مرض دور ہوکر صحت حاصل ہوتی ہے - وضع حمل کی تکالیف و مصائب
مبدل بہ مسرت مادر ہوتے ہین - مرض الموت گھر دوست اور زندگی مین واپس
آنے سے تبدیل ہوتے ہین مثل ایک درخشان شہر کے ہین جو پہاڑی پر واقع
ہے اور جسکی روشنی بجھ نہین سکتی - نہایت خوشی ہے مین آج کی رسمیات مین
شریک ہوا ہون اور مین اسکو اپنا فرض خیال کرتا ہون اِن پہاڑون کی فرح افزا
آب و ہوا سے ہم حظ حاصل کرتے ہین اور اسوجہ سے حتی المقدور اِن صحاب
کے واسطے جو اسوقت ہمارے گرد جمع ہین جتنی اعانت کی برکات کو وسعت
دینی چاہیے - اِن ہندوستانی باشندگان جبال کو جنکی بود باش پر ہم نے
حملہ کیا ہے اور جنکے مہمان ہم ہوے ہین اور نیز اُس روز افزون آبادی کو جو

پبلک فرائض کی ضروریات سے یا اس آباد جماعت کی ضروریات اور خواہشات کو بہم پہونچانے کے واسطے اسطرف متوجہ ہوتے ہین جس جگہ کی آب وہوا ایسے اشخاص کو ناموافق ہوگی - آخرین اُن عالی ہمت سرگرم اصحاب کا جنکی برکت اور سخت کوششون سے یہ خوبصورت آرام دہ - اور مفید عمارت تیار ہوئی ہے ہمدردی اور تعریف کا خراج ادا کرنا مجھکو فراموش نہین کرنا چاہیے کیونکہ وہ اسکے نہایت مستحق ہین - آپ کو اپنے اس کام پر فخر کرنا چاہیے اِس امر کے معلوم ہونے سے اُنکو اطمینان ہونا چاہیے کہ اِس ملک دور دراز مین کام بند کرنے کے بعد عرصہ دراز تک انکا کام اور بے غرض کوششون کا ثمرہ اُنکے نام اور معزز یادگار کو شکر گزار جماعت مین قائم رکھیگا -

نمبر ۲۷

## تبقریب نمایش گاہ صنعت شملہ

۱۸ - ستمبر ۱۸۸۵ء

لیڈیان اور جنٹلمین - ہر طرح پر صنعت کے ساتھ اپنی ہمدردی ظاہر کرنے اور اسکے ماہران کی نسبت اپنی عزت اور تعریف بیان کرنے سے مجھکو نہایت خوشی ہوتی ہے - اِس امر کے معلوم کرنے سے مجھکو نہایت حیرت ہوئی کہ اِس ملک مین بہ سرگرمی انصرام صنعت کے واسطے اسقدر مطمئن ثبوت موجود ہین کہ سالانہ تصاویر کی نمایش شملہ مین ہوتی ہے - جو درجہ فوقیت کا اِس سال کے مقابلہ کرنے والون نے حاصل کیا ہے اُسپر مین اپنی راے نہین ظاہر کرونگا - اِس راے کو صرف وہ ہی اشخاص ظاہر کرسکتے ہین جنھون نے پہلی نمایشون کو دیکھا ہے اور جو یہ بیان کرسکتے ہین کہ آیا اسنے ترقی کی ہے یا تنزلی - ہر ایک کام کی قابلیت پر علحدہ علحدہ تشریح کرنیکی

آزادی بھی مین نہ لونگا - اس کام کو مناسب طور پر ہینگلنگ کمیٹی وغیرہ انجام
دینگی جنھون نے انعام تجویز کیے ہین - لیکن مین یہ بیان کرونگا کہ خواہ کسی قدر
نا مکمل طور پر ہم اپنی خیالی باتون کے حاصل کرنے مین کامیاب ہون - نیچر کا
تتبع کرنے اور مطالعہ کرنے سے زیادہ کوئی خوشگوار و آرام کا کام ہمارے محنتی
ہموطن کے واسطے نہین ہے دنیا مین کوئی ایسا ملک نہین ہے جہان پر زیادہ
دل بڑھانے والے منظر - زیادہ سوجھانے والے مضامین - زیادہ توجہ دلانیوالے
نمونے مل سکتے ہین - میرے بیان کی تصدیق کے واسطے چارون طرف کی
دیوارین کافی ہین - ایک طرف کوہ ہمالیہ کی بلند و عظیم الشان چوٹیان اور
نیچ سے ڈھکے ہوئے تہا قطعہ منقش نظر آتے ہین - دوسری جانب ہندوستان کے
قدیم اشہار کی خوبصورت سرحدات اور انکے طلائی امندر ہین - محلات -
گنبدین - اور مینارہاے - آفتاب کی روشنی مین درخشان معلوم ہوتے ہین -
تیسری طرف متبرک دریا کا شاہانہ بہاؤ - چوتھی جانب مختلف الالوان کی پوشاک
اور خوشنما غریب انسان کے صدہا مختلف نمونہ نظر آتے ہین - جبکہ ایک لمحہ کے واسطے
ہم یہ خیال کرتے ہین کہ خراب آب و ہوا - دھوان سے گھری عمارت - معمولی
اشیاء - اور خوفناک پوشاک پر ولایت کے صناع اپنے قلم کو استعمال کرتے ہین
تو ہم ان عمدہ موقعون کے حاصل ہونے سے نہایت خوش ہین - مجھکو اس
بات کا فخر ہوتا ہے کہ ان موقعون سے ایسے لئیق اور ہوشیار صناع مثل
کرنل ٹینر صاحب اور دیگر انعام یابندگان نے استفادہ اٹھایا ہے مجھکو
معلوم ہوا ہے کہ اس بات کو کمیٹی نے بدقت تمام طے کیا ہے کہ کرنل ٹینر صاحب
کی اشیاء فرستندہ پر کونسی شے پر اول انعام دیا جاوے اور اسکو آپ آرٹس
طرز گفتار خیال کرینگے کہ خود انسان اپنا ہی مقابلہ کرے لفٹنٹ گورنر صاحب

کا انعام مس نورا اسکاٹ کو عطا فرمایا گیا ہے۔ کمانڈر انچیف کا کرنل سر ٹوریس کو لیڈی کا
انعام مسٹر ٹیلر نے جنکو کام میں مشغول دیکھنے سے مجھکو نہایت خوشی حاصل ہوئی اور جنکی
سخت محنت کا میں شاہد ہو سکتا ہوں حاصل کیا ہے۔ آنریبل مسٹر ہوپ کا انعام
کرنل ٹیلین کو عطا کیا گیا ہے۔ سوسائٹی کا اول انعام میجر شور۔ اور دوم انعام
کپتان الگزنڈر کو دیا گیا ہے۔ جو انعام سوسائٹی کا دیسی صناع کے واسطے تھا اسکو
بمبئی کے دیسی صانع مسٹر لسیٹن جی تومان جی کو دیا گیا ہے۔ میوہ اور پھول کا انعام
مسٹر پامر نے حاصل کیا ہے۔ جن صناع کی زیادہ تعریفیں ہوئی ہیں وہ یہ ہیں۔
کرنل ٹینر۔ مسٹر پپرو۔ لفٹنٹ اولڈ فیلڈ۔ مسٹر ہنگٹن۔ لفٹنٹ جیکس۔
لیڈی ہیلن بلیک وڈ جسکی وجہ سے بطور باپ کے مجھکو نہایت فخر ہیں۔ کیونکہ
یہ پبلک شہرت اول مرتبہ اسنے حاصل کی ہے۔ مسٹر جارڈین۔ مسٹر ڈیویز۔ کپتان
اڈفورڈ۔ مفصلہ ذیل اشخاص کی صرف تعریف ہوئی ہے مسٹر ایچ۔ ڈبلو بولٹن۔ کپتان
ٹڈولف۔ مس ڈیویز۔ کرنل گوشی۔ مسٹر الیس ٹیلر۔ لفٹنٹ نارٹن۔ مسٹر ہوپ۔
مارکس غین۔ مجھے یہ بیان کرنا چاہیے کہ مارکس غین لیڈی شائق صانع کا فرضی نام ہے
لیکن میں ان چیزوں سے جو ہمارے روبرو ہیں گذر کر اور اس مضمون کی
بابت جسکی طرف آج کے کاموں کی وجہ سے توجہ دی گئی ہے زیادہ غور کرکے
مجھکو اس امر کا تعجب ہے کہ بہ نسبت موجودہ موقعوں کے زیادہ مناسب موقع
صناعی کوششوں کے واسطے ہندوستان میں کیوں نہیں دیا جاتا۔ بہت سے
سوشیل حالات میں آجکل کا ہندوستان اٹلی کی پندرھویں صدی کے حالات سے
ملتا ہے۔ مثل ہندوستان کے اٹلی میں بھی زرق برق کے دربار جنکے شاہزادے
اور حکمران متمول تعلیم یافتہ اور مہذب ہوتے تھے بہ کثرت موجود تھے۔ مثل
ہندوستان کے اس جگہ متمول اور شان و شوکت دار امرا۔ زمیندار۔ تجار۔

وہیتہ در موجود تھے - مثل یہان کے اُس جگہ بے شمار مینو نسپلٹیان تھین جنکو
سول فوائد کے امورات سپرد کیے جاتے تھے - مثل اس جگہ کے وہان پر
قدیم تہذیب کی صناعی لیاقت کی نہایت عمدہ امثال ہر طرف ترقی کرتی تھین
اٹلی مین مثل ہندوستان کے صنعت کی ترقی کے واسطے آب وہوا کی خاصیت اور
دیگر باتون کی وجہ سے ملک کے امرا کو فرصت اور ترغیب مل سکتی تھی جو اُن
ممالک کو نہین میسر ہو سکتی جہان کی آب وہوا اچھی نہین ہے اور نہ زیادہ
مشغول اور غیر دلچسپ زمانہ کو وہ موقع مل سکتے ہین - اسوجہ سے مثل اٹلی کے
ہندوستان کے اعلیٰ درجہ کے باشندگان ملک کو ہنر کا وطن اور دوسری
پیدایش کی جگہ کیون نہین بناتے ہین جسطرح اٹلی کو چودھوین اور پندرھوین
صدی کے زمانہ ترقی تعلیم مین لیوس میڈیس - کاؤناس - ڈوریاس -
اور اسٹروزس وغیرہ نے بنایا تھا - ایسا کرنے سے وہ اُس اولوالعزم کام مین
مشغول ہونگے جس سے جوش حب الوطنی بھی ثابت ہو اور جو خوشگوار بھی ہو -
اگر موجودہ زمانہ ترقی مین کسی چیز کی ظاہرا زیادہ ضرورت ہے تو وہ یہ ہے کہ
آیندہ نسلون کے واسطے جو اسکولون - کالجون - اور یونیورسٹیون مین تعلیم
پاتے ہین جدید موقع انکی علمی طاقت کے استعمال کرنے اور زیادہ موقع اُن
مغزز اور سودمند پیشیون کے اختیار کرنے کے طریقے دریافت کرین - جو انکی محنت
اور لیاقت کا مناسب انعام اور شہرت جنکے وہ مستحق ہون بہم پہونچا سکین -
اسوقت مین نوجوان ہندوستانیون کو صرف تین موقع اپنی لیاقت ظاہر
کرنے کے ہین - سرکاری ملازمت - قانون - اور پریس - لیکن یہ ظاہر ہے
کہ جسوقت مین ہزارہا اشخاص تعلیم پارہے ہین یہ تینون طریقہ زندگی بہت
زیادہ بھر جائینگے - اگر متمول ہندوستانیون مین اصلی محبت صنعت کی بھیل جاوے

تو صدہا بلکہ ہزارہا نوجوان حوصلہ مند اشخاص کے واسطے نہایت معزز۔ سودمند
اور مفید طریقہ معاش پیدا ہوجاوینگے۔ خواہ وہ مصور ہون۔ نقاش ہون۔
سنگتراش ہون۔ معمار ہون۔ موجد ہون۔ جلاکار ہون۔ مینا کار ہون۔ خواہ
کوئی اور صنعت اختیار کرین۔ جبکہ (اور جو نہایت ضروری ہے) اِن صنعت
وحرفت کو ایک ترغیب ہوگی جو اِس ملک کے آدمیون کے واسطے خاص طور پر
مناسب ہین۔ تاہم یہ اسقدر وسیع مضمون ہے کہ اِس اتفاقیہ موقع پر اُسکی نسبت
بحث نہین کرسکتا۔ اور اسکے واسطے مین ایسی معذرت کرتا ہون۔ اب میرے
واسطے صرف یہ باقی رہے کہ آپ کو اِس سال شملہ مین بے شمار اور مختلف صنعت
کے کامون کے فراہم کرنے کی دلی مبارکباد دون اور نیز اُس وسیع رقبۂ
جغرافیہ کی نسبت بھی جو اُن کامون سے ظاہر ہوتا ہے۔ مین بھروسہ کرتا ہون
کہ سال بہ سال جدید ترقیان اِسمین ہوتی رہین گی۔ ہماری بے زعم سوسائٹی
آخرکار ایک دیسی صناع کے کامیاب اور عمدہ مدرسہ کی پیشوا ہوگی جو قدیم
رواجی باتون پر قائم رہکر جو اُنھون نے اپنے بزرگون سے حاصل کی ہین
اور اُن عمدہ باتون کو جنکو وہ اپنے ایجاد سے معلوم کرین یا جدید طریقہ زندگی
سے ضروری معلوم ہون ملاکر مثل اٹلی کے ایسی صنعت وحرفت کے عمدہ امورات
کی تمام شاخون مین نہایت عمدہ اور اعلیٰ طریقہ ترقی پیدا کریگی اور جو اُس
جدید زمانہ کی صنعت وحرفت کو ویسا ہی لازوال رتبہ اور شہرت دیگی جسکی
وجہ سے یوروپ کے ادنیٰ درجہ کی شہرت مشہور تھی۔

آخر مین اُس دلی استقبال کا جو آپ نے میرا کیا ہے شکریہ ادا کرتا ہون۔
اُس خوشی کے ظاہر کرنے سے بھی مین باز نہین رہ سکتا جو مجھکو اسوجہ سے
ہوئی ہے کہ جدید گورنر جنرل کا خیر مقدم کرنے کے بعد آپنی شکرگزاری اور

تعریف کا عمدہ خراج میرے مشہور پیشرو کے واسطے ظاہر کیا ہے - مین آپ کو
یقین دلاتا ہون کہ موجودہ ولیسرائے کو اپنا فرض ادا کرنے کے لیے اِس سے
زیادہ ترغیب وہ امر نہین ہو سکتا کہ وہ اُن معزز اشخاص کی کوششون کو جو
اُسکے قبل اپنے ملک کی ملازمت کے واسطے ہو گئی ہین اور جو اِس ملک مین
اپنی محنت ختم کرنے پر اِس ملک سے روانہ ہو گئی ہین اور جنکو یہان کے
باشندگان مناسب طور پر یاد کرتے ہین ملاحظہ کرے -

نمبر ۲۹

## تقریب دربار شملہ

### یکم اکتوبر ۱۸۸۵ء

راجگان - سرداران اور ٹھاکران - میری یہ خواہش تھی کہ میرا
شملہ کا اول موسم آپ سردارون سے ذاتی وقفیت حاصل کرنے بغیر ختم ہووے
جنکی ممالک گورنمنٹ ہند کے ایام گرما کے دارالسلطنت کے متصل ہین -
اس امر کے معلوم ہونے سے یہ خواہش اور زیادہ ہوتی گئی کہ اِس حصہ
ملک مین جسوقت سے امن و انتظام قائم ہو گیا ہے اُسوقت سے یعنی عرصہ
ستر سال سے انگریزی گورنمنٹ اور دریاے ستلج کے اِسطرف کی پہاڑیون
کے سردارون کے مابین نہایت مطمئن طریقہ کے تعلقات رہے ہین -
لہذا حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے قائم مقام ہونے کی وجہ سے نہایت
سچی خوشی سے مین اس دربار مین آپ کا خیر مقدم کرتا ہون یہ میرا فرض
ہو گا کہ حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا کے حضور مین اُس یقین کو عرض
کرون جو اِس جگہ آج آپ کے موجود ہونے سے ظاہر ہوتا ہے یعنی این روے
ستلج کے سرداران تخت شاہی کی طرف اپنی وفاداری کے اظہار کے واسطے

ہمیشہ مستعد رہتے ہین - وہ مثل زمانۂ گذشتہ کے اپنے افعال سے اپنے بیانات اور خیالات کی صداقت ثابت کرنے کو تیار ہین - انکی خدمات کے وعدے جبکہ شمالی مغربی حد پر تنازعہ کا گمان تھا حضور ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ فراموش نہین کرسکتی -

اگرچہ آج کے روز تک مین بہت سے سردارون سے جو اسوقت تشریف رکھتے ہین خود واقف نہ تھا تاہم آپ کی ریاستون کے متعلق کُل امورات کی نسبت ہز آنر لفٹنٹ گورنر پنجاب سے مجھکو وقفیت ملتی رہتی تھی - جو آپکے امورات سے چند سال گذشتہ سے واقف ہین اور جو آپ کی بہبودی مین نہایت دلچسپی حاصل کرتے ہین -

صاحب ممدوح سے ہی بھاگل کے "نیک اور مستحکم گورنمنٹ" بھاگٹ کے "حلیم اور منصف حکومت" کوتھر سے کے "با امن طریقہ حکومت" کا حال مجھکو معلوم ہوا ہے اگر آپ اسطرح حکومت کرینگے کہ ان تعریف کے الفاظ کے مستحق ہون تو اُس فیاضانہ حفاظت کا جسکو برٹش گورنمنٹ نے آپ کی ریاستون پر توسیع دے رکھا ہے نہایت عمدہ عوض جو آپ دے سکتے ہین دینگے -

جو قابل تعریف ترقی ریاست سرمور مین راجہ صاحب حال کی تخت نشینی کے بعد وقوع مین آئی ہے اُسکے معلوم ہونے سے مجھکو خاص خوشی حاصل ہوئی راجہ صاحب ممدوح اُس معزز آرڈر کے نایٹ کمانڈر ہین جسکے گرینڈ ماسٹر ہونے کی مجھکو عزت حاصل ہے - ریاست کی دیوانی - فوجداری - اور مال کا انتظام - محافظت جنگلات - اور بندوبست پولیس - یہ کل معاملات میرے روبرو پیش کیے گئے ہین - سال حال کے موسم بہار مین ناہن دیکھنے کا میرا ارادہ تھا کہ جو کام راجہ صاحب نے اپنی کوششون سے انجام دیے ہین اُنکو

خود مین دیکھون لیکن مین اپنے اس ارادہ سے محروم رہا۔ لیکن اس خیال سے مجھکو خوشی ہوئی کہ ریاست کے دیکھنے کا دوسرا موقع مجھکو ملیگا اور حال مین، ہز ہائینس کے مہمان ہونے کی خوشی مجھکو حاصل ہوگی۔

آپ سب اصحاب کو مختلف طریقہ پر اسی طرح کے مواقع آگے دمیون کے اخلاقی اور اصلی بہبود کی ترقی کے مل سکتے ہین جنپر آپ حکمرانی کرتے ہین رعایا کے اور آپ کے فوائد یکسان ہین۔ اُن مقاصد کے واسطے عمدہ مسائل اختیار کرنے سے آپکی بہبودی اور شہرت ہوگی اور آپ کے لیے برٹش گورنمنٹ اپنی منظوری اور پسندیدگی خاطر ظاہر کریگی جو ہمیشہ سرداروں کے رتبہ اور عزت کے لیے فکرمند ہے اور جو رعایا اُسکی حفاظت مین رہتی ہے اُسکی خوشی کی خواہان آگر اپنے زمانہ عہدہ مین مجھکو حاضرین دربار کے مقدم کا پھر موقع حاصل ہوگا مین بھروسہ کرتا ہون کہ کل اصحاب کو اُنکے طریقہ حکومت مین زیادہ ترقی اور اُنکی ریاست مین زیادہ بہبودی کی نسبت مین مبارکباد دونگا آپ اپنے مکانات کو اس امر کی نسبت میری دلی نیک خواہشون اور یقین کو لیکر واپس جاوین کہ آپکی بہبود کے کل معاملات مین مجھکو نہایت دلچسپی حاصل ہوگی۔

نمبر ۳۰

تبقریب دعوت الوداعی لارڈ ولیم اسٹوارٹ صاحب

۱۴- اکتوبر ۱۸۸۵ء

لیڈیز اور جنٹلمین- وہ امر مین کرنے کو ہون جو شاید اُس شخص کے خیالات اور خواہشون کے مطابق عمدہ نہون جسکے خیالات اور خواہشون کے مطابق کاربند ہونے کا مین نہایت فکرمند ہون کیونکہ منجملہ میرے تمام دوست واحباب کے

کوئی شخص اپنی خدمات کا ذکر سننے سے اِسقدر ناخوش نہین ہوتا ہے جس قدر
سر ڈونلڈ اِسٹوارٹ صاحب ہوتے ہین اور تاہم اُسی مشہور افسر کا جام تندرستی
تجویز کرنے کو ہون (نعرہ خوشی) - یہ بدقسمتی کا امر ہے کہ ویسرا ے ہند کو
اپنے دوستون کی پاس خاطر رکھنے کا شاذونادر موقع ملتا ہے - میری کارروائی
پر نہایت ضرور نکتہ چینی ہوتی اور ہر ایک سپاہی کو بلکہ سلطنت برطانیہ کے ہر ایک
ملازم کو نہایت نا امیدی حاصل ہوتی اور یہ نکتہ چینی اور نا امیدی بجا ہوتی -
اگر اپنے مشہور کمانڈر انچیف کو اِس ملک سے روانہ ہونے کے وقت اِس بات کے
یقین دلانے کی ہم کوشش نہ کرین خواہ وہ ہماری کوشش بالکل ناکمل ہو کہ
کس قدر رنج ہمکو اُنکی تشریف لیجانے سے ہوتا ہے - اور کس قدر محبت اور پیار
کے لحاظ سے ہم اُنکے یادگار کو اپنے درمیان قائم رکھینگے سر ڈونلڈ اسٹوارٹ
صاحب کو فوج ہند مین شریک ہوئے پینتالیس سال کا عرصہ ہوا اِس ملک کی
فوجی تواریخ مین مشکل سے آپ ایسا شخص بیان کر سکینگے جسمین وہ علامات موجود
ہین جس سے کامیابی کا یقین ہو اور جو بڑے کمانڈر کی شہرت کو زیب و زینت
دیتی ہین - جن صفات کی وجہ سے سر ڈونلڈ اسٹوارٹ صاحب نے اپنا
موجودہ حسد انگیز اور مشہور درجہ حاصل کیا ہے وہ یہ ہین ترک خودغرضی
سادگی مقصد - و پابندی و لحاظ فرض - حرفت پیشہ - علاوہ برین وصف
خداداد و قدرتی ادراک جو ہر سپاہی کی ذہانت مین قدرتی ہوتے ہین - اور
رعایت یا سرپرستی کے اتفاقیہ فوائد سے اُنکو کسی قسم کی اعانت نہین ملتی ہے
اُنھین صفات کی وجہ سے اُنھون نے اپنے بادشاہ کا بیحد اعتماد و شکر گزاری
حاصل کی ہے اور اُنکے نام کی اِسوقت ہندوستان مین سب سے زیادہ
عزت کیجاتی ہے (نعرہ خوشی) یہ ضروری نہین ہے کہ اپنے مہمان کی خاص

خدمات کو حاضرین کے روبرو بیان کرون - گذشتہ نصف صدی کے تاریخی واقعات
درج کرنے مین خود تواریخ کا ہاتھ اُنکی متواتر کارروائیون کو لازوال حروف سے
روشن و منور کریگا اور اُنکی روزافزون شہرت کا درجہ ظاہر کریگا - حال مین کوئی
لڑائی ایسی نہین ہوئی جسمین اُنھون نے حصہ نہ لیا ہو اور جس سے اُنکو شہرت
نہ حاصل ہوئی ہو - اپنی اوائل عمر مین سرحد کی پہاڑی قومون سے جنگ مین
مشغول ہوے - بغاوت ۱۸۵۷ع کے شروع ہونے پر - اُنکی دلجمعی - اولوالعزمی
اور شجاعت کو وہ اشخاص فراموش نہین کرسکتے جو اُنکے کارہاے نمایان کے چشم دید
شاہد ہین - اِسی قسم کی جرأت و شجاعت محاصرۂ دہلی اور قبضۂ لکھنؤ کے وقت
ظاہر کی - بعد ازان بطور افسر فوج ہند میگڈالا کے لارڈ نیپیئر کی ماتحتی مین
جنگ ابی سینیا مین شریک ہوے - اِسکے بعد ایک فیصل لڑائی مین فتح یابی
حاصل کرنے کے بعد دارالسلطنت دشمن پر قبضہ کیا اور اپنی حکمت عملی کی عقلمندی
[illegible] سہولت اور انسانی - زیادہ تر اپنے طاقت ور اور پُر اثر طریقہ سے جب کہ
[illegible]ون نے اپنے مشہور نامور نائب سر فریڈرک رابرٹس کو اُنکے کامیاب سفر
[illegible]ہار مین مدد دی میدان جنگ مین اِس عمدہ طریقہ سے شہرت حاصل کی کہ
[illegible] ہموطنون کے دل اُنکی محبت اور تعریف کے جوش سے بھر گئے (زور سے
نعرۂ خوشی) -

لیکن میرا کام ناتمام رہیگا اگر سر ڈونلڈ اسٹوارٹ صاحب کی سپاہانہ
کارروائیون کو ناکمل طور پر بیان کرنے کے وقت مین اُنکی بیش بہا خدمات کا
حال جو اُنھون نے جلسۂ کانسل مین انجام دی ہین بیان نہ کرون (سنو سنو)
اور اِس امر کی نسبت لیڈی اور جنٹلمین مین اپنے خاص تجربہ سے اُس شکر گزار
اور کامل یقین سے بیان کرتا ہون جو حکمران کو معلوم کرنا چاہیئے جبکہ زمانہ مصیبت

اور ترددات عظیم اور جوابدہی کے وقت ایسا شخص شریک کار ہو جسکی دانشمندی
تیز فہمی - وجمعی - تجربہ اور وفاداری پر وہ اطمینان کلی کرینگے - اس قدر بیان
کرنے مین صرف اپنی جانب سے ہی مین نہین بیان کر رہا ہون بلکہ گورنمنٹ ہند
کے ہر ایک ممبر کی جانب سے - اسقدر مہربان - خلیق اور کشادہ دل معاون کے
تشریف لیجانے سے جنہین اپنی رائے کو مرغوب الطبع ملایمت - صفائی اور طاقت
کے ساتھ بیان کرنے کا ہنر تھا جو نقصان ہمکو ہوا ہے اُس سے ہم بخوبی واقف
ہین کیونکہ اسکا نعم البدل نہین ہو سکتا (نعرہ خوشی) اپنے سرکار کی جانب سے
فوج کی جانب سے جسکے آپ افسر تھے - تمام فوجی اور سول افسران کی جانب
آپ کی قیصرہ ہند اور حضور ممدوحہ کی گورنمنٹ کے قائم مقام کے طور پر ہند
باشندگان کے وکیل کے طور پر جنہین سے بہت بڑا حصہ اُس شجاع فوج کا جنکو
ماتحتی مین فتحیابی حاصل ہوئی بھرتی کیا گیا تھا - مین آپ سے الوداع کہتا
مین تہ دل سے بھروسہ کرتا ہون کہ آپ عرصہ دراز تک زندہ جاوید رہینگے او
اُن اعزاز سے حظ حاصل کرینگے جنکے آپ مستحق تھے - اور اپنے جدید تجربہ ا
دانشمندی سے انگلستان مین ہند کے طریقہ حکومت کو اپنی صلاح ومشو
مدد واعانت فرمائینگے - (متواتر دیر تک نعرہ تعریف)

اس امر کا بیان کرنا ضروری نہین خیال کرتا کہ آپ کے علیحدہ ہونے سے
ہم سب کو جو امورات ہند کی مناسب کارروائی کے واسطے جوابدہ ہین صرف
اس سے وجہ اطمینان ہے کہ گورنمنٹ ہند سے آپ کا تعلق ترک نہوگا -
انگلستان مین اسوقت پہونچکر جبکہ بباعث بیرونی معاملات کے فوجی وملکی
اہم مسائل پر دوبارہ غور کرنا ضروری ہوا ہے سکرٹری اسٹیٹ کے سرکاری
شورہ دہندگان مین آپ کا موجود ہونا نہایت مفید ہوگا اس امر کے خیال

کرنے سے مین نہایت خوش ہون کہ آپ کی عمدہ مثال اور بڑے کامون کے یادگار اِس جگہ ہم سب کو فوج کے ادنی افسر سے لگاکر ملک کے سب سے اعلی حکام تک ترغیب دہ ہونگے- اپنی ملکہ اور اپنے ملک کی خدمات کے واسطے جوشش حب الوطنی مین زیادہ سبقت حاصل کرنے کے لیے آپ ولایت مین (مین بھروسہ کرتا ہون) اسیقدر طاقت تیزی و چستی- اور کامیابی سے اُس مشہور اور بے عیب طریقہ زندگی کو اختیار کرینگے جو اِسوقت ہندوستان مین ختم ہونے والا ہے اور جسکی وجہ سے آپ کے دوست- احباب- تعریف کنندگان اور دیگر اصحاب کو اسقدر افسوس ہے کہ اسکا بیان زبان کے دست قدرت سے باہر ہے (زور سے متواتر نعرۂ خوشی)

لیڈیان اور جنٹلمین مین آپ سے ہز اکسلنسی کمانڈر انچیف کی صحت- زندگی اور بہبود کی جام نوشی کی درخواست کرتا ہون-

سر ڈونلڈ اسٹوارٹ صاحب نے بجواب اِسکے ارشاد فرمایا-

یور اکسلنسی- لیڈیز اور جنٹلمین- جن عنایت آمیز اور دلی الفاظ مین ہز ویسرائے صاحب بہادر نے میرا جام صحت تجویز فرمایا ہے اور جن [illegible]انہ خیالات مین میری خدمات کا اظہار فرمایا ہے اُسکے شکریہ کی آپ سے عاجز [illegible]ہتا ہون- اگرچہ ہر وقت مین نے حتی المقدور اپنے فرض کے ادا کرنے مین کوشش کی ہے لیکن مجھکو یہ بات بیان کرنا ضروری ہے کہ جو کچھ فوجی شہرت مجھکو حاصل ہوئی ہے وہ خاص اپنی لیاقت کی وجہ سے ہی مجھکو نہین حاصل ہوئی ہے بلکہ اُن افواج کی قابل تعریف صفات اور اُن افسران کی قابلیت کی وجہ سے حاصل ہوئی ہے جو میری ماتحتی مین تھے جسقدر عمدہ افواج چند سال پیشتر میری ماتحتی مین تھین اسکا افسر ہونا جسکی قسمت مین

ہوگا وہ کبھی کامیابی سے محروم نہین رہ سکتا - اور مین امید کرتا ہون کہ اِس
پانچ سال کے عرصہ مین جبکہ فوج خاص میری ماتحتی مین رہی ہے آنکی جرأت
اور قواعد دانی کم نہین ہوئی ہے - (نعرۂ خوشی) اِس ملک کے عرصہ درازکی
خدمات مین مین نے ہر ایک عہدہ پر جو فوجی افسر کو مل سکتا ہے کام کیا ہے
اور سول کی مختلف شاخون مین بھی کام کرنے کا مجھکو تجربہ ہوا ہے -
مختلف اوقات مین دائمی سول ملازمت کے ترغیب وہ وعدے مجھسے کیے گئے
لیکن مین نے اپنے کو ایسے کام کے لائق نہ پایا اور اپنے اصلی پیشہ پر قائم رہا اور
اِس معاملہ مین اپنے فیصلہ سے مجھکو کبھی افسوس نہین ہوا -
میرا تجربہ یہ ہے کہ نیک اور راست خیال کو اخیر مین لوگ عموماً تسلیم
کرتے ہین اور آسکا انعام دیتے ہین - موجودہ نوجوان افسران کو جو میرے
نقشِ قدم پر چلنا چاہتے ہین یقین دلاتا ہون کہ خاندانی تعلق یا فائدہ کی
بہ نسبت لبسرگرمی اور بہ ہوشیاری اپنے فرض کو انجام دینے سے سلطنت
کے اعلیٰ ترین عہدون پر آپ ترقی حاصل کرسکتے ہین -
بیٹھنے کے قبل یور اکسلنسی کا اور اپنی کانسل کے شرکار کا خاصکر
اِس موقع پر شکریہ ادا کرنا چاہتا ہون کہ فوجی اخراجات کی بابت میری
درخواستون پر آپ نے ہمیشہ نہایت غور فرمایا - پبلک خزانہ کے محافظین کو
ملازمت کے اِس لاحاصل وبے سود شاخ کے اخراجات ناگوار گذرتے ہین
لیکن مین اِس امر کا اقرار کرتا ہون کہ میرے کمانڈر انچیف کے عہد حکومت
مین فوج کی ترقی اور سپاہ کے فائدہ کی تجاویز کو گورنمنٹ نے ہرگز نامنظور
نہ فرمایا اگر آپ کو یہ معلوم ہوگیا کہ یہ سفارشین مناسب اور معقول ہین -
اب لیڈیان اور جنٹلمین مین پھر ہز اکسلنسی کی جام صحت کے واسطے

جو عنایت آمیز استقبال آپ نے ظاہر کیا ہے اسکا دلی شکریہ ادا کرتا ہون -

نمبر ۱۳۱ص

## مسٹر امیر علی

۱۵ - اکتوبر ۱۸۸۳ع

شاید کانسل کا کوئی جلسہ منعقد ہو اور مین اُسوقت حاضر نہون اسوجہ سے اس موقع پر مین اپنے سرکار اور اپنی جانب سے اُس بڑے افسوس کو ظاہر کرنے کا خواہان ہون جو اسوجہ سے ہے کہ یہ آخری موقع ہے جب کہ ہمکو آنریبل مسٹر امیر علی کی امداد و اعانت ملتی ہے ہر ایک شخص ہم مین سے صرف انکی لیاقت - دیانت داری کے ساتھ محنت - تیز فہمی - اور اُن امور شائستہ کے نسبت کامل دکانی و تفیت کی وجہ سے جنپر مسٹر امیر علی صاحب نے ہمکو غور دلایا ہے قدر دانی نہین کرتے ہین بلکہ اُنکے متواتر خلق - نیک طینتی اور طریقہ شرافت کے بھی جسطرح پر اُنھون نے اپنے بڑے فرائض کو ادا کیا تعریف کرنے کا موقع ملا ہے - مین خود اپنی جانب سے بیان کرتا ہون کہ جس فصاحت اور آسانی سے وہ انگریزی زبان استعمال کرتے ہین اُس سے مجھکو ہمیشہ حسد پیدا ہوتا ہے - آخر مین مین انکو یقین دلاتا ہون کہ ہمارا ذاتی لحاظ اور عزت وہ اپنے ہمراہ لیجاتے ہین اور اُنکی بیش بہا اعانت کے نقصان سے جو افسوس ہمکو ہوا ہے اُسپر سب متفق ہین -

نمبر ۳۲

# جواب اڈریس دہلی مینونسپلٹی

۲۹ - اکتوبر ۱۸۸۵ء

جنٹلمین - آپ کے دلی اور دوستانہ اڈریس کا اور آپ کے شہر مین جو تمام دنیا مین مشہور ہے آنے کا جو فیاضانہ خیر مقدم آپ نے میرا کیا ہے اسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون - اِس جگہ کے دیکھنے کی مجکو ہمیشہ خواہش تھی جو نہایت عظیم الشان سلطنت کا دار السلطنت رہا ہے جس جگہ تواریخ ہند کے بہت سے حالات واقع ہوے ہین جس جگہ اسوقت بھی نہایت خوبصورت عمارت و مقبرے بکثرت موجود ہین آپ یقین کرین کہ آپ کے شہر کے گذشتہ حالات بیان کرنے سے میرے مانند شخص کو اِسوقت اور آیندہ کے دہلی کی نسبت گورنمنٹ کے فرائض اور جوابدہی کو فراموش نکرنا چاہیے - اگرچہ گردش زمانہ اور مختلف حالات کی تبدیلی کی وجہ سے دہلی اسوقت گورنمنٹ کا مرکز اور صدر مقام نہین ہے تاہم ہندوستان کے مشہور شہرون مین سے یہ ہمیشہ رہیگا - اُس ہشیار اور ذی اختیار فرقہ کا وطن رہیگا جسکی بہبود اور فوائد کو نشو و نما دینا اور حفاظت کرنا اُن اشخاص کا فرض ہے جو ملک کی بہبود کے واسطے جوابدہ ہین - مجکو پورا بھروسہ ہے کہ ہر سال اُسکے باشندگان کو اِس امر کا یقین ہوگا کہ اگرچہ وہ زیب و زینت اور رونق جو شاہان پیشین کے زمانہ مین اِسکو حاصل تھی اِسوقت جاتی رہی ہے لیکن اُسکے بجاے زیادہ مستحکم معاوضہ جان و مال کی حفاظت اور انصاف کے منصف طریقہ حکومت کے شکل مین ملکۂ معظمہ

قیصرہ ہند کے عہد حکومت مین اسکو حاصل ہوا ہے - اِن شرائط کے بہم پہونچنے پر
یہ کام باشندگان دہلی کا ہے کہ اپنے مینوسپل طریقہ حکومت کی ذہانت اور دیسی
صنعت وحرفت کی ترقی سے اُس شہرت کو جو زمانہ گذشتہ مین اُنکو حاصل تھی
پھر حاصل کرین یا مجکو یون کہنا چاہیے کہ اُسکو قائم رکھین - اپنی اِن کوششون مین
میری ہمدردی اور اعانت پر آپ پورا بھروسہ رکھین - اِس بات کے خیال کرنے
سے مین بہایت خوش ہون کہ مجکو یہ استحقاق حاصل ہوا کہ اِن مینونسپل
انسٹیٹیوشن کے فوائد کو مضبوط کرون جنکی طرف آپنے فخریہ اشارہ کیا ہے اور جو
فخر بجا ہے - لیکن اِس بات کو شرح کرنا مناسب ہے کہ اُنکی تجویز کے بانی اصل مین
میرے مشہور پیشرو تھے - اِس مسئلہ کی بابت وقت یا موسم کی تخصیص نکر کر مین
آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اُس زمانے کے آنے سے مجھسے زیادہ کوئی شخص خوش
ہوگا جبکہ اِس سے زیادہ سول معاملات مین خودمختاری کے طریقے آپکو دیے جاوین
دوسرے معاملہ کی نسبت جو آپ نے ذکر کیا ہے وہ ایسا مسئلہ ہے جسکا حال
سرکاری طور پر میرے روبرو پیش نہین ہوا ہے - بلاشک اگر مجھکو بذات خود کوئی امر
اُسوقت جبکہ آپ کے دوستانہ استقبال کا خیال میرے دل پر منقش ہے کرنا پڑتا
تو جس قسم کی درخواست آپ نے کی ہے اُسکو مین بخوشی تمام قبول کرتا لیکن یہ مسئلہ
آپ صاحبان اور آپکے مہمانان اِنسب کے ہی متعلق نہین ہے بلکہ ہر انڈین منونسپلٹی اور گورنمنٹ کے
متعلق ہے - بلا اعانت اپنے شرکا رکار خاصکر بلا مشورہ اپنے مشیر خزانہ اِس
مسئلہ کا فیصلہ مین نہین کرسکتا اسوقت صرف یہ بیان کرسکتا ہون کہ جسوقت
واٹر ورکس کا مسئلہ میرے روبرو سرکاری طور پر پیش ہوگا اُسوقت مین اِس مسئلہ پر
حتی المقدور پوری توجہ بہوشیاری تمام دونگا -
اب مین آپ کی اُن مہربانی کے الفاظ کا شکریہ ادا کرتا ہون جنمین آپنے

شمالی مغربی سرحد پر حالت امن قائم رکھنے کے واسطے گورنمنٹ برطانیہ اعظم اور گورنمنٹ ہند کی کوششون کی بابت ذکر کیا ہے۔ بلاشک ایک وقت مین ہمارا امن وامان معرض خطر مین تھا۔ لیکن اُن اصحاب کی دانشمندی کا جو اِسمین شریک تھے اور خاصکر امیر افغانستان کی وفاداری اور سہولت کا شکریہ ادا کرتا ہون (امیر صاحب کی منظوری حاصل کرنی اپنی عزت کے واسطے ہمکو لازمی تھی) کہ جنگ مصیبت عظیم جو کسی وقت ملک پر نازل ہوسکتی۔ خدا کی مہربانی سے دفع ہو گئی ہے۔

آخر مین آپ کو مین یقین دلاتا ہون کہ آپ کی وفاداری اور اطاعت کے الفاظ کو جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے حضور مین پیش کرونگا۔ حضور ممدوحہ پر ہمیشہ اپنی ہندوستانی رعایا کی خیر خواہی کے ثبوت سے نہایت بڑا اثر ہوتا ہے۔ جنکی بہبود۔ قناعت اور خوشی سے حضور ملکہ معظمہ اسیقدر خوش ہوتی ہین جسقدر کہ انگریزی رعایا کی بہبود وغیرہ سے۔

نمبر ۳۳

## تبقریب بنائے جدید جنرل ہسپتال دہلی

۲۔ نومبر ۱۸۸۵ع

اے صاحبو۔ مین آپ کو یقین دلا سکتا ہون کہ مجکو آج کی رسم مین شرکت کا موقع حاصل ہونے سے اعلیٰ درجہ کی خوشی حاصل ہوئی مین ہمیشہ ہر ایک ذریعہ سے جو میرے دست قدرت مین ہو اُن تمام کامون کی نسبت جو باشندگان ہند کی حفظ صحت کی ترقی اور بیماری کی انسداد اور معالجہ اور انسان کی تکلیفات کے دفعیہ کا باعث ہون اپنی دلی ہمدردی ظاہر کرنے سے خوش ہوتا ہون اور آپ کی اِس عنایت آمیز تجویز سے خاص کر میرے دل پر زیادہ اثر ہوا ہے کہ

میرا نام اس قسم کی عمدہ انسٹیٹیوشن کے ساتھ متعلق کیا جاوے جسکی بنیاد کا مین اب
پتھر رکھنے والا ہون مجکو اِس بات کے دیکھنے سے خوشی حاصل ہوئی کہ آپ نے
مناسب الفاظ مین اِس شہر کے دیسی طبیبون کی اُس مشہور و معروف فضیلت کا
ذکر کیا ہے جو اُنکو زمانہ گذشتہ مین حاصل تھی اور یہ بات کبھی فراموش نہین کرنی چاہیے
کہ یورپ کے سائنس اور خصوصاً فن طبابت پر مشرق کے احسان کا بڑا بوجھ ہے وہ عربی
لٹریچر ہی تھی جس نے دنیا کے قدیم تجربہ اور تحقیقات کے پھلون کو اُن تاریک زمانون
مین محفوظ رکھا جنھون نے کچھ عرصہ تک قدیمی قومون کے عقلی کامون کو قریباً پست کر دیا
اور بُھلا دیا لیکن تمام انسانی فضیلت کا مرکز ہمیشہ بدلتا رہتا ہے خواہ وہ صنعت کے
میدان مین ہو خواہ فنون کے میدان مین یعنی کل وہ یہان تھا اور آج یورپ مین ہے
اور کل اِس سے بھی زیادہ مغرب کی طرف ہوگا لیکن جہان کہین وہ ہوگا اُسکے نتیجے
زمانۂ حال کے سلسلہ آمد و رفت کی تیز روی کی بدولت جسکا شکریہ ہمکو ادا کرنا چاہیے
اب بہت جلد علی العموم شائع اور تمام شخصون کی ملکیت ہوتے جاتے ہین ہندوستان
کی پچھلی تاریخ ایک کافی کفالت اِس بات کی ہے کہ جو بیج اب ہم بوتے ہین وہ سیراب
زمین مین پڑیگا اور اُس سے یقیناً نہایت فیض رسان پھل پیدا ہونگے مین امید کرتا ہون
کہ یہ اسپتال ہزارہا آدمیون کی امداد کا ذریعہ ہی نہوگا بلکہ وہ فن طبابت کے اصلی
اصولون کا ایک کافی شاہد بھی ہوگا اور مین تہِ دل سے اسکے بانیون اور معیدون کو
اُنکی محنتون کی کامیابی کے ساتھ ختم ہونے اور آج کے مبارک جلسہ پر مبارکباد دیتا ہون

---

نمبر ۳۴

## جواب اڈریس مینونسپلٹی اجمیر

۵ - نومبر ۱۸۸۵ء

مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ مجھکو اجمیر مین آنے سے نہایت خوشی حاصل
ہوئی ہے اور جو عنایت اور شفقت آمیز اڈریس آپ صاحبان نے مجھکو دیا ہے
اُس سے زیادہ عمدہ خیر مقدم میرا نہین ہو سکتا ہندمین اپنے تھوڑے سفر مین
اِس سے زیادہ حیرت انگیز امر مجھکو نہین معلوم ہوتا کہ مختلف مینوسپل جماعتون نے
جس سے مین ملا سلف گورنمنٹ کے حقوق کو یکسان طریقہ پر اختیار کیا ہے
اِس امر کو نہایت ترغیب دہ امر خیال کرتا ہون - اور اِس امر کے معلوم
ہونے سے مجھکو نہایت خوشی ہوتی ہے کہ مثل دیگر مقامات کے اجمیر مین
بھی حب الوطن اور عالی ہمت دیسی شرفا اُن سخت فرائض اور جوابدہی کے
اختیار کرنے پر جو مینوسپل جماعتون کے ممبران سے متعلق ہین آمادہ ہین -
اگرچہ گورنمنٹ کے اور کام بھی ایسے ہین جنکی طرف عوام زیادہ متوجہ ہو سکتے
ہین اور جو زیادہ قابل تعریف ہوتے ہین - لیکن آپ یقین کرین کہ بڑے بڑے
شہرون مین صفائی اور حفظ صحت کی حالت کو ترقی دینے اور زیادہ تر
اُس جگہہ کے باشندگان کو عمدہ خالص پانی بہم پہونچانے مین کوشش کرنے سے
زیادہ مفید طریقہ اُن مقاصد کے حاصل کرنے کے واسطے جنکی جانب انسان
متوجہ ہوتا ہے شاید ہی کوئی طریقہ ہو - اِس قسم کی کوششون سے مین

اپنی دلی ہمدردی اور اعانت ہمیشہ ظاہر کرتا ہون - اور ہر ایک طور پر جو میرے دست قدرت مین ہے اُنکو وسعت اور ترغیب دینے مین کوتاہی نہ کرونگا - نہایت شوق اور خوشی سے کُل اُن کامون کو ملاحظہ کرنے کی امید کرتا ہون جنکی طرف آپ نے اشارہ کیا ہے اور جو بلاشک آپ کے شہر اور اُن اصحاب کی شہرت کا باعث ہوگا جنکو آپ کی ترقی مین خاصکر دلچسپی حاصل ہوتی ہے -

آخر مین آپ کے عنایت آمیز الفاظ کا اپنے نہایت مختصر اور ناکمل جواب کو اس بات کے بیان کرنے بغیر نہین ختم کرسکتا کہ اُن کوششون کے تذکرہ سے جو لیڈی ڈفرن نے اُن مصائب کے کمی کرنے مین کی ہے جنمین ہندوستان کی عورات مبتلا ہین نہایت بڑا اثر میرے دل پر ہوا ہے - فی الحقیقت اسوقت یہ تجویز ابتدائی حالت مین ہے اور اسکو کامیابی سے ختم کرنے کے لیے بہت زیادہ ہوشیاری اور توجہ درکار ہے لیکن اگر ہر اکسلنسی کو اپنی کوششون مین زیادہ ترغیب دہ امر کوئی ہوسکتا ہے تو وہ یہ ہے کہ والیان و باشندگان ہند اُنکی تحریک کے ساتھ ہر جانب سے دلی پسندیدگی ظاہر کرتے ہین - اُنھون نے لیڈی ڈفرن اور مجھکو اس امر کا یقین دلایا ہے کہ باشندگان ہند اپنی بہبودی اور خوشی کے واسطے ہر شخص کی کوششون کو تسلیم کرنے پر آمادہ ہین -

## نمبر ۳۵

## تبقریب افتتاح میو کالج اجمیر

## ۷ - نومبر ۱۸۸۵ع

لیڈیان - والیان ملک - سرداران - اور جنٹلمین - اس بات کا بیان کرنا بالکل بے فائدہ خیال کرتا ہون کہ آج کی رسمیات مین شریک

ہونے سے مجھکو نہایت ہی خوشی حاصل ہوئی ہے۔لارڈ میو صاحب مرحوم میرے خاص دوست تھے۔ اُس انسٹیٹیوشن کی بہبود مین شوق ظاہر کرنے کے موقع حاصل ہونے سے جو اُنکے نام سے مشہور ہوگا اور اُنکی یادگار کا خراج ادا کرنے مین جنکے وہ مستحق تھے آپ کا شریک ہونے سے مین نہایت خوش ہوا ہون خواہ کسی قدر خوش گوار یہ کام خاص میرے واسطے کیون نہو لیکن اسوقت بلحاظ اپنے پبلک رتبہ اور حضور ملکہ معظمہ اور برٹش گورنمنٹ کے قائم مقام کے طور پر جو ارادہ اور خیالات لارڈ میو کے دل مین اِس کالج کی بنا قائم کرنے مین تھے اِسکی تعریف خاصکر ظاہر کرنے سے۔ اِن خاص مقاصد کے جنکے واسطے یہ تیار کیا گیا ہے اپنی پسندیدگی پر زور دینے۔ اور مفید ہونے موقع کو وسعت دینے کی خواہش کا آپ کو یقین دلانے کا مین خاصکر خواہشمند ہون۔ ایسا کرنے سے مین لارڈ میو کی مدبرانہ راے سے اتفاق کرنیکا ہی اقرار نہین کرتا ہون جو اقرار مناسب ہے بلکہ جسقدر ممکن ہوسکیگا راجپوتانہ کے مہاراجگان۔ نواب۔ سرداران۔ اور باشندگان کی عالی ہمتی کی قدردانی جو اس عمدہ کام مین شریک ہوئے ہین ظاہر کرونگا۔ اگرچہ یہ خیال اولاً لارڈ میو صاحب کے دل مین پیدا ہوا لیکن راجپوت راجگان وامرا کی فیاضی وسخاوت کی وجہ سے یہ مقصد حاصل ہوا ہے۔ اور جس عمدہ طریقہ سے اپنے ولیسراے مرحوم کے ارادہ کو آپ نے درجہ تکمیل تک پہونچایا ہے اُسکے واسطے مین دل سے آپ کو مبارکباد دیتا ہون (نعرۂ خوشی)

تھوڑی دیر کے لیے اُن اصحاب کی طرف متوجہ ہوکر جنکے فائدہ کے واسطے اِسقدر آدمیون نے محنت کی ہے اور اِسقدر کام کو انجام دیا ہے چند الفاظ مین دوستانہ طریقہ پر بیان کرنا چاہتا ہون۔ اول مین آپ کو یاد دلاتا ہون

کہ بطور قدیمی خاندانون کے ممبرون کے بطور تواریخی خاندانون کے سرگروہ کے - بطور اُن اشخاص کے جو راجپوتانہ مین اعلی پبلک عہدون پر مامور ہونے کے واسطے مقرر ہین بہت بھاری جوابدہی - بہت سخت فرائض آپ نوجوان صاحبان کو انجام دینے ہین - آپ کی علوہمتی و قدرت اُس سے بہت زیادہ ہین جو آپ کے بہت سے ہموطنون مین موجود ہین - اِس مکان مین جو وسائل ترقی ہین اُس سے جسقدر فائدہ آپ حاصل کرینگے اُسیقدر ہزارہا آدمیون کی آسودہ حالی - وسیع ممالک کے امن و امان - کُل سلطنت کی عام بہبودی کو آپ ترقی یا تنزلی دینگے - اِسوجہ سے اے میرے نوجوان دوستو آپ کے لیے یہ نہایت ضروری ہے کہ خاص صفات کو ترقی دو اور خاص خطرات سے محفوظ رہو - چونکہ پروردگار خالق نے آپ کو بہت بڑا رتبہ دیا ہے اور ادنی تفکرات کے بوجھ اور تنگی حالات کی لازمی تشویشات سے آپ کو آزاد رکھا ہے - لہذا آپ کو اِس امر پر فخر و ناز کرنا چاہیے کہ آپ اُن مردانہ علامات اور صفات سے اپنے کو آراستہ و پیراستہ کرین جو ہر وقت اور ہر زمانہ مین شرفا اور عالی خاندان اصحاب کے واسطے مناسب زیبایش خیال کیے جاتے تھے یعنی نفس کشی - شجاعت - قناعت - محبت - راستی و انصاف انکساری - پاکبازی - پاس خاطر اشخاص - ہمدردی برائے غربا مصیبت زدہ اشخاص و مظلوم - اِن سب کے علاوہ وہ خوش اخلاقی درکار ہے جو قدرتی حُسن عادات اور خلق کی ظاہر اور رواجی باتون سے نہین ثابت ہوتی ہے بلکہ اُس قدرتی سادگی اور فیاضی دل کا نتیجہ ہے جو خود بینی اور خودبیانی سے نفرت کرتی ہے - برخلاف اِسکے آپ کو اُن ترغیبون سے بھی جو دولت اور اُس سے حظ اُٹھانے کے موقعے حاصل ہونے کی وجہ سے ہر ایک زمانہ اور ہر ایک ملک

مین پیدا ہوتی ہین اُسی قدر حذر کرنا واجب ہے - یعنی کاہلی - سستی - عیاشی - نفس پرستی - کمزوری دِل و دماغ - اور نیز اُن تمام ادنیٰ برائیون سے جنکے باعث انسان اپنی زندگی کو ایک بوجھ خیال کرتا ہے - اپنے خاندان مین ذلیل خیال کیاجاتا ہے اور اپنے ملک مین بطور وبا کے سمجھا جاتا ہے - اِس بات کے بیان کرنے مین مجھے آپ کو آگاہ کرنا چاہیے کہ آپ اُس دنیا مین رہتے ہین جو تبدیل ہوتی جاتی ہے یعنی اُس دنیا مین جسمین اُن خاص حقوق اور فوائد پر نکتہ چینی ہوتی ہے اور علمی مقابلہ سے اُنکی جانچ کیجاتی ہے جنپر آپ کو ایک بجا فخر تھا - اگر راجپوتانہ ہند کے مشہور صوبون مین اپنی تاریخی حالت اور شرفا شجاع - بہادر کا وطن قدیم قائم رکھنا چاہتا ہے تو یہ نہایت ضروری ہے کہ اِسکے مشہور خاندانون کی اولاد و قائم مقام امن کے ہنر مین رعایا کے سرگروہ بنکر اور میدان تہذیب مین اُنکو نظیر دیکر وہ شہرت و سبقت حاصل کرین جو آپ کے بزرگون نے بذریعۂ شمشیر کے اپنے فرقون کے ساتھ میدان جنگ مین حاصل کی تھی (نعرۂ خوشی) اور آپ یقین کرین کہ یہ با امن کامیابیان جسکی وجہ سے بیشمار مخلوق کی بہبودی کی ترقی ہوتی ہے اور جو آپ کے حوصلہ کے لیے اُس سے بہت زیادہ مناسب ہے جو اُس زمانہ مصیبت مین حاصل ہوتی تھی جبکہ کوئی سال ایسا نہین گذرتا تھا جبکہ ہندوستان کے خوشنما کھیت اُسکے ہزارہا باشندون کے خون سے سیراب نہوتے ہون -

لیکن مین ان عام مضامین سے درگذر کر مفصل امورات کی بابت خاص سفارش کرنا چاہتا تھا چونکہ مین نے اپنے ارادہ سے زیادہ عرصہ تک آپ کو ٹھہرایا ہے اِسوجہ سے مین صرف ایک بات کی نسبت ذکر کرونگا اور جسکی بابت اِس قسم کے موقعون پر اکثر آپ سے بیان کیا گیا ہے یعنے اِس بڑی خواہش

کی نسبت کہ آپ انگریزی زبان کے کامل ماسٹر ہون - ایسا کرنے مین اُس
زبان کی وقفیت کے ظاہرا فائدہ پر خاص اصرار مین نہ کرونگا جو اپنے علم ادب مین
اسقدر زرخیز اور مختلف ہے جسکے ذریعہ سے آپ اول مرتبہ نہایت بڑے
اشخاص کے خیالات - زمانہ حال کے فلسفانہ خیال اور تلاش سائنس کے
نتایج سے بخوبی واقف ہو سکتے ہین - زیادہ تر عملی فوائد جو اس قسم کی تعلیم سے آپ کو
حاصل ہونگے مین اُنکو بھی بیان کرتا ہون - انگریزی آپ کی سپریم گورنمنٹ
کی سرکاری زبان ہے اور نیز اُن کتابون کی بھی جنمین قواعد عام - خانگی طریقہ
انتظام - اور عام ملکی حالات کا تذکرہ ہے اور آپ کے رتبہ کے واسطے روزانہ
مفید یا مجھکو کہنا چاہیے نہایت ضروری ہوگی - ہند کے دیگر حصص کے تیز فہم
باشندگان نے اس امر کو بخوبی دریافت کرلیا ہے اور اسی وجہ سے اپنی طاقتون
کو تحصیل علم انگریزی مین صرف کرتے ہین - اسکا نتیجہ ہے کہ منجملہ انکے بہت سے
اشخاص انگریزی اس فصاحت و بلاغت سے بولتے ہین اور تحریر کرتے ہین
کہ اسکی ہم تعریف نہین کرسکتے - اب مین بھروسہ کرتا ہون کہ میرے سامعین کو
پاس عزت کا پورا خیال رہیگا اور اس امر کا کافی فخر ہوگا کہ اس خاص بات مین
اُنکا صوبہ سلطنت کے اور دیگر حصص سے پیچھے نہ رہجائے اسلیے مین بھی
آپ سے کہتا ہون کہ اس مکان مین تحصیل علم زبان انگریزی کو اپنی خواہش کا
خاص مقصد تصور کرین - (نعرہ خوشی) - خالق لایزال نے اپنی کونسل سے
یہ فرمان جاری فرمایا کہ خاصکر زبان انگریزی قطعہ زمین پر جاری ہوگی یہ بات
از روے حساب ثابت ہوئی ہے کہ سو سال کے عرصہ مین انگریزی بولنے والی
قومین ایک ارب سے زیادہ ہو جائینگی - اس حالت مین جناب ملکہ معظمہ
قیصرہ ہند دام اقبالہا کی اُن ہندوستانی رعایا کو جنکو تعلیم یافتہ فرقہ مین شامل ہونے کا

دعویٰ ہے اس زبان سے ناواقف رہنا باعث شرم ہے (نعرۂ خوشی)

اور اب لیڈیان - والیان ملک - سرداران - اور جنٹلمین مین آپ کو
اور خاصکر اُن اصحاب کو جو مثل میرے معزز دوست سر چارلس ایچیسن
اور آپکے اول پرنسپل٭ جو اسوقت اس جگہ تشریف فرما ہین اور جو اس
عمدہ مدرسہ کے اول ترقی دینے والون مین ہین اُسکی موجودہ کامیابی اور
آئندہ کی بہبودی کے واسطے مبارکباد دیتا ہون - اسکے طلبا تعلیم یافتہ مین
وہ صفات موجود ہین جنکی ہم **انگلستان** مین بہت قدر کرتے ہین اس امر کی
تشریح کے واسطے صرف ایک مثال بیان کرتا ہون کہ اب تک مین صرف ایک
راجپوت مہاراجہ سے ملا ہون اور وہ بھی اول ہی مرتبہ اور جنکے ہمراہ چند روز
رہنے کی مجھکو خوشی حاصل ہوئی ہے - یعنی مہاراجہ **الور** سے (نعرۂ خوشی)
جو میو کالج کے معزز طلبا مین سے ہین اور جنھون نے اپنی نوجوانی کے وعدے کو
اپنی گورنمنٹ کے عمدہ انتظام اور تبدیلیت امورات کو ذاتی لیاقت و محنت سے
قائم رکھا ہے - اور جو اپنی ریاست کا انتظام اس طریقہ پر کرتے ہین کہ وہ
اُنکی رعایا کی سرسبزی و قناعت و اُنکی شہرت اور سپریم گورنمنٹ کی عزت اور بہبود کو تقویت
دیتا ہے (نعرۂ خوشی) اگر میو کالج سے اس قسم کے حکمران تعلیم پاکر برآمد
ہونگے تو ہمکو اُس مشہور وسیراے سے جنکی دانشمندی کی اس مدرسہ کے
قائم ہونے کے واسطے ہم ممنون ہین اور جنکی یادگار (مین بھروسہ کرتا ہون)
یہ نسلاً بعد نسل قائم رکھیگا حسد کرنا چاہیے (زور سے متواتر نعرۂ تعریف) -
جناب لیڈی ڈفرن صاحبہ کے انعام تقسیم کرنے کے بعد ہز اکسلنسی ش

٭ سر اوسینٹ جان -

حضور ویسرائے صاحب بہادر بالقابہ نے منجانب لیڈی ڈفرن صاحبہ ارشاد فرمایا۔

میجر لاک صاحب - لیڈی ڈفرن صاحبہ نے مجھسے اُس عمدہ نذر کے عوض مین جو آپ نے اُنکو عطا فرمائی ہے منجانب خود شکریہ ادا کرنے کے واسطے مجھسے فرمایا ہے اِس بات کے بیان کرنے کے لیے بھی وہ مجھسے فرماتی ہین کہ اُنھون نے ایک یونانی کتاب مین ایک شخص کا حال پڑھا ہے جو اپنے شہر کی دیوارون کی مضبوطی پر ناز کر رہا تھا - جس شخص سے وہ دیوار کی مضبوطی کا حال بیان کر رہا تھا اُسنے جواب دیا کہ شہر کی نہایت عمدہ دیوارین اُس شہر کے باشندے ہین اِس خوبصورت ہال اور اِسکے نقش و نگار کا حال آپنے مناسب الفاظ مین بیان کیا ہے اور وہ اُس تعریف کی مستحق ہین لیکن اُنکے خیال مین اِسکی خاص زیبایش وہ ذکی - محنتی - اور تیز فہم طلبا ہین جو اِسوقت ہمارے گرد کھڑے ہوے ہین - آخر مین لیڈی ڈفرن صاحبہ باجازت آپ کے جب تک وہ اِس ملک مین مقیم رہین ایک طلائی تمغہ سالانہ میو کالج مین عطا کرنا تجویز فرماتی ہین اِسکی شرائط کا بعد ازان ہم فیصلہ کرینگے -

نمبر ۳۶ س

## جواب اڈریس سنٹرل انڈیا ایسوسی ایشن اندور

۱۴ - نومبر ۱۸۸۵ء

جنٹلمین - مین بھی تہ دل سے آپ کے اڈریس کا شکریہ ادا کرتا ہون اور یقین کیجیے کہ مین کامل قدر کرتا ہون کہ آپ نے مختلف باتون کا بہت دوراندیشی کے ساتھ ذکر کیا ہے واقعی خوشی اور عمدگی کی بات ہے کہ روسا اور عمائد اور اُنکے مانند پنچایتی جماعتون سے بذات خود ملاقات اور واقفیت پیدا ہوئی اور ہندوستان کے ذی اختیار لوگون سے جنکی نیک نیتی اور دوستانہ اعانت کی گورنمنٹ اِس وسیع سلطنت کے انتظام مین محتاج ہے ویسرائے کا اول کام واقفیت حاصل کرنا ہے یہ بہت بہتر بات ہے کہ وہ کارروائی رفتہ رفتہ غور کامل سے کرے نہ کہ کم واقفیت کے ساتھ آزمایشاً حکمت عملی کر گذرے ہندوستان کی آبادی اسقدر مختلف اور اسکے فوائد اسقدر پیچیدہ ہین مختلف لوگون کی رسم رواج مختلف مقامات مین اسقدر متعدد ہین کہ بجز بڑے بڑے معاملات کے اور باتون مین یکسان طریقہ حکومت بالکل نامناسب ہوگا اسی وجہ سے مینونسپل کا انتظام بموجب حالات اضلاع گورنمنٹ اور عوام کے نہایت مفید کار ہوگا ہمارے طریقہ انتظام مین اسوجہ سے ایک جزو موزون اور ملائم قائم ہوتا ہے جو شہنشاہی گورنمنٹون کی اُس ذاتی خواہش کو دور کریگا کہ سب جگہ یکسان انتظام کرنا چاہتے ہین آپنے صحیح بیان کیا اور میری بھی یہی خواہش ہے کہ مختلف عالی ہمت گروہ جو اپنے ہمسایہ کے

پبلک فوائد کی غرض سے اپنا وقت اور ذاتی آرام تصدق کرنا چاہتے ہین اپنی کارروائی سے صدر حکام کی ممنونی اور پسند کا ہمیشہ استحقاق حاصل کرتے رہینگے

اب مین اُس مہربانی کے ذکر کا بیان کرتا ہون جو آپ نے ادنی کوشش لیڈی ڈفرن کی بابت کی ہے۔ جو کوششین اُنھون نے بہبود عوام کے واسطے حتی المقدور کی ہین مین آپ کو اپنی اور اُنکی جانب سے یقین دلاتا ہون کہ ہمکو اس سے زیادہ خوشی نہوگی جو اِسوجہ سے ہوئی ہے کہ ہر اکسلنسی کی تجاویز کو ہندوستان کے فیاض رئیسون اور باشندون نے خوشی سے قبول اور منظور کیا صرف ملک کے ادنی واعلی نے اپنے چشمۂ فیض کو جاری کرکر چندہ ہی عطا نہین فرمایا ہے بلکہ اِس سے زیادہ بیش بہا اور زینت دہ امر یہ ہے کہ ہر فرقہ کی طرف سے ہمدردی اور پسندیدگی کے ثبوت ہر اکسلنسی کو پہونچے ہین یہ ظاہر ہے کہ اُنھون نے ایسی بُرائی کا علاج کرنا چاہا ہے جو عام مین تسلیم کیجاتی ہے اور ایسی حاجت پوری کرنے کی خواہش رکھتی ہین جسکی ضرورت ہر طرف سے معلوم ہوتی ہے اُنکی راے خاص اِس بارے مین یہ ہے کہ حتی الامکان انسانی تکالیف کم ہون اُنکی تجویز اِس بنا پر قائم ہے اُنکو کوئی بیرونی تعلق پولٹیکل مذہب یا ملت وغیرہ کا اسمین نہین ہے اُنکی کامیابی کا پورا یقین ہے اور قومی صورت حاصل کی ہے مجھے امید ہے کہ مختلف حصص ہندوستان کے لوگ اِسکو قائم رکھینگے۔

نمبر ۲۷

## بتقریب افتتاح ڈیلی ہال راجکمار کالج اندور

### ۱۴-نومبر ۱۸۸۵ء

میم صاحبان-شاہزادگان-سرداران-جنٹلمین-مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ مجھے اِس دلچسپ رسم مین مدد کرنے کا موقع پاکر نہایت خوشی ہوئی تعلیم کا تو مین سچے دل سے بہت ہی بڑا دوست ہون مین اپنی خوشی بیان نہین کرسکتا

جبکہ مین نے عمارت مین داخل ہونے کے وقت لوح سنگ مرمر کو ملاحظہ کیا جو ہشت در ہشت
قائم رہیگی اِس لوح پر تیس سرداران اوسط ہند کے نام منقوش تھے جنھون نے
اِس تعمیر کے لیے چندہ دیا تھا چونکہ مجھے حال مین اپنے خیالات ایسے ہی صیغہ تعلیم
کی نسبت ظاہر کرنے کا موقع ملا ہے لہذا اعادہ الفاظ فضول ہے مین اِسی پر
اکتفا کرتا ہون کہ مین اُن لوگون کو جو اِس یونیورسٹی کی آیندہ بہبودی کے
شائق ہین یقین کراتا ہون کہ مَین ہمیشہ اِسکی بہبود کی ترقی کے لیے اور اِسکے فوائد
کے موقع کی توسیع دینے کے لیے مستعد رہونگا جیسا ہر لیپل گریفن بیان کر چکے ہین
مین نے اِسکے کئی طلبائے سابق سے گفتگو کی اور خوش ہوا کہ اُنھون نے انگریزی
زبان مین بہت فصاحت سے باتین کین آخر مین مین ایک بات کا ذکر کرتا ہون
کہ ہم سب انگلش کو مشکور ہونا چاہیے کہ وسط ہند کے والیان ملک اور سردارون نے
اِس کالج کو اپنے دوست سر ہنری ڈیلی کے نام سے منسوب کیا ہے مین خوب
جانتا ہون کہ سر ہنری ڈیلی نہایت لایق اور عالی طبیعت ملازم تاج کے تھے
جنھون نے ہندوستان مین عمدہ کام کیے ہین ابتدا سے انتہا تک ہندوستانی
ریاستون اور والیان ملک کے طرفدار اور دوست رہے - مین آپکو یقین دلاتا ہون
کہ ہم نہایت مشکور رہین اِسوجہ سے کہ ہماری خواہش اور مقصد یہی ہے کہ جن لوگون
نے اہل ہند کے حق مین اپنے فرائض واجبی ادا کرنے مین کوشش کی ہے
ہم بھی اُنکے نقش قدم پر چلین کیونکہ ہم ایسے فیاض دلون کی خدمات کرتے ہین
جو ہمارے جانے کے بعد بھی ہماری یادگار مستقل طور پر قائم رکھتے ہین جسطرح کہ
سر ہنری ڈیلی کے نام کی یادگار قائم کی گئی ہے -

## نمبر ۳۸

## بجواب دعوت بمقام جودھپور

### ۱۷- نومبر ۱۸۸۵ء

لیڈیز اور جنٹلمین - جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا کے جام تندرستی کو
ہز ہائینس مہاراجہ صاحب جودھپور نے نہایت مناسب الفاظ مین تجویز فرمایا ہے
چونکہ مین حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کا قائم مقام ہون اسوجہ سے یہ امر مجھپر فرض ہے
کہ ان عنایت آمیز الفاظ کا مناسب طور پر اقرار کرون اور ہز ہائینس کو اس امر کا
یقین دلاتا ہون کہ جو کلمات وفاداری کے تخت شاہی کی جانب اور کلمات اطاعت
حضور ملکہ معظمہ کی ذات بابرکات کی جانب آپنے ظاہر فرمائے ہین انکو
جسطرح کہ مہاراجہ صاحب نے ارشاد فرمایا ہے حضور ممدوحہ کی خدمت مین
پیش کرونگا - ہز ہائینس نے میری اور نیز لیڈی ڈفرن کی جانب بھی براہ عنایت دوستانہ
الفاظ مین اشارہ کیا ہے - جو لحاظ اور عمدہ مہمان نوازی اس ریاست مین داخل
ہونے پر مہاراجہ صاحب نے ہمارے واسطے ظاہر فرمائی ہے اُسکے ہم دونون
نہایت مشکور ہین - خواہ کسیقدر اثر مجھپر اُنکے ذاتی لحاظ کے اظہار سے کیون نہو جو
ترقی زمانہ حال مین ہز ہائینس نے اپنے طریق سیاست ریاست مین کی ہے اُسکے
ثبوت کے ملاحظہ سے مجکو نہایت ہی زیادہ خوشی حاصل ہوئی ہے - مہاراجہ
صاحب نے صرف اُن غارتگرون کے فرقے کے نیست و نابود کرنے مین ہی قابل
اطمینان کوشش اور عزمیت ظاہر نہین کی ہے جنسے کاشتکارون اور دیگر صلح جو

اشخاص کو بہت ضرر پہونچتا تھا بلکہ اپنی ریاست کو خالص اور عمدہ پانی بہم پہونچانے سے بہت بڑا فائدہ پہونچایا ہے - ہم سب اس بات سے واقف ہین کہ زمانہ سابق مین جودھپور کے قدیم خاندان کے شرفا عمائد و اُمرا اُن حکمرانون کی جانب جنگی اطاعت کا حلقہ اپنے کانون مین پہنے ہوتے تھے اپنی مضبوط وفاداری کے لیے اور نیز میدان جنگ مین شجاعت اور بہادری کے واسطے مشہور رہتے - اگرچہ اس بات کا بیان کرنا دلچسپ نہ معلوم ہوگا تاہم مین اسکے بیان کرنے کی جرأت کرونگا کہ ہز ہائینس کا وہ فعل جسکی طرف مین نے اشارہ کیا ہے مہاراجہ صاحب کو الطاف و مراحم خسروانہ کا استحقاق حاصل کرنے کے واسطے اور نیز اُنکے عمدہ کام کو آیندہ نسل سے تسلیم کرانے کے واسطے اُسی قدر کافی ہے جسقدر کہ اُس زمانہ مین اُنکے بزرگون کے بہادرانہ افعال کافی ہوتے تھے - کسی مقام کی عام تندرستی کو ترقی دینا - مرض کا استیصال کرنا - وبا کی خرابیون سے بہت بڑی آبادی کی حفاظت کرنا باعث جسکے بیحد انسانی تکلیف کم ہوتی ہے اور اسیقدر کڑورون آدمیون کے آرام مین ترقی ہوتی ہے ایسے عمدہ اولوالعزمی کے کام ہین جنھین انسان کو انجام دینا چاہیے - اور جس لیاقت اور کامیابی سے اپنے مختلف اور فیض رسان مقصد کو ہز ہائینس نے درجہ تکمیل تک پہونچایا ہے اسکے واسطے مین مہاراجہ صاحب کو مبارکباد دیتا ہون (نعرۂ خوشی)

اور اب لیڈیز اور جنٹلمین بیٹھنے سے پیشتر ہز ہائینس کے جام صحت کی تجویز کرنے کی آزادی لونگا - اور ایسا کرنے مین مجکو یقین ہے کہ کل حضار جلسہ کی جانب سے مین گفتگو کر رہا ہون اور مہاراجہ صاحب کا اُس بڑی اور عمدہ فیاضی کا شکریہ ادا کر رہا ہون جو اُنھون نے اپنے ہر ایک مہمان کے لیے آرام بہم

پہونچانے کے واسطے ظاہر کی ہے - جو اصحاب اس مکان مین موجو د ہین وہ
اُن خوش ایام کی جو اُنھون نے ہز ہائینس کے زیر شفقت گذارے ہین
نہایت خوشگوار یادگار اپنے ہمراہ لیجاوینگے (زور سے متواتر نعرہ خوشی)
ہز اکسلنسی نے اپنے اسپیچ کو ہز ہائینس مہاراجہ صاحب جودھپور کے
جام صحت وبہبود کی تجویز کرنے سے ختم کیا -

## نمبر ۳۹
# بتقریب دعوت جیپور
### ۲۱ - نومبر ۱۸۸۵ء

لیڈیان جنٹلمین - میرا اول کام یہ ہے کہ مین مہاراجہ کا شکریہ ادا کرون کہ اُنھون
نے ملکہ معظمہ کا جام صحت تجویز کیا اور پھر مین ذاتی شکریہ اپنے اور لیڈی ڈفرن کی
طرف سے ادا کرون جسکا ذکر اُنھون نے کیا ہے مین شہر کو دیکھکر بہت خوش ہوا یہ شہر
نہایت عمدہ ہے جس سے اُسکے بانی کی عظمت اور دوراندیشی ثابت ہے اور وہ بہادری
اور مدبری - انتظام سیاست اور علم مین اپنے ہموطنون سے نامور ہی نہ تھے بلکہ اپنے زمانہ کے
شاہان یورپ اور ایشیا مین سبھون پر اِس بات مین سبقت رکھتے تھے کہ کسطرح دار السلطنت کی بنا قائم کرنا چاہیے
اور مین کہہ سکتا ہون کہ شروع اٹھارھوین صدی مین کسی شہر انگلستان اور فرانس
مین ایسے کشادہ اور ہوادار راستے اور سڑکین نہ تھین جو اُس مہاراجہ نے اُس شہر مین بنائی
تھین جو اُنکے نام سے مشہور رہین اور ہمیشہ اُنکی یادگار قائم رہیگی پس حقیقت مین
ایسے سابقین کی نظیرین اسقدر فیضرسان اور عقیل ہین کہ اُنکی اولاد اُنکے قدم پر
قدم رکھین حکمران حال اُسی نقش قدم پر چلنا چاہتا ہے ابھی سے ظاہر ہے ہر چند کہ عمر مین
نوجوان ہے اور ابھی حکومت کا آغاز ہے تاہم اُنھون نے عام حالت ریاست کے
سنبھالنے مین کوششین ظاہر کی ہین اور مثل دیگر والیان ملک کے جنکی کوششون کا
مین نے ذکر کیا ہے مہاراجہ صاحب نے جیپور مین بھی عمدہ شفاف پانی بہم پہونچایا ہے
یہی بڑا ذریعہ مزیل امراض اور عام کی صحت وعافیت کا ہے انکی سرپرستی مین

ایک اسکول فنون عمدہ سرسبز کالج اور اسپتال اور اس قسم کی دیگر عمارات رعایا کی بہبود اور علمی ترقی کے لیے قائم ہوئی ہین ہزہائینس نے اسقدر قابل تسکین انتظام گورنمنٹ ہند کے روبرو ثابت کیا کہ گورنمنٹ کا ارادہ ہے جسکو مین خوشی سے کہتا ہون کہ انکو کامل اختیارات دیدیے جائینگے اور ایسا کرنے مین اُس حکمت علی کو استعمال کرتا ہون جو مین اور میرے شرکار تمام والیان ہند کی نسبت اختیار کرینگے اور ترقی دینگے یعنی اعتماد اور اعتبار کامل والیان ملک سے ہندمین ظاہر کرنا چاہیے اور حتی الوسع ناگوار فضول مداخلت سے پرہیز کرنا چاہیے اور روزبروز بوجہ انکے عمدہ قابل تعریف انتظام کے یہ موقع بھی کم ہوتا جاتا ہے۔(نعرۂ خوشی)

آخر مین اے لیڈی صاحبان اور جنٹلمین اگر ہزہائنس کی عنایت اور مہمان نوازی کا اظہار کرون تو مین یقین کرتا ہون کہ آپ کی خوشنودی کا باعث ہوگا۔

نمبر ۳۴

# جواب تقریب دعوت بھرتپور

۲۳- نومبر ۱۸۸۵ء

لیڈیان جنٹلمین - پہلے تو مین ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی طرف سے شکریہ
ادا کرتا ہون کہ مہاراجہ صاحب بھرتپور نے کس عنایت آمیز طریقہ اور دلی شوق
سے جناب ممدوحہ کا جام صحت تجویز کیا ہم سب جانتے ہین کہ اس ریاست کے مہاراجہ
بھی مثل مہاراجگان ہند کے خاص ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی ذات خجستہ نہاد اور زیر تخت
شاہی کی طرف فرمانبرداری مین کسی سے کم نہین ہین اور مین اُن عنایت آمیز اور
دوراندیش کلمات کا شکریہ ادا کرتا ہون جنمین میرا اور لیڈی ڈفرن کا ذکر ہے مین اُنکو
یقین دلاتا ہون کہ ہم اُنکی مہمان نوازی اور خیالات خیر مقدم سے شکوری کے ساتھ
آگاہ ہین کسی اور مقام پر ایسی خلوص طبیعت اور فرمانبرداری کا ثبوت نہین ہوا جسطرح پر
کہ ہز ہائینس نے ذاتی اخلاص ہماری طرف ظاہر کیا ہے منجملہ دیگر خوشنما منظر کے
جو ہمنے مشاہدہ کیے ہین ہم خوشی سے ہز ہائینس کے دروازون کی روشنی کو یاد رکھینگے
جسمین سے آج رات ہم گذرے تھے میرے دوست کرنیل بوا این اسمتھ نے بھرتپور کا
ایک وصف بیان کیا جو بہر حال ایک زمانہ مین موجود تھا اُنھون نے کہا بھرتپور مین ہر ایک
کی پہونچ نہین ہے لیکن جب انگلش فوج ایک غاصب سے مہاراجہ کے بزرگون کی
طرف سے لڑتی تھی تو اُسنے باسانی رسائی پائی اب ہز ہائینس نے ہمارے واسطے
اپنے صدر مقام مین دروازے ہی نہین کھولے بلکہ دل بھی مین اُنکو یقین دلاتا ہون
کہ جو شخص یہان موجود ہے اُنکی مہربانی سے جو ہمپر کی ہے مقر ہین مین تم سکے عوض مین
اُنکا جام صحت تجویز کرتا ہون - (نعرہ خوشی)

نمبر ۱۸

## جواب اڈریس آگرہ مینونسپلٹی

۲۷- نومبر ۱۸۸۵ء

جنٹلمین - مین آپ کا بدل شکر گزار ہون کہ آپ نے میرے داخلۂ آگرہ پر
مہربانی سے خیر مقدم کیا بالخصوص مجھے آپ کے اس بیان سے مسرت ہوئی کہ
گورنمنٹ ہند نے شمالی مغربی سرحدات ہند پر بے شمار برکتین امن وامان کے
عطا کرنے مین کوشش بلیغ کی ہے (نعرۂ خوشی) اسمین شک نہین کہ ایک وقت
صورت معاملات کی نہایت نازک تھی اگر خوف گذر گیا تو آپ فرض کرین کہ
ہندوستان مین جو مستحکم اور قطعی حالت اختیار کی گئی اور جس سہولت سے
مشورون سے خاص متوسلین نے برتاؤ کیا اُس سے زبردست قابل تسکین نتیجہ
حاصل ہوا ہے (نعرۂ خوشی) مجھے کمال افسوس ہے کہ ہماری مشرقی سرحدات
پر حالت امورات اسقدر پر امن نہین معلوم ہوتی یہ موقع تفصیل بیان کا نہین ہے
کہ برہما سے کن وجوہ پر جھگڑا ہوا - مگر آپ یقین جانیے کہ اگر یہ جنگ فائدے
اور اعزاز کے ساتھ ٹل سکتی ہے تو اس جھگڑے کے ختم کرنے پر جو ہمسے اور شاہ
تھیبا سے پیش آیا ہے مجھسے اور میرے مشیرون سے بڑھکر کوئی مشتاق زیادہ اسکا
نہوگا (نعرۂ خوشی) مگر مجھے امید ہے کہ جو تدبیرین ہمنے اس اہم مسئلہ کے
دور کرنے مین کی ہین جو ہمکو مجبوراً پیش آئی ہین وہ کامل اور قطعی اور موثر ثابت
ہونگی اور حتی الامکان مصائب کو گھٹائینگی جو تھوڑی سی ہی جنگ مین لاحق ہوتی

ہین جب بیرونی معاملات ایک مرتبہ قابل تسکین طور پر فیصلہ ہو جاینگے تو گورنمنٹ ملک کے اندرونی دلچسپ معاملات پر متوجہ ہو سکیگی جنکا آپنے مناسب طور پر ذکر کیا ہے (نعرہ خوشی) از نجملہ مالی حالت ملک پر ہمیشہ ضروری خیال ہو گا مجھے یہ خوف نہین ہے کہ فی الحال جو بڑی ترمیمات ہمارے ہمسایہ مین ہوتی ہین ہماری حالت پر موثر ہونگی مجھے اُمید ہے کہ جب احتیاط اور عاقبت اندیشی کی کارروائی اور بیباکانہ حکمت عملی سے اجتناب کرینگے اور ہماری ملکی حفاظتین احتیاط سے قائم ہونگی تو ہم اپنی ایسی حالت قائم کر لینگے کہ جو بے پروائی اتفاقات اور تغیر حالات ممالک غیر سے ہمکو ہے اُس سے بھی زیادہ بےفکر ہو جاینگے اگر ہمکو کسیقدر زیادہ صرف بھی کرنا پڑے تو اسکو ہر شخص تسلیم کریگا کہ یہ صرف کسی نہج بمقابلہ وقتاً فوقتاً خوفون سے پاک رہنے اور دیگر فوائد حاصل ہونے کے بیجا نہین ہوا (زور سے نعرہ تعریف)

آخر مین مین ایک لفظ اور کہتا ہون یعنی آپ نے لیڈی ڈفرن کی ادنی کوشش بغرض فائدہ ہمجنس رعایا عورات ہند کا ذکر کیا ہے اس بات کو پہلے ہی مین بیان کر چکا ہون کہ ہر اکسلنسی کو ایک ہی مطلب مدنظر ہے یعنی صاف اس امر کی خواہش کہ انسانی تکلیفات کم ہون اور کسی ضمنی خیال یا منشا کا اثر نہین ہے اور نہ کسی مذہب ملت فرقہ یا پولیٹکل کا ہے۔

اب جنٹلمین مجھے پھر اپنا شکریہ ادا کرنے دیجیے کہ آپ نے مہربانی اور دوستانہ الفاظ سے میرا خیر مقدم کیا ہے۔ مین آپ کو مبارکباد دیتا ہون کہ آپ کے یہان نہایت ہی خوشنما عمارات ہین کہ اُنسے بہتر صفحہ ہستی مین نہین ہین۔ جو خیر مقدم آپ نے میرا کیا ہے اُسکے اس غیر مکمل اقرار کو ختم کرنے کی اجازت چاہتا ہون (زور سے نعرہ خوشی)

نمبر ۲۴ ص

## جواب اڈریس سینٹ پٹرز کالج

۲۸-نومبر ۱۸۸۵ء

مائی سائنیر-ریورنڈ فادرز جنٹلمین - مجھے آپ سے یہ بیان کرنا غیر ضروری ہے
کہ مجھے یہان آکر نہایت ہی خوشی ہوئی اور مجھے آپ کے اس مدرسہ سے
نہایت دلچسپی حاصل ہوئی ہے - اُسکے مفید کام سے سب ہی واقف ہین
سالہا سال سے یہ مصیبت اور مرنے سے صدہا بدنصیب یتیمون کو بچاتا ہے
انکو تعلیم دیتا ہے کہ وہ اپنی عمر محنت مشقت ایمانداری اور خوشی مین بسر کرین
جو لوگ اس محنت مین مصروف ہین یہ اُنکو یقین کلی ہونا چاہیے کہ
اُنھون نے اس دنیا مین وہ کام کیا جو انسان کی نظر مین معزز ہے اور
خداوند کریم کو پسند ہے مین اس بات کے یاد کرنے سے نہایت خوش ہون
کہ یہ مدرسہ ممنون اور مشکور رہے کہ بوجہ مہربانی اور فیاضی ایک عظیم الشان
مسلمان کے اسکی بنیاد ہوئی تھی مجھے ہمیشہ موجب خوشی اور رضامندی کا ہوگا
کہ آپ کے ارادون کے پورا ہونے مین اور آپ کے کارروائی کے ترقی دینے مین
مدد کرون اگر یہان کے حکام مجھے اجازت دینگے تو مین تجویز کرتا ہون کہ
اپنے عہد ولیسرائی مین ایک تمغہ طلائی لشب اور دیگر متعلقین کالج کو تفویض
کردن کہ جو طالب علم کامیاب ہو اُسکو ہر سال دیا کرین (نعرۂ خوشی) اور
مین چاہتا ہون کہ اس موقع پر لڑکون کو ایک دن کی تعطیل دیجاے (زور
سے نعرۂ تعریف) آخر مین مین اُن مناسب خیر خواہانہ الفاظ کو فراموش نہین
کرنا چاہتا بلکہ اُنکا شکریہ ادا کرتا ہون جو آپ نے ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا
اور تخت انگلستان کی نسبت بیان کرکے اڈریس ختم کیا ہے (نعرۂ خوشی)

نمبر ۳۴ ص

## جواب اڈریس آگرہ کالج

### ۲۸- نومبر ۱۸۸۵ع

یور آنرز لیڈیز و جنٹلمین - جو خیر مقدم آپ نے میرا اپنے شہر مین آنے پر
کیا ہے اُسکا مین تہ دل سے آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون اور جو مسرت مجھکو
آپ کے عنایت آمیز الفاظ سے حاصل ہوئی ہے وہ اُن طالبعلمون کی مستعدی
اور تندرستی کے جنکو آپ تعلیم دیتے ہین علامات کے دیکھنے سے جو چارون طرف
پائی جاتی ہین دوبالا ہوگئی ہے (نعرہٗ خوشی) مجھکو آگرہ کالج کی ترقی اور
بہبودی کے ازسرنو سرسبز ہونے کی خبر سننے سے نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے
اور مین اِس بات کو بخوبی یقین کرسکتا ہون کہ اِس قسم کا خاطر خواہ نتیجہ اُن صاحب
کی حمایت و سرپرستی مین پیدا ہوا ہے جو بطور ہندوستانی منتظم کے فضیلت
حاصل کرنے کے علاوہ اُسی کے ساتھ ایک نہایت مہذب اور باکمال اور عالم شخص
ہمارے زمانہ کے ہین (نعرہٗ خوشی) مجھکو دل سے یقین ہے کہ وہ تمام خاطر خواہ
اثر جنکے ذریعہ سے آپ نے اِس درجہ تک ترقی کی ہے صرف جاری ہی نرہینگے
بلکہ اُنکو زیادہ تر قوت حاصل ہوگی اور مجھکو اِس بات کے بیان کرنے کی کچھ
ضرورت نہین ہے کہ آپ کو ہمیشہ میری نہایت دلی امداد پر بھروسہ رکھنا چاہیے
(نعرہٗ خوشی) چنانچہ اِس خیال سے مین اِس بات کا وعدہ کرنے کی اب جرأت
کرتا ہون کہ اپنے زمانہ قیام ہندوستان مین ہر سال ایک یا دو تمغے کالج کے طالبعلمون
کی باہمی سعی و کوشش کی عوض مین دونگا (زور سے نعرہٗ خوشی) نیز مین آپ کا شکریہ
بلحاظ اُن عنایت آمیز الفاظ کے ادا کرتا ہون جنمین آپ نے لیڈی ڈفرن
کی اُن کوششون کا ذکر کیا ہے جو وہ ہندوستان کی مستورات کے درمیان طبی

تعلیم کو ترقی دینے کے واسطے کر رہی ہین یہ بات کہ آپ جیسے شخص جنکو اسقدر
اختیار ور عب داب حاصل ہے اسطرح پر علانیہ اپنی آمادگی اُنکی کوششون مین
مدد دینے کے واسطے ظاہر کرین منجملہ نہایت عمدہ کفالتون کے ہے جو وہ اپنے
ارادہ کی آخری کامیابی کی نسبت حاصل کرسکتی ہین اور آپ کا یہ خیال کرنا بالکل
واجبی ہے کہ کسی بات کی اُنکو بہ نسبت اسکے زیادہ تردد سے فکر نہین ہے کہ
اپنی تجویز کو ایک ایسے طریقہ مین پورا کرین جو باشندگان ہندوستان کی
قدیمی عادتون اور دستورون اور روایتون کے نہایت موافق ہو۔

جو اشارہ آپ نے گورنمنٹ کی اس خواہش کی نسبت کیا ہے کہ جب کبھی ممکن
ہو ہندوستان کی رعایا پر اعتماد کرکے ذمہ داری کے کام اُنکے سپرد
کیے جاوین اُسکی وجہ سے مجھکو بہت خوشی حاصل ہوئی ہے اور مین آپ کو
یقین دلاسکتا ہون کہ جب تک مین اپنے موجودہ عہدہ پر رہونگا اُسوقت تک
مین اس ملک مین حضور ملکہ معظمہ کی رعایا کی جائز خواہشون کے پورا
کرنے کے واسطے کوشش کرونگا لیکن یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ ملکی معاملات
مین بہر کیف کچھ مدت تک کسیقدر خاموشی اختیار کرنا پسندیدہ ہے جو ہمارے
خانگی معاملات مین ضروری نہین ہے کیونکہ جن معاملات سے ہمکو سروکار
ہوتا ہے وہ صرف خاص ہم سے متعلق نہین ہوتے ہین بلکہ وہ اُن شخصون کے
راز بھی ہوتے ہین جنکے ساتھ ہم معاملہ کرتے ہین لیکن ایک معاملہ اس ملک کے
حق مین نہایت اہم ہے جسکی اطلاع دینے کے واسطے یہ ایک نہایت عمدہ
موقع ہے یعنی میرے پاس اسی وقت اُس جنرل کے پاس سے جو برھما
مین حضور ملکہ معظمہ کی افواج کا کمانڈر ہے ایک پیغام تار برقی مشعر
اطلاع فتح ہونے اُس مقام کے آیا ہے جو میرے نزدیک منڈالی کے بعد

نہایت بڑا شہر اُس سلطنت کا ہے مین اِس بات کے خیال کرنے سے نہایت
خوش ہون کہ ہماری طرف سے بغیر ہونے کسی نقصان کے اُسپر قبضہ کیا گیا ہے
اور مین یقین کرتا ہون کہ اُن شخصون کا بھی بہت کم نقصان ہوا ہے جو بدقسمتی
سے ہمارے مقابل تھے (زور سے صدلے تحسین) صرف یہی بات نہین ہے
بلکہ جنرل پرینڈر گاسٹ نے مجکو اطلاع دی ہے کہ برہما کے باشندے
ہنسی خوشی کے ساتھ اپنے روزمرہ کے پیشون مین مشغول ہوتے جاتے ہین
اور وہ ہماری اُس خواہش پر کہ ہم اُنکی حفاظت کرنا چاہتے ہین نہایت
اعتبار ظاہر کرتے ہین اور جنرل موصوف اور اُنکی فوج کو اُس ہولناک
ظلم وستم سے اپنا بچانے والا سمجھتے ہین جو مدت سے اپنر گذر رہا ہے (زور سے
نعرۂ خوشی) جنرل پرینڈر گاسٹ یہ بھی بیان کرتے ہین کہ اُنکو آج خاص
آوا پر قبضہ کے ہونے کی توقع ہے (نعرۂ خوشی)

خاتمہ پر مین اِس تحمل کے لحاظ سے جسکے ساتھ آپنے میری اِسپیچ سُنی ہے
اور اُس اڈریس کے بلا ریب عنایت آمیز الفاظ کے لحاظ سے جو آپنے میرے
روبرو پیش کی ہے مین آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون۔

جناب نواب سر ایلفرڈ لائل صاحب بہادر کھڑے ہوئے اور یہ بیان فرمایا۔ عن

اے صاحبو مین خیال کرتا ہون کہ جو شخص یہان موجود ہین اُن سب کی
یہ آرزو ہوگی کہ اِس جلسہ کے خاتمے پر ہمارا جوش طبیعت اُس بڑی عزت
متواتر ظاہر کیا جاوے جو ہز اکسلنسی کے آج یہان رونق افروز ہونے
سے کالج اور کمیٹی اور اُن تمام شخصون کو حاصل ہوئی ہے جو ہندوستان
کے اِس حصہ مین تعلیم کی جانب متوجہ ہین اور یہ ایک ایسی عزت ہے کہ
جو ہز اکسلنسی کی اسپیچ کے اُن عنایت آمیز اور فیاضانہ کلمات سے

اور بھی دو بالا ہو گئی ہے جنھین ہز اکسلنسی نے اپنی عام توجہ ہندوستانی صیغۂ تعلیم کا اور خاصکر اس کالج کی بہبودی کا اور ہز اکسلنسی نے آگرہ کالج کو دو تمغے عطا فرمانے سے عملی اعانت کا جنکا وعدہ مہربانی سے کیا گیا ہے اظہار فرمایا ہے۔ (نعرۂ تحسین) یہ ایک ایسا کالج ہے جس سے اس حصہ ملک کے ہندوستانی باشندون کو جیسا کہ یور اکسلنسی واقف ہین خاصکر زیادہ دلچسپی حاصل ہے یہ کالج نہایت پُرانے کالجون مین سے ہے اسکی بنا ہندوستانیون کے وقف پر ہے اور یہ ایک ایسا کالج ہے جسکو ایک ایسے زمانے مین جبکہ اُسکے قیام کی نسبت کسیقدر کلام تھا اس صوبہ کے ہندوستانی بڑی فیاضی اور عجیب مستعدی کے ساتھ مدد دینے پر آمادہ ہوئے اور اسکا نتیجہ یہ ہے کہ وہ ایک نئی اور زیادہ تر مستحکم اور ہر طرح پر زیادہ تر اطمینان بخش بنیاد پر قائم کیا گیا ہے انھین وجوہات سے ہم سب لوگون کو خاصکر خوشی حاصل ہوئی ہے کہ ہز اکسلنسی نے اس کالج کو معائنہ فرمایا اور مین اُن تمام شخصون کی طرف سے جو یہان موجود ہین یہ بات کہہ سکتا ہون کہ ہم ویسرائے کی رونق افروزی کو کالج کی تواریخ مین دراصل ایک نہایت اہم واقعہ اور ہم سب کے واسطے دلی خوشی کا باعث تصور کرتے ہین۔

اور اب مین آپ صاحبون سے درخواست کرتا ہون کہ ہز اکسلنسی ویسرائے کو تین چیرز دین (صدائے خوشی متواتر بآواز بلند)

═══

نمبر ۴۴

# بتقریب استرداد قلعہ گوالیار

۲- دسمبر ۱۸۸۵ع

مہاراجہ صاحب - آج ہماری ملاقات کا باعث آپ سے یہ ہے کہ ہم چاہتے ہین کہ آپ کو اِس امر کی دربار عام مین اطلاع دین کہ جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند نے قصد مصمم فرمایا ہے کہ آپ کو ایک خاص نشان اپنے اعتماد اور مہربانی کا عطا فرمائین -

اٹھائیس سال کا عرصہ ہوا کہ ہندوستان مین ایک بڑا تہلکہ پڑا تھا اُسوقت آپ بھی مثل ہند کے دیگر والیان ملک کے نہایت بڑی مشکلون و خطرون مین مبتلا ہو گئے تھے -

اِسکا انجام آخر الامر یہ ہوا کہ آپکی حکومت کو گمراہ سپاہیون نے جو آپ اور سرکار انگلشیہ دونون سے باغی و سرکش ہوئے تھے زیر و زبر کر دیا جنا بہ ملکہ معظمہ کی فوج کے ہاتھ سے باغیون نے جلد شکست کھائی اور متفرق و تتر بتر ہو گئے مگر بلحاظ امن و انتظام کے یہ مناسب معلوم ہوا کہ قلعہ گوالیار اور چھاونی مُرار مین جو اُسکے پڑوس مین واقع ہے دونون مین سرکار برطانیہ کی فوج چند مدت تک متعین رہے اور اُنکو اپنے قبضہ مین رکھے - یہ تجویز آج کے دن تک جاری اور قائم رہی لیکن اِس عرصہ مین زمانہ کے صحت بخش ہاتھ اور علم و تربیت کی آسمانی روشنی اور تہذیب کی تکمل و

دقیق تاثیرون کے سبب سے بہت بڑا تبدل و تغیر ہمارے آس پاس ظہور
مین آیا ہے۔ شورش اور فساد کی جگہ امن و امان ہو گیا ہے چونکہ ہندوستان
کی ریاستون کے باشندون کو یقین ہو گیا ہے کہ سرکار انگلشیہ کو طاقت اس
امر کی حاصل ہے اور برٹش گورنمنٹ کا ارادہ بھی یہ ہے کہ کمزورون کی حمایت
کرے۔ سرکشون کو دبائے اور نیک نیتون کو اچھا بدلا دے۔ اور وہ ریاستین
باشناے چند ریاست سالہا سال سے ترقی کے راستہ پر امن اور آرام اور
قناعت و خوشی سے چل رہی ہین اور اُنکے حکمرانون نے اُن فوائد کو تسلیم
کر لیا ہے جو ایسی سرکار کے تسلط سے اُنکو حاصل ہوئے ہین جو اُنکے فوائد کے
دوام اور اُنکے حقوق کی برقراری کی دل سے خواہان ہے اور جو اُسکے عوض
مین صرف یہ چاہتی ہے کہ وہ اپنی بادشاہ یعنی قیصرۂ ہند کے خیر خواہ ہون
اور اپنی اپنی بڑی ریاستون کا انتظام اس طرح سے کرین کہ باعث زیادہ
رفاہ و آرام اور خوشی و آسودگی اُنکی رعایا کا ہو جنکی خیر و بہتری کی قیصرۂ ہند
عاقبت الامر ذمہ دار ہین۔
منجملہ نتائج اس تغیر و تبدل کے ایک یہ ہے کہ جو احتیاط اور دور اندیشی
ایک زمانہ مین رئیسون کی حفاظت ذاتی اور شاہنشاہی اقتدار و حکومت
کی برقراری کے لیے ضروری تھی اب اُسکی ضرورت معلوم نہین ہوتی۔
اس سبب سے اور نیز اس خیال سے کہ اس ریاست کے حکمران سب
حاضرین دربار کو معلوم ہے کہ تخت شاہی کے باجگزار حکمرانون مین سے ایک
وفادار اور لائق حکمران ہین۔ حضور ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند نے ارادہ فرمایا ہے
کہ اُس قلعہ عالیشان کو جو آپ کی ریاست کی راجدھانی سے عیان و نمایان ہے
پھر آپ کے قبضہ و اختیار مین کر دین۔

آپ کو اس سنگین امانت کے قبول کرنے مین کسی قسم کا اندیشہ نکرنا چاہیے
کہ حمایت اور امداد جو آپ کو دولت برطانیہ سے ابتک ملتی رہی ہے کسی طرح
کم کیجائیگی بسبب توسیع ریل کے اور دوسری تبدیلات کے جو لوازمات جنگی
مین وقوع مین آئی ہین ہم دور کے مقامون سے اُسی طرح کامیابی سے
کارروائی کرسکتے ہین جسطرح کہ اُن مقامون سے جو اب ہمارے قبضہ مین
ہین اور آپ خاطر جمع رکھین کہ اگر کسی وقت ضرورت پڑی تو دولت برطانیہ
اُن شرطون کو جو عہد وپیمان حال سے اُسپر لازم ہین چستی اور درستی وہمت
سے بجا لائیگی۔

جناب قیصرۂ ہند خوب جانتی ہین کہ قلعۂ مذکور کے واپس دینے سے
جناب ممدوحہ آپکے دل کی ایک بڑی تمنا کو پورا کر رہی ہین اور مین آپ سے
یہ بھی کہہ سکتا ہون کہ یہ امر ذاتی خوشی کا باعث ہے کہ مین جناب قیصرۂ ہند
کی مہربانی کے اس تازہ نشان کے پہونچانے کا ذریعہ ہوا۔ لیکن جناب
قیصرۂ ہند یہ بھی امید کرتی ہین کہ یہ امر تمام ہندوستان مین نہ صرف
بطور خاص مہربانی ایک رئیس کے حق مین تصور کیا جاے بلکہ بطور ایک
عام نشان اس بات کے کہ جناب ممدوحہ واہل انگلستان اس عام وفاداری کی
نسبت سلطنت قیصریہ اور تاج وتخت اور ذات بابرکات قیصرۂ ہند
کی بالضرور قدردانی کرتے ہین جو وفاداری والیان ملک وریاستہاے ہند
اور تمام ہند کے لوگون کی طرف سے چند روز ہوے ایسے نمایان طور پر
ظہور مین آئی ہے۔

مہاراجہ صاحب سیندھیا نے اسکے جواب مین حسب ذیل شکریہ ادا کیا۔
اول۔ مین اس بات کا شکر گزار ہون کہ آپ نے میرے شہر مین

رونق افروز ہوکر اعزاز بخشا۔ دوم۔ مین اس بات کے لیے مشکور ہون
کہ آپ نے میرے بزرگون کا قلعہ پھر مجھے عنایت کیا جس سے میری دلی
خواہش پوری ہوئی اور اُسکے لیے مین عمر بھر آپ کا شکر گزار ہونگا۔ سابق
ویسرایون نے بھی اور خاصکر آپ نے جو اعزاز مجھے بخشا اُسکا بھی مین نہایت ممنون
ہون مین یقین کرتا ہون کہ آپ ہمیشہ مجھے اپنے صادق دوستون اور خیر خواہون
مین سمجھینگے اور نیز اُن مین میرا شمار کیا جائیگا کہ جو لوگ حضور ملکہ معظمہ کی گرمجوشی
کے ساتھ خدمات ادا کرتے ہین۔

شام کے وقت مہاراجہ صاحب نے حضور لارڈ ڈفرن صاحب بہادر
بالقابہ کی دعوت کی اور جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند اور حضور لارڈ اور لیڈی
ڈفرن کا جام صحت تجویز فرمایا اسکے جواب مین حضور لارڈ ڈفرن صاحب
بہادر نے ارشاد فرمایا۔

لیڈیز اور جنٹلمین۔ جن خلیق الفاظ مین مہاراجہ صاحب نے جنابہ
ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کا جام صحت تجویز فرمایا ہے اُسکو تسلیم کرنے کے لیے
اُٹھنے کے وقت اس موقع پر صبح کی کارروائی پر نہایت سچے دل سے مبارکباد
دیتا ہون۔ جبکہ مین دربار مین مہاراجہ صاحب سے ملاقی ہوا اُسوقت بطور
ویسرائی اور منجانب گورنمنٹ ہند مین گفتگو کر رہا تھا۔ مجبوراً اُسوقت میرا
طرز گفتگو باضابطہ اور بالتعین تھا۔ اسوقت چونکہ مین بطور ذاتی دوست اور انکے
مہمان کے گفتگو کر رہا ہون اسوجہ سے زیادہ بے تکلفی سے باتین کرونگا۔ مین
انسے بیان کرتا ہون کہ کسقدر ذاتی خوشی مجکو اسوجہ سے حاصل ہوئی کہ مین انکے دل
کی مناسب خواہشون کے پورا کرنے کا ذریعہ ہوا ہون۔ انکے بزرگون کے
اس عمدہ قلعہ کو پھر انکے قبضہ مین دینے سے جسکی تواریخی یادگار ہے۔ عمدہ

باتون سے - اور نہایت عمدہ جگہ پر ہونے سے شاہان عظیم کو بھی اسکے قبضہ پر فخر ہو سکتا ہے مین بخوبی واقف ہون کہ جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند اپنے نہایت وفادار باجگزار مہاراجہ کو گورنمنٹ ہند کے دوست صادق کو - اور نیز نہایت عمدہ سپاہی کو یہ امانت تفویض فرماتی ہین (نعرۂ خوشی) مین اُنکو اس امر کا بھی یقین دلاتا ہون کہ یہ عطیہ حضور ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا نے بخوشی تمام بلا کسی شبہہ یا افسوس کے عطا فرمایا ہے مین بھروسہ کرتا ہون کہ عرصہ دراز تک مہاراجہ صاحب اپنے اس قلعہ کے بلند میناروں سے اس وسیع قطعہ زمین کو جو قلعہ گوالیار کے پائین واقع ہے دیکھنے کے لیے زندہ رہینگے اور اُنکے بعد اُنکی اولاد کئی نسل تک شکرگزاری اور عزت کے ساتھ اپنے اُس نامور بزرگ کے نام کو یاد کھینگے جسکی لیاقت اور خوش قسمتی سے ریاست کا ایک ایسا بڑا جواہر پھر اُنکو واپس ملا - اس بات کے بیان کرنے مین میں کُل مہاراجگان ہند سے مخاطب ہو رہا ہون کہ یہ خاص عزت جو بوجوہ خاص جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند نے منجملہ آپ کے ایک مہاراجہ پر عطا فرمائی ہے اسکا آپ سب کو مقر ہونا چاہیے کیونکہ اس سے زیادہ کوئی عمدہ ثبوت اُس اعتماد کا جو حضور ملکہ معظمہ اور برٹش قوم کو آپ کی وفاداری مین ہے نہین ہو سکتا بہرحال جناب ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند اور گورنمنٹ حضور ممدوحہ امید کرتی ہیں کہ اس معاملہ کو اسطرح پر لحاظ کیا جاویگا (نعرۂ خوشی)

لیڈیان اور جنٹلمین بیٹھنے کے قبل مین آپ سے مہاراجہ صاحب کے صحت کا جام نوش کرنے کی استدعا کرتا ہون - اس جماعت مین زیادہ تر چھاونی مرار کے قرب کے افسران اور باشندگان شریک ہین - اس بات کے بیان کرنے مین آپ اور آپکے متعلقین کے خیالات کا اظہار کرتا ہون کہ آپ کو اس امر کے دریافت سے

نہایت افسوس ہوا ہے کہ قلعہ گوالیار کی استرداد پر جو انتظام طے پائے
ہین اسکی وجہ سے آپکو اُس فیض رسان مہاراجہ کے قرب سے جو ایک
دوراندیش مہربان اور ہمسایہ تھے اور جنکے ملک سے آپ نے اس عرصہ
قلیل کے قیام سے حظ اُٹھایا ہے اور جنکی ذاتی عنایات کے اسقدر ثبوت
موجود ہین علٰحدہ ہونا پڑیگا۔

نمبر ۵۴

## جواب اڈریس میونسپلٹی لکھنؤ

۱۴- دسمبر ۱۸۸۵ء

جنٹلمین - نہایت صدق دل سے مین اُس عنایت آمیز اور دوستانہ
اڈریس کا جس سے آپ نے میرے ورود شہر لکھنؤ مین خیر مقدم کیا ہے
کمال شکریہ ادا کرتا ہون - یہ شہر جسمین بہت سے افسوس ناک اور عظیم اور
نیز فتحمندی کی یادگار ہین اور جہان سے نہایت بہادر دلیر بے غرض سپاہی
اور ملازمان سلطنت اور جسکی سرحد کے اندر وہ شخص بآرام اپنی زندگی بسر کرتا تھا
جس نے ہمیشہ اپنی صحت اور جان کو ہندوستان مین ملکہ اور اپنے ملک کے
واسطے تصدق کیا اور صدہا بہادر اشخاص کا نام جو ہنگام مصیبت مین اُسکے
شریک تھے صفحات تاریخ ہی مین باقی نہ رہیگا بلکہ اُسکو اور بھی لازوال
تابانی ہمارے زمانہ کے نہایت بڑے شاعر کے ہاتھون سے حاصل ہوئی ہے
مین خوشی سے خیال کرتا ہون کہ آج اُس شاعر کا فرزند ہمارے ہمراہ
اس مقام پر آیا جس نے اُنکے والد کے دل مین نہایت عمدہ نظم کا
خیال پیدا کیا ہے ہر چند ہمکو بھی اپنے زمانہ مین تشویشین اور دقتین پیش
آئین مگر وہ مصیبت کا زمانہ گذر گیا - ہندوستان موجودہ اب گذشتہ زمانے
سے رُخ پھیرے ہوئے ہے موجودہ زمانہ سے ناراض ہوکر وہ بڑی امید اور
زیادہ خوبیون کے ساتھ اُسیطرف ترقی کر رہا ہے جو کہ زمانہ آیندہ مین اُسکی

بہبود کا باعث ہوگا۔

مین نے خوشی سے اُن منکسر الفاظ کو دیکھا جنمین آپ نے اپنی کوششون کا بطور رسول گروہ کے اظہار کیا ہے جو آپ نے اُس جماعت کی رفاہ عام اور بہبود کے واسطے انجام دی تھین جنسے آپکا تعلق ہے اور خاص خواہش انکساری جو آپ کے اڈریس مین ہے وہ خود نہایت عمدہ ضمانت اُس کامیابی کی ہے جو بلاشک آپکی کوششون مین حاصل ہوگی اگر میری یاد درست ہے تو ایک موقع پر میرے نامور پیشرو نے کہا تھا کہ لوکل انتظام خود اختیاری مین شکایت وسختی سے افسردگی پیدا کرنے کے بجاے چند مدت جدید لوکل مینوسپلٹیون کی ابتدائی نقص اور غلطیان برداشت کرنا ہمارے واسطے مناسب ہوگا اور ہر چند آپ کی ناتجربہ کار اور آزمائشی کوششین اِس درجہ قابلیت تک نہ پہونچین جو درکار ہین حالانکہ اب ایسی مراعات ظاہر کرنے کی ضرورت نہین ہے تاہم مین یہ بات کہنے کی اجازت چاہتا ہون کہ خواہ کیسی ہی نہایت غور سے گورنمنٹ ہند قطعی آپ کی نگرانی کرے اور کیسے ہی اعتراض بوقت ضرورت پڑانے اور ذمہ دار انتظام اضلاع کی کارروائی پر ہون اِس دور اندیش راے کی عمدگی اور دانشمندی سے مین کامل اتفاق کرتا ہون۔

اَب مین آپ کے اِس دوستانہ بیان پر کہ گورنمنٹ نے شمالی و مغربی سرحدات پر امن قائم رکھنے کی کوشش کی اور جنگ برھما کا نتیجہ بکامیابی حاصل ہوا شکریہ ادا کرتا ہون۔ یہ بات خوش نصیبی کی ہے کہ مہم برھما سے جو مقصد تھا وہ ہماری طرف سے یا مخالف کی طرف سے بغیر خونریزی کے حاصل ہوگیا مجکو ہمارے حکام نے جو خاص اُس مقام پر موجود ہین اطلاع دی ہے کہ اِس سے زیادہ تر اور بات خوشی کی نہوگی کہ باشندگان اَپر برھما

اور مسٹر ڈالی نے ہماری جانب اپنی خوشی اور دوستانہ اظہار طبع
کیا ہے آیندہ جو انتظام اُس ملک مین جاری ہوگا اُسپر نہایت ہی
اہم مسئلہ کے مختلف عناصر کی پوری جانچ کے بعد نہایت ہوشیاری اور تامل
سے غور کیا جاویگا بیشک بغرض حفاظت اور امن لوور برھما اور مشرقی سرحد
ہندوستان کے یہ امر واجب ہے کہ ہماری پولٹیکل عظمت وشان تمام وادی
اراودی مین قائم ہوا اور یہ امر غور طلب ہے کہ برمی قوم کے ہر دو فرقہ کو برٹش
قلمرو مین شامل کرنے سے یہ عمدگی حاصل ہوگی یا از سر نو سلطنت برھما قائم کرنے سے
حاصل ہوگی ان اہم امور کا تصفیہ دفعۃً نہین ہو سکتا - جبتک ہم اُنپر خوب جانچ اور
ازمائش نہ کرلین کہ اس سے سلطنت ہند اور خود اہل برھما کو کیسے فائدے
ہونگے اور سلطنت کی حاجات بھی کسقدر رفع ہونگی بہر کیف آپ کو اس امر کا
یقین کرنا چاہیے کہ گورنمنٹ ہند اس مسئلہ پر بے اعتنائی سے نظر نہ کریگی اور
نہ وہ یہ چاہیگی کہ گورنمنٹ جناب ملکہ معظمہ کو قبل از وقت ایسی کارروائی کا
پابند کردے جسکو انگلش عوام پسند نہ کرین ہمنے یہ جنگ اپنی مرضی کے خلاف
شروع کی تھی اور ہمکو خاص تشفی اس بات سے ہے کہ ہمنے اُس سلطنت کو فتح
کرلیا جس ملک مین نہ کوئی خرابی پڑی اور نہ جسکے باشندون کو ہمسے کسی طرح
کی عداوت ہوئی

اخیر مین جنٹلمین - جو عنایت آمیز تذکرہ لیڈی ڈفرن کی ان کوششون کا
آپ نے کیا ہے اسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون کہ اُنھون نے عورات ہند کی
طبی تعلیم کی ترقی کے واسطے کوشش کی ہے مجکو اپنے اور اُنکے اس امر کی نسبت مشکوری
بیان کرنے کے اسقدر مواقع ملے ہین کہ آپ لوگون نے اُنکی تجاویز پر اظہار
ہمدردی کیا کہ مجکو اعادہ بیان کی ضرورت نہین ہے - میرے اعادہ

بیان نہ کرنے سے یہ نہ تصور کیا جاے کہ آپ کے عنایت آمیز الفاظ کے ہم مشکور نہین ہین - (نعرہ تحسین)

نمبر ۶۴ ص

## لیڈی ڈفرن صاحبہ تقریب عطاے نشان

### بمقام لکھنؤ

### ۴ - دسمبر ۱۸۸۵ع

کرنل میکفرسن صاحب - افسران غیر کمیشن افسران - لیسٹر شائر رجمنٹ کی دوسری پلٹن کی سپاہ - اس مقام پر جو برٹش سپاہ کے بہادرانہ کام کے واسطے مشہور رہے ہین یہ نشانات آپ کو سپرد کرتی ہون اور مجکو یقین ہے کہ آپ بہادری اور وفاداری سے بطور علامات عطیہ خسروانہ - آزادی ملک خویش اور خاندان انگلستان انکی حفاظت کرینگے -

کرنل میکفرسن صاحب نے اسکے جواب مین فرمایا -

جنابہ لیڈی ڈفرن صاحبہ - منجانب اپنے افسران اور غیر کمیشن افسران اور لیسٹر شائر کے رجمنٹ کی دوسری پلٹن کی سپاہ کے مودبانہ دلی شکریہ اس بڑی عزت کا جو یور اکسلنسی نے براہ عنایت ان جدید نشانات کے عطا فرمانے سے ہمپر کی ہے ادا کرتا ہون - ان نشانات کو آیندہ ہم متبرک خیال کرینگے اور آج کے دن کو حضور ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا اور اپنے ملک کی سچی وفاداری اور اطاعت کے ساتھ خیال کرینگے - اس فوج کو اگرچہ دو مرتبہ میدان جنگ پر جانے کا حکم ہوا لیکن دشمن کے ساتھ جنگ مین مشغول نہین ہوئی - آیندہ کی بابت بیان کرنا میرے واسطے مناسب نہین ہے لیکن مین خیال کرتا ہون کہ برٹش سپاہ کے زمانہ آزمائش نے

گذشتہ برتاؤ سے ہم مناسب طور پر یہ نتیجہ نکال سکتے ہین کہ باعانت پروردگار آیندہ زمانہ مین یہ لوگ اپنی ملکہ اور اپنے ملک کے فرض کے انجام دینے مین کوتاہی نکرینگے یور اکسلنسی کا اس عنایت آمیز عہدہ کے قبول کرنے سے جسکو آپ نے اسوقت انجام دیا ہے پھر شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون اور حضور کو یقین دلاتا ہون کہ اسکو ہم بآسانی فراموش نہین کر سکتے۔ لیکن آیندہ زمانہ مین جبکہ ان نشانون کو اپنے بادشاہ کے حکم سے کھولینگے تو حضور کا اسم مبارک اسکے ساتھ شریک کرینگے۔

نمبر ۴۴

# ترمیم مسودہ قانون انکم ٹکس

۴- جنوری ۱۸۸۶ء

سر آکلنڈ کالون نے ہماری موجودہ مالی حالت کو تفصیل اور مدلل
بیان کیا ہے اور نیز اُن اسباب کو جنکی وجہ سے گورنمنٹ ہند کو یہ مسودہ
قانون بمجبوری پیش کرنا پڑا ہے کارروائی کے اِس درجہ پر اپنی راے آپ کے سامنے
بیان کرنے سے آپ کو تکلیف دینا ضروری نہوتا اگر بطور افسر گورنمنٹ ہذا
مجھپر یہ فرض نہوتا کہ ایک کام کی کامل جوابدہی اپنے ذمہ لون جو خواہ کیسی ہی
ضروری کیون نہو مگر اپنی نوعیت کی وجہ سے لوگ اُسکو ناپسند کرتے ہین وزیر خزانہ
نے اُسکو ابتدا کرنے مین اپنے فرض منصبی کو پورا کیا وہ حکمت عملی سے جسکو ہمنے
قرار دیا ہے کسی طرح ذمہ دار نہین جس طرح کوئی اور ممبر ذمہ دار نہین ہے
جن وجوہ سے یہ مشکلات لاحق ہوئین جنکو ہم آسان کرنے والے ہین وہ
ایسے حالات کے نتائج نہین ہین جنپر ذرا بھی محکمہ خزانہ کا قابو ہو مگر قبل از
تذکرہ اُمور آیندہ کے ہندوستان کے ٹکس دینے والون اور ہندوستان
کے عوام کو گذشتہ کیفیت کا کامل طور پر سمجھا دینا ضرور ہے اور نیز اُس کمی کا
جو خزانہ کے سال حال کے خاتمہ پر ہمکو پیش آئیگی جیسا آپ کے سامنے
بیان ہوا ہے غالباً یہ کمی اٹھائیس ۲۸ لاکھ پونڈ کی ہوگی اِس رقم کا خاص حصہ
جو سرسری دو مین کہا جاسکتا ہے مجبوراً ہماری تیاری مین اِس خیال سے
صرف ہوا کہ شاید روس اور گریٹ برٹن سے جنگ ہو جاے ہندوستان مین

ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک اِس نازک مسئلہ کو لوگون نے
خوب سمجھا اور اِس اہم حالت کی بہت پوری قدر ہوئی کوئی خوشگوار حالت
تاریخ مین مثل اسکے نہوگی جب کہ ہر فرقہ کی رعایا نے ایک دل ہوکر تاج
اور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی صرف خیرخواہی اور فرمانبرداری کا ہی اظہار نہین کیا
بلکہ اکثر اشخاص نے ذاتی اور مالی امداد دینا چاہی اندرین صورت مجھے اِس
بیان کی حاجت نہین معلوم ہوتی کہ ہمنے ایسے وقت مین جو مصارف کیا ہے
وہ ضروری اور لابدی تھا مجھے اتنا ہی کہنا کافی ہوگا کہ مسٹر گلیڈ اسٹون
اور اُنکے مشیر دن نے جنگ کو ایسا قریب الوقوع تصور کیا تھا کہ اُسکی وجہ سے
نیز فوج طلب کی گئی اور برٹش گورنمنٹ نے ساڑھے چھ ملین پونڈ صرف کرکے
زبردست بیڑہ جہازات آراستہ کیا میرے گمان مین کوئی شخص یہ صلاح دیگا
کہ انگلش ٹکس دینے والے شمالی مغربی ہند کی سرحد محفوظ رکھنے کے لیے جب
اسقدر روپیہ صرف کرتے ہین تو ہندوستان صرف بطور بے خبر تماشائی
کے رہے اور خود اپنی حفاظت کے لیے کچھ نہ کرے ہرچند ہمکو اِس ممکن الوقوع
جنگ کے واسطے تیاری واجب تھی تاہم ہمنے محض ضروری حفاظت کیواسطے
اسکی کارروائی کو محدود کیا اور اُسی قدر باربرداری اور سامان بہم پہونچانے مین
اکتفا کیا کہ جس سے کسی قدر فوج سرحد پر نگرانی کے واسطے قائم کرسکین ہمنے
نہ کسی رجمنٹ کو حرکت دی نہ کوئی شخص بڑھایا نہ ایک پیسا بھی کسی کام مین
بجز ابتدائی ضروریات کے صرف کیا ہوگا اور کوئی گورنمنٹ اِس سے کم کارروائی
کرتی تو وہ قابل بازپرس ہوتی۔

دوسری رقم کمی کی بوجہ عارضی لین بنانے کے ہوئی جو رندلی سے قطع کو درہ بولن ہوکر
گئی ہے اور نیز بوجہ فوجی کارروائی اپر برھما کے جسکے مصارف کا تخمینہ سنہ حال مین

دو لاکھ ستر ہزار پونڈ ہے۔ اول الذکر یعنی پولن پین کی نسبت مجھے زیادہ بیان کرنے کی ضرورت نہین ہے یہ تو سب جانتے ہین کہ ہمارے سپاہیون کی کسقدر جانین تلف ہوئین اور کسقدر صرف ہوا تھا جب زمانۂ سابق مین فوج اس مہلک راستہ سے بھیجی گئی تھی ایک مدت مین ہرنائی سڑک بنکر تیار ہوئی تھی اگر جنگ ہو جاے تو بلاشک جب قطع تک سیدھی سڑک ریلوے کی ہے تو ہزارہا جانین بچینگی اور جو کچھ اس ریلوے کی تیاری مین اول صرف کیا ہے اس سے صدہا گونہ زائد وصول ہو جائیگا۔

جنگ برھما کی بابت گو یہ مضمون موقع تصریح حکمت عملی گورنمنٹ کا نہین ہے تاہم چند باتین بیان کرنا قرین مصلحت ہے ہماری کارروائی کو اس معاملہ مین انگلستان مین ہر شخص نے پسند کیا ہے جو بخوبی سبکو ظاہر ہے اس ملک مین ہندوستانی اخبارات کے بہت بڑے حصہ نے اسکی بابت اور کچھ راے دی ہے مجھے کوئی حیرت نہین ہے کہ ایسا واقع ہوا بلاشک مین تسلیم کرتا ہون کہ فوج کشی منڈالی کی نسبت جو ہندوستانی دوستون نے نفرت ظاہر کی وہ قدرتی امر ہے عموماً یہ اصول ہین کہ حدود اور پولٹیکل اور مالی ذمہ داری سلطنت ہند کی بڑھانا نہین چاہیے ہندوستان کا ہر ٹکس دینے والا ہر ایک جنگ کے وقت خوف ظاہر کرسکتا ہے گو وہ جنگ کیسی ہی خفیف اور کامیابی کی کیون نہ ہو کیونکہ اس سے عام پر بار ہوتا ہے ہم یہ امید نہین کرسکتے کہ جن وسیع اور پُرزور خیالات سے ہمنے یہ کارروائی کی ہے وہ عوام ہند کو معلوم ہونگے اُنکے نزدیک برھا دور اور غیر ملک ہے گذشتہ سالون مین جو تعلقات ہماری گورنمنٹ کے شاہ تھیبا سے رہے ہین اُنکی تواریخ سے وہ بالکل بے پروا اور ناواقف ہین۔ لہذا اگر باشندگان لاہور ترچناپلی بنارس ملتان یاد نہ رکھین

که تیس برس سے لوئر برہما سلطنت ہند کا اصلی حصہ ہے تو کوئی تعجب نہین ہے
وہ اپنا پورا حصہ بلکہ بقول اہل برہما کے پورے حصہ سے زیادہ شاہی خزانہ کو
ٹکس دیتا ہے پس جس امر سے اُسکے امن و بہبودی مین خلل آتا ہو اُسپر گورنمنٹ ہند
کو ویسی ہی توجہ دینی ہوگی جیسی کہ جناب ملکہ قیصرہ کے مقبوضات ہند کے
بیچ مین اگر وہ مقام ہوتا مختلف مسلسل واقعات سے عیان تھا کہ اگر مختلف
شکایتون کی بابت گورنمنٹ منڈالی سے کچھ فیصلہ نہوا تو لوئر برہما کی
بہبود اور امن مین خلل پڑیگا ان باتون کو شاہ برہما کے روبرو مدت سے
ناکامیابی کے ساتھ پیش بھی کیا تھا ایمانداری اور صدق دلی سے دوستانہ
بندوبست کی کوشش کی گئی تھی لیکن ہمارے نیک ارادے وہان کے
حکمران کی غلطی سے پورے نہ ہونے پائے اور نہایت ناخوشی سے اُس ملک پر
حملہ کرنے کے واسطے ہم مجبور کیے گئے شکر ہے کہ اُس ہوشیاری لیاقت صبر
اور انسانیت سے جنرل پرنڈرگاسٹ نے اس مہم کو انجام دیا اور وہ
سرگرمی اور جفاکشی ملکہ معظمہ کی افواج انگلش اور ہندی نے ظاہر کی کہ ہم
کہہ سکتے ہین کہ بغیر خونریزی اور رعایاء برہما اور ہمارے درمیان بغیر کسی ملال
پیدا ہونے کے اپر برہما پر قبضہ ہوگیا یہ انکار نہین ہو سکتا کہ اس کارروائی مین
کسقدر صرف ہوگا لیکن بغیر تائید شکایت اُن لوگون کی جو برہما کی طرف سے
لکھتے ہین اور کہتے ہین کہ برسون سے خزانہ ہند کو برہما کی بے شمار آمدنی سے
جو خزانہ ہند مین داخل ہوئی ہے نامناسب فائدہ ہوا جبکہ قرضخواہ اور قرضدار
کے طور پر اپر برہما اور ہندوستان کی قطعی جانچ ہوگی اُسوقت بعد منہائی
مصارف جنگ کے بقایا ظاہر کیا جاویگا اور جو ہند کے ٹکس دینے والون کو
کسی طرح ناگوار نہوگا اس امر کی نسبت کہ اپر برہما کی آمدنی آئندہ انتظام کے واسطے

کسقدر کافی ہو گی ہم اِسوقت کچھ نہین کہہ سکتے جب وہ ملک فتح ہو گیا تو ملکی کامونکی
غرض سے اِس امر کا تصفیہ اور اظہار کرنا ضرور ہے کہ مختلف ممالک کے درمیان
اِسکا کیا درجہ ہوگا اِس بات کو اشتہار یکم جنوری سے انجام دیا گیا ہے اُسکے بموجب
ولیسرا ے کی حکومت بجاے شاہ سابق کے قائم کی گئی ہے موجودہ حالت مین
گو یہ انتظام ضروری ہو لیکن آخرکار زیادہ مکمل طریقہ اختیار کیا جاویگا اور جسکی بابت
غالباً اِسوقت تک تصفیہ نہین ہو سکتا جب تک مین خود منڈالی نہ جاؤن اور
ملاحظہ کرکے اُسکی رپورٹ لنڈن گورنمنٹ ملکہ معظمہ کو نہ کرون۔

مین اپنی واقعی کمی کے وجوہ اور اسباب بیان کر چکا اب مین اُس مسودۂ
قانون کی بابت بیان کرنے کی اجازت چاہتا ہون جسکے پیش کرنے کی تجویز ہے
اِس مسودۂ قانون کا مقصد یہ ہے کہ اُن فرقون پر ٹکس لگایا جاوے جو اِسوقت
مین کچھ نہین دیتے اور جو دیتے ہین وہ ہندوستان کی آمدنی مین بہت ہی
خفیف قسم ہے موجودہ مالی حالت کو زیادہ مضبوط کرنے کی جو ضرورت ہے
اُسکی نسبت مجھکو کچھ زیادہ بیان کرنا نہین ہے سر آکلینڈ کالون نے خوب
صاف کہدیا ہے کہ اِس ملک کی مالی حالت کو بوجہ غیر معتبر حالت چاندی کے ضرر پہونچیگا
یقین کامل ہے قیمت چاندی مین ایک پینی کم ہونے سے فوراً ایک ملین ہمارے
مصارف مین زیادہ ہو جاتا ہے جب سے کہ مین نے اپنے عہدہ کے فرائض
اختیار کیے ہین اِس قسم سے ایک ملین اسٹرلنگ کا بار ہمارے دوش پر رکھا گیا ہے
گو مجھے امید ہے کہ اِس دھات کی قیمت جو گھٹنے والی تھی انتہا درجہ تک گھٹ گئی
مگر یہ امر ممکن ہے کہ شاید اور کم ہو جائے ہمارے تمام حسابات مین اِس غیر معتبر
جزو کے موجود ہونے کے سبب سے گورنمنٹ کو احتیاطاً ایسی کارروائی لازم
آئی جو حالات کے مطابق ہو اکثر اشخاص یوروپین اور ہندوستانیون کے

مشورہ کے بعد جو اس قسم کے معاملات مین تجربہ سے راے دینے کے مستحق ہین
ہمنے یہ مسودہ قانون تیار کیا ہے اور آغاز سے انجام تک حتی الامکان اس بات کا
لحاظ رکھا کہ اسکا عملدرآمد منصفانہ ہو اور اُن اشخاص کے طبائع اور عادات
کے موافق ہو جن پر اُسکا اثر پڑیگا مین جانتا ہون کہ تمام مشرقی ممالک مین
ہر ایک براہ راست ٹکس پر بہت اعتراض ہوتا ہے اس مسئلہ پر اپنی منظوری
ظاہر کرنے سے مَین تامل کرتا بشرطیکہ یہ کارروائی پہلے کبھی نہوئی ہوتی لیکن
بخلاف اسکے ہندوستان کی آمدنی چند سال سے براہ راست ٹکس کے
ذریعہ سے وصول ہوئی ہے لایسنس ٹکس بھی ایک قسم کا براہ راست ٹکس اپنے
قاعدے اور طریقہ اور عملدرآمد مین ہے اور حسبقدر تحقیقات سے اور اخبارات
کے تحریرات سے مجھے معلوم ہوا ابتدا مین اس ٹکس پر جو مخالفت ہوئی تھی
وہ اب بہت کم ہو گئی ہے اسکی تشخیص رفتہ رفتہ موافق درجہ ٹکس دینے والون
کے موزون کی گئی ہے اسکا سخت ناگوار طریقہ جاتا رہا ہے اب لوگ اسکو بہی
خوشی اور نیک نیتی سے قبول کرتے ہین جہان تک بشریت سے ممکن ہے جب یہ
تسلیم کیا گیا کہ کوئی طریقہ افزایش آمدنی کا مقرر کرنا چاہیے تو گورنمنٹ نے
خود اس امر پر غور کیا کہ لائسنس ٹکس کے قاعدے پر ایک ٹکس قائم کیا جاے
اور اُن لوگون سے وصول ہو جن اشخاص پر اُسکی کارروائی کا عملدرآمد
نہین ہوتا یہ نہایت منصفانہ اور مرغوب الطبع ہوگا اگر یہ نہوتا تو ہمکو اسوقت
یہی چارہ تھا کہ ہم محصول نمک پر بڑھا دیتے اور جو براہ راست ٹکس ہوتا مگر اُسکی
کارروائی کا اثر اس ملک کے غربا پر ہوتا مین یہ نہین کہتا کہ جب کوئی اشد
ضرورت مثل قحط یا جنگ عظیم کے پیش آئے تو اُسوقت بھی نمک کا محصول
نہ بڑھیگا ایسی ہی کارروائی سے اُس قسم کی بہت بڑی ضرورت رفع ہوگی

ص ۱۲۱

اور اُس وقت کی اشد ضرورت کی وجہ سے تمام قسم کے ادنی خیالات ملتوی
رہینگے نہین بلکہ شاید ان مصیبتون سے کم مصیبت پیش آئے اور اُسوقت بھی
محصول نمک کا بڑھا دینا مناسب معلوم ہو لیکن جب ایسا موقع ہو کہ آمدنی مین
صرف خفیف زیادتی درکار ہے تو یہ ظاہر ہے کہ ایک مہذب شخص جسکو یہ انتخاب
کرنا ہو کہ کیا نہایت غریب فرقہ پر جو سرکاری مصارف کے بہت بڑے حصہ کا
بار اُٹھاتے ہین ٹکس لگائین یا اُن لوگون پر ٹکس لگائین جو اگرچہ عمدہ حالت مین
ہین مگر کچھ امداد نہین کرتے تو وہ ضرور اُن خوشحال اشخاص پر ٹکس لگانا پسند کریگا
بہرکیف گورنمنٹ ہند نے اِس معاملہ مین یہی بات قرار دی ہے آنکھ اُٹھا کر
دیکھتے ہین تو کاشتکار نمک کا ٹکس دیتا ہے گویہ ٹکس کم کردیا گیا ہے تاہم
اُس سے چھ ملین سالانہ خالص آمدنی ہوتی ہے زمیندار زمین کا لگان اور
اپنا خراج دیتے ہین تاجر اور پیشہ ور لایسنس ٹکس دیتے ہین لیکن ڈاکٹر
یا وکلا اور ممبران علم پیشہ اور افسران گورنمنٹ اور اُسی درجہ کے اور اشخاص
اور جنٹلمین عموماً بہت کم یا کچھ بھی نہین دیتے مین اس میز کے گرد دیکھتا ہون
اور کیا دیکھتا ہون ؟ کہ اُنمین سے ایک بھی نہین ہے جسکی جیب مین
سر آکلینڈ کالون چھوٹی اُنگلی بھی ڈال سکین میرے لائق دوست مسٹر [illegible]
اعلیٰ نامور ممبر قانونی پیشہ کی نسبت مثلاً خیال فرمائیے مجھے یقین ہے کہ
وہ اپنی لیاقت سے مقر ہونگے کہ اُنمین ٹکس دینے والے اشخاص کی صفات
پوری پوری موجود ہین حالانکہ کیسی ہی باریک نظر سے اُنکی طرف دیکھا جائے
اور یہی امر میرے دوست مسٹر پیارے موہن مکرجی کی نسبت کہا جاسکتا ہے
بجز اس بات کے کہ یہ زمیندار بھی ہین انکو جو زمین سے حاصل ہوتا ہے وہ
اس قانون کی کارروائی سے مستثنیٰ ہے ایسا ہی مین اکثر اپنے مشیرون کی

نسبت کہ سکتا ہون قابل افسوس یہ بات ہے کہ مین خود اقرار کرتا ہون کہ
مین اور دیگر ممبران گورنمنٹ بھی کچھ نہین دیتے ہین ایک شخص بھی نہین
جو دراصل اپنی آمدنی سے شہنشاہی خزانہ مین کوئی زر کثیر دیتا ہو۔

اب یہ بات یقیناً صحیح نہین ہو سکتی اور اِس مہمل بات کا کوئی جواب نہین
کہ مشرق مین براہ راست ٹکس ناگوار ہے انصاف کا مسکن نہ مشرق مین ہے
نہ مغرب مین ہے وہ اپنی فوقیت کے واسطے کوئی حدود جغرافیہ نہ مقرر
کرنے دیگا اُسکا تخت بلندی پر ہے جلدی یا دیر مین باوجود تعصب اور
رسم کے ضرور اپنی عزت و توقیر آدمیون سے کرائیگا پس انصاف کے نام سے
ہم اِس ٹکس کا اجرا تجویز کرتے ہین ہمکو یقین کامل ہے کہ اِس ملک مین ہر ایک
صحیح المزاج شخص گو اُسکے پرایوٹ تعلقات پر ہماری کارروائی سے کیسا ہی اثر
کیون نہ پڑے تسلیم کریگا کہ بجز اِس تجویز کے کوئی علاج نہین ہے واقعی اُس
عقیل گروہ کانگرس نے جو حال مین اہل ہند کے وکلا کا بمبئی مین منعقد ہوا تھا
ہمارے ارادون پر سبقت کی اور ایک رزولیوشن پاس گیا اور ساعی ہوا
کہ اگر اور کوئی چارہ نہین ہے تو اُن اشخاص پر لایسنس ٹکس کو توسیع دینا چاہیے
جنھون نے اسوقت تک ملاقات ٹکس کلکٹر سے نامناسب آزادی کا حظ اٹھایا ہے

ہر چند مجھے احتمال نہین ہے کہ مسودہ قانون کے قاعدہ پر کوئی سخت اعتراض
ہوگا تاہم ممکن ہے کہ کچھ اسکی تشریحات پر مخالفانہ نکتہ چینی ہوگی مجھے یہ بیان
نہین کرنا چاہیے کہ اگر کوئی سخت اعتراض عاقلانہ مشورون کے ساتھ ہوگا
تو گورنمنٹ کو وہ نہایت مرغوب ہوگا اور اُسپر نہایت ہوشیاری سے غور کیا جائیگا
میرے گمان مین تو کچھ زیادہ ترمیم کی ضرورت نہ ہوگی اِسواسطے کہ مسودۂ قانون
ہذا سے نہایت غور و فکر کے ساتھ وہ تمام باتین خارج کردی گئی ہین جنکے

اب تک لوگون کو براہ راست ٹکس لگانا گوارا تھا ہم اپنے سابقین کے تجربے سے آگاہ ہو کر اس مسودۂ قانون سے وہ باتین نکال دینگے جو سابق مین بہت معترض اور ناگوار تھین واقعی ہماری یہ تجویز صرف لائسنس ٹکس کو توسیع دیتا ہے۔ مثلاً لائسنس ٹکس یک منزلہ مکان ہے اور اب ہم دوسری منزل تیار کرتے ہین ترتیب وطریقۂ تعمیر مساوی ہوگا اور چونکہ ایک منزل کی بنیاد باوجود زمانہ کی آزمائش اور عوام کی نکتہ چینی کے قائم رہی ہے۔ اسلیے مین بھروسہ کرتا ہون کہ دوسری منزل کی دیوارون مین بھی اسی قسم کی مضبوط علامات موجود ہونگی

اب اس گفتگو کی ایک وہ صورت ہے جسکا ذکر مجبوراً واجب ہے سر آکلینڈ کالون کے قدم بقدم چلکر مین امید کرتا ہون کہ مین نے کامل طور پر ظاہر کر دیا ہے کہ چاندی کی حالت غیر مستقل ہے سنہ حال مین ایکسچینج سے جو نقصان ہوا اسکی وجہ سے بطریق مذکورہ اپنی حالت مالی درست کرنے پر ہم مجبور ہوے ہین علاوہ برین اور باتین بھی پیش آئین جنکا وہم وگمان بھی نہ تھا جو ہماری آمدنی پر مؤثر ہوئین ہمنے انکی وجہ سے بھی موجودہ مسودۂ قانون پیش کرنا مناسب جانا چند ہی سال گذرے ہین کہ ہندوستان ایک علٰحدہ ملک تھا اور مقامات دنیا سے جدا۔ اسکے دو طرف سمندر اور ایک طرف سلسلۂ کوہستان تھا اُدھر نشیب مین وہ لوگ آباد تھے جنکے پاس جدید قسم کے ہتھیار نہین ہین اور ہنر جنگ سے ناواقف جنسے کسی قسم کی پیشقدمی کا احتمال نہین ہو سکتا تھا مگر ایک حیرت انگیز قلیل زمانہ مین یہ تمام صورتین بدل گئی ایک بڑی یورپین سلطنت ترقی اور قلانچ مارتی ہوئی اُسکے قریب آگئی یہ سچ ہے کہ درمیانی فاصلہ سرحدات ہندوستان اور روس کا کئی سو میل ہے اور ان درمیانی مقامات مین وہ رئیس حاکم ہے جو ہمسے قربت اور دوستی رکھتا ہے اور جسکا اور ہمارا فائدہ یکسان ہے اگر اُسکے ملک پر چڑھائی ہوئی

اور وہ جب تک ہماری صلاح اور خواہش کے موافق کارروائی کریگا تو اِس حملہ کا روکنا ہمپر واجب ہے مین یہ بیان کر کے کہ کِن امور سے صورت مذکورۂ بالا پیدا ہوئی ہے کونسل کے وقت کی تضیع نہ کرونگا اِسکو میرے مشہور پیشروؤن نے انجام دیا ہے اور شمالی مغربی امور کے نسبت جنکے عمدہ انتظام اور عاقلانہ کارروائی کے ہم ممنون ہین کہ متحد افغانستان قائم ہوا اور اُسکا حاکم دوست ہوا۔ اِنکی خواہ کچھ ہی صورت ہو مگر تمام عاقلانہ کارروائی کے واسطے گو ایک پیچیدہ طور پردہ قبضہ زیادہ ہوگیا ہے جس جگہ ہمارا پولیٹکل اثر اور غلبہ بہت زیادہ ہوگا اور ایسی سلطنت کے متصل ہوگیا ہے جو بحالت زمانۂ موجودہ اپنی وسعت فوج مین لاثانی اور بےنظیر ہے اس حالت مین اگر ہم اُس تبدیلی کو جو ہماری بیرونی حالت اور تعلقات سلطنت ہند مین ہوئی ہے تسلیم نہ کرین تو ہماری بڑی بیوقوفی ہے میری خاص یہ راے ہے کہ روسی مشورون کی نگرانی گو کیسی ہی منصف اور صلح دوست شہنشاہ کرتے ہون اور اُنپر معتدل مزاج اور غیر پیشقدمی کرنے والے منتظم اثر ڈالتے ہون مگر وہ اصحاب جنھون نے یورپ کے واقعات حال کو اور بیس گذشتہ سال کی خونخوار جنگون کی ابتدائی وجوہ کو بغور دیکھا ہے وہ جانتے ہونگے کہ شہنشاہ گو کیسے ہی زبردست ہون اور وزیر گو کیسے ہی ایماندار ہون کیسے سخت مجبور ہو جاتے ہین اور اُنکی دلی خواہشین صدہا خلل انداز تاثیرات سے پوری نہین ہوتی۔ ایک لمحہ کا اتفاق۔ عوام کا تعصب یا غصہ ایک ماتحت مگر زبردست گروہ ریاست کا اثر دور دراز کے مقامون کے تھراؤن مین مٹ بھیڑ بس ان مین سے ہر ایک یا کل ملکر ایسے امور ہین جو مثل گذشتہ کے آیندہ دنیا کی اقوام مین جنگ پیدا کرانے کو کافی ہونگے اگر یہ امر اتفاقی نہو تا کہ امیر صاحب میرے کمپ راولپنڈی مین

ش ۲۵

ہنوتے جو بڑے رئیس تجربہ کار اور آزمودہ حکمران ہین تو خود واقعہ پنجدیہ جبکہ روس اور ہمارے تعلقات مین کشمکش تھی نہایت تباہ کرنے والی اور دیرپا جنگ کا باعث ہوتا اور صرف یہی نہین ہوا بلکہ اور اتفاقیہ امورات اور نامناسب باتین بھی ہین جو ہر شخص کے دل مین پیدا ہوگئی ہونگی اگرچہ انکی تشریح عقلمندی سے بعید معلوم ہوتی ہے اور نہ اس بات کی خواہش ہے تاہم اگر وقوع مین آئین تو اُنسے ہماری حالتون مین اس سے زیادہ تبدیلی ہوگی جو بوجہ داخلۂ روس میدان ہری رود کے سرحدات مرو چاک میمنہ ۔ اور بلخ کی طرف قدم بڑھانے سے واقع ہوئی ہے اگر حالت میرے بیان کے مطابق ہے اور مین نے اپنی زبان سے ان باتون کو بموجب اصلی واقعات اور عام فہم کے بیان کیا ہے ۔ تو یہ بات صاف ظاہر ہے کہ اپنے اہم اور ظاہرا فرض سے ہم غفلت کرتے ہین اگر ہم اس کام کو نہ کرین جو ایسی حالت مین تمام مہذب گروہون کو کرنا ہوتا یعنی اپنی سرحدات کو محفوظ اور مستقل طور پر ہم قائم کرین تاکہ بیرونی دنیا کی تبدیلات اور اتفاقات سے بے پروا رہین اور ہمکو مثل دیگر لوگون کے حفاظت اور آزادی حاصل ہو جو ہماری ناموری کے استحکام اور ہمارے خزانہ کی عمدہ حالت کو قائم رہنے کے لیے ضرور ہے ۔ ان ضروریات کو گورنمنٹ سابق اور حال گریٹ برٹن نے تسلیم کیا ہے ایک مشہور مباحثہ سال گذشتہ مین ہر دو زبردست فریق یعنی کنزرویٹو اور لبرل کے قائم مقامون نے باتفاق رائے اس حالت کو تسلیم کیا کہ حتی المقدور بہت جلد ہمارے شمالی سرحدات پر سلسلۂ حفاظت قلعجات و ریلوے وغیرہ کا قائم کیا جاے تاکہ سرحد کے اُسطرف کے حملون کے مواقع کا انسداد ہوجاوے بلالحاظ اس بات کے یہ وقت کیونکر پیدا ہوگی آیا کسی غیر ملک کے دشمن کی وجہ سے یا کسی حکمت عملی

کی تبدیلی سے - مین یہ امر والی حال افغانستان کی نسبت نہین کہ سکتا کیونکہ
اُنکی ثابت قدمی اور دوستی کا کافی ثبوت ہمکو ملا ہے لیکن یہ احتمال ہے کہ شاید
اُنکے جانشین کی جانب سے ایسا وقوع مین آوے - جب پارلیمنٹ گریٹ برٹن
کے یہ متفق راے تھے تو گورنمنٹ ہند کو مناسب کارروائی دریافت کرنے مین
دشواری نہوئی ہے - نہایت مکمل اور غور شدہ تجاویز سرحدی ریلوے کی
تعمیر کے بابت جو جنگی کام ہون کے لیے ضرور تھین ویسراے سابق کے زمانہ
مین پیش ہوئین اور جنکو سکرٹری اسٹیٹ نے منظور کر لیا ہے - گذشتہ موسم
گرما مین حکام فوج نے باتفاق حکام ولایت مضبوط مقامات اور مستحکم جگہون اور
قلعہ کے وہ نقشے تیار کیے جو اُن مقاصد کے واسطے موزون ہون جو ہمارے
پیش نظر ہین - ایسا کرنے مین ہم دنیا کی اور قومون کی نظیر کے موافق کام
کرتے ہین یہ سلطنتین گو اُنکے سرحد پر کیسی ہی دوست سلطنت ہو مناسب طور پر
خیال کرتے ہین کہ ہماری حفاظت اور امن امان کا اُنکی نیک نیتی پر گو کیسی ہی
صحیح اور دوستی کے اظہارات پر گو کیسی ہی صدق کیون نہو انحصار نہین ہونا چاہیے
بلکہ اپنی سرحدات کی حفاظت کے واسطے اپنے زور بازو اور دانشمندی اور
علم حرب کی اعانت پر منحصر ہوتے ہین -

بنا بر آن برٹش اور ہندی فوج کی وسعت بھی مناسب درجہ تک
قرار دیگئی ہے توسیع تعداد کی سفارش سابق کمانڈر انچیف نے کی تھی
جو نہایت کفایت شعار عقیل اور دور اندیش افسر تھے جنسے بہتر کوئی اس
عہدہ پر نہین رہا ہے اُنھون نے اس بات کا ہمکو مشورہ دیا تھا اور اُنکے
نامور جانشین نے بھی اسکی ضرورت کا ہمارے دلپر نقش کر دیا ہے اور علی ہذا
اور صاحبان نے جنکو راے دینے کا مجاز ہے یہی صلاح دی ہے گو ہم

چاہتے ہین اور تیار ہین اور مستعد ہین کہ ہم اُن اشخاص کی سفارشون پر
کامل غور کرین جو ان معاملات مین گورنمنٹ ہند کے مخصوص مشیر ہین تاہم
مالی ضروریات کی حالت پر غور رکھنا نہایت لازم ہے پس جو فوج ہم
بڑھانا چاہتے ہین وہ سر ڈونلڈ اسٹوارٹ اور دیگر اعلیٰ حکام ہند اور
لنڈن کی سفارش سے کمتر ہو گی اس نتیجہ نکالنے مین گورنمنٹ ہند
جانتی ہے کہ اپنے پر بہت ذمہ داری لیتی ہے تاہم اُن خیالات کا جو ایک
دوسرے کے خلاف ہین اور جنکی جانب ہماری توجہ دلائی گئی ہے برابر
کرنے سے ہمکو یقین ہوتا ہے کہ درجہ اعتدال کی حد جو ہمنے اختیار کی ہے
موجودہ حالت مین بھی نہایت مناسب ہو گی۔

افسوس اس قسم کی احتیاطون مین روپیہ صرف ہوتا ہے اور اسکی
حاجتین یہ چاہتی ہین کہ نہایت مستعدی اور عجلت سے کارروائی ہو ہرچند
کہ اس بڑے کام مین مثل سابق کے زر کثیر قرض لینا پڑیگا (اور پرایوٹ
کمپنیان جو روپیہ وقتاً فوقتاً دینگی جنکو گورنمنٹ ریلوے منتقل ہو جائیگی)
تاہم جو روپیہ ہم قرض لینگے اسکا ہمکو سود دینا پڑیگا۔ پھر تین ریلوے کا
انسداد قحط کی غرض سے بنانا شروع ہو گیا ہے۔ گورنمنٹ حتی المقدور اُنکو
جلد تر تعمیر کرنے پر آمادہ ہے یعنی دو مدراس مین اور ایک شمالی بنگالہ مین
اس موقع پر ایک غلطی کی جو اکثر ہوتی ہے تصحیح کرتا ہون جب کبھی اسکی
تصحیح کرتے ہین تو اور غلطی ہوتی ہے یعنی زر امداد قحط سے کوئی نا واجب صرف
ہوا ہے جب مین اس ملک مین آیا تو مجھے معلوم ہوا کہ میرے پیشروونے یہ
قاعدہ نکالا تھا کہ زر امداد قحط سے نصف ملین ریلوے انسداد قحط مین اڑھائی
لاکھ پونڈ آبپاشی مین صرف ہوا اور باقی سرمایہ قرضہ کے کم کرنے مین جاے

اِس روپیہ کو اداے قرضہ مین استعمال کرنے کی جو کیفیت تھی اُسکو انریبل بیرنگ نے اپنی تقریر مین بخوبی بیان کیا ہے اور اسلیے مجکو اعادہ بیان ضرورت نہین ہے جب مین ہندوستان مین آیا تو مین نے یہی قاعدہ رائج دیکھا اور سنہ حال مین بھی خاص اِسی قاعدہ کا عملدرآمد ہوا ہے اِسکو سب لوگ جو اس معاملہ سے واقف ہین جانتے ہین چونکہ مین نے خود کونسل مین یہ بیان کیا تو مین امید کرتا ہون کہ حماقت سے جو خیالات ہمیشہ بیان کیے جاتے تھے وہ ہمیشہ کے لیے موقوف کیے جائینگے - فی الحقیقت مجکو کہنا چاہیے کہ بجاے اسکے زرامداد اور کامون مین صرف ہو مین نے اور میرے شرکا نے سکرٹری آف اسٹیٹ کے نقش دل کیا ہے کہ وہی حکمت عملی قائم رہے جو ہمارے سابقین نے قائم کی تھی بہرکیف یہ امر اُسوقت تک ہوگا جبتک کہ انسداد قحط ریلوے اسقدر تعمیر ہوجائین کہ پھر کوئی احتمال مثل گذشتہ زمانہ کے قحط کی خرابی کا باقی نہ رہے گو یہ ہمارا ارادہ اور خواہش ہے لیکن جو اصول مین نے بیان کیے ہین اُنکے مطابق سکرٹری آف اسٹیٹ سے یہ دریافت کیا ہے بجاے اِسکے کہ انسداد قحط کی تمام ریلوے ہم خود بنائین ہمکو اجازت دیجاے کہ ہم اِس ریلوے کا کچھ حصہ کمپنیون کے سپرد کرین اور اِس زرامداد سے زرسود کمپنیون کا ادا کرین جنکو ہمنے خاص لینون کا بنانا سپرد کیا ہے اور جسکا منشا صرف حفاظت ہوگا اور جو مختلف خوف زدہ اضلاع مین خراب موسم کے بُرے نتائج کو کم کرینگے -

اے صاحبان جنٹلمین - گورنمنٹ ہند نے اُن حالتون کے سبب سودہ قانون پیش کرنے کی اجازت چاہی ہے مختصر طور پر اگر بیان کرین تو اِس مسئلہ کی خاص تصدیق کے واسطے یہ امور ہین اولاً حال مین جو کمی یکایک چاندی کی قیمت مین ہوگئی ہے دوم یہ شبہہ ہو رہا ہے کہ آئندہ کی تبدیلی کا اُسکی قیمت پر کیا اثر پڑیگا بنابران اپنی

ص ۱۲۶

مالی حالت کو درست کرنا ہمارا نہایت ضروری فرض ہوا اور اس فرض کا انجام
دینا اُس ضرورت سے اور بھی لازمی ہوا اور جسکو ہر ایک قسم کی پبلک راے نے
انگلستان مین تسلیم کیا ہے کہ اپنی سرحدات کو مضبوط کرنا اور سرحدی سلسلۂ ریلوے
کو بستعدی پورا کرنا چاہیے چنانچہ تحصیل زر کی تجویز کو ہمنے نہایت احتیاط سے
نہایت ہی کم تعداد پر محدود کیا ہے جسکو ہم بحفاظت طلب کر سکتے ہین آپ
سب مطمئن رہین کہ جو انتظام قرار دیا گیا ہے گورنمنٹ بکمال احتیاط اُسکو اپنے
موجودہ زر سے انجام دیگی جن کامون کا کرنا مقصود ہے سب یکبارگی پورے
نہین ہوسکتے اور احتیاط اور عقلمندی سے جو روپیہ ہمارے پاس ہوگا اُس سے
اصلی منشا حاصل کرنے کی ہم امید کرسکتے ہین ہان اتفاقیہ مصیبتین نازل ہونے
سے ہمارا حساب لوٹ پوٹ ہوجاے تو دوسری بات ہے جب ملک پر خفیف
ٹکس لگایا جائیگا جنکی نسبت مین بیان کرچکا ہون کہ اُن اشخاص پر اُسکا اثر پڑیگا
جنھون نے بہت کم اعانت دی ہے تو ہم اپنا عمدہ انتظام پورا کرسکینگے ہمکو
بہرحال ناامید نہ ہونا چاہیے کہ ہم جو یہ مصارف کرتے ہین اُنسے نفع نہوگا اور
ریلوے جو صرف جنگی کامون کے واسطے تعمیر ہوتی ہین اُنسے زیادہ تر تجارتی
فائدہ کی امید نہین ہوسکتی مگر دو خاص ریلین ایسی تیار ہوئی ہین جنسے ہماری
فوجی حاجت برآری کے علاوہ بہت آمد و رفت مال تجارت کی ہوگی ہر شخص
جانتا ہے کہ کاروان کا رستہ جس سے ہندوستان اور ایران اور وسط
ایشیا کا سلسلہ ملا ہوا ہے قطع سے گذرا ہے جو مال تجارتی اب تک اونٹون پر
آتا ہے اُسکی آمد و رفت ریلوے پر ہوگی اور اُسکی وجہ سے تجارت کو روز بروز
ترقی ہوگی سندھ ساگر ریلوے کی باعث سے ہم اپنی فوج تمام سرحد پر
بڑھا سکینگے جو اپنی حالتِ مقام کی وجہ سے ایک مرکز تجارت کی آخر کار ہوجائیگی

خیر لمقابلہ خاص مقصد اُن دونون لینوں کے یہ نتایج ضمنی ہین مین صرف اُن
لوگون کی تشفی کے لیے ذکر کرتا ہون جنکو مثل میرے خالص فوجی مصارف سے دلی نفرت ہے
اے صاحبان حفظ المبین مین آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون کہ آپ نے نہایت تحمل سے
میرے بیان کو سُنا اور مین اپنی طولانی بیانی کی معذرت کرتا ہون تاہم مین
قبل از ختم تقریر کے ایک اور بات بیان کرنا چاہتا ہون گو مجکو کچھ شبہ یا شکل آپ
سے اس بات کی سفارش کرنے مین نہین ہے کہ آپ مسودہ قانون کے
پیش ہونے اور بعد کو پاس پر راضی ہون مگر مجھے یہ موقع پیش آنے سے
کمال ہی افسوس ہے کہ اس قسم کا مسودہ قانون پیش کرنا پڑا - ہر ایک گورنمنٹ
کے لیے اجراے ٹکس ایسا امر ہے جو کسی کو گوارا نہو گا گو رعایا اپنے قائم مقامون
کے ذریعہ سے اُسکی دفعات کی نسبت اپنی منظوری ظاہر کرے اور اس کام کی
انجام دہی مجکو اور میرے شرکا کار کے مثل اشخاص کو اور بھی ناگوار ہے -
جب مین ساحل ہند پر وارد ہوا تو مین نے اپنے واسطے اوسی قسم کا انتظام
قرار دیا تھا با پانچ سال تک ملک کا انتظام عقیل دوراندیش نامور منتظم نے کیا
اُنھون نے جنابہ ملکہ معظمہ کی رعایا ہند کی بہبود پر کمال توجہ کی ملک مین
ایک سرے سے دوسرے سرے تک امن امان پھیلا ہوا تھا گو ہمارا وزیر خزانہ
بجز اسکے کہ آمد و خرچ برابر ہے اور کسی بات پر فخر نہ کر سکتا تاہم میرے داخلہ کے بعد
کوئی وجہ ایسی نہ تھی کہ غالباً ہمارے مخل کارروائی ہو میرے پیشرو کو عمدہ
انتظام کے بہت کچھ مواقع ملے کہ اس ملک کے صیغون کو اُن حاجتون اور
خواہشون کے موافق جو روز بروز بڑھتی جاتی ہین موزون کرین میرا حوصلہ صرف
اس ادنی ارادہ پر محدود ہوا کہ مین انکی حکمت عملی کے نتایج کو ملاحظہ کرتا رہون
اور جو پودا وہ لگا گئے ہین اُسکی آبپاشی اور خبرگیری مین مصروف رہون ہم سب

جانتے ہین کہ اِن امیدون پر مختلف نامساعد حالات سے جنپر اِس گورنمنٹ کا
کچھ قابو نہ تھا یکایک کیسا ابر چھا گیا ہے اور اب بروقت اختتام اول سال اینی
اِس ملک کی ملازمت کی ہین اور وہ لوگ جنکا تعلق انتظام ملک سے ہے
اِس کارروائی پر مجبور ہوتے ہین جسسے ہمارے ہموطنون کی خاص فرقہ کو
دقت لاحق ہوگی جنکے دنیوی مصائب و تکالیف پہلے ہی سے اُنکے صبر و تحمل
کی آزمایش کے واسطے کافی تھین مین بہر صورت اُنکو یقین دلاتا ہون کہ نہ میرے
شرکا کار اور نہ خود مین اُن نقصانات کو جو ٹکس کے اجرا سے اگرچہ نہایت
اعتدال کے ساتھ ہمنے قائم کیا ہے اور اگرچہ بہت کم اشخاص پر اِسکا اثر
پڑیگا فراموش کرینگے اور ہم اِس سخت آزمائش کی حاجت پر نہایت متاسف ہین
یہ بیانات مخصوص انگلو انڈین ملازمان گورنمنٹ کی نسبت ظاہر کیے گئے ہین
جو خاندانی ضروریات کی سبب سے اپنے بچون کی پرورش کے لیے اپنی محنت
اور مشقت کی تنخواہ کا بڑا حصہ انگلستان بھیجنے کو مجبور ہین چاندی کی قیمت
گھٹنے سے ہماری سلطنت کی آمدنی مین جس طرح نقصان ہوا ہے اُسی طرح سے
اُسکا اثر اُنپر اور بھی زیادہ سختی سے ہوا ہے اور پھر اِس بات کو بھی یاد رکھنا
چاہیے کہ پانچ سال قبل اُس زمانہ کی گورنمنٹ نے تین ملین ٹکس معاف کردیا تھا
ہم جو ٹکس جاری کرنے والے ہین اُسمین چھ سات لاکھ پونڈ سے زیادہ خزانہ مین
داخل نہوگا لہذا بعد اسقدر قیل و قال کے بھی اہل ہند کو دو ملین سے زیادہ
بچ رہینگے جو ۱۸۸۲ع مین سرایولن بیرنگ نے اُنکو معاف کیے تھے ٹھیک ٹھیک
حساب کیا جاوے تو مجھے گمان ہے کہ غالبًا ظاہر ہوگا کہ جن آسودہ فرقے
کے لوگون کو ہم اب اپنے دام مین لاتے ہین اُنھون نے جو فائدے اُس مال کے
معافی محصول سے جو ملک مین آتا ہے اُٹھایا ہے اُسکا معاوضہ اِس ٹکس سے ہوگا

لیکن یہ خواہ کسی طرح ہو اور انگلو انڈین یا دیسی ملازمان تاج برطانیہ کو کسیقدر نقصان ہو مجھے کامل یقین ہے کہ اگر ایک مرتبہ یہ بات اُنکے ذہن نشین کر دیجاویگی کہ اس مسودہ قانون کے احکام واسطے قائم رکھنے اعزاز جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کے اور امن و امان و حفاظت سلطنت ہند اور ہزارہا باشندگان کے جو اسمین سکونت پذیر ہین اور نیز ہمارے پبلک اعتماد کے استحکام کے نہایت ہی ضروری ہین تو وہ خوشی سے اس ٹکس کو قبول اور منظور کرینگے گذشتہ موسم گرما مین روسا اور زمیندارون اور سر غنایان ملک نے فیاضانہ درخواستین میرے پاس بھیجی تھین اُنسے مجھے اس امید کی تصدیق ہوئی ہے مگر وہ زمانہ گذر گیا جبکہ گورنمنٹ کی آمدنی پرایوٹ فیاضی اور مہربانی سے بڑھائی جاے اس مد کے قبول کرنے کا یہی طریقہ مناسب ہے کہ سب لوگ اس مناسب اور منصفانہ ٹکس کو منظور اور برداشت کرین اور ہم اپنے دل اور روشنضمیری سے یقین کرتے ہین کہ ہمنے ایسا ہی کیا ہے لیکن ایک اور اُمید مالی حالت مضبوط کرنے کے واسطے یہ ہے کہ آئندہ کی تبدیلات اور اتفاقات سے اُسکو محفوظ رکھنا چاہتے ہین اگرچہ وقتاً فوقتاً چند گذشتہ سالون سے متواتر کوششین گورنمنٹ ہند کے بڑے آلہ نظم و نسق کے جانچ کرنے کے واسطے کی گئی ہین تاکہ حسب دلخواہ اور کفایت شعاری کے ساتھ اسکی کارروائی ہو تاہم مجھے یقین ہے کہ ابھی اسکے واسطے بہت کچھ کرنا باقی ہے آپ جانتے ہین کہ گورنمنٹ ہند کو صرف ایک حصہ مصارف ملک پر قابو ہے کیونکہ اس ملک کے مصارف کا بڑا حصہ زیر نگرانی صوبون اور ماتحت انتظامات کے ہے ہمنے اور لوکل گورنمنٹون سے جو معاہدہ ہوا تھا اب ختم ہونے والا ہے بالخصوص موجودہ حالت مذکورہ کی وجہ سے اُسپر نہایت احتیاط کے ساتھ غور کرنا لازم ہوگا یعنی ایسے وقت مین جبکہ احتمال قیمت

سکہ گھٹ جانے کا ہے جس سے ہمارے تمام مالی انتظام مین فرق آیگا اور جبکہ بیرونی تہلکہ کے احتمال سے پولیٹکل مطلع پر تاریک ابر چھا رہا ہے تو ظاہر ہے کہ کفایت شعاری اور تخفیف کے فرائض نہایت سرگرمی اور مستعدی سے پورے کیے جائین ہم یہ حکمت عملی نہایت اثر کے ساتھ جاری کرچکے ہین ہمنے گورنمنٹ صوبجات سے درخواست کی ہے اُنھون نے نہایت خیرخواہی سے اُسکا جواب دیا اور جسکی وجہ سے ہمارے زائد فوجی مصارف کا معاوضہ ہوگیا ہے مگر عارضی حاجت رفع ہونے کے واسطے یہ عارضی طریقہ کافی تھا اب یہ دریافت کرنا مرغوب طلب ہے کہ آیا امپیریل اور پراونشل مصارف کے مناسب طور پر نظر ثانی کرنے سے ہم آمدنی بڑھا سکتے ہین یا نہین جبکہ مسودہ قانون حال سے جو آمدنی ہوگی اُسکو بھی اُسمین شامل کرلین۔ اِس لحاظ سے گورنمنٹ نے ایک فنانشل کمیشن مقرر کرنے کی تجویز کی ہے اُسکو اِسقدر مستحکم طور پر قائم کیا جاوے اور اِسقدر ہدایات اُسکو بہم پہونچائی جاوین کہ جو کام اُسکے سپرد ہون اُنکو دیانتداری سے انجام دین اور کامل طور پر ثابت کردے کہ ویسرائے اور اُنکے مشیر حقیقتاً آمادہ ہین کہ انتظام کے مختلف شاخون کو سلطنت کے مالی حاجات کے موافق کرین۔

نمبر ۴۴

بتقریب عطائے نشان ہیجدہم بنگال انفنٹری

۷ جنوری ۱۸۸۶ع

ہر اکسلنسی کونٹس آف ڈفرن صاحبہ نے نشانون کے عطا فرمانے کے بعد فرمایا۔

کرنل ٹوکر۔ افسران۔ غیر کمیشن افسران۔ اور ہیجدہم بنگال انفنٹری

کی سپاہ - جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی ہندوستانی فوج کی سب سے قدیمی ویسی رجمنٹ کی سپاہ کی سنگینون سے اسوقت گھرے ہوے ہونے سے مجھکو نہایت خوشی و فخر حاصل ہوا ہے یہ وہ رجمنٹ ہے جسکی وفاداری مین کبھی فرق نہین آیا اگرچہ بغاوت اور ناراضگی اسکی ہر چہار جانب پھیلی ہوئی تھی - اور جسکی شجاعت بعض اوقات اسی طرح پر ثابت ہوئی ہے جسطرح کہ اسکی وفاداری - لہذا اس یقین سے کہ آپ کا آیندہ کا برتاؤ اسی قسم کا ہوگا جو آپ کے گذشتہ برتاؤ کے لائق ہوگا یہ نشانات مین آپ کو دیتی ہون کیونکہ مین بخوبی جانتی ہون کہ حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی فوجون مین سے کوئی فوج ایسی زیادہ بہادری اور وفاداری کے ساتھ انکی حفاظت نہ کریگی -

کرنل ٹوکر صاحب نے اسکے جواب مین فرمایا -

یور اکسلنسی نے ان نشانون کے عطا فرمانے سے جو بڑی عزت آج ہمپر ظاہر کی ہے اسکا شکریہ اپنی رجمنٹ کی جانب سے مین ادا کرنے کی درخواست کرتا ہون مین یقین کرتا ہون کہ اسی جگہ پر اسی سال پیشتر یہ رجمنٹ بطور کلکتہ ملیشیا کے قائم کی گئی تھی بعد ازان اسکا نام علی پور رجمنٹ ہوا - اگرچہ یہ ہماری اصلیت نہایت حقیر معلوم ہوتی ہے تاہم مین خیال کرتا ہون کہ ہمکو اسکی وجہ سے شرمندہ نہین ہونا چاہیے - کیونکہ غدر کے نازک وقت مین اس رجمنٹ کی خیرخواہی کی وجہ سے یہ قائم کی گئی تھی - اور اسکے پیشتر کے عمدہ چال چلن کے باعث سے (مین گورنمنٹ کے حکم کا اقتباس کرتا ہون) اسکو ملیشیا کے درجہ سے پلٹن کے درجہ پر ترقی حاصل ہوئی - یہ امر قابل افسوس ہے کہ اس رجمنٹ کو اپنے نشانات پر معزز شہرت کے حاصل کرنے کا موقع نہین ملا لیکن مین امید کرتا ہون کہ ہمکو ہمارے نشانات ایسی نیک حالتون مین عطا فرمائے

گئے ہین کہ بعد ازان وہ قابل یادگار امر ہوگا۔ مین بھروسہ کرتا ہون کہ اِس
بات کے بیان کرنے سے مین مغرور نہ خیال کیا جاؤنگا کہ ہماری رجمنٹ (جب
کبھی موقع ہو) سلطنت کی ہر ایک خدمت کو ہر ایک مقام پر بمستعدی انجام
دینے کو تیار ہے۔ گذشتہ مہم برہما کے موقع پر رجمنٹ کا ہر ایک سپاہی میدان جنگ
مین جانے کو تیار تھا کیونکہ اُنھون نے عرصۂ دراز سے سلطنت کا نمک کھایا ہے
اور اُسوقت حق نمک ادا کرنے کے واسطے بشکر گزاری تیار تھے۔ آخر مین مین
بیان کرتا ہون کہ جس جگہ ہم نشانون کو لیجائینگے ہم فخریہ اس دن کو یاد
رکھینگے جبکہ یور اکسلنسی نے انکو ہمین عطا فرمایا اور کلکتہ کے لارڈ بشپ نے
اِنکو متبرک کیا۔

نمبر ۴۹

## بجواب ترمیم مسودۂ قانون لائسنس ٹکس

۱۱ - جنوری سنہ ۱۸۸۶ع

اس مسئلہ کی نسبت راے جمع کرنے کے قبل مین اُس بڑے اطمینان کے
ظاہر کرنے کی اجازت چاہتا ہون جو اُس فیاضانہ اتفاق راے سے حاصل
ہوا ہے جو کونسل کے مختلف ممبرون نے اُس مسئلہ کی رضامندی کی نسبت ظاہر
کی ہے اور جو اسوقت آپ کے روبرو پیش ہے۔ ہمارے کونسل مین وہ اصحاب
موجود ہین جو اُن اشخاص سے خود مختار ہین جنکا گورنمنٹ سے تعلق ہے اور جو
ہندوستانی تین نہایت بڑے فوائد کے قائم مقام ہین۔ تجارتی فوائد کے
نامی گرامی ممبر موجود ہین جنکی نکتہ چینی اور عمدہ گفتگو کو ہم سب نے نہایت
خوشی سے سُنکر استفادہ اُٹھایا ہے۔ عالمانہ پیشہ کے بھی نامی گرامی قائم مقام
موجود ہین۔ اور دو جنٹلمین ایسے موجود ہین جو کافی طور پر دیسی جماعت کے

فوائد کی جانب سے گفتگو کرنے کا مجاز رکھتے ہین۔ جبکہ اِس مسئلہ سے جسکو گورنمنٹ
نہایت غور و فکر سے جاری کرنا چاہتی ہے اِن تینون فوائد کے قائم مقام اپنی
رضامندی ظاہر کرین تو ہم اِسکے نتیجہ پر اپنے آپ کو مبارکباد دے سکتے ہین۔
لیکن ایک دوسرے امر کو مدنظر رکھکر مین بذات خود اِس مسئلہ پر لحاظ کرنے کی
اجازت چاہتا ہون اور جس وجہ سے مجھکو اِس سے زیادہ اطمینان حاصل
ہوا ہے جو کسی گورنمنٹ کو اِسوجہ سے حاصل ہو سکتا ہے کہ اُسکے مسئلہ کو
کونسل نے باتفاق رائے منظور کیا۔ جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی
قائم مقامی کی حیثیت سے اور برٹش رعایا کی جانب گفتگو کرنے والے کی
حیثیت سے مین خیال کرتا ہون کہ جو اتحاد اِس کوشش کی نسبت جس پر
ہم سب سلطنت ہند کی حفاظت کے واسطے متفق ہین ظاہر کیا گیا ہے وہ بہت
زیادہ ثبوت اور آزمایش اِن فوائد کے استحکام کا ہے جکی نسبت جنابہ
ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی ہندوستانی اور برٹش رعایا حضور ملکہ معظمہ اور
سلطنت کی خیرخواہی مین یک زبان ہین۔ مین آپ کو جو اِس کونسل مین
ویسی فوائد کے قائم مقام ہین یقین دلاتا ہون کہ بذریعۂ آپ کے ہندوستانی
جماعت نے جو خوشی اور حب الوطنی اِس موقع پر گورنمنٹ کی حکمت عملی کی
تائید کی نسبت ظاہر کی ہے اُسکی انگریزی رعایا ولایت مین پورے اور
کامل طور پر قدردانی کریگی۔

نمبر ۵۰

## تقریب دعوت افسرانِ ممالک غیر

۱۹- جنوری ۱۸۸۶ء

لیڈیز اور جنٹلمین - مجھے خیال ہے کہ مجھے یہی ایک موقع اس قسم کا ملیگا- مین امید کرتا ہون کہ مین منجانب گورنمنٹ ہند ظاہر کرون کہ ہم اپنا کس قدر زیادہ اعزاز تصور کرتے ہین کہ مقامات دور و دراز سے معزز یوروپین افسر یہان بغرض ملاحظہ فوجی قواعد کے تشریف لائے ہین اس قواعد مین جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی ہندوستانی اور برٹش فوج شامل تھین منجانب اپنے مشیرون کے اور نیز اس ملک مین بطور قائم مقام ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے مین تہ دل سے آپ کا خیر مقدم کرتا ہون — اپنی اپنی فوجون کے جنسے انکا تعلق ہے یہ سب نامور قائم مقام ہین مجھے شک نہین کہ جو کچھ مختلف رائین وہ دینگے اور اعتراض کرینگے اُنسے ہم فائدہ حاصل کرینگے - مین کچھ بطور افسر گورنمنٹ کے اُنکا خیر مقدم ہی نہین کرتا بلکہ اُنکی اس جگہ تشریف آوری سے مین اپنی ذاتی رضامندی ظاہر کرنا چاہتا ہون اُنمین کوئی ایسا نہین ہے کہ اگر وہ بطور سیاح کے بھی آتا تو مجھ پر اُسکی خاطر تواضع فرض نہوتی مثلاً شاہزادہ اسٹرہیزی ہین جنکے دادا نے میری اوائل عمر مین بہت کچھ لطف و عنایت مجھ پر فرمائی تھی انکو گونٹ کلنوکی آسٹریا کے وزیر دول خارجہ نے یہ خدمت سپرد کی ہے جو میرے بہت بڑے دوست ہین اور سینٹ پیٹرسبرگ مین شریک کار تھے

کونٹ کلنوکی کے ہمراہ مجھکو روسی فوج کی سالانہ قواعد کے وقت بطور تماشائی کے
موجود ہونے کی اجازت حاصل ہوئی تھی جب مجھکو اُس عمدہ اور بہادرانہ قواعد کی
قدردانی کرنے اور شہنشاہی فوج کے سپاہ وافسران کی قابلیت دیکھنے اور
سور دمراحم والطافِ خسروانہ ہونے کا بہت بڑا موقع حاصل ہوا تھا اور
کچھ یہی نہین بلکہ ایک روسی افسر یہان اُس پلٹن کی وردی پہنے موجود ہے
جس پلٹن کی طرف سے کچھ لوگ ہماری رخصت کے واسطے مقرر ہوے تھے کہ
اسٹیشن پر لیڈی ڈفرن سے رخصت ہون اور اُسوقت اُنھون نے گلدستون سے
لیڈی ڈفرن کو گویا توپ دیا تھا میرے سامنے اور دو افسر نہایت بزرگ اور
زبردست شہنشاہ یوروپ کی طرف سے اسوقت تشریف رکھتے ہین بوجہ اتفاقیہ
امورات کے تیس سال کے عرصہ مین شہنشاہ جرمنی نے وقتاً فوقتاً دائمی حسن اخلاقی
اور نیک نہادی کی علامات کا اظہار مجھپر فرمایا ہے اور مین امید کرتا ہون کہ جب
یہ قائم مقام فوج جرمن کے اپنے وطن کو مراجعت کرینگے تو شہنشاہ کے حضور
مبارک مین میری مؤدبانہ نیازمندی کو پیش کرینگے اور اُنکو کامل یقین دلائینگے
کہ جہان تک میرے دست قدرت مین تھا آپ کی مُدارات و تواضع سے مجھکو اسقدر
خوشی حاصل ہوئی کہ حیطۂ بیان سے باہر ہے اپنے بائین جانب مجھے قائم مقام فوج فرانس کے تشریف
رکھنے سے افتخار حاصل ہے ایک کی نسبت بخوبی معلوم ہے لنڈن مین سب لوگ
اُنکی اسقدر عزت کرتے ہین اور اُنکو اسقدر پسند کرتے ہین کہ کسی شخص کی جو اس
عہدہ پر مامور ہوا ہوگا اسقدر عزت و قدر نہ کی ہوگی اُنکا ساتھی پُرانا ملاقاتی ہے
اور وہ دونون ایسے ملک کی طرف سے ہین جسکے نامور منتظون اور جرنیلون سے مین
اپنی خوش نصیبی کے سبب بخوبی واقف ہون اُس ملک مین وہان میرے اور
دوست بھی ہین ان دونون کو مؤدبانہ سلام کرنا محبت کا نتیجہ ہے اٹلی کے

قائم مقام افسرون سے مین کچھ ذاتی واقفیت ظاہر نہین کرسکتا ہون لیکن
شاید میرا اُنکے اظہار ہمدردی کے لیے اِسقدر رشتۂ اُلفت مضبوط ہے جس سے
وہ خود واقف نہین ہین گو مین انگلش یا پیشہ سے آئرش ہون لیکن مولد میرا
اِٹلی ہے جب کبھی مین اُنکی عمدہ زبان بولتے سُنتا ہون تو مجھے بہت خوشگوار
باتین یاد آتی ہین پس وہ خوب سمجھینگے کہ ہندوستان مین اُنکے خیر مقدم سے
مجھے کسقدر خوشی ہے اور پھر دوسری جانب اُن افسرون کو دیکھتا ہون جنکی
موجودگی سے مین مثل اُنکے دیگر شہر کار کے بہت خوش ہون کیونکہ وہ امریکہ کی
فوج کی طرف سے ہین جب مین کناڈا کا گورنر جنرل تھا تو مجھے اُس مُلک کی
سیر کا اکثر موقع ملتا تھا اور جس وقت اُنکی سرحد سے گذرتا تھا اسقدر مہربانی اور
مہمان نوازی اُس جگہ کے باشندے کرتے تھے کہ اُسکو فراموش کرنا ناممکن ہے
اِس لیے اگر مین ایسی جماعت مین موجود ہون جسکا خیر مقدم مجکو کرنا چاہیے تو وہ اُن نامور
افسرون کی جماعت ہے جو اسوقت میز پر موجود ہین۔ اِسکے ساتھ ہی ایک ایسا خیال ہے جس سے
عمدگی اظہارِ خوشی مین فرق آتا ہے بطور فوجی پیشہ ورون کے ہمارے فوجی مہمانون پر فرض ہے
کہ اِن باہمی ذرائع تباہی کو جنکی طرف قومین آخرکار رجوع ہوتی ہین بالکل مکمل کرین
اب چند سالون سے مُلکی معاملات کو انجام دینا میرا فرض رہا ہے اس وجہ سے
اُن افواج کو حتی المقدور بے کار کرنے مین اُن طاقتون کو استعمال کیا ہے جو میری
دست قدرت مین تھین اور جن افواج کو درجۂ تکمیل تک پہونچانے کے اِسقدر آپ خواہشمند ہین
جنگون کا ہونا موجب بدنامی اور بیجز تی منتظمان ہے جنکی خواہش برخلاف ہمارے فوجی
دوستون کے ہونی چاہیئے یعنی جنگ کی کارروائی ایسی کردین کہ گویا بھولا ہوا
کرتب ہے افسوس کہ سپاہیون نے ابتک ہماری کارروائیون پر فتح یابی
حاصل کی بطور سفیر کے خواہ کسی قسم کے خیالات اس پیشہ کی نسبت ہون لیکن

بطور گورنر جنرل اس ملک کے مین اقرار کرنے کو آزاد ہون کہ میری خواہش امن و امان قائم رکھنے کی کبھی ایسی زیادہ نہ تھی جیسی اب ہے اور تہ دل سے دست بدعا ہون کہ عقلمندی ہماری تمام گورنمنٹون کی اور سہولت اور رعایت مختلف ممالک دنیا کی تمام قومون کی کوششون کو ایسی ہی مصنوعی جنگون کے لئے محدود کرے جیسی اسے جنٹلمینو آپنے میدان ہند مین اسوقت ملاحظہ فرمائی ہین اور ایشیا اور یوروپ مین جو عمدہ کامیابی تہذیب سے حاصل ہوئی اُسمین جنگ کی خوفناک ضرورتون سے کبھی فرق نہ آئے اخیر مین مین افسوس ظاہر کرتا ہون کہ مین عنقریب ملک برہما کو جانیوالا ہون اسلیے اپنے حسب دلخواہ کلکتہ مین مین اپنے مہمانون کی دعوت نہین کرسکتا لیکن اگر وہ مجھے اجازت دین تو مین اپنی دختر کو حکم دونگا کہ وہ گورنمنٹ ہوس مین لیڈی ڈفرن اور میری جانب سے اُنکا خیر مقدم کرے اور اُنکے اعزاز مین جلسۂ ناچ دین تاکہ انکو یہ کہنے کا موقع ملے کہ ہمارا ملک عورتون کے حسن و جمال کے لیے کیسا موزون ہے اور اُنکی چشم جادو نظر توپخانہ سے زیادہ مہلک ہین اور اُنکی تیز فہمی سنگین کی نوک سے بھی زیادہ تیز ہے جو دل کے پار ہوتی ہے وہ ویسے ہی مہربانی سے گو زیادہ خوفناک ہو اُنکا خیر مقدم دار الصدر شملہ مین کرنے کو تیار ہین جیسا ہم نے دہلی مین کرنا چاہا تھا۔ اب لیڈیز اور جنٹلمین مین جام صحت شہنشاہان اور شاہان اور سرداران ریاست اور ممالک کا تجویز کرتا ہون جنکے افسرون نے ملک ہند مین تشریف لاکر ہمکو افتخار بخشا ہے۔

نمبر ۱۹

بتقریب قواعد مارچ پاسٹ مقام دہلی

۱۹ - جنوری ۱۸۸۶ء

جنرل رابرٹس - جو عمدہ اور پر رونق تماشا آج صبح ہمکو دکھایا گیا ہے اور جو ایک مناسب خاتمہ اُس مفید اور دلچسپ قواعد کے سلسلہ کا ثابت ہوا ہے جو حضور ملکہ معظمہ کی فوج نے حال مین کی تھی اُسپر مین نہایت دل سے آپ کو مبارکباد دیتا ہون مین آپ سے استدعا کرتا ہون کہ آپ فوج کے گروہون اور ڈویژنون اور برگڈون کے جنرل کمانڈرون کو اور ہر ایک درجہ کے عہدہ دارون اور سپاہیون کو جو آپ کے زیر حکم ہین اس بات سے مطلع کر دینگے کہ مین اُنکی عمدہ وضع مستعدی اور نیز اس قابل تعریف طریقہ سے نہایت خوش ہوا جبکہ اُنھون نے نہایت تکلیف دینے والی حالتون مین قواعد کی مین یقین کرتا ہون کہ جو فوج آج میدان مین موجود ہے اُس سے زیادہ فوج ہندوستان مین ابتک جمع نہین کی گئی ہے اور مین آپ کو نہایت دل سے اس بات پر مبارکباد دیتا ہون کہ آپ اس قسم کی بہادر فوج کے کمانڈر ہین جو حالات آج کی قواعد مین پیش آئے اُنکو حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی خدمت مین گزارش کرنا میرا فرض ہوگا اور مین یقین کرتا ہون کہ حضور ممدوحہ کو اُس عمدہ بیان سے جو مین ہندوستان کی فوج اور جداگانہ رجمنٹون کا خواہ وہ انگریزی ہون یا ہندوستانی جنکے معاینہ کی عزت مجھکو حاصل ہوئی ہے حضور ممدوحہ کی خدمت مین پیش کرسکونگا نہایت مسرت حاصل ہوگی -

---

نمبر ۵۲

ارشاد بتقریب افتتاح جلسۂ کونٹس ڈفرن فنڈ

۲۷- جنوری ۱۸۸۶ء

لیڈیز صاحبان جنٹلمین- مجھے یاد نہین کہ کسی پبلک کارروائی مین شریک ہونے سے مجھکو اسی قدر خوشی کبھی حاصل ہوئی ہوگی جسقدر کہ اس جلسہ کے صدر انجمن بننے سے ہوئی- یہ بہت ضروری جلسہ ہے ہندوستان مین کوئی جلسہ ایسا نہین ہوا ہوگا جسکی کامیابی نتایج پر انسانی بہت زیادہ خوشی کا انحصار ہو مجھے مثل تمام رعایاے جناب ملکہ معظمہ کے موجب خوشی کا ہے کہ فرمان عالیہ کی تعمیل بجالاؤن عورات ہند کی طبی حالت کی ترقی کی تجویز مین کوشش کرنے سے ہم خاص حکم جناب ملکہ معظمہ کی تعمیل کرتے ہین اور نیز یہ کہ مین آپ کے سامنے بطور حامی ایک کارروائی کے موجود ہون جسکو ایسے شخص نے مقرر کیا جسکی عقلمندی اور نیکی اور سادگی مقصد کی نہایت ہی عزت اور کوشش کرتا ہون جو خیالات کہ مین نے بیان کیے ہین وہ خواہ کیسی ہی سرگرمی سے ایسوسی ایشن کی جو اب قائم ہونے والا ہے مین پیروی کرون مگر میرے دل مین ہمیشہ یہ زبردست خیال رہا اور اسوقت تک اس یقین پر قائم ہون کہ اگر ہم اپنے انتظام کو پورا کرینگے تو ایک وقت مین لکھو کھا گھرون مین تکلیف دور ہوجائیگی جسکو اس کل صدی مین نہ تو گورنمنٹ اپنی کوششون سے اور نہ اشاعت

تہذیب دور کر سکتی ہے - آخر کار لیڈ تیر جنٹلمین اگر ہم زندگی انسانی کی تشریح
کرین اور اسکے اصلی اسباب تکلیفات کی فہرست بنائین تو ہمکو معلوم ہوگا کہ زیادہ تر
اسباب تکالیف جسمانی درد اور مرض اور تندرستی نہونے کے بے شمار مصائب
سے پیدا ہوتے ہین ہماری کچھ جسمانی قوت اور چستی دور ہی نہین ہوتی بلکہ اُس
محنت اور کام کے لائق بھی نہین رکھتی جسپر ہمارے عزیزون اور ہمارے
دست نگر اشخاص کی بہبود منحصر ہے اور بڑی بات یہ ہے کہ وہ ہماری
طاقتون کو کم زور کر دیتے ہین اکثر وہ ہماری خوش اخلاقی کے عمدہ طرز
و اطوار کو ضایع کر دیتے ہین اور اُسکی بیخکنی کرتے ہین تاہم ہنگام خوشی ہے
کہ اور امور کی طرح خدا نے اِسمین بھی ایک ذریعہ دیا ہے گو سب بُرائیان جسکا
مین نے ذکر کیا ہے اگر دور نہون تاہم اُنمین بہت تخفیف ہو سکتی ہے چند
سال سے حفظ صحت کے صحیح اصول تسلیم کیے گئے ہین اسباب اور وجوہ
اُن امراض کی کمی کے جو نسل انسانی مین وبا کی طرح پھیل جاتے ہین دریافت
ہوئے ہین اُنکی ترقی ہر طرح روکی گئی ہے وہ وسائل دریافت ہوئے ہین
جیسے جراحی علاج مین برابر ہاتھ پاؤن کی قطع برید سے جو تکلیف سابق
مین زیادہ ہوتی تھی کم ہو اور اوسط زمانہ زندگی اُن ملکون مین جہان ڈاکٹری
علاج کو ترقی ہے بہت بڑھ گیا ہے - یہ صاف ظاہر ہے کہ ہندوستان نے
مثل اور ایشیائی ملکون کے ڈاکٹری علوم مغرب سے بہت استفادہ
اُٹھایا ہے مغرب کو مشرق سے اوائل زمانہ تاریخ مین جو فوائد حاصل ہوئے تھے
اب وہ اُنکا عوض دے رہا ہے - خواہ کیسے ہی قابل تعریف اور عمدہ
دل سے طبی مدرسے اِس ملک مین ہون لیکن یہ ظاہر ہے کہ ہندوستان
کے نصف آدمیون کو بھی اِس سے فائدہ نہین پہونچ سکتا رسم و لحاظ اور

رواجی باتون کی وجہ سے جنکی نسبت مین نہین کہہ سکتا کہ زمانہ سلف سے موجود
ہین کیونکہ یہ تاریخاً غلط ہوگا لیکن جو پشتہا پشت سے چلی آتی ہین اور نیز اُس حجاب کی وجہ سے
جو اور ملکون مین بھی ہے زنانخانے کے دروازے عمدہ ڈاکٹری
پیشہ اشخاص کے واسطے ہند مین کم و بیش طور پر بند ہین انجام یہ ہوا
کہ مردون کی بہ نسبت عورتون کا جو زیادہ تر خوفناک جسمانی امراض مین مبتلا ہوتی
ہین علاج اُن عورتون کے گروہ کو سپرد ہوتا ہے جو خواہ کیسے ہی ہوشیار
اور مستعد کیون نہ ہون لیکن بڑی ذمہ داری کے کامون کے
لائق نہین ہین جو پیش آتے ہین اور مجھے دریافت ہوا ہے کہ نازک وقت
مین بیماریون کا علاج بہت ہی خراب اور بیہودہ طریقہ سے ہوتا ہے
ہماری کوشش حال کا اصل مقصد ایک ایسوسی ایشن قائم کرتا ہے
جو آخر کار ترقی کر کر عورات اس سرزمین کو شرق سے غرب تک موافق
اُنکے طبع اور خیالات اور خواہشون کے ڈاکٹری اصلاح و مشورے کی کامل
مدد بہم پہونچا سکے اُسپر غور کرنے مین ہمکو یاد رکھنا چاہیے کہ بعض حالتون
مین بہ نسبت مردون کے اس ملک مین عورتون کی تندرستی رہنا زیادہ تر
ضروری ہے مرد کی بیماری سے یہ مراد ہوگی کہ وہ کام نہ کرسکیگا تکلیف
ہوگی اور عورت کی بیماری سے یہ نقص ہے کہ گھر مین ہمیشہ مصیبت اور
تکلیف رہیگی اور اُسکی اولاد ضعیف اور نحیف ہوگی - خواہ بغرض تقاضائے
بشریت خواہ بغرض فوائد ہم پر لازم ہے کہ ہمیشہ موجودہ سوشیل طریقہ کے
بڑے نقص کو ہر قسم کی کوشش سے دور کرین اگر علم نے کسی جانب
ترقی کی ہے اُن ذرائع کی جانب کی ہے جنسے عورتون کے مصائب
و تکالیف دور ہون اور جب ہم جانتے ہین کہ ہندوستان مین کس طریقہ سے

علاج ہوتا ہے تو ہم خیال کرتے ہین کہ یہ ضروری اور لازمی ہے کہ ہمارے
ہمجنس ہندوستانی عورتون کے واسطے بھی وہ ذرایع تخفیف امراض
کے واسطے ہم پہونچا دین جو خالق پروردگار نے براہ ترحم حال کے
علم جرّاحی کو عطا فرمائے ہین۔ اِس مقصد کے واسطے ہماری خواہش
صرف یہ ہے کہ ہر ایک ضلع مین گو وہ کیسا ہی دور ہو اگر تعلیم یافتہ ڈاکٹر عورات
بہم نہ پہونچ سکین تو بہر صورت خدمتی۔ دائی۔ اور زنانہ طبی مددگار بہم
پہونچا سکین جو اپنے کامون مین بہ نسبت حال کی عورتون کے زیادہ تر
قابل اور ہوشیار ہون اور جہان تو کل طور پر ممکن ہو مکمل اور مرتب قاعدہ
جاری کر سکین وہان ہم حوصلہ کے موافق کوشش کرینگے مناسب نہین ہے
کہ اِس تجویز کے بموجب جو کام ہونگے انکی تفصیل بیان کرون مین نے آپ کو
بہت دیر تک روکا ہے۔ مین امید کرتا ہون کہ کوئی شخص جسکے کان تک
یہ صدا پہونچیگی ایسا نہو گا کہ وہ اِس عمدہ کام مین شریک نہو اور ہماری مدد
نہ کرے اور اپنے اپنے مخصوص مقامات مین کوشش نہ کریگا کہ اسوقت مین
بلکہ سالہا سال سے ہندوستانی عورات پر جو جسمانی مصیبتین اور اذیتین
ہین زائل ہون درد بیماری ہر ایک انسان کے حصہ مین ہے خواہ وہ
دولتمند ہو یا غریب ہو اور ہر ایک مذہب اور ہر ایک ملک کے لوگ اسمین
مبتلا ہوتے ہین لہذا ہم امید کرتے ہین کہ ہندوستان کے مختلف گروہ اِس
نقص کے رفع کرنے مین مصمم قومی کوشش کے ساتھ اتفاق کرینگے ہر طرف سے
ہماری اِس کوشش کو بہت پسند کرتے ہین صدہا مختلف چھوٹے اور بڑے
مقامات سے ملک کے رؤساے معززین اور ادنی درجے کے آدمیون سے
ہمدردی کے جواب آئے ہین اور بہت کچھ مالی مدد بھی ہوئی ہے سنٹرل فنڈ مین

ڈیڑھ لاکھ روپیہ جمع ہو چکا ہے اُسکی شاخون کی کارروائی بھی اچھی ہو رہی ہے
مگر مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اِس بڑے کام کے واسطے یہ تعداد کافی نہوگی
اِسمین ضرورت مستقل سالانہ آمدنی کی ہے خواہ یہ ہمارے سرمایہ کے
سود سے یا سالانہ چندہ سے حاصل ہو میرے بعد جو احباب گفتگو کرینگے
امید ہے کہ وہ ہماری حاجتون کو کافی طور سے سمجھا سکین - اب مین اِسی
لفظ پر اکتفا کرتا ہون کہ جب ہماری رپورٹ تقسیم ہوگی اور عام رائے کے
سرغنہ اُسپر غور کرینگے یا وہ لوگ جنکی مدد پر ہمکو بہت کچھ کامیابی کا بھروسہ ہے
تو جو کچھ کارروائی ہو چکی ہے اُسکو سرگرمی سے ترقی ہوگی اور اُسی طرح مستقل
طور پر روپیہ سے مدد ملیگی -

لیڈیز اور جنٹلمین - اسوقت تک جلسہ مین مداخلت مناسب نہ معلوم ہوئی
جو مین آپ سے کہتا کہ اِن رزولیوشنون کو یکے بعد دیگرے منظور کیجیے
جو اُن اصحاب نے پیش کیے ہین جنھون نے اپنی گفتگو سے ہمکو معزز فرمایا ہے
مین نے خیال کیا کہ چونکہ یہ رزولیوشن ایک ہی امر کے جزو مین اسوجہ سے
اُنکو منظوری کے واسطے جلسہ کے روبرو ایک ہی مرتبہ پیش کرون لیکن
قبل اِسکے مین تمام اشخاص کا مختصر اً شکریہ ادا کرنا چاہتا ہون
کہ کس عنایت آمیز طریقہ سے سب نے میری بابت تین ممبرون
کے بیانات آخری کو تسلیم کیا - یہ اول موقع ہے جبکہ مین نے
اپنے گرد اسقدر اپنے ہمعصر ہندوستانی رعایا کو جمع دیکھا اور مین بدل
شکریہ اور رضامندی اِس خیال سے ظاہر کرتا ہون کہ ہم ایک کام کے
کرنے پر متفق ہوئے ہین اور یہ کارروائی اُنکی یوروپین ہمعصر رعایا کو بھی
ویسے ہی عزیز ہوگی جیسے کہ خود ہندوستانیون کو ہے - مین یقین کرتا ہون
اور اعتماد کلی رکھتا ہون کہ بشپ کلکتہ نے جو تقریر کی ہے اُسکے مقاصد

پورے ہونگے اور ایک ہی فائدہ خیال کر کے سب کوشش کرینگے اور
رشتۂ الفت اور خیر خواہی اُن اشخاص کے مابین اور زیادہ مضبوط ہوگا
جو خواہ یوروپین ہوں خواہ ہندوستانی ملکہ معظمہ قیصرہ ہند
کی رعایا ہونے پر نازاں ہیں اور جو شاہنشاہی سلطنت کے باشندے ہیں

نمبر ۵۳

## بہ تقریب ملاحظہ والنٹیران رنگون

۷ - فروری ۱۸۸۶ع

کرنل وان سومرن افسران اور سپاہ رنگون رئفل والنٹرز - مجھکو اِس بات سے نہایت بڑی خوشی حاصل ہوئی کہ برھما مین وارد ہونے پر میرا سب سے پہلا کام گورنمنٹ ہند کی طرف سے اور عموماً آپ کے ہموطنان کی طرف سے بلحاظ اُس عمدہ طریقہ کے اِسکا شکریہ ادا کرتا ہے جب آپنے گذشتہ نازک وقت مین کام دیا جس طریقہ مین آپ نے گورنمنٹ کی مدد کی ہے اُسکی نسبت مجھکو کلکتہ مین مناسب طور سے رپورٹ کی گئی تھی اور اب مجھکو آپ کے معائنہ کرنے اور صرف آپ کے ہی برتاؤ دیکھنے سے نہین بلکہ تمام انگریزی والنٹرون کے برتاؤ سے جنھون نے نہایت سخت حالتون مین اپنی ملکہ اور اپنے ملک کی خدمت کو ایسی بہادری اور خوشی سے انجام دیا جو خوشی مجھکو حاصل ہوئی اُنکا اِن چند الفاظ مین اظہار کرتا ہون -

نمبر ۵۴

## جواب ایڈریس باشندگان رنگون

۷ - فروری ۱۸۸۶ع

صدر انجمن صاحب اور جنٹلمین - جو عنایت آمیز مدارات آپ نے میری کی ہے اُسکا مین تہ دل سے آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون مجھکو اِس بات کا

بہت کم خیال تھا کہ رنگون مین پہونچنے کی غرض سے مجھکو کلی لیھو کے
قدیمی قلعہ کے دروازہ سے گذرنا پڑیگا مجھکو اس بات کے بیان کرنے کی کچھ
ضرورت نہین ہے کہ جو پُر تکلف تواضع اسطح پر ہمارے واسطے طیار
کی گئی ہے اُسکا لیڈی ڈفرن اور میری طبیعت پر بڑا اثر ہوا ہے اگرچہ
گورنمنٹ ہند کی توجہ کچھ عرصہ سے برہما کے معاملات کی جانب مصروف ہے
تاہم آپ شاید مجھسے یہ توقع نہ کرینگے کہ مین اپنے پہونچنے کے بعد فوراً انکی
نسبت کچھ بیان کرون مانڈلی سے واپس آنے کے بعد شاید مجھکو اِس ملک کی
حالت آیندہ کے نسبت چند الفاظ بیان کرنے کا موقع ملے لیکن اس عرصہ
مین مین نہایت خوشی سے ان باتون سے فائدہ اُٹھاؤنگا جو آپ سے تجربہ کار
باشندے از راہ مہربانی میری اطلاع کے واسطے بیان کرینگے مین دوبارہ
دل سے آپ کا شکریہ آپ کی عالیشان تواضع کے لحاظ سے ادا کرتا ہون

ص ۱۵۱

نمبر ۵۵ ص

# جواب ایڈریس یوروپین جماعت منڈالی
## ۱۳- فروری ۱۸۸۶ء

ص ۱۵۱

جنٹلمین مین اول مہربانی آمیز الفاظ کے لیے جنمین آپ نے ہمارا خیر مقدم منڈالی مین کیا ہے اپنی اور نیز لیڈی ڈفرن کی جانب سے شکریہ ادا کرتا ہون جن امور کا اس اڈریس مین ذکر کیا گیا ہے اُنپر کچھ عرصہ سے گورنمنٹ ہند کی کامل توجہ مصروف ہے - اور حصول مقاصد مطلوبہ مین کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیا جائیگا - بدقسمتی سے سابق شاہ کے عہد مین جو بدانتظامی اپر برھما مین ہورہی تھی اُسکی وجہ سے شرارت اور ڈکیتی تمام ملک مین اِسقدر عام ہوگئی ہے کہ بیرونی اضلاع مین کامل طور پر امن و انتظام قائم کرنے کے لیے کسیقدر استقلال اور صبر مطلوب ہوگا - لیکن اِن ناگزیر صورتون کے لیے گورنمنٹ پہلے سے ہی بخوبی تیار تھی - فساد کے بعض بڑے مرکزون مین امن و انتظام قائم ہوگیا ہے اور بلاشبہہ ہماری باقی کوششون مین بھی ایسی ہی کامیابی حاصل ہوگی - اِس اثنا مین حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی دلی خواہش یہ ہے کہ اپر برھما مین بہت جلد ایسا انتظام قائم کیا جائے جو باشندون کی مستقل خوشی اور سرسبزی کا باعث ہو اور اِس ذریعہ سے اُن لوگون کے مقاصد بہترین طور پر حاصل ہونگے جو اُنکے درمیان تجارتی کاروبار کر رہے ہین - آپنے اپنے اڈریس کے آخری حصہ مین لیڈی ڈفرن کا جو ذکر کیا ہے اُسکے لیے مجھکو اپنا

ذاتی شکریہ ادا کرنا فراموش نہین کرنا چاہیے (نعرہ تعریف)۔

نمبر ۵۶

## جواب ایڈریس برمی جماعت منڈالی

### ۱۳- فروری سنہ ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - میرے داخلہ منڈالی پر جن دوستانہ الفاظ مین میرا خیر مقدم آپ نے کیا ہے اُسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون - اِس امر کا بیان کرنا ضروری نہین ہے کہ مجھکو کسقدر خوشی اسوجہ سے ہوئی ہے کہ آپ اور آپ کے ہموطنون نے اُن جدید انتظامات کو جو آپ کے درمیان قائم کیے گئے ہین خوشی و رضامندی قبول کیا ہے - اپر برھما ہمیشہ کے واسطے سلطنت برطانیہ مین ملحق کیا گیا ہے اور خود آپ قطعی طور پر جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا اور تخت برطانیہ کی رعایا ہوگئے ہین - لہذا حضور ملکہ معظمہ اور گورنمنٹ حضور ممدوحہ نے مجھکو حکم دیا ہے کہ آپ کو یقین دلاؤن کہ آپ کی بہبودی - خوشحالی اور فوائد کا حضور ملکہ معظمہ اور اُنکے وزرا کو ہمیشہ خیال رہیگا - آپ کی حالت مین ترقی دینے - اور آپ کے ملک کے وسائل کو زیادہ کرنے اور آپ ہر ایک کو اپنے ہنر اور قابلیت کو نہایت عمدہ طور پر استعمال کرنے کے موقعے دینے مین کوئی دقیقہ اور کوشش فروگذاشت نہوگی - اُن اقرارات کا اعادہ جو مین نے اپنے افسران سے کیا ہے ضروری نہین سمجھتا کہ آپکے مذہب کی عزت کیجاویگی - اور آپ کی مذہبی عمارات کی بذریعہ قوانین حفاظت ہوگی اور ہر ایک فرقہ کو پوری آزادی معاملات پرستش مین دی جاویگی - اِس موقع پر اِس امر کو بھی بیان کرتا ہون کہ فساد کے انسداد اور ملک مین ایک سِرے سے دوسرے سِرے تک جان و مال کی پوری

حفاظت کے سامان کے پیدا کرنے مین گورنمنٹ متواتر کوشش کریگی۔
گذشتہ سالون مین انگریزی حکومت سے کُل ملک لوور برھما مین بہبود اور
قناعت کی اشاعت ہوئی ہے۔ اور آپ یقین کرین کہ جنابہ ملکہ معظمہ
دام اقبالہا کی رعایا مین پورے طور پر شامل ہونے سے اُن فوائد سے
استفادہ اُٹھانے مین جو ایک منصف اور معتدل گورنمنٹ سے جسکی ملکہ
نہایت طاقت ور اور فیض رسان ہون حاصل ہو سکتے ہین آپ کوتاہی نکرینگے

نمبر ۷۵

## جواب ایڈریس اہل اسلام منڈالی

### ۱۸- فروری ۱۸۸۸ء

جنٹلمین منڈالی کے مسلمان باشندگان کی جانب سے اسقدر دلی خیر مقدم کے
اظہار سے مجھکو نہایت ہی خوشی ہوئی ہے۔ جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کو
اپنی مسلمان رعایا کی بہبود اور ترقی مین خاص دلچسپی حاصل ہوتی ہے۔
گورنمنٹ ہند نے مسلمانان ہند کو سلطنت کی اور قومون کے ساتھ
ترقی کرتے ہوے دیکھنے کی فکر کو پبلک طور پر حال مین ظاہر کیا ہے۔ آپ
اِس بات کا یقین کرین کہ آپ کو برٹش افسران کے منصفانہ عہد حکومت
مین آپ کے مذہبی رسومات کے استعمال کرنے کے لیے ہی پوری حفاظت نہین
دیجاویگی بلکہ ہر ایک طرح پر ترغیب آپ کی حالت کی ترقی اور توسیع تجارتی
کاروبار کے واسطے دی جاویگی۔ شہر پر قبضہ کرنے کے وقت اور دیسی
گورنمنٹ کی افتادگی پر جور وستم کے انسداد کی نسبت جو وسائل میرے افسرونے
اختیار کیے اُنکی کامیابی کے لیے آپ کی شہادت سُنکر نہایت خوشی مجھکو
حاصل ہوئی۔ مین بھروسہ کرتا ہون کہ آپ خیر خواہانہ متواتر انکو اعانت

دیتے رہینگے - حفظ صحت اور ترقی کے اُن مسائل مین جنکو کچھ عرصہ کے بعد اسجگہ
شروع کرنا ہوگا آپ دل سے اُنکے شریک ہونگے -

نمبر ۵۸

## فوجی کارروائی اپر برہما مین

### ۱۷ - فروری ۱۸۸۶ع

سر فریڈرک رابرٹس صاحب - اور جنٹلمین - چونکہ یہ پہلا ہی موقع ہے
کہ اس فوج کے کمانڈر اور خاص افسران کے روبرو جو جنگ اپر برہما مین
شریک تھے مین موجود ہون اسوجہ سے سر ایچ - پرنڈر گاسٹ اور
اُن تمام اصحاب افسران وسپاہ - انگریزی وہندوستانی کا جنھون نے حال کی
کامیاب مہم مین اُنکی ماتحتی مین کام کیا ہے جام صحت اس موقع پر تجویز کرنے کا
خواہشمند ہون - اور اس جام صحت مین برمی فوج کے افسر وسپاہ اور نیز
برمی والینٹیر فوج کی سپاہ وافسر کے نام بھی شریک کرتا ہون - اس بات کا
اعادہ جسکو تمام صاحب جانتے ہین کچھ ضرور نہین ہے کہ اپر برہما کا حملہ
گورنمنٹ ہند نے نہایت افسوس کے ساتھ اختیار کیا تھا - اُسکے باشندگان
سے کسی قسم کا ہمارا تنازع نہین ہے آیندہ گو کچھ ہی فائدہ حاصل ہو اسوقت
اس ملک کی تسخیر سے بجز خرچ - تشویش اور تکلیف کے اور کچھ کیا امید ہوسکتی ہے
برخلاف اسکے ہمارے اور دربار برہما کے مابین موجودہ تعلقات غیر متحمل ہوگئے تھے
کیونکہ ہمارے ممالک کے خاص فوائد اور حفاظت کو وہ معرض خطر مین ڈالرہے تھے
منجملہ دونون برائیون کے کم برائی کو ہمنے پسند کیا - لہذا اُس بادشاہ کے مصیبت انگیز
عہد حکومت کو جو خاص اپنی رعایا کے واسطے بطور وبا کے تھا اور جسکا قرب مین
بطور ہمسایہ کے رہنا ناممکن تھا خاتمہ کرنے کا ہمنے ارادہ کیا - جنرل پرنڈر گاسٹ کو

منڈالی کی طرف بڑھنے کے وقت گورنمنٹ ہند نے ہدایت کی تھی کہ حتی المقدور ملک کے باشندگان سے لڑنا اُنکا فرض ہوگا جو اُسی نسل اور اُسی مذہب کے ہین اور نیز اُنکے اصلی فوائد بھی اُسی قسم کے ہین جو لوور برہما کی ہماری خاص رعایا کے ہین۔ جسقدر تعریف کے ساتھ جنرل پرنڈرگاسٹ اور اُنکے ماتحتان نے اُن ہدایات کی تعمیل کی ہے اُسکا تذکرہ حیطۂ بیان سے باہر ہے سُرعت حرکت۔ ہوشیار تدابیر حرب۔ تحمل و بردباری کے استعمال سے اور حتی المقدور صلح آمیز طریقہ اختیار کرنے سے جنرل پرنڈرگاسٹ صاحب نے اسطرح کامیابی حاصل کی کہ ہماری جانب کا بہت کم نقصان ہوا اور منڈالی پر تصرف کرنے۔ اُسکے بادشاہ کے گرفتار کرنے اور ملک پر قبضہ کرنے مین اُن اشخاص کو جو ہمارے مخالف تھے بہت ہی کم سزا دی اور یہی بات ہم زیادہ تر چاہتے تھے۔

جنٹلمین۔ آپ یقین کرین کہ اس طریقہ سے ایسی حالتون مین دشمن کی دارالسلطنت مین برٹش فوج کا لیجانا اُنکے اور اُنکے ہمراہیان کے واسطے میدان جنگ مین ایک خونریز لڑائی مین فتح حاصل کرنے سے خواہ وہ فتح کیسیقدر عظیم الشان کیون نہو زیادہ تر قابل تعریف امر ہے جس طریقہ سے انھون نے اور انکی فوج نے بلا خونریزی فتح حاصل کرنے مین اپنا فرض انجام دیا ہے اُسکی قدر دانی اُنکے ہموطن ضرور کرینگے۔ برّاعظم کی جنگ کی تواریخون سے ظاہر ہوتا ہے کہ کس طرح ایک بیرحم جنرل بوجہ خودپسندی تواریخ کے صفحات پر خون کے حروف سے اپنے نام کا نقش چھوڑ سکتا ہے۔ جنرل پرنڈرگاسٹ نے نہایت عمدہ طریقہ کو پسند کیا جسکی وجہ سے مین دریا کے منبع کی طرف آسکا۔ شہر کی سڑکون مین پھر سکا۔ اور محل مین ایک متبسم

وفادار اور راضی رعایا کے مابین ہو کر داخل ہو سکا۔ عوام کی نظر سے ان
ناکامیابی کے موقعون کو پوشیدہ کرنا جو اِس کامیاب مہم کو چارون طرف سے
گھیرے ہوے تھے خود صفت کامیابی ہے۔ جو اصحاب ہماری حال کی
کارروائی پر بعد مین غور فرمائینگے اُنکو معلوم ہوگا کہ اگر کسی قسم کی کاہلی۔
یا حیص بیص ایک جانب اور بے اعتنائی دوسری جانب ہماری افواج
کی حرکت مین ظاہر کی جاتی تو کسقدر مصیبت انگیز نتائج پیدا ہو جاتے۔
اُنکی ملکہ اور ملک کی جانب سے اور نیز گورنمنٹ ہند کی جانب سے جنرل
پرنڈر گاسٹ۔ اُنکے افسران اور سپاہ کا تہِ دل سے شکریہ ادا کرتا ہون
بلکہ اِس شکریہ مین اُن سِول افسران کو جنھون نے نہایت قابلیت سے ۱۵ص
اُنکی کوششون مین اُنکی تائید کی شامل کرتا ہون۔ مسٹر برنارڈ صاحب کا
اور کرنل اِسلیڈن صاحب کا جنکی شجاعت اور رعایا اور اُنکی زبان کی واقفیت
کے شاہ تھیبا کی اطاعت کے واسطے ہم خاصکر ممنون ہین اور نیز اُنکے
مختلف مددگارون کا ہم شکریہ ادا کرتے ہین۔ لیکن اب نہ وقت ہے نہ موقع ہے
کہ ہر ایک صاحب کا نام علٰحدہ علٰحدہ بیان کرون۔ مناسب وقت پر حال
کے واقعات کی سرکاری رپورٹ گورنمنٹ ہند کے پاس بھیجی جائیگی اور
اُسوقت گورنمنٹ اُن اشخاص کے اسماء جنھون نے خاصکر شہرت حاصل
کی ہے جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے حضور مین پیش کریگی۔ درین اثنا
ایک بات کے بیان کرنے کا مجھکو مجاز ہے جسکو سنکر حاضرین خوش ہونگے
یعنی حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا نے بصلاح اپنے وزرا کے
تین لاکھ روپیہ اُس فوج کو انعام عطا فرمایا ہے جو جنگ اپر برھما مین
شریک تھی۔

جنٹلمین - اب مین امید کرتا ہون کہ ضلع کا کام سول افسران کی برکت سے اُسیقدر کامیابی کے ساتھ انجام ہوگا جسقدر کامیابی اپنی فوجی کوششون مین ہمکو حاصل ہوئی ہے - اُسیوقت مین فوج کی اعانت اور امداد کی بھی ضرورت ہوگی جس نے ابھی ظاہر کردیا ہے کہ انسداد ڈکیتی کی ضرورت سے جو خاص تکلیف وہ فرائض آپ کے ذمہ ہون کسقدر صبر و مستعدی سے اُنکو وہ انجام دے سکتے ہین اور اُن فرائض کا انجام دینا باقاعدہ افواج کو ظاہرا جنگ کی سختیون سے زیادہ ناگوار گذرتا ہے - پیشتر کے تجربہ سے ہمکو امید تھی کہ ملک کے مقررہ حکام کی اطاعت کے بعد بھی مطلق امن کے واسطے عرصۂ دراز درکار ہوگا - پیگو کی فتح کے بعد لوئر برہما مین امن قائم کرنے کے واسطے دو سال صرف ہوے تھے - ہم سب جانتے ہین کہ قدیم زمانہ سے برمی قوم مین ڈکیتی ایک رواجی نقص ہے - بدقسمتی سے شاہ تھیباکے کمزور اور مصیبت انگیز عہد حکومت مین ڈاکوون کا گروہ ملک مین ایک سرے سے دوسرے سرے تک پھیلا ہوا تھا اور بلا شک اِس خراب حالت کو اُنکی فوج کی برطرفی کی وجہ سے اور آدمیون کے دلون مین لڑائی اور یکایک گورنمنٹ کے تبدیل ہونے سے بدانتظامی اور فساد کا جو خیال پیدا ہوگیا ہے اُسکی وجہ سے اور زیادہ ترغیب ہوگئی ہے اِس امر کے معلوم ہونے سے مَین نہایت خوش ہون کہ ہر اطراف و جوانب سے ایک ضلع کے بعد دوسرے ضلع مین جو خطرات اِسوقت تک موجود تھے برٹش افسران کی زیر نگرانی مین دُور ہوتے جاتے ہین - اِس بات کے دیکھنے سے زیادہ تر خوشی معلوم ہوتی ہے کہ ہمارے خلاف کسی فرقہ نے لڑائی نہین کی ہے اور اگر کسی قسم کا تنازع اِس ملک کے

باشندگان اور ہماری فوج کے مابین واقع ہوتا ہے تو وہ اسوجہ سے
نہین ہوتا ہے کہ انگریزی چوکیون پر حملہ ہوا ہے بلکہ ہماری سپاہ مختلف
لٹیرون کے گروہ پر جو علیحدہ علیحدہ بے خبر اور بے محفوظ قریون کو لوٹتے
اور جلاتے پھرتے ہین جا کر گھیرنے مین کامیاب ہوئی۔جناب ملکہ معظمہ کی
گورنمنٹ نے خواہ کسیقدر خطرہ یا خرچ کیون نہو اِن زیادتیون کے ختم کرنے کا
ارادہ کیا ہے۔اِس لحاظ سے اور نیز اُس اشتہار کی تعمیل کی غرض سے
جو یکم جنوری کو شائع ہوا تھا اور جسکے رو سے سلطنت برطانیہ مین اپر برھما
کے الحاق کا اظہار کیا گیا تھا ملک کو فوراً براہ راست اور اعلیٰ انتظام
انگریزی افسران کی زیر نگرانی کیا جاویگا اور مین بھروسہ کرتا ہون کہ اُنکے
تجربے اور اُنکی مستعدی سے جو نقصان اور تکلیف چند سال مین حاکم
سابق کی بدانتظامی سے اُسکو ہوئی ہین جان و مال کی حفاظت قائم ہونے
سے تبدیل ہو جائیگی اور ذاتی آرام اور تجارتی بہبود اُسے اعلیٰ درجے پر
پہونچائینگے جو اِسی قسم کی حکومت مین لوئر برھما کے باشندگان کو حاصل ہین
اگرچہ چند ماہ یا شاید چند سال ہماری امیدون کے حاصل ہونے مین گذرینگے
لیکن دس سال گذرنے سے پیشتر جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی رعایا
مین سے باشندگان اپر برھما کو ہم نہایت صابر اور خوشحال رعایا شمار
کرینگے۔اور جسوقت قلم تواریخ آخر کار تسخیر برھما کے اسباب و نتائج کو
بیان کریگا تو اُسوقت سر ہیری پرنڈر گاسٹ اور شجاع سپاہی
ہمراہیان کی عمدہ خدمات جو اُنھون نے اپنی ملکہ اور اپنے ملک کے
واسطے حال کے نازک وقت کے نہایت اہم موقع پر انجام دی ہین بہت
عزت کے ساتھ درج ہونگی۔

جنرل رابرٹس اور جنٹلمین - جنرل پرینڈرگاسٹ اور ہر سہ ملازمت کے افسران اور سپاہ کے جام صحت تجویز کرنے کی درخواست کرتا ہون اور اسکے ساتھ مسٹر برنارڈ اور اُن سول افسران کے نام بھی جنھون نے اُنکی کوششون مین نہایت قابلیت سے اعانت کی ہے شامل کرنا چاہتا ہون (زور سے متواتر نعرۂ خوشی) -

نمبر ۵۹

جواب اڈریس مولا اسمعیل و مولا داؤد

۱۸ - فروری ۱۸۸۶ء

مولا اسمعیل و مولا داؤد - جن عنایت آمیز الفاظ مین میری خیروعافیت کی پرسش آپنے کی ہے اُسکا شکریہ ادا کرتا ہون اور جو کامیابی سڑکون کی زیب وزینت دینے کی کوششون مین جنھین گذر کرین منڈالی مین داخل ہوا آپ کو حاصل ہوئی اسپر مبارکباد دیتا ہون - برٹش گورنمنٹ کوشش آپ کے اولوالعزم اصحاب کی اعانت اور امداد پر اُن مسائل کے بکامیابی تعمیل کرنے کے واسطے جو اِس بڑے شہر کے مناسب انتظام کے لیے اور ترقی کے لیے تاکہ یہ تجارت کا ایک مرکز ہو جاوے ضروری ہونگی بھروسہ ہے - مجھکو یقین ہے کہ آپ حتی المقدور سول افسران کو دلی امداد دینگے اور اپنے ہمسایگان و دیگر قوم کو بھی ایسا ہی کرنے کی ترغیب دینگے -

نمبر ۶۰

جواب ایڈریس ممبران ہلٹ ڈا

۱۸ - فروری ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - آپ سے مین رخصت ہوتا ہون اسلیے اب خدا حافظ -

جو دوستانہ خیال آپ نے ظاہر کیا ہے اُسکا مَین دلی شکریہ ادا کرتا ہون اور
آپسے ذاتی واقفیت ہونے سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے۔ جناب
ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے عہد حکومت مین آپ برٹش رعایا ہوگئے ہین اور
بلاشک خیرخواہی اور وفاداری سے حضور ممدوحہ کی خدمت آپ کرینگے ملک
برٹش افسران کے انتظام مین اب آگیا ہے اور مجھکو امید ہے کہ آپ اُنکو
دلی امداد دینگے اُنکی سب سے بڑی خواہشین اور کوششین حضور ملکہ معظمہ کی
بری رعایا کی بہبود کی ترقی کرنے۔ اُنمین امن وامان قائم کرنے۔ ملک کے
وسائل کو ترقی دینے۔ اُسکی رسمیات کی عزت کرنے۔ اُسکی مذہبی جایداد اور
عمارات کو حفاظت قانونی دینے۔ ہر فرقون کی بہبود کی ترقی کرنے کے
واسطے ہونگی۔ بطور نیک باشندگان شہر یہ مقاصد آپکو بھی اُسیقدر عزیز ہونگے
جسقدر کہ اُنکو ہین۔ گورنمنٹ کا ارادہ ہے کہ حتی المقدور دیسی افسران
اور دیسی مددگاران سے انتظام ملک کی کارروائی مین استفادہ اُٹھائے
اور مثل آپ کے بامرتبہ ومعزز شرفا کی قدر ومنزلت جو آپ کے درجہ کے
شایان ہو کیجاوے۔ آپ اپنے تجربہ اور امورات سے واقفیت حاصل ہونیکی
وجہ سے برٹش گورنمنٹ کو جدید حالت مین بڑا فائدہ پہونچائینگے اور منجملہ آپکے
جسقدر اشخاص فائدہ کے ساتھ ملازم رکھے جاسکتے ہین جدید جگہون پر قائم
کیے جاوینگے۔ جو عنایات آپ پر کیجاوینگی اُنکے عوض مین مَین یقین
کرتا ہون اور مجھکو پورا بھروسہ ہے کہ جدید ملکہ کی وفاداری کے ساتھ حسب دلخواہ
ملازمت آپ انجام دینگے۔

نمبر ۱۶۱

## تقریب جدید گرجا بمقام رنگون

۲۴ - فروری ۱۸۸۶ء

حضور ویسرائے صاحب بہادر بالقابہ مع اپنے ہمراہیان کے ۱۹ - فروری یوم جمعہ کو علی الصباح دُخانی جہاز منڈون مین منڈالی سے روانہ ہوئے - ۲۲ - تاریخ دوشنبہ کو پروم مین جہاز سے اُترکر بذریعہ اسپشل ٹرین رنگون کو روانہ ہوئے اور اُسی روز شام کو اُس جگہہ وارد ہوئے - ۲۴ - فروری بروز چہارشنبہ حضور لارڈ ڈفرن صاحب نے رنگون مین جدید گرجا کا بنیادی پتھر اپنے دست مبارک سے رکھا - تماشائیون کا ہجوم کثیر تھا - اس رسمیات کے ادا کرنے مین حضور ممدوح نے ایسے دلچسپ موقع پر موجود ہونے کی اپنی خوشی کا اظہار اس طور پر فرمایا کہ "مین خود انگلستان کے گرجا کا ممبر ہون اور بشپ کو اُس عمدہ عمارت پر جسکی تعمیر کا خیال ہے مبارکباد دیتا ہون - جس سے برہما مین مذہب عیسوی کی علامت ظاہر ہوگی لیکن زیادہ تر حضرین جلسہ کو اسوجہ سے مبارکباد دیتا ہون کہ اُن پادریون کے اطوار امثال اور تلقین سے جو اسوقت میرے گرد جمع ہین اسکے خالص اور پاک اصولون کی نہایت عمدہ طور پر اشاعت ہوگی برمی نیک نہاد اور ہر دل عزیز قوم ہے - جن اشخاص کی قسمت مین انکے مابین رہنے کا اتفاق ہوا ہے انکو مین نہایت خوش قسمت خیال کرتا ہون"

نمبر ۶۲

## جواب اڈریس جلسہ تجارت رنگون

۲۳ - فروری ۱۸۸۶ء

لارڈ ڈفرن صاحب بہادر بالقابہ نے فرمایا کہ اس اڈریس مین بہت اہم
معاملات کا ذکر ہے جنپر وائسرائے کانسل مین توجہ دیسکتا ہے نہ کہ دورہ مین -
اڈریس مین اس بات کی طرف اشارہ کیا گیا تھا کہ لور برھما خزانہ ہند مین
ایک ملین سالانہ خالص آمدنی دیتا ہے اسکے جواب مین مین یہ بات
کہہ سکتا ہون کہ مین اس بیان کو نہین قبول کرسکتا کہ یہ کل واقعہ کو ظاہر کرتا ہے
لاشک لور برھما نہایت زرخیز صوبہ ہے اور بہت برسون سے ہند کی آمدنی کا
بڑا حصہ دیتا ہے لیکن برخلاف اسکے اپنی آمدنی کا بہت زیادہ حصہ بہ نسبت
اور صوبون کے اسکے قبضہ مین رہتا ہے لہذا اگر ہندوستان کے ٹکس
ادا کرنے والے کو اس سے بہت بڑا فائدہ ہوا ہے تو بھی ہم کہہ سکتے ہین
کہ لور برھما کو اس سے کچھ نقصان نہین پہونچا - سلطنت ہند کا وہ اسیطرح
اصلی حصہ ہے جسطرح کہ صوبہ متوسط اور اسوجہ سے جنرل فنڈ مین اپنا
حصہ دینا اسکو اسیقدر لازمی ہے - علاوہ اسکے جو اخراجات حال کی
جنگ سے لاحق ہونگے اسکو انڈین بجٹ سے ادا کرنا ہوگا اور وہ اس
آمدنی سے جسکی نسبت لور برھما یہ شکایت کرتا ہے کہ شاہنشاہی مقاصد کے
واسطے ادا کیے گئے ہین بہت زیادہ ہے - آخر مین ایک امر کا تذکرہ جس سے
غالبا آپ کو دلچسپی ہوگی مناسب خیال کرتا ہون - آپ واقف ہین کہ
جنابہ ملکہ معظمہ کے اشتہار یکم جنوری سے اپر برھما حضور ممدوحہ کے
مقبوضات مین ملحق کیا گیا ہے اور وائسرائے کی ذاتی حکومت کے زیر نگرانی

کیا گیا ہے - بلاشک ظاہر ہے کہ اس انتظام کا آخری حصہ شرطیہ ہے - اس
امر سے اور نیز دیگر حالات سے خاص اشتہار کی نوعیت پر بھی ایک قسم کا
شبہہ پیدا ہو گیا ہے - لہذا بغرض دور کرنے اُس شبہہ کے کہ کس قسم کی گورنمنٹ
اپر برہما مین قائم کیجاویگی مین فوراً آپ سے بیان کرتا ہون کہ وہ صوبہ
براہ راست زیر نگرانی برٹش افسران ہوگا - دیسی اعانت سے بھی بلاشک
بہت بڑا استفادہ اُٹھایا جاویگا - لیکن ملک کی اعلیٰ حکومت جنابہ ملکہ معظمہ
قیصرۂ ہند دام اقبالہا کے برٹش افسران کے ہاتھ مین ہوگی مین بھروسہ
کرتا ہون کہ حضور ممدوحہ کی گورنمنٹ نے جو نتائج نکالے ہین وہ لوئر برہما
کے اسیقدر فائدہ کے ہونگے جسقدر کہ بلاشک جنابہ ملکہ معظمہ کی رعایاے
اپر برہما کی بہبود اور خوشحالی کے واسطے ہونگے -

## نمبر ۶۳

## تبقریب دربار رنگون

۲۴ - فروری ۱۸۸۶ء

منجملہ اُن فرائض کے جو ویسراے ہند کے واسطے لازمی ہین کوئی ایسا نہین ہے
جس سے مجکو ذاتی خوشی اسقدر زیادہ حاصل ہو جسقدر کہ جنابہ ملکہ معظمہ کی
جانب سے حضور ممدوحہ کی اُن رعایاے پر جو الطاف خسروانہ کے مستحق
ہوئی ہین عزت عطا کرنے مین مجکو حاصل ہوئی ہے اور یہ خوشی ہمیشہ زیادہ
ہو جاتی ہے اگر شخص مورد مراحم شاہنشاہی کوئی دیسی ہوتا ہے - جنابہ
ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کی انگریزی رعایا جنابہ ممدوحہ کے حضور مین حاضر رہتی ہے
اور اسوجہ سے متواتر ثبوت حضور ممدوحہ کی فیض رسان توجہ کے پہونچتے رہتے
ہین - لیکن جو اصحاب تخت شاہی کے قدمون سے دور دراز فاصلہ پر

شل ہماری رعایاے مشرق کے رہتے ہین اُنکو مناسب خیال نہین ہوسکتا کہ کس ستواتر فکر سے جنابہ ملکہ معظمہ اُنکی نگرانی فرماتی ہین جو کام اِسوقت مین انجام دے رہا ہون وہ لیاقت کو تسلیم کرنے اور اُسکے انعام دینے کے واسطے حضور ممدوحہ کے ارادہ کا کافی ثبوت ہوگا اور نیز اُس شوق کا جو جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا کو اپنے دور دراز صوبون کے باشندگان کی بہبودی مین ہے۔

نمبر ۴۶ ص

## جواب اڈریس مینونسپلٹی رنگون

## ۲۴- فروری ۱۸۹۶ء

آخر مین جنٹلمین آپ جو شہر رنگون کے باشندگان کے قائم مقام ہین اِس موقع پر اِس بات کے اظہار کی اجازت دینگے کہ آپ کے شہر کے دیکھنے سے کسقدر ریجید خوشی مجکو حاصل ہوئی ہے۔ شہر کی سر سبز حالت میری امید سے بدرجہا زیادہ ہے اور اِس امر کے خیال کرنے سے مجکو خوشی حاصل ہوتی ہے کہ ہر ایک امید اس سر سبزی مین زیادہ ترغیب پہونچنے کی ہے اور یہ میرے معائنہ کا گویا نتیجہ ہوگا۔ جب تک مین ہندوستان مین رہونگا نہایت غور و فکر سے آپ کے فوائد کو دیکھتا رہونگا۔ رنگون اور اپر اور لوئر برہما کی عمدہ رپورٹون کے سُننے سے جو حضور ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کے پایہ تخت مین شامل ہین زیادہ خوشی کسی دوسرے امر سے مجکو حاصل نہین ہوگی اگر بطور وسیرائی اپنے فرائض کے انجام دینے کے واسطے حضور ممدوحہ کے مقبوضات کے اُس حصہ کے لیے جو میری نگرانی مین ہے کوئی ترغیب دہ امر درکار ہے تو جو عنایات ہمدردی دوستانہ استقبال جنابہ ملکہ معظمہ کی رعایا باشندگان رنگون کے ہر ایک

فرقہ - ہر ایک درجہ اور ہر ایک قوم کے آدمیون نے میری نسبت ظاہر کی ہے وہ
کافی ہونگے - بطور وئسرائی کے زیادہ خیرخواہی کی علامات تخت شاہی اور
حضور ملکہ معظمہ کی ذات بابرکات کی نسبت کبھی مین نے ایسی نہین حاصل کی ہین
جیسی قدردانی اور عنایت کے الفاظ آپ کی مینوسپلٹی سے حاصل ہوئے ہین

نمبر ۶۵

## جواب ایجوکیشنل سنڈیکیٹ

۲۴ - فروری ۱۸۸۶ء

اس عمدہ اور مفید کام مین مختلف مذاہب کے ممبرون کو شریک ہوتے
ہوئے دیکھکر جو بہت بڑی خوشی مجکو حاصل ہوئی ہے اُسکا اظہار آخر مین
کرتا ہون - مجکو خاص خوشی اسوجہ سے حاصل ہوئی ہے کہ اس موقع پر
اُن نامی گرامی پادری یعنی ڈاکٹر بگینڈٹ صاحب کو جو اسوقت تشریف
رکھتے ہین عزت کا خراج ادا کرنے کا موقع حاصل ہوا ہے جس عزت کے
وہ پورے مستحق ہین اور جو عرصہ دراز سے برہما مین رہنے کی وجہ سے
اور اپنی زندگی کو برمی فوائد کے واسطے صرف کر دینے کی وجہ سے جناب
ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کے ہر ایک قائم مقام سے عزت کے مستحق ہین -

نمبر ۶۶

## جواب اڈریس مختلف تاجران ساکھو

۲۴ - فروری ۱۸۸۶ء

جنٹلمین بلاشک اس درخواست مین بہت مشکل - بہت سخت اور بہت اہم مسئلہ کا
ذکر ہے یہ مسئلہ منجملہ اُن مضامین کے ہے جسکو جانچ کرنے کی کوشش اس موقع پر
کرنا امر گستاخی ہوگا - بلکہ فوائد اس امر کے مقتضی ہین کہ گورنمنٹ ہند

نہایت ہوشیاری کے ساتھ حفاظت اُنکی کرے اِسوقت کہ سکتا ہون کہ اس مسئلہ پر
ہم اُن اصحاب کی اعانت سے جو عمدہ قابلیت اُسپر مباحثہ کرنے کی رکھتے ہین
غور کرینگے- اور راستی کے ساتھ ہم کوشش کرینگے تاکہ موجودہ فوائد کو ملحوظ خاطر
رکھکر انصافاً کام کرسکین عوام کے حقوق کی حفاظت کرسکین اور نیز جو کچھ
امورات جنگلات برہما کو گورنمنٹ ہند کے واسطے سودمند کرنے کے لیے
درکار ہون انجام دے سکین-

نمبر ۶

## جواب اڈریس وکلاے رنگون

۲۴- فروری ۱۸۸۶ع

جنٹلمین مجکو بارٹرون کی جماعت کے ساتھ مخاطب ہو کر گفتگو کرنے مین
ہمیشہ تامل ہوتا ہے وہ بحث کرنے مین ایسے ہوشیار اور جس معاملہ کی اُنکو تائید
کرنی ہوتی ہے اُسکو ایک ایسے موثر طریقہ مین ظاہر کرنے کے مشاق ہوتے ہین
کہ کوئی شخص بجز اُن شخصون کے جنکو ایک خاص قسم کی جُرات عطا کی گئی
ہے اُنکے ساتھ بحث کرنے پر بخوشی آمادہ نہوگا افسوس ہے کہ اِس موقع پر
میرے جوابدہ قانونی مشیر میرے ساتھ نہین ہین اور گورنمنٹ ہند کے
سب سے زیادہ ناواقف کار ممبر ہونے کے لحاظ سے مین شاید ہی اپنے تئین
اس لائق پاؤن کہ رنگون کی اتفاقیہ سیر کے زمانہ مین اُن پیچیدہ اور اہم
معاملات کی نسبت گفتگو کرون جو آپ نے لوور برہما کی عدالتون کی ترکیب اور
اُنکی کارروائیون کی نسبت بیان کیے ہین جو کچھ مین کہ سکتا ہون وہ یہ ہے کہ
مین آپ کی عرضداشت کو کلکتہ لیجاؤنگا اور اپنے اُن مشیرون سے جنکے
ذمہ گورنمنٹ کو مشورہ دینے کا کام ہے اُسکی نسبت خاص سفارش کرونگا

اس قسم کے معاملات مین مین یہ بھی وعدہ کرتا ہون کہ مین خود بھی اُن سفارشون کیجانب جو وہ میرے روبرو پیش کرینگے بڑے غور کے ساتھ توجہ کرونگا ہندوستان کی گورنمنٹ ایک مرکب مجمع ہے لیکن اُسکی ذمہ داریان واحد اور غیر منقسم ہین پس ہم بالاتفاق (مین نہین کہہ سکتا کہ متحد دانشمندی سے) اِن معاملات پر غور کرینگے اور مین اُسوقت نہایت خوشی سے آپ کو اُس فیصلہ سے جو ہم قرار دین مطلع کرونگا خاتمہ پر مین اس بات کے ظاہر کرنے کی اجازت چاہتا ہون کہ بحیثیت ایک مجمع کے آپ کی ملاقات سے مجکو نہایت خوشی حاصل ہوئی مین نہایت رضامندی سے یہ بات دیکھتا ہون کہ رنگون کے وکلا مین مختلف قومون کے لوگ شامل ہین - جس عنایت آمیز اور صفائی اور عمدہ طریقہ مین آپ نے اپنی رائین میرے روبرو پیش کی ہین اُسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون اور پھر آپ کو یقین دلاتا ہون کہ ہم نہایت ہی صدق دل سے اور مودبانہ طرز سے اپنی توجہ کرینگے -

نمبر ۶۸

## جواب اڈریس برمی جماعت رنگون

۲۴ - ۲ - فروری ۱۸۸۶ع

جنٹلمین - اس بات کے بیان کرنے سے مجکو نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے کہ ایک عام خیال کی وجہ سے آپ مین اور آپ کے انگریزی باشندگان شہر مین اتحاد ہے یعنی ٹکس کی بابت بے صبری - یہ خیال تمام دنیا مین عام ہے - داخلہ رنگون کے وقت اور شہر اور باشندگان کی سرسبز حالت دیکھکر مجکو امید تھی کہ غالباً اِس جگہہ ٹکس اُسقدر زیادہ سختی کے ساتھ نہین لگایا گیا ہے جسقدر کہ ہند کے دیگر حصص مین - کلکتہ واپس جانے پر اگر مین اُس جگہہ کے باشندگان کو یہ خبر دون کہ رنگون مین میونسپل ٹکس کلکتہ سے نصف ہین تو وہ رنگون کے باشندے

ہونا پسند کرینگے - بہرحال ٹکس خواہ زیادہ ہو خواہ کم آپ کو اس امر کے معلوم
ہونے سے مطمئن ہونا چاہیے کہ خالص اور عمدہ پانی کی شکل مین آپ کو کچھ روپیہ
واپس ملتا ہے اور پانی وہ شے ہے جو کبھی ارزان نہین مل سکتا -

آخر مین اور آپ کی درخواست کے اصلی مضمون سے درگذر کرکے مین آپکے
اس قابل تعریف طریقہ کی مبارکباد دینے کا خواہشمند ہون جس طرح پر آپنے
اور آپ کے ہموطنون نے حال کے نازک وقت مین کارروائی کی - اور اب آپکو
اس امر کے معلوم ہونے سے اطمینان ہوگا کہ آپ صرف لوور برہما کے ہی باشندے
نہین ہین بلکہ متحدہ برہما کے باشندے ہین - اور اب مثل زمانہ گذشتہ کے نہوگا
بلکہ جب کبھی کسی کام کے واسطے منڈالی یا اپر برہما کے کسی دیگر مقام پر جانے
کی ضرورت ہوگی تو اسی منصف قوانین سے آپ کی حفاظت ہوگی اور اسی
اکمل طریقہ حکومت کے اندر آپ ہونگے جنکی وجہ سے لوور برہما موجودہ سرسبزی
کی حالت پر پہونچا ہے - حضور ملکہ معظمہ دام اقبالہا کی گورنمنٹ کو آپ کی اعانت پر
اعتماد ہے کہ آپ اپنے ہموطن باشندگان اپر برہما پر یہ ظاہر کرینگے کہ گورنمنٹ
کی سب سے زیادہ خواہش یہ ہے کہ انگریزی طریقہ حکومت مین باشندگان
اپر برہما کو اسی شوق نیک طینتی اور محنت سے شامل کرے جنھون سے
آپنے حظ حاصل کیا ہے - اُنکے حقوق اور رسمیات کی عزت کرے - اُنکی
مذہبی عمارات کو قانونی حفاظت مین رکھے اور ہر ایک امر جو انسان اپنی
ذہانت سے کرسکتا ہے اُنکو خوش سرسبز اور صابر آدمی بنانے کے واسطے انجام دیوے

نمبر ۶۹

## جواب اڈریس کی ہینگ چینی جماعت

۲۴ - فروری سنہ ۱۸۸۶ع

جنٹلمین - اول مجکو یہ بیان کرنا چاہیے کہ کسقدر خوشی مجکو آپ کے دیکھنے سے
ہوئی ہے کسی طرح پر یہ پہلا موقع نہین ہے کہ بطور قائم مقام جناب ملکہ معظمہ کے
آپ کے دعوے کی مین نے آزمائش کی ہے اور جسوقت وہ دعویٰ ثابت ہوگیا ہے
تو چینی باشندگان کے حقوق کی حفاظت کی ہے بحیثیت گورنر جنرل کناڈا جب
مین برٹش کالمبیا مین گیا تو وہان بہت بڑی چینی نو آبادی کو جو برٹش
قوانین کی حفاظت مین ہوتی ہے پایا اور شہر وکٹوریا کے داخل ہونے پر
اُس شہر کے چینیون نے میری عزت مین ایک محراب براہ مہربانی اُسیقدر
خوبصورت جیسی کہ آپنے رنگون مین تیار کی ہے قائم کی تھی - آپ کی درخواست کے
مضمون کی بابت یہ سوال پیدا ہوا ہے کہ آیا یہ خاص عمارت مندر ہے یا نہین
چونکہ یہ مباحثہ طلب امر ہے اسوجہ سے اسکی بابت کچھ راے نہین بیان کرسکتا
لیکن اس بات کو بلا تامل بیان کرتا ہون کہ اگر مناسب حکام اس بات کا
فیصلہ کر دینگے کہ یہ عمارت مندر ہے تو میونسپل ٹکس سے اسکو بری کیا جائیگا

نمبر ۷

## جواب اڈریس شان جماعت رنگون

۲۴ - فروری ۱۸۸۶ع

مجکو قوم شان مین نہایت دلچسپی حاصل ہے حضور ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ
کو اس بات کی نہایت فکر ہے کہ آپ کو اور صرف آپ کو ہی نہین بلکہ ریاستہاے
شان کے تمام باشندون کو اس بات کا یقین دلاوے کہ ہم اُنکا اعتماد حاصل
کرنے اور اُنکے ساتھ دوستی پیدا کرنے اور اُنکی تجارت اور عام بہبودی کو
ترقی دینے کے واسطے اپنے حتی المقدور ہر ایک بات کرنے کی کسقدر خواہش
رکھتے ہین آپ درحقیقت گورنمنٹ کو بڑی امداد دینگے اگر آپ کسی موقع پر جو آپ کو

ریاستہاے شان کے ساتھ اپنے تعلقات کی وجہ سے حاصل ہو تو ریاستہاے مذکور کے سردارون اور باشندون کو یہ بات سمجھا دین کہ گورنمنٹ انگریزی کا مستحکم ارادہ اُن کی خودمختاری کا لحاظ کرنے اور اُنکے اندرونی معاملات مین دست اندازی کرنے سے اجتناب کرنے اور اُسی قسم کے دوستانہ تعلقات قائم رکھنے کا ہے جو اُنکے اور سابق برمی گورنمنٹ کے درمیان تھے۔

نمبر ۱۷۰

## جواب اڈریس برہمی بزرگان دین

۲۴ - فروری ۱۸۸۶ع

آپ نے ہمیشہ ضرور یہ بات سنی ہوگی کہ گورنمنٹ ہندوستان کا اصل اصول یہ ہے کہ وہ اُن مختلف قومون کے جو ہندوستان کی سلطنت مین آباد ہین مذاہی حقوق اور جائداد کی تعظیم کرے اُسکا برتاو تمام مذہبون کی نسبت فیاضی اور بے طرفداری کا ہے اُسی کے ساتھ مجکو اس بات کے کہنے مین کچھ تامل نہین ہے کہ منجملہ اُن بہت سے سوالات کے جنکی جانب گورنمنٹ ہند نے اُن جدید حالات کے متعلق معاملات پر پہلے ہی سے توجہ کی ہے اُمنین سے کسی بات کا منتظمون کے دلون مین اسقدر خیال نہین ہے جیسا کہ اِس بات کا ہے کہ حال کی تبدیلیون سے برہما کے قومی اور مذہبی انسٹیٹیوشنون کے مطالب اور استواری پر کس درجہ تک اثر پڑا ہے حضور ملکہ معظمہ جواب برہما کی بادشاہ ہین اُن تعلقات کا کسیقدر انتظام کرینگی جو بودھ مذہب کو گورنمنٹ کے ساتھ ہین پس غالبًا اِس غرض سے انتظامات کرنا پڑینگے کہ برہما کے بودھ مذہب والے بلحاظ سرداری اور قاعدہ اپنے مذہب کے اپنے تئین ایسی ہی عمدہ حالتون مین پاوین جیسے کہ وہ سابق مین تھے چنانچہ صاحب

چیف کمشنر کے پاس اس مضمون کی ہدایتین آئی ہین کہ وہ اس بات کے دریافت کرنے کے واسطے کہ اِن انتظامات کی نسبت اُنکی خواہشین کیا ہین خاص خاص مذہبی سرگروہون کے ساتھ گفتگو کرین اور گورنمنٹ کی طرف سے اُنکو اعانت دیوین اور جو قاعدہ مذہبی گورنمنٹ کا اُنکو منظور ہے اور جسکو وہ اپنے درمیان جاری کرنا چاہتے ہین اُسکو بآسانی انجام دینے مین ہر قسم کی مدد دیجاویگی خاتمہ پر مین آپ کو بلالحاظ اِس خاص معاملہ کے اِس بات کا یقین دلانا چاہتا ہون کہ جو کچھ مین نے اِس سے پہلے اپر برھما کے مذہبی سردار سے کہا ہے اُسکا مین پھر نہایت خوشی سے اعادہ کرتا ہون یعنی یہ کہ گورنمنٹ انگریزی آپ سے مستحکم عہد کرتی ہے کہ وہ آپ کے مذہب کی تعظیم کریگی اور آپ کے مذہب کے بزرگون کو تسلیم کریگی اور آپ کی مذہبی جائداد کی حفاظت کریگی پرستش کے معاملہ مین آپ کو کامل آزادی دیگی اور آپ کو سلطنت کی اور تمام مذہبی جماعتون کے بالکل ہم رتبہ بناویگی علاوہ اسکے مین آپ سے استدعا کرتا ہون۔ کہ آپ میری طرف سے اپنے مذہبی سردارون اور اُن اشخاص کو جو خرقہ مرشدان پہنے ہوئے ہین اس امر کا یقین دلا دینگے کہ گورنمنٹ اِس عمدہ کام کی بخوبی قدرشناسی کرتی ہے جو مذہبی فرقہ نوجوان آدمیون کو تعلیم دینے اور نفس کشی اور زندگی اور اخلاق کی پاکیزگی کی تمثیل کے دکھانے مین انجام دے رہا ہے۔

نمبر ۲۷

## جواب اڈریس چینی فرقہ ہوکین رنگون

۲۴- فروری ۱۸۸۶ء

جنٹلمین جو عنایت آمیز کلمات آپ کے اڈریس مین میرے اور لیڈی ڈفرن کی بابت ہین اُسکا مین نہایت شکرگزار ہون- اس بات کو مین بخوبی تسلیم

کرتا ہون اور آپ کو یقین دلاتا ہون کہ جس جگہ چینی رہتے ہین وہ نہایت عمدہ شہری ہوتے ہین - سرسبزی - محنت - اور نیک چلنی کی وہ عمدہ تمثیل ہوتے ہین اور جماعت کی بہبود عوام مین بڑی اعانت دیتے ہین - جبکہ مین برٹش کالمبیا مین تھا جو کہ جنابہ ملکہ معظمہ کا ملک بحر الکاہل مین چین کے مقابل ہے بہت سے چینیون سے ملا - جنابہ ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ کناڈا نے وہ قیدین جو امریکا مین چینی تارک الوطنان پر لگائی گئی ہین لگانا ضروری نہین خیال کیا -

آخر مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اب چونکہ ہم چین کی سلطنت اعظم کے بہت ہی قریب مین آ گئے ہین اسوجہ سے برٹش گورنمنٹ اور نیز گورنمنٹ ہند دوستی اور خوشنودی کے ذرائع کو جس سے دونون سلطنتون مین اتحاد پیدا ہوتا ہے زیادہ مضبوط کرنے کی فکرمند ہوگی - مین بھروسہ کرتا ہون کہ عرصۂ قلیل مین دریاے ایراودی بہت بڑا شاہراہ عام چین اور دیگر حصص دنیا کے مابین ہو جائیگا اور جو امورات حال مین واقع ہوے ہین اُس سے انگلستان اور چین دونون کا فائدہ ہوگا صرف اور بات جو مجکو بیان کرنی ہے وہ یہ ہے کہ جو دوستانہ کلمات آپ کے اڈریس مین ہین اُنکا ذاتی شکریہ مین ادا کرتا ہون اور آپ کی ملاقات سے مجکو نہایت خوشی حاصل ہوئی -

نمبر ۱۰۳

## جواب اڈریس ٹمل اور ٹیلیگو عیسائیان رنگون

۲۴ - فروری ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - اُس خوبصورتی کے ساتھ تیار کیے ہوے اڈریس کے حاصل کرنے سے

جو آپ نے مجھے پیش کیا ہے نہایت خوشی مجکو ہوئی ہے - اِس بات کا یقین آپ کو دلاتا کہ ہر ایک امر کی نسبت جو ہند کے عیسائیون کے متعلق ہوگا مجکو نہایت فکر ہوگی غیر ضروری ہے - اگرچہ بطور ویسرائی اور جنابہ ملکہ معظمہ کے قائم مقام اور نیز بطور اعلی افسر گورنمنٹ کے مجکو یہ لازم ہے کہ نہایت منصفانہ طریقہ سے مختلف جماعتون کے مذہبی فوائد پر جو ہندوستان مین موجود ہین اور ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہین غور کرون تاہم ایسا کوئی فرض نہین ہے کہ اِس بات کے اظہار سے اجتناب کرون کہ بطور ادنی ممبر انگلستان کے گرجا کے اور نیز بطور عیسائی کے میری دلی ہمدردی عیسائیون کے ساتھ ہوگی اِس امر کے معلوم ہونے سے مجکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ بطور باشندگان شہر کے جو ترقی آپ نے کی ہے وہ اُس مذہب کے اصول اور عقائد کو نہایت مطمئن طریقہ سے ظاہر کرتی ہے جسکو آپ نے اختیار کیا ہے - مین بھروسہ کرتا ہون کہ آپ یہ بات یاد رکھینگے کہ جسطرح آپ اُسکے نصائح پر عمل کرینگے اسی طرح عوام آپ کے مذہب کی قابلیت اور دعوون کا اندازہ کرینگے -

جن دوستانہ الفاظ مین آپ مجھسے مخاطب ہوئے ہین اُسکا مین پھر جنٹلمین آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون -

ص ١٧٣

نمبر ۴۷ ص

## ڈی کونٹس آف ڈفرنس فنڈ

۲۴ - فروری ۱۸۸۶ء

۲۴ - فروری کو بارہ بجے ایک جلسہ کونٹس آف ڈفرنس فنڈ کی شاخ برھما کی کمیٹی کے ڈیپوٹیشن سے ملنے کے لیے گورنمنٹ ہوس رنگون مین منعقد ہوا اِس جلسہ کی پریسیڈنٹ لیڈی ڈفرن صاحبہ ہوئین - مجمع پنچایتی

طریقہ کا تھا جسمین - برھمی چینی - ہندو اور مسلمان علاوہ کمیٹی کے یوروپین ممبران
کے تھے - یوروپین ممبران مین مسٹر برنارڈ - مسز اسٹریکین
مسز رویٹ - مسز ہولڈرن - ڈاکٹر اور مسز ڈگلس اور
ڈاکٹر پیڈلی شامل تھے - کمیٹی کے سکرٹری نے اڈریس کو پڑھا
اور ڈیپوٹیشن سے ملنے مین لیڈی ڈفرن صاحبہ کا شکریہ ادا
کیا اور فنڈ کی لوکل شاخ کی کارروائی کی بابت مختلف حالات
مفصل بیان کیے بعد ازان مختلف امورات پر آیندہ کی تدبیر کی نسبت
مباحثہ کیا گیا - ڈاکٹر پیڈلی نے اپنی راے ظاہر کی کہ تعلیم یافتہ
برھمی عورات آسانی برھما مین بطور دائی کے طریقہ معاش
حاصل کر سکتے ہین لہذا فنڈ کے روپیہ کی ضرورت تعلیم کے
واسطے زیادہ ضرورت ہوگی نہ کہ آیندہ اُنکی پرورش کے لیے - لیڈی
ڈفرن صاحبہ نے حاضرین جلسہ کو اس امر کی اطلاع دی کہ
ہندوستان مین زیر نگرانی فنڈ رسالۂ تندرستی اور دیگر
کتب کے اجرا کا ارادہ ہے اور یہ بات دریافت کی کہ آیا اس
قسم کا طریقہ برھما مین مناسب ہوگا یا نہین - بشپ رنگون
نے فرمایا کہ ایجوکیشنل سنڈیکیٹ (جلسہ تعلیم) اس معاملہ مین
ہر ایک قسم کی اعانت دیگی - میجر کوپر سکرٹری سنٹرل کمیٹی
نے بیان کیا کہ اس معاملہ کی نسبت لوکل شاخون کے پاس
خطوط روانہ کیے جاوینگے - اختتام جلسہ پر مسٹر میکنزی
ہوم سکرٹری گورنمنٹ ہند نے حضار جلسہ کی توجہ اس امر کی
جانب رجوع کرائی کہ فنڈ کی مالی حالت کو عمدہ اور مستحکم بنا پر

قائم کرنے کے واسطے عطیہ اسقدر درکار نہین ہے جسقدر کہ سالانہ
چندہ درکار رہے۔
۲۵۔ فروری یوم پنجشنبہ کو بوقت تین بجے شام کے حضور ویسرائے
بہادر و لیڈی ڈفرن صاحبہ مع سر الیف۔ رابرٹس صاحب رنگون سے
مدراس کو روانہ ہوئے۔

---

نمبر ۵۷

## جواب اڈریس ہاے مدراس
## یکم مارچ سنہ ۱۸۸۶ع

جنٹلمین۔ مین آپ صاحبان کا عنایت آمیز خیر مقدم اور اُن بہت سے
اڈریسون کا جو بڑی بڑی جماعتون اور فرقون نے جنکے وکیلون کو مین اپنے گرد
دیکھتا ہون پیش کیے ہین تہ دل سے شکریہ ادا کرنے کی استدعا کرتا ہون۔
مین اُن خیر خواہانہ خیالات کی بخوبی قدر کرتا ہون جنھون نے آپ صاحبان کو
حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے نائب کے واسطے ایسے پر تجمل استقبال کی
تیاری کرنے پر آمادہ کیا۔ اور مین ذاتی طور پر اُن دوستانہ کلمات خیر اندیشی
کے لیے آپ کا ممنون و شکرگزار ہون جنکو آپ نے لیڈی ڈفرن اور خود
میری نسبت استعمال کیے ہین جواب مین اول تو مین یہ بیان کیے بغیر
نہین رہ سکتا کہ مدراس نے جو نظارہ سمندر سے پیش کیا اُس سے مجھے کسقدر
حیرت ہوئی کیونکہ وہ اُس سے کہین بڑھکر ہے جسکی مین نے توقع کی تھی۔
اُسکی بعض پبلک عمارتین فن معماری کے خوبصورت اور شاندار نمونے ہین
اور اجنبی شخص کی آنکھ فوراً تاریخی دلچسپی کے بہت سے مقامات پر پڑتی ہے
جو شاید اسکے وطن دوست باشندون کے لیے ایک بہت بڑا موجب فخر کا
ہو سکتا ہے۔ یہی وہ مرکز ہے جہان سے پہلے پہل برٹش سلطنت کو ہندوستان
مین اشاعت کے واسطے تحریک ملی تھی۔ اور مین یہ خیال کرکے خوش ہون

کہ آپ کے عمدہ قدیم شہر کا دل ابھی تک ایسے فیاضانہ اور حب الوطنی کے خیالات سے زور کے ساتھ پھڑکتا ہے جن سے آپ کے ایڈریس اِس طرح بھرے ہوے ہین۔

آپ مجھسے اِس موقع پر مشکل یہ توقع رکھ سکتے ہین۔کہ مَین اُن بہت سے اہم معاملات پر کُچھ کہون جنپر آپ نے مجھے توجہ دلانے کا ایسا عمدہ موقع حاصل کیا ہے۔بعض ایماؤن سے جو آپ نے کیے ہین مَین دل سے اتفاق کرتا ہون بعضے اگرچہ بہت بڑی مقامی دلچسپی رکھتے ہین لیکن اصطلاحی طریقہ کے ہین۔اور کسی ویسراے سے یہ توقع نہین ہوسکتی کہ وہ اپنے مشیرون سے مشورہ کیے بغیر اُنکی نسبت فی الفور کوئی جواب دے سکے۔پھر بعضے نہایت پیچیدہ اور اہم قسم کے ہین کیونکہ اُنمین بہت سے اصولی امور کا جو گورنمنٹ ہند سے علاقہ رکھتے ہین کچھ نہ کچھ ذکر کیا گیا ہے لیکن تاہم اگر ایک خاص وجہ نہوتی تو مَین اُنکی نسبت خاموش رہنا پسند نہ کرتا اور وہ یہ ہے کہ موجودہ اور اُسکی سابقین گورنمنٹ دونون نے طریقہ انتظام ہند کے کُل مسئلہ کی بابت تحقیقات شروع کرنیکا ارادہ ظاہر کیا ہے۔اِسمین کچھ شبہہ نہین کہ انگلستان کے سب سے زیادہ زبردست مستقل مزاج اشخاص اِس اہم خدمت پر نامزد کیے جائینگے۔اور آپ صاحبان کو یقین رکھنا چاہیے کہ جن امور کی طرف اِس خاص طور پر اشارہ کیا ہے اُنپر یقیناً وہ لوگ توجہ فرمائینگے۔مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ کوئی شخص بہ نسبت میرے اِس بات سے زیادہ خوش نہین ہے کہ ایک ایسی جماعت اسطرح پر زمانہ گذشتہ کی بابت حساب لے اور سیاہہ بناوے اور اِس بات پر غور کرے کہ کیونکر وہ آیندہ کی زیادہ خوشحالی اور اطمینان کا پیشرو ہوسکتی ہی ہر ایک شخص کو یہ تسلیم کرنا ضرور ہے کہ آج کا ہندوستان ۱۸۵۸ء عیسوی کا

ہندوستان نہین ہے - اور نہ یہ مناسب ہے کہ کسی طریق گورنمنٹ کو
ردی لوہا سمجھکر اُسپر کچھ خیال نہ کیا جائے ایک نسل کی خواہشین اور ضرورتین
دوسری نسل کی ضرورتون اور خواہشون سے مختلف ہوتی ہین - اور ایک
دانا گورنمنٹ کا یہ کام ہے کہ زمانہ کی علامتون کو سمجھنے کی کوشش کرے اور
اپنے آپ کو اُنکی نئی ضرورتون کے موافق بنائے - چونکہ مین نے یہ قاعدہ
مقرر کیا ہے کہ مین کبھی وہ امیدین پیدا نہین کرتا جنکو پورا کرنے کا مجھکو یقین نہین ہوسکتا
اور اکثر سوالات پر اپنے خیالات قبل از وقت ظاہر نہین ہونے دیتا اسلیے مین صرف
اسیقدر بیان کرنے سے خوش ہونگا کہ اگر مجھسے راے طلب کی گئی تو غالبًا وہ اُسکو بعض
اہم امور مین اُن دانا - ہوشیار اور وطن دوست دیسی شرفا کی رایون سے
مختلف نہ پائینگے جنکے ساتھ مجھے سابقہ پڑا ہے -

اور اب اے صاحبان شاید مجھے بنگال مدراس اور بمبئی کی اُن
الیسوسی ایشنون کو جنھون نے ہونے والی تحقیقات کے بارہ مین مسٹر گلیڈ اسٹون
کی خدمت مین عرضداشتین ارسال کی ہین اِس سے بہتر موقع اُس بات سے
آگاہ کرنے کا نہ ملیگا کہ حضور ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ نے ایک شاہی کمیشن کے
اوصاف پر جسمین اور کمیٹی پارلیمنٹ مین فرق ہے غور کرنے مین خطا نہین کی
لیکن گورنمنٹ موصوف کی راے مین دوسرا طریقہ کہ جسکی نظیر پہلے بھی پائی جاتی
ہے نہایت ہی مؤثر ہوگا - لہذا گورنمنٹ موصوف نے ابھی سے ظاہر کر دیا ہے
کہ اِس مقصد کے لیے بالاتفاق دونون ہوسون کی ایک کمیٹی مقرر کرنے کی
تجویز کا ارادہ ہے - اور یہان مین ایک غلط فہمی کی تصحیح کی اجازت چاہتا ہون
جو اندنون پیدا ہو رہی ہے وہ یہ ہے کہ اِس بات پر بہت زور دیا جاتا ہے
کہ مین نے جو تقریر لیجسلیٹو کونسل مین انکم ٹکس پر کی تھی اُسمین مین نے

ذکر کیا تھا کہ ہمارے اخراجات کی جانچ پرتال کے لیے جو جماعت مقرر ہوئی ہے وہ کمیشن کے نام سے موسوم ہوگی لیکن اخیر مین اسکا نام کمیٹی رکھا گیا۔ چونکہ اس تبدیلی کا موجد مین خود ہون لہذا مین یہ کہنا چاہتا ہون کہ اس سے میرا مقصد صرف اُس ابتری کے انسداد کا تھا جو ہماری خاص کمیٹی اور ولایت کی کمیٹی مین جسکا نام مین نے خیال کیا تھا کہ انڈین کمیشن ہوگا پیدا ہو جاتی۔ ہماری جماعت کا خواہ کمیشن نام دیا جاے اور خواہ کمیٹی۔ اس سے اُسکے اختیارات اور اُسکی ترکیب مین کوئی تبدیلی نہو گی۔ اور اب چونکہ انگلستان مین ایک کمیٹی کے ذریعہ سے تحقیقات ہو گی تو شاید یہ مناسب ہوگا کہ ہم اپنی کمیٹی کو کمیشن کے نام سے موسوم کر دین لیکن یہ ایک بہت چھوٹی بات ہے اور جب تک مین کلکتہ واپس نہ جاؤن اسکا تصفیہ نہین کر سکتا۔ اور یہ راے جو دی گئی ہے کہ اُسکے ممبرون کی تعداد مین اضافہ ہونا چاہیے مین فوراً آپ سے صاف طور پر کہنا ضروری سمجھتا ہون کہ میرے خیال مین ایسا کرنا مناسب ہوگا۔ لیکن مین یہ بیان کرنا واجب سمجھتا ہون کہ یہ ہرگز ارادہ نہین ہے کہ اسکے ممبر شملہ مین ہی بند رہین بلکہ وہ مختلف انتظامی مرکزون کا دورہ کرینگے۔ اور اُن خاص خاص امور اور سوالات کی جانچ کے لیے جنکا اثر لوکل معاملات پر پڑتا ہے وہ دوسرے ذی علم اور واقفکار اشخاص کو اپنا شریک کرینگے۔

ایک اور امر ہے جسکے ذکر کرنے کی مین خاصکر ضرورت سمجھتا ہون۔ جیساکہ ایک ایڈریس مین ذکر کیا گیا ہے ہندوستان کے دیسی حکمرانون اور عام باشندگان نے ایک ایسے وقت مین جبکہ ایک سلطنت بیرونی سے جنگ ہونے کی نوبت بہت ہی قریب پہونچ گئی تھی شریفانہ اور فیاضانہ طور سے امداد دینے پر آمادگی ظاہر کی تھی۔ مہاراجون و حکمرانون نے اپنی ریاستون کی

کُل آمدنی اور فوج کو گورنمنٹ کے حوالہ کرنے کی درخواست کی لوگ ملتجی ہوے کہ اُنکو والینٹر فوج مین بھرتی ہونے کی اجازت دی جاے - اِس آخرالذکر تجویز پر گورنمنٹ نے ایک مراسلہ مین مفصل طور پر اور ہمدردی کے ساتھ اپنی راے لکھکر صاحب سکرٹری آف اسٹیٹ ہند کی خدمت مین ارسال کیا تھا اِس مراسلہ مین اُن فیاضانہ اور خیرخواہانہ خیالات کا جو اِس قسم کی درخواست سے پیدا ہین مناسب طور پر اقرار کیا گیا تھا - اور سوال مذکور کے دونون پہلوون کو اچھی طرح پر دکھلایا گیا تھا - مگر بہیئت مجموعی ہمنے یہ راے ظاہر کی تھی کہ دیسیون کی ایک بہت بڑی تعداد کو والینٹر رجمنٹون مین بھرتی کر کے ہندوستان کی فوجی طاقت کو بڑھانا شاید اُس روک کے برابر ثابت نہو جو اِس قسم کی ترتیب کو قابل اطمینان طور پر قائم کرنے مین پیدا ہو جاتا ہے اگرچہ ہمین یہ خبر ملی ہے کہ حضور ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ بالعموم ہماری راے سے اتفاق کرتی ہے لیکن جس مراسلہ مین گورنمنٹ موصوف نے اِس سوال پر اپنی راے کا اظہار کیا ہے وہ ہنوز ہمارے پاس نہین پہونچا ہے - اور یہی وجہ ہے کہ جو بہت سے مراسلات اِس بارہ مین گورنمنٹ کے پاس پہونچے ہین اُنکے مناسب جواب مین اسقدر تاخیر عمل مین آئی جسکا مجھے سخت افسوس ہے ورنہ یہ اِسوجہ سے نہ تھی کہ گورنمنٹ اُن لوگون کا کُچھ پاس نہین کرتی جنھون نے اُس سے اِس بارہ مین خط کتابت کی ہے - یا کہ اُن حب الوطنی سے بھرے اغراض کے سمجھنے اور اُنکی قدر کرنے مین کوتاہی ہوئی جو اِس خدمت کی درخواست سے پیدا ہین -

اخیر مین اے صاحبان مین آپ کی اُن دوستانہ مدارات کا پھر شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون اور اِسقدر اور زیادہ بیان کرتا ہون

کہ اگرچہ مین بامر مجبوری اُن تمام امور پر آپ سے بحث نہین کرسکتا جنکو
آپ نے میری توجہ کے لیے پیش کیا ہے مگر مین اُنمین سے ایسون کے لب لباب
سے جو آپ کے مقامی فائدون پر اثر ڈالتے ہین یا عملی پیرایہ مین آنے کے
قابل ہین اور گورنمنٹ کے حیطۂ اقتدار سے باہر نہین ہین اپنے مشیرون کو
اطلاع دونگا اور جبوقت مناسب وقت آئیگا ہم غور کرینگے کہ کسقدر اور
کون سے ذرائع سے ہم اُن اصحاب کی خواہشون کو پورا کرسکتے ہین جنکی
سفارشین بہت سے امورات کی نسبت نہایت ہی بڑی عزت کی مستحق ہین۔

ص ۱۸۱

نمبر ۲۶

## جواب اڈریس ڈپوٹیشن عقد صغرسنی ہنود"

۲۔ مارچ ۱۸۸۶ع

مین ڈپوٹیشن مذکور سے ملاقات کرکے نہایت خوش ہوا۔ جو مضمون
اِسوقت میرے روبروپیش ہوا ہے وہ نہایت ہی ضروری ہے کیونکہ برٹش
طریق حکومت مین کوئی بات ایسی پیوست نہین ہے جیساکہ یہ مستقل ارادہ
کہ جہان تک ممکن ہو لوگون کی قدیم قومی رسم ورواج مین دست اندازی
نہ کیجائے یہی پالسی میرے سابقین کی رہی ہے۔ اور اِسی کی پوری پیروی
مین کرنا چاہتا ہون۔ لیکن اِس سے یہ پیدا نہین ہوتا کہ اِس پالسی سے ہرگز
تجاوز نہ کیا جائے اور ویسرائے حال اور اُنکی گورنمنٹ کے رُکن رکین کسی ایسی
تجویز کو ہمدردی اور پسندیدگی کی نظر سے نہ دیکھین جسکا مقصد سوشیل رسم ورواج
کی اصلاح ہے۔ ذاتی طور پر میرا خیال ہے کہ جس رسم کا ایڈریس مذکور مین
ذکر کیا گیا ہے اُس سے بڑھکر کوئی رسم اخلاق کے واسطے مضر ومہلک اور
بُرائیون سے بھری ہوئی نہین ہوسکتی۔ یوروپ کی ہرایک قوم اِسکو

خوف کی نگاہ سے دیکھیگی - اور خود مَین ہرگز پسند نہ کرونگا کہ اپنے بچہ کو ایسے اہم معاہدہ مین ایسی حالتون مین شریک کرون - اگر دیسی راے بالکل ہی متفق نہین ہے تو کم از کم دیسی عام راے کا ایک بڑا حصہ تو ضرور اِس تحریک کی تائید مین ہونا چاہیے - مجھکو اِس ملک مین آئے کچھ بہت عرصہ نہین گذرا کہ مَین اندازہ کر سکون کہ اِس تحریک پر دیسی راے کیسی ہے اور کس زور اور وسعت کی ہے - مَین اِس بارے مین اِس سے زیادہ کہنا پسند نہین کرتا اور نہ آپ مجھ سے یہ توقع رکھ سکتے ہین - بہر حال آپ کو اِس اطمینان کے ساتھ تشریف لیجانا چاہیے کہ مَین آپ کی تحریک کو ہمدردی اور پسندیدگی کی نظر سے دیکھتا ہون -

---

نمبر ۷۷

## جواب اودھ ٹیننسی بل

### ۱۹- مارچ ۱۸۸۶ء

اِس موسم کا یہ آخری جلسہ ہے اور اب یہ جلسہ بغیر کسی تاریخ کے مقرر کرنے کے ملتوی ہوتا ہے جس وجہ سے اودھ ٹیننسی بل جو چند ہفتے قبل پیش ہوا طے نہ ہوسکا اِسکا بیان کرنا مناسب خیال کرتا ہون وہ یہ ہے کہ ہمارے شریک کار آنریبل راجہ امیر حسن صاحب جنکو خاص دلچسپی مجوزہ قانون مین حاصل ہوتی ہین بدرجہ مجبوری تشریف نہین رکھتے تھے۔ اُنکی اعانت اور امداد پر ہمیشہ ہمکو بھروسہ رہا ہے لیکن بدقسمتی سے بوجہ سخت علالت وہ شریک نہوسکے اور ہمنے مسودۂ قانون کو دوسرے درجہ پر قائم کرنے کے لیے ملتوی کرنا مناسب خیال کیا۔ تاہم مجھکو معلوم ہوا ہے کہ وقت ضائع نہونے کی غرض سے لوکل گورنمنٹ کا ارادہ ہے کہ اِس مسودۂ قانون کو شائع کرے اور اُسکی نسبت قابل اشخاص کی رایون کو جنکو راے دینے کا مجاز ہے فراہم کرے۔

اور اب جلسۂ کانسل بلا تاریخ ملتوی ہوتا ہے۔

نمبر ۷۸

## بتقریب تقسیم انعام والینٹران کلکتہ

### ۲۷- مارچ ۱۸۸۶ء

میجر براؤن صاحب - افسران - غیرکمیشن افسران - پریسیڈنسی والنٹیر
کی سپاہ - مجھکو یقین ہے کہ جو خوشی مجھکو ان سپاہ کی عمدہ جماعت کے
معائنہ سے جنکی صف مین سے ہوکر اسی وقت گذرا ہون حاصل ہوئی ہے
اُسکا آپ کو پھر یقین دلانا غیر ضروری خیال کرتا ہون - آپ کی سپاہانہ شکل
اور مردانہ طرز سے اِس سرگرمی - خواہش اور مرضی کا کافی طور پر یقین ہوتا ہے
جس سے آپ اُن فرائض کو جنکو خود بخود اپنی مرضی سے آپ نے اختیار کیا ہے
انجام دیتے ہین جو قواعد آپ نے ظاہر کی ہے اُس سے اُن افسران کا کام بھی قابل تحسین ہے
جو چند سال سے مستعدی اور توجہ کے ساتھ اس فوج کی بہبود مین مصروف ہین
اِس مضمون کے سلسلہ مین یہ افسوس بھی بیان کرنا ضروری سمجھتا ہون کہ کرنل واٹسن صاحب
کی ملازمت ہندوستان کو اب حاصل نہو گی - صاحب موصوف ستّرہ سال تک
پریسیڈنسی والینٹران کے نہایت عمدہ کامیابی کے ساتھ افسر رہے اور مناسب
طور پر اپنے ہمراہیان اور ماتحتان سے عزت اور اعتماد حاصل کیا ہے - اگرچہ
اُنکا تعلق والینٹران سے چند سال کے واسطے نہ رہیگا تاہم مین یقین کرتا ہون
کہ اِس بات کے بیان کرنے مین حضرات سامعین کے خیال کو گویا مین ظاہر
کر رہا ہون کہ انگلستان کو اپنے ساتھ وہ ممنونی - مشکوری اور عمدہ خواہشین
اُن اشخاص کی جو اسوقت میدان مین موجود ہین لیجاوینگے - کرنل گریہم کی
علیحدگی سے جو منجملہ اُن ہر دل عزیز اور لئیق افسران کے ہین جنھون نے
اِس معزز اور حسد انگیز عہدہ پر ترقی حاصل کی ہے جو نقصان عظیم فوج کا ہوا ہے
اُسکا افسوس بھی مین ظاہر کرتا ہون - لیکن اُنکو بخوبی معلوم ہے کہ کس قدر
دوستانہ خیال سے ہم اُنکے یقینی جوش سرگرمی - دائمی خلق اور دیگر صفات کو
جسکی وجہ سے ہر ایک شخص کے جس سے وہ ملے ذاتی دوست ہوگئے ہم یاد رکھینگے

گفتگو ختم کرنے کے قبل میجر براؤن صاحب کو اس عمدہ نمایش پر جو اُنھون نے
مجھکو۔ لفٹنٹ گورنر صاحب بہادر بنگال کو اور نیز اُن تمام اصحاب کو جنھون نے
اپنی تشریف آوری سے ہمکو افتخار بخشا ہے دکھایا ہے مین مبارکباد دیتا ہون
اُس مستعدی سے مین خوب واقف ہون جس سے اُنھون نے اپنے آرام کا
خیال نہ کرکے اِس فوج کے فوائد کی نگرانی کی ہے۔ مین یقین کرتا ہون کہ
صاحب موصوف اور اُنکے ساتھی افسران اُس زمانہ کی نہایت خوشگوار
یادگار قائم رکھینگے جبکہ اُنھون نے اپنا موجودہ جوابدہ عہدے کو انجام دیا۔
پریسیڈنسی والینٹیر اب جدید افسر کی ماتحتی مین ہونگی۔ اعلیٰ صفات کے بہت سے
افسر اِس عہدہ کی عزت کے فکرمند تھے۔ لیکن منجملہ اُنکے اُس افسر کا مین نے
انتخاب کیا ہے جو مجھے ہر ایک طور پر امید ہے کہ اُنکی عزت۔ اعتماد اور مرضی
اُسیقدر حاصل کرینگے جسقدر کہ اُنکی سابقین نے حاصل کی ہے۔ اور وہ افسر
جنکا مین ذکر کر رہا ہون کرنل ہیرس صاحب ہین جو گیارھوین بنگال دیسی
پیدل فوج مین اِسوقت موجود ہین۔

---

نمبر ۹۰

## جواب اڈریس میونسپلٹی دربھنگہ

۳۰-مارچ ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - دربھنگہ داخل ہونے پر جس عنایت آمیز اڈریس مین میرا آپ نے خیر مقدم کیا ہے اُسکا دلی شکریہ ادا کرنے کی استدعا کرتا ہون - اِس وسیع سلطنت کے مختلف حصص سے جسکے معاملات کا اہتمام مجھکو کرنا پڑتا ہے ذاتی وقفیت پیدا کرنے سے مجھکو نہایت خوشی حاصل ہوتی ہے کیونکہ میرا خیال ہے کہ رعایا کے مختلف فرقون سے ملنے اور آبادی کے مختلف مرکزون کے معائنہ کرنے سے مین اِس قابل ہونگا کہ جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی رعایا کی خواہشون اور حوصلون کو دریافت کرسکونگا اور مین بھروسہ کرتا ہون کہ اُنکو پورا کرسکونگا - لیڈی ڈفرن صاحبہ کی جانب جو عنایت آمیز اشارہ آپنے کیا ہے اُسکا مین خاصکر شکریہ ادا کرتا ہون - مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ میرے آنے کی خوشی اِس امر کے معلوم ہونے سے اور زیادہ ہوگئی ہے کہ میرا آنا صرف شوق یا اپنے دوست مہاراجہ صاحب کی دوستی کے لحاظ سے ہی نہین ہے بلکہ ایک اہم مقصد ہمارے پیش نظر ہے اور مین نہایت خوش ہون کہ اُس مقصد کو آپ نے بھی پسند کیا ہے -

آخر مین جنٹلمین اُن عنایت آمیز ذاتی اشارات کا جن سے آپ مجھسے مخاطب ہوے ہین شکریہ پھر ادا کرتا ہون - اور اِس بات کو بیان کرنے کی اجازت چاہتا ہون کہ اِس جگہ اپنے اول مرتبہ کے داخلہ کو بلاشک نہایت ہی بڑی خوشی سے یاد رکھونگا -

نمبر ۸۰

## جواب اڈریس بنارس مینونسپلٹی

## یکم اپریل ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - اِس امر کا آپ کو یقین دلانا ضروری نہین ہے کہ آپ کے واجب التعظیم شہر کے معائنہ سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے - کوئی سیاح ہندوستان مین خوشی سے اِسکو بغیر دیکھے ہوے نہ رہیگا چونکہ یہ شہر بہت سی نسلون سے شہرت کے ہالہ سے جسکا ذکر ہم سنتے آتے ہین گھرا ہوا ہے - مجھے بیان کرنا چاہیے کہ میری خوشی اِسوجہ سے اور زیادہ ہو گئی ہے کہ منجملہ سرداران ہند کے ایک نہایت ہی مہربان اور نہایت ہی خلیق سردار یعنی ہز ہائینس مہاراجہ صاحب سے وقفیت پیدا کرنے کا مجھکو موقع حاصل ہوا ہے - مین آپ کی اُس عنایت آمیز ہمدردی کا شکریہ ادا کرتا ہون جو آپ نے اُن اشخاص کی نسبت ظاہر کی ہے جنکے ذمہ مثل میرے اور میرے شرکا کے اِس وسیع سلطنت کے امورات انتظام کے لازمی تفکرات ہین اور جیساکہ آپ مناسب طور پر بیان فرماتے ہین جو اور بھی زیادہ قابل فکر اُس قلیل زمانہ مین ہو گئے ہین جسمین اپنی خوش قسمتی سے مجھکو آپ کے درمیان رہنا پڑا ہے - آپ یقین کرین کہ ہمارا شب و روز یہ خیال ہے کہ اپنے فرض کو حسب مرضی آپ لوگون کے اور نیز اپنی ملکہ کے عقلمندی اور انصاف سے انجام دین اور جسقدر ہمارے دست قدرت مین ہے حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا کے ہر فرقہ اور ہر قسم کی ہندوستانی رعایا کی بہبود کو ترقی دین —

آپ صحیح فرماتے ہین اور مین بخوبی واقف ہون کہ جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند
دام اقبالہا اور گورنمنٹ حضور ممدوحہ سے جو التفات آپ صاحبون کو ہے وہ
بوجہ کسی کمزوری یا جہالت کے نہین ہے بلکہ تیز فہم اور اعلیٰ دماغ اشخاص کی
رضامندی کا خراج اُس گورنمنٹ کے لیے ہے جو حسب مرضی خالق لایزال کے
آپ کے درمیان قائم ہوئی ہے اور جو گورنمنٹ آپ کے سب سے عزیز فوائد کی
حفاظت کرتی ہے - اور مین بھروسہ کرتا ہون کہ امن - انصاف اور عمدہ
طریقۂ حکومت کی اشاعت کے واسطے ہی صرف نہین مقرر کی گئی بلکہ جسقدر
وقت گذرتا جائیگا آپ کی مناسب آرزوون کو پورا کریگی - اور جو مشورات ،
بہبود عوام کے واسطے منجملہ اُنکے وہ اصحاب جنکو رعایا کی حاجتین - خیالات
اور خواہشین بیان کرنے کا استحقاق حاصل ہے گورنمنٹ کے روبرو پیش کرینگے
اُنپر بجز ہمدردی اور عزت کے دوسری طرح پر لحاظ نہوگا - چونکہ مشرقی علم کی
ایک شاخ کا مین خود ادنی درجہ کا طالب علم ہون اور ہمیشہ علم زباندانی اور
تحقیقات زباندانی کا مجھکو شوق رہا ہے اِسوجہ سے آپ کی اِس خواہش سے
پوری ہمدردی کرتا ہون کہ زمانۂ حال کے یورپین علم کی تعلیم کو آپ کے قدیم
علم ادب سے ملا دیا جاوے اور جہان تک میرے دست قدرت مین ہے آپکی
اِس خواہش کو پورا کرنے مین امداد دونگا -

آخر مین اُس عنایت آمیز اشارہ کا شکریہ ادا کرتا ہون جو آپ نے لیڈی ڈفرن
کی اُن ادنی کوششون کی نسبت کیا ہے جو اُنھون نے آپ کے ملک کی عورت
کی حالت کو ترقی کرنے کے واسطے کی ہین - ہند کے مہاراجگان - سرداران
اور رعایا سے جو درخواست اُنھون نے کی تھی اُسکا نہایت خوشی دینے والا جواب
حاصل ہوا ہے مین بھروسہ کرتا ہون کہ جسقدر زمانہ گذرتا جائیگا اُسیقدر مختلف مدارس

جونسوان ڈاکٹر اور خدمتیون کو تعلیم اور تربیت بہم پہونچانے کی غرض سے قائم کیے گئے ہین روز بروز ترقی کرتے جاینگے جسکی خاص صفات مین سے ایک صفت یہی ہے کہ ہمیشہ ہر قسم کی تکلیف کے واسطے متواتر نہایت ہی زیادہ ہمدردی اور فیض ظاہر کرتے ہین۔

---

نمبر ۳۸

## بتقریب افتتاح میور کالج الہ آباد

### ۸ - اپریل سنہ ۱۸۸۶ء

یور آنر لیڈیز اور جنٹلمین - مجھکو ہمیشہ اِس بات کا موقع ملنے سے خوشی حاصل ہوتی ہے کہ مین اُن شخصون کے ساتھ جو ہندوستان کے باشندون کے درمیان تعلیم و تربیت کو ترقی دینے مین مصروف ہین شریک ہون گو وہ ایک عاجزانہ اور در پردہ طریقہ مین کیون نہ ہو اور یہ کام منجملہ نہایت عمدہ کامون کے اور اُسکے طالب علمون کی قابلیت اور تربیت پذیری کی بدولت منجملہ نہایت خوشگوار کامون کے ہے جو انگلستان نے اِس ملک مین اپنی حکومت کے قائم ہونے سے جاری کیے ہین اور اِس موقع پر یہ خوشی اِس بات سے اور بھی زیادہ ہو گئی ہے کہ ہم ایک ایسے شخص کی تعظیم و تکریم کے واسطے جمع ہوے ہین جو علاوہ اِسکے کہ اُنھون نے ایک بڑے سِول ملازم ہونے کی حیثیت سے اپنا دَور ملازمت بڑی نیکنامی کے ساتھ ختم کیا اور مشرقی لٹریچر کو بکامیابی حاصل کیا اپنے تمام ہمعصرون سے بڑھکر اُن لوگون کی تعلیمی حاجتون کے پہچاننے مین جنکے درمیان اُنھون نے کام کیا تھا مشہور تھے اور نیز اُس دانشمندی اور مستعدی اور حُسن لیاقت کے لحاظ سے جسکے ذریعہ سے وہ اُن حاجتون کے پورا کرنے مین کامیاب ہوے - یہ وسیع اور عمدہ عمارت جسکا نقشہ ایسا خوشنما اور جسکی زیب و زینت ایسی عمدہ ہے اور جسمین مشرقی عمارت کا خالص طرز

زمانۂ حال کی کارآمد ضرورتون کے ساتھ ایسی عمدگی سے ملا ہوا ہے سر ولیم میور
کی اُن کامیاب کوششون کی جو اُنھون نے اِس معاملہ مین کی تھین جسکا اُنکو
دل سے نہایت شوق تھا ایسا ہی ایک عمدہ ثبوت ہے جیسی کہ وہ اُنکی شہرت
اور نیکنامی کی ایک مستقل یادگار ثابت ہوگی اور مجھکو اِس بات کے خیال
کرنے سے خوشی حاصل ہوتی ہے کہ صاحب موصوف کا بہادر لڑکا آج یہان
اِس بات کے دیکھنے کے لیے موجود ہو کہ ہم سب جو اِسوقت اِس مکان مین
جمع ہین کیسی سچّی نیت اور سرگرمی کے ساتھ اُنکے والد بزرگوار کی صفات کی قدرشناسی
کرنا چاہتے ہین اور اِس شخص کی تعظیم کرتے وقت جو اِس اُولوالعزم کام کا موجد تھا
ہمکو وہ بات فراموش نہین کرنی چاہیے جو اُن اولوالعزم اور محب وطن راجاؤن
اور سردارون اور جنٹلمینون کا حق ہے جنھون نے اپنی ذاتی کوششون اور نیز
اُس فیاضی کے اظہار سے جسکی ہندوستان مین اِسوقت کوئی انتہا معلوم
نہین ہوتی ہے جبکہ درحقیقت کوئی عمدہ کام شروع کیا جاوے آپ کے کالج کے
بانی کے اصلی خیال کو سنگین عمارت اور عملی وجود مین پورا ہونے دیا ہے جو
بڑا مینار ہمارے اوپر نظر آتا ہے وہ ایک مناسب یادگار مہاراجہ صاحب بہادر
وزیانگرام مرحوم کا ہے جنھون نے اپنے قلم کے ایک اشارہ سے جیسا کہ مجھسے
بیان کیا گیا ہے کمیٹی کارپرداز کو ایک لاکھ روپیہ بخشا۔ اُسی فیاضانہ طریقہ مین
نواب صاحب بہادر رامپور نے جو خود ایک مصنف اور شاعر اور عالم ہین مع
بہت سے سردارون اور رئیسون کے کالج کی عمارت کے فنڈ کے واسطے
چندہ دیا اور اب مین اِس موقع پر اُنکو اِس بات کا یقین دلاتا ہون کہ جو سلوک
اُنھون نے اِس موقع پر کیا ہے اُسکی گورنمنٹ ہند اور نیز اُنکی تمام ہمعصر رعایا نے
خواہ وہ یوروپین ہو یا ہندوستانی واجبی قدرشناسی کی ہے۔

اور اب مین خیال کرتا ہون کہ مجھسے یہ توقع کیجاویگی کہ مین تعلیم کے بڑے معاملہ
کی نسبت کچھ بیان کرون اور مین بخوشی ایسا کرتا اگر مین یہ خیال کرتا کہ میرے
کسی الفاظ سے بعد اُسکے جو ہز آنر صاحب لفٹنٹ گورنر بہادر نے ابھی فرمایا ہے
جو خود نہایت مہذب اور زمانہ کے مشہور و معروف عالم ہین اِس موقع پر
کوئی خاص مقصد حاصل ہوتا لیکن اصل حقیقت یہ ہے کہ ہندوستان اور
انگلستان دونون مین اُن شخصون نے اِس معاملہ کی نسبت جو بہ نسبت
میرے زیادہ تر قابلیت کے ساتھ اُسپر گفتگو کرسکتے ہین ایسے کامل طور پر چھان بین
کی ہے کہ مجھکو کسی ایسی بات کے کہنے کی جو عجیب یا نئی ہو کوئی امید نہین ہے
بہرکیف تعلیم کی نسبت گفتگو کرنے کے لیے بہ نسبت اُسکے بہت زیادہ غور اور
تیاری درکار ہے جو مین اُن چند باتون کے بیان کرنے کے واسطے کرسکا ہون
جو مین اب آپ سے کہنا چاہتا ہون پس مین مختصر طور پر اِس بات کے بیان
کرنے پر اکتفا کرونگا کہ ایک قوم کی تعلیم سے تین نتیجے پیدا ہونے چاہئین یعنی
یہ کہ وہ اُسکے ذریعہ سے بہ نسبت سابق کے زیادہ تر لائق اور دانشمند اور دولتمند
ہو جاوے پہلے امر کی تکمیل کے لیے ہمکو اخلاقی فلسفہ اور دنیا کی زبانی تربیت پر
اور دوسرے امر کے واسطے عام لٹریچر کی ایک وسیع واقفیت پر۔ اور تیسرے
امر کے واسطے ہنر اور فن کے سیکھنے اور زیادہ تر خاصکر تمام فرقون کے درمیان
ہنر کی تعلیم کو زیادہ تر کثرت کے ساتھ اشاعت کرنے پر بھروسہ کرنا چاہیے مین
خیال کرتا ہون کہ ایک ایسے مجمع سے جیسا کہ مین اپنے گرد دیکھتا ہون مجھکو کوئی
ضرورت اُن مین سے پہلے دونون امر کی نسبت کسی خاص سفارش کرنے کی
نہین ہے لیکن تیسرے امر کی نسبت معاملہ کسیقدر برخلاف ہے اور شاید اُسکی
نسبت چند الفاظ کا کہنا مفید ہوگا سال گذشتہ مین شملہ پر مین نے اُس موقع پر

ایک روز افزون دشواری کی جانب توجہ کی تھی جسکی نسبت مین خیال کرتا ہون کہ مثل اور شخصون کے مین نے یہ دریافت کیا کہ وہ خاصکر ہندوستان مین غالباً ہمکو پیش آنیوالی تھی یعنی جو تعداد اولوا العزم اور عقیل نوجوان شخصون کی ہمیشہ زیادہ ہوتی جاتی ہے اور جو ہر سال ہمارے مدرسون اور کالجون سے نکلتے ہین اُنکے واسطے کافی اور مناسب روزگار مہیّا کرنے کی دشواری - اِس معاملہ پر غور مزید کرنے سے اِس دشواری کی سختی کی نسبت میری راے کو زیادہ تر استحکام ہوا ہے اور مجھکو یقین کامل ہے کہ جو شخص دل سے ہندوستان کے باشندون کی ترقی اور بہبود کے خواہان ہین وہ اِس سے بہتر کوئی اور کام نہین کر سکتے ہین کہ بڑی توجہ کے ساتھ اِس بات پر غور کرین کہ اِس مشکل کے رفع کرنے کا کونسا طریقہ نہایت عمدہ ہے حال مین مین نے بنارس کالج کو معائنہ کیا تھا مین نے کالج کے ہال مین کئی سو نوجوان طلبہ جمع دیکھے جنکے پُر رونق چہرون اور نہایت مہذب طریقہ کے دیکھنے سے اُس قوم کی عقلی قابلیت اور دماغی قوت کا جسمین وہ پیدا ہوے تھے نہایت عمدہ خیال دل مین پیدا ہوتا تھا مین نے اُنکی خواندگی کی عام کیفیت کی نسبت چند باتین دریافت کین اور اُن مین سے ایک طالب علم سے پوچھا کہ وہ اپنے سلسلۂ خواندگی کے پورا ہونے کے بعد اپنی لیاقتون کو کس کام مین لانا چاہتا ہے اُسنے جواب دیا کہ مین سرکاری نوکری تلاش کرونگا - اور مجھکو بہت کم شبہہ ہے کہ جو نوجوان آدمی اِسوقت موجود تھے اُنمین سے اکثر مجھکو وہی جواب دیتے لیکن جیسا کہ مسٹر گرانٹ ڈف نے اپنی عمدہ گفتگو مین نہایت دلچسپ طور پر بیان کیا ہے اور جیسا کہ ہر ایک شخص پر روشن ہوگا اگر یہ فرض بھی کر لیا جاوے کہ سول سروس کے دروازے ہمارے نوجوان ہندوستانی طالب علمون کے واسطے ہمیشہ بخوبی کشادہ رہینگے تو بھی

جس فرقہ کا مین ذکر کر رہا ہون اُسکا صرف ایک دسوان حصہ اِسطرح پر
داخل ہو سکیگا جو ہونہار نوجوان طالب علم مین نے بنارس مین دیکھے تھے
وہ اُسی قسم کے بہت سے کالجون مین سے صرف ایک کالج مین ایک کے
اندر تعلیم پاتے تھے لیکن سرکاری نوکری کے اُسی قسم کے خواستگار جنمین سے
اکثر کو ضرور بالضرور مایوسی اور دل شکنی نصیب ہوگی تمام ملک کے دوسرے
صدہا مدرسون مین تیار ہوتے ہین پس کیا یہ امر خاص قوم کے حق مین زیادہ
مفید اور نیز خاص اُن طالب علمون کے حق مین زیادہ بہتر نہو گا کہ اَور پیشے جنمین
زیادہ تر آزادی ہو اُنکے واسطے کھولے جاوین بہت سے طلبہ کے واسطے
پیشۂ وکالت اور دوسرے فیض بخش پیشون مین ایک معزز شغل حاصل ہوگا
لیکن اُن پیشون کے لوگ اب بھی کثرت سے موجود ہین اور بالفعل اُن
پیشون کی تعداد نہایت محدود ہے لیکن جیسا کہ صاحب گورنر بہادر مدراس
نے فرمایا ہے بہت سے اور پیشے ایسے موجود ہین جو یورپ مین شریف
اور اعلی نسل کے آدمیون کے واسطے نہایت مناسب خیال کیے جاتے ہین
لیکن جنکی نسبت شاید ہی یہ کہا جاسکتا ہے کہ وہ ہندوستان مین پائے جاتے
ہین خصوصاً اِس وجہ سے کہ اُنکو کامیابی اور نفع کے ساتھ انجام دینے کے
واسطے پیشتر سے ہنر و دستکاری کی تعلیم کا ہونا ضروری ہے پس اِسی ضرورت
کے رفع کرنے کے واسطے گورنمنٹ کی کوششین اور عموماً قوم کی توجہ خاصکر
مصروف ہونی چاہیے دونون کی شرکت برابر ضروری ہے اور جہان تک
کہ میری ذات خاص سے تعلق ہے مجھکو صرف یہ بات کہنا چاہیے کہ کسی بات
سے مجھکو بہ نسبت اِسکے زیادہ تر خوشی نہ حاصل ہوگی کہ مین اُس خاص معاملہ مین
جسکا مین نے ذکر کیا ہے اپنی تعلیمی کوششون کے موقع کو وسعت دینے کا

مین ذریعہ ہون - یور آنرز لیڈیز اور جنٹلمین اب مین اُن تمام اشخاص کو جو یہان موجود ہین اس بات کے واسطے دل سے مبارکباد دینے پر اپنے اِن نہایت نامکمل بیانات کو ختم کرتا ہون کہ آپ نے اِس کالج کی بنا ڈالنے - اور اِسکو ترتیب دینے کے بڑے کام کو کامیابی کے ساتھ انجام تک پہونچایا - جناب نواب لفٹنٹ گورنر بہادر نے یہ اشارہ فرمایا ہے کہ اِس کالج کو اس سے بھی زیادہ وسعت ہو سکتی ہے اور وہ زیادہ تر اعلیٰ مرتبہ کو پہونچ سکتا ہے شاید ابھی وہ زمانہ نہین آیا ہے کہ ویسرائے اِس امر کی نسبت اپنی کوئی قطعی رائے ظاہر کرے کہ اِس قسم کی وسعت کہان تک مناسب یا پسندیدہ ہوگی لیکن مجھکو اِس بات کے کہنے مین کوئی تامل نہین ہے کہ جو سفارش اُس معنی کے لحاظ سے کیجاویگی جسکا اشارہ سر الیفرڈ لائل نے کیا ہے اور جسکو اُنکے نام نامی اور رائے کے ذریعہ سے تقویت ہوگی اُسپر مین اور میرے مشیر ضرور بالضرور نہایت ادب کے ساتھ غور کرینگے - اب یور آنرز لیڈیز اور جنٹلمین - صرف مجھکو اِس فرض کا پورا کرنا باقی ہے جو میرے ذمہ قرار دیا گیا ہے یعنی یہ کہ مین سر ولیم میور کی تصویر کے کھولے جانے کی ہدایت کرون اور یہ ظاہر کرون کہ یہ کالج آج کھولا گیا -

---

نمبر ۸۲

## جواب اڈریس کانپور مینوسپلٹی

### ۹- اپریل سنہ ۱۸۸۶ع

جنٹلمین - آپ کے قائم مقام نے جو عنایت آمیز الفاظ خیر مقدم کے اِس وقت پڑھے ہین اُسکے عوض مین اُنکا شکریہ ادا کرنے کی استدعا کرتا ہون - اور بعوض اِسکے آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اِس شہر کے معائنہ سے جسکو آپ مناسب طور پر اپنے اڈریس مین اِس ملک مین انگریزی حکومت جاری ہونے کا نتیجہ اور گویا بچہ ظاہر کرتے ہین نہایت خوشی مجکو ہوئی ہے - جو اطلاع مجکو ہوئی ہے اور جبپر مین نے غور کیا ہے اُسکو بخوشی بیان کرتا ہون کہ آپ کا شہر سرسبزی کی حالت مین ہے - آپ کی صنعت و حرفت کے کارخانے عمدہ حالت مین ہین اور ترقی کرتے جاتے ہین - بلحاظ آیندہ امیدون کے آپکے شہر والے قانع ہین اور امید رکھتے ہین - جس عنایت آمیز طریقہ سے آپ نے لیڈی ڈفرن اور اِس ملک کی عورات کے واسطے طبی تعلیم کی ترقی کے لیے جو ادنی کوشش اُنھون نے کی ہے اُنکا تذکرہ کیا ہے اُسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون -

نمبر ۳۸ ص ۱۹۰

## قانون لگان اودھ

۹ - جون ۱۸۸۶ء

مین کونسل کے روبرو چند ہی باتین بیان کرنے سے آپ کو تصدیعہ دونگا لیکن مین اُنکو حسب مرضی خود یا حسب خیالات شرکا خود کے بیان نہین کرسکتا جب تک کہ اُنکو اور اپنے کو ایک جدید* ممبر کے شریک ہونے کی مبارکباد نہ دون جنھون نے اسوقت سے اپنے اظہار راے کی لیاقت سے ثابت کردیا ہے کہ گورنمنٹ ہند کے جلسۂ قانونی مین وہ غالباً نہایت لائق اور مفید ہونگے۔

کلکتہ کے آخری جلسہ مین مین نے بیان کیا تھا کہ جس وجہ سے ہمنے مسودۂ قانون کے ساتھ کارروائی نہ کی وہ ہمارے شریک کار آنریبل راجہ امیر حسن خان بہادر کی مجبوراً غیر حاضری تھی جو سخت علالت کی باعث اپنی جگہ پر نہ آسکے اور مین نے یہ بھی بیان کیا تھا کہ لوکل گورنمنٹ نے بخیال اسکے کہ وقت ضائع نہو مسودۂ قانون کو شائع کرنے اور لائق اشخاص کی آرائین فراہم کرنے کا قصد کیا تھا ہمکو افسوس ہے کہ راجہ امیر حسن خان بہادر اسوقت بھی تشریف نہ لاسکے مگر تعلقدارون کا نہایت لائق ہی قائم مقام یعنی اُنکے انجمن کا وائس پریسیڈنٹ ہماری مدد کرنے کو بصلاح اُنکے مقرر ہوا ہے مسودۂ قانون کی تعلقدارون نے جانچ کی ہے اور اُنکی راے ہمارے پاس

---

* آنریبل رانا شنکر بخش سنگھ صاحب بہادر۔

موجود ہے اور اِس بات کے معلوم ہونے سے مجکو نہایت خوشی ہوئی ہے
کہ اُسکے خاص اصول سے وہ اتفاق کرتے ہین مجکو بذات خود یقین ہے
کہ اِس مسودہ قانون کی طرز پر جلد تر قانون نافذ ہونا چاہیے اور جبکہ مین تعلقدارون
کو اُنکی سہولت پر مبارکباد دیتا ہون اور میرے قبل جنھون نے تقریرین کی
ہین اُنسے یہ بات سُنکر خوش ہوا ہون کہ انجمن تعلقداران کی ادنیٰ
معاملات کی نسبت خواہشون کو حتی المقدور وہ پورا کرنا چاہتے ہین۔

مگر ایک خاص معاملہ مین اُس تقریر کے جواب پر جو ہمارے شریک کار رانا
شنکر بخش سنگھ صاحب بہادر کی ہے کچھ بیان کرنا چاہتا ہون اور وہ امر بیدخلی
کی نسبت معاوضہ کا مسئلہ ہے مجھے معلوم ہوا ہے کہ تعلقدار اِس بات کے
خیال کرنے پر مائل ہین کہ اگر اِس قسم کا حق کاشتکارون کو عطا فرمایا جاویگا
تو وہ گویا بمنزلہ مستقل استحقاق قبضہ داری تسلیم کر لینے کی ہے یہ وہ مسئلہ ہے
جسکی جانب برسون سے میری توجہ رجوع رہی ہے مین اقرار کرتا ہون
کہ میرے نزدیک اِس سے کوئی نتیجہ پیدا نہین ہو سکتا جب ایک سالانہ
کاشتکار یکایک بیدخل کیا جاے تو اُسکا نقصان اُسکے کھیت مین ترقی بند ہونے پر
ہی محدود نہین ہوتا بلکہ زیادہ تر نقصان بیدخلی سے اُسکی زندگی کی تدبیر اور
کاروبار صنعت و حرفت مین ہوتا ہے بطور ایک زمیندار کے خود مین نے بھی
اُس کاشتکار کے معاوضہ کے واسطے مناسب دعویٰ کو تسلیم کیا ہے جسکی کاشت
مرضی پر ہو خاصکر اُس قاعدہ کاشتکاری کی وجہ سے جو اودھ مین اور دیگر
ملک مین رائج ہے مین نے کبھی یہ نہین مانا اور نہ اِسکو تسلیم کیا کہ اِس سے حق
مالکانہ یا قبضہ کا پیدا ہوتا ہے اور جب ہم خیال کرتے ہین کہ یہ دعویٰ صرف
ایک سال کے لگان کی نسبت ہے (آئرلینڈ مین چار اور سات سال کے

لگان کے مابین تجویز ہوا تھا) اگر آٹھ سال کا ٹھیکہ دین تو اُسکا اثر جاتا رہیگا
اور مین نہین خیال کرتا کہ واضعان قوانین کے اسکو تسلیم کرنے سے کوئی شخص
اسکی شکایت کریگا مین یہ تسلیم کرتا ہون کہ جب زمیندار کاشتکار کو بیدخل کرے
تو زمیندار کے فواید کی حفاظت اس طرح ہو سکتی ہے کہ وہ بیدخلی کی بابت کوئی
خاص امر بطور عذر مناسب پیش کر سکے مین خاص اس بات کو طول نہ دونگا
کیونکہ اصلیت مین اسپر غور کرنا اس کمیٹی کا زیادہ تر کام ہے جسکے سپرد یہ مسودہ
قانون ہوا ہے اس امر کے بیان کرنے سے مین اپنی گفتگو ختم کرتا ہون کہ اب
زیادہ تاخیر کرنے کی کوئی وجہ نہین ہے مناسب وقت مین متواتر درجون مین
مسودہ قانون کی کارروائی ہوگی اب سے اُسوقت تک جبکہ کمیٹی منتخب جمع ہو
عام سے چاہا جائیگا کہ اُنکو جو کچھ اعتراض منظور ہو کرین اور اُن اعتراضات پر
انجمن تعلقداران بکمر غور کریگی اور ہز آنر لفٹنٹ گورنر اور چیف کمشنر بحث
کرینگے جو اس مقصد کے واسطے لکھنؤ تشریف لیجائینگے۔

نمبر ۴۸

مسودہ قانون لگان اودھ

۳۰ ستمبر ۱۸۸۵ء

اِس امر کے تحریک کرنے کے قبل کہ یہ مسودہ قانون پاس ہو مین ہر ایک
بات سے جو میرے انریبل شریک کار دست چپ (مسٹر البرٹ صاحب) اور
وزیر خزانہ (سر اے کالون صاحب) نے بیان کی ہے بالکل اتفاق راے
ظاہر کرنا چاہتا ہون۔ ہر ایک صاحب کو جسکا اِس سے تعلق تھا اس مسئلہ کی
ابتدائی حالت۔ مباحثہ کی حالت۔ ترقی کی حالت مین جو عمدہ اور مبارک نتیجہ
حاصل ہوا مبارکباد دینے کے موقع حاصل ہونے سے مین نہایت خوش ہوا ہون

جسطرح پر مسٹر کوینٹن صاحب نے اسی وقت بیان کیا ہے یہ نہایت ہی ضروری مسودہ قانون ہے اور جنابہ ملکہ معظمہ کی ہزارہا رعایا کی خوشی پر اسکا اثر پڑیگا قوانین اراضی مین بہت بڑا تجربہ حاصل ہونے کی وجہ سے مجھکو کہنا چاہیے کہ کسی مباحثہ مین جبکا اثر اسقدر مختلف اور اہم فوائد پر ہوتا ہو اور جسمین مین شریک ہوا ہون اسقدر قابل تعریف خواہش صلح نہین ظاہر کی گئی ہے۔ جس طریقہ پر میرے انریبل شریک کار نے جو تعلقداران اودہ کے قائم مقام ہین اپنی اور اپنے ہمراہیان کی راے کو پیش کیا ہے اُسپر مین اُنکو مبارکباد دینے کا خاصکر خواہشمند ہون اور نیز اُس کامیاب طریقہ پر بھی جسمین اُنھون نے اُنکے فوائد کی پیروی کی اور اُنکے مناسب اور معقول درخواستون کو بیان کیا۔

نمبر ۵۵

## تبقریب وفات سر ہربرٹ میکفرسن صاحب

۲۱ - اکتوبر ۱۸۸۶ء

قبل اِسکے کہ کانسل اپنی معمولی کارروائی شروع کرے مین منجانب گورنمنٹ ہند اُس سخت رنج اور تشویش کو جو ہمکو اپنے نامی گرامی جنرل سر ہربرٹ میکفرسن صاحب کی وفات کا حال سُنکر ہوا ہے اِس موقع پر ظاہر کرنا چاہتا ہون۔ کل تک ہمکو اُنکی علالت کی کوئی بھی خبر نہین ملی تھی۔ منڈالی مین اول پہونچنے پر اُنھون نے کمانڈر انچیف کو ایک اپنے خط مین تحریر کیا تھا کہ دھوپ کے اثر سے قدرے تکلیف مجھکو ہوئی لیکن اُس معاملہ کو نہایت ہی حقیر اُنھون نے خیال کیا اور بعد کے خطوط سے یہ نہین ثابت ہوا کہ کسی قسم کا تکلیف وہ اثر اُسنے پیدا کیا ہے اُس قلیل زمانہ مین جبکہ وہ برہما مین افسر فوج کے رہے وہ متواتر اُن سخت فرائض کے انجام دینے مین جو اُنھون نے اختیار کیے تھے مشغول رہے

ملک کے مختلف اطراف وجوانب مین اُنھون نے سفر کیا اور آخرکار بھامو کو
تشریف لیگئے قیاساً معلوم ہوتا ہے کہ واپس آنے پر اُس مہلک بخار مین مبتلا ہوگئے
جو انکی وفات کا باعث ہوا۔ وہ سمندر کی طرف آتے تھے کیونکہ امید کی گئی
تھی کہ شاید سمندر کی ہوا انکو راست آئے لیکن راستے ہی مین جان بحق
تسلیم ہوے۔

سر ہربرٹ میکفرسن صاحب کی وفات سے انگلستان وہند کا ایک نہایت
عقیل وقابل اعتماد افسر اور نیز ایک بہادر اور شریف سپاہی جاتا رہا۔ وہ اپنے
فرض کے انجام دیتے وقت فوت ہوے اور انکے خاندان پر اپنے سرکار
کی جانب سے اپنی پوری ہمدردی اور افسوس کا اظہار کرنا مین نے
اپنے ذمہ لیا ہے جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند نے مجھکو بذریعۂ تار اطلاع دی ہے
کہ حضور ممدوحہ کو بھی اس مصیبت ناک واقعہ (اور یہ کم نہین ہے) کے سُننے سے
جو حضور ممدوحہ اور ملک پر واقع ہوا ہے سخت افسوس ہوا۔

## نمبر ۸۶
## بہ تقریب دعوت بھاولپور
### ۳۰- اکتوبر ۱۸۸۶ء

لیڈیز اور جنٹلمین - قبل اسکے کہ ہم ایک دوسرے سے جدا ہون مین
اس موقع پر مہمانون سے جو اس کھانے کی میز پر جمع ہین اپنے معزز میزبان
نواب صاحب بھاولپور کا جام صحت تجویز کرتا ہون - اور مین اسکو زیادہ ترخوشی سے
اسلیے کرتا ہون کہ جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے قائم مقام کو اس سے بڑھکر اطمینان
دلانے والی بہت تھوڑی باتین ہین جبکہ حضور ممدوحہ کی ایک دیسی ریاست سے دوسری
ریاست کو جاتے ہوے وہ اس بات کو ملاحظہ کرے کہ کس طریق سے یورپین اور برطانیہ کی
تہذیب کی تمام عمدہ باتین انکی قومی رسم ورواج اور روایات کے ساتھ جناب ملکہ معظمہ کی دیسی
ریاستون مین پائی جاتی ہین - افسوس ہے کہ اتفاقاً ہز ہائینس کی طبیعت علیل ہو جانے کے سبب
وہ اس موقع پر ہمارے ساتھ شامل نہین ہوسکے ہین - اور مین امید کرتا ہون کہ تمام صاحبان
انکے جلد تندرست ہو جانے کی دعا کرینگے - اور وہ اپنے کاروبار کو اس طریقہ پر انجام
دینگے کہ انکی ریاست کے باشندگان کی خوشی اور بہبودی مین ترقی ہوگی اور نیز خاص انکی شان
وعظمت بڑھیگی - نواب صاحب کی ریاست جغرافیہ ملک کے لحاظ سے نہایت ہی عمدہ موقع پر واقع ہے
اور مجھے یقین ہے کہ ہمارے شمالی مغربی سرحد پر ایک سرے سے دوسرے سرے تک لیکر دیسی حکمرانون مین
ہمارے معزز مہربان سے زیادہ خیرخواہ اور سلطنت برطانیہ کا زیادہ حامی ہند مین
کوئی نہوگا جنکے جام صحت تجویز کرنے کی استدعا کرتا ہون -

ص ۱۹۱

نمبر ۸۷

# بتقریب بنائے پنجاب چیفس کالج

۳- نومبر ۱۸۸۶ء

ص ۱۹۸ لیڈیز- یور آنرز- یور رائل ہائنس- والیانِ ملک- رؤساء- و سردارانِ

جن حالتون مین پنجاب چیف کالج کے قائم کرنے کا اوّل خیال پیدا ہوا اور جس مبارک طرح پر اِسکی ابتدائی رسمیات ہوئین اُسکی بابت سر چارلس ایچیسن صاحب کے مکمل اور فصیح بیان کی سماعت کے بعد مجھے زیادہ بیان کرنے سے آپ کو تصدیعہ دینا ضرور نہین ہے گذشتہ سال مین بتقریب افتتاح میو کالج مجکو اُن وجوہ کے بیان کرنے کا موقع ملا تھا جنکے باعث سے اِس قسم کے مدارس کے ساتھ میری دلی ہمدردی ہے اور غالبًا ہند کے کسی حصہ مین نوجوان شرفا و عمائد کی تعلیم کے مناسب ذرائع کی زیادہ قدر نہوگی اور غالبًا زیادہ عمدہ نتیجہ حاصل نہوگا جسقدر کہ اِس صوبہ مین ہوگا- پنجاب کے بڑے تواریخی خاندان اپنی قدامت- اپنی شجاعت کے عظیم اصول کے روایات- اور عزت جنسے اُنکے دلون مین جوش بھرا ہوا ہے اِن سب مین کسی سے کم نہین ہے اور جو زیادہ تر عمدہ بات ہے یعنی اُن اشخاص سے ربط و تعلق مین جنکے درمیان وہ مقیم ہوگئے ہین- لیکن جیساکہ مین نے ابھی بیان کیا ہے توسیع علم اور جماعت کے ہر ایک فرقون مین ص ۱۹۹ مقابلہ کی خواہش کے زمانہ مین نہ تو شرافت خاندانی- نہ دولت- اور نہ آور اتفاقیہ حالات سے وہ اثر پیدا ہوسکتا ہے جو آپ کا حق ہے جب تک

تحصیل علوم و تربیت دماغ سے اسکو زیادہ نہ کیا جاوے اور ترقی نہ دیجاوے سوسائٹی مین جو سبقت اتفاقیہ اور اصلی اوصاف کی وجہ سے حاصل ہوتی ہے اسکو اگر تعلیم و تربیت سے اعانت ملتی تو اس ملک کے قدیم اور مشہور خاندانون کے قائم مقامون کو وہ خوبی و مرتبہ اور نیکی کرنے کے مواقع حاصل ہونگے جسکو اندنون مین بھی جب کہ جمہور یہ خیال پھیلے ہوے ہین ہر ایک شخص غالباً نہایت ہی فیضرسان ہونے کو تسلیم کریگا۔ عوام الناس کو اصلی و اخلاقی ترقی کے راستہ مین ہادی و رہنما درکار ہین۔ زمیندار امراجو سالہا سال سے آپ کے درمیان موجود ہین اُنپر سابق کی نظائر۔ اُنکے اصلی فوائد اور نیز موروثی شہرت کی وجہ سے بہبود عوام کے واسطے کام کرنا اور کُل ملک کی جانب حب الوطن اور بغیرضی کی کوششون کی ایک معزز مثال ظاہر کرنا فرض ہے۔

اب مجھکو لفٹننٹ گورنر صاحب بہادر کو اس بات کی مبارکباد دینا باقی ہے کہ آپ نے اپنی حکومت کے اختتام کو پنجاب مین اس مفید مدرسہ کے قائم کرنے سے زیب و زینت دی ہے۔ یہ مدرسہ مین بھروسہ کرتا ہون کہ نسلاً بعد نسلِ اختتام زمانہ تک سرسبز رہیگا اور مجھے تقین ہے کہ مین اُن فیاض دل والیان ملک عمائد و شرفا کی خواہش کو جنھون نے اس کام کو درجۂ تکمیل تک پہونچانے مین اعانت کی ہے جسکو صاحب ممدوح نے آغاز کیا تھا پورا کرتا ہون اگر مین یہ صلاح دون کہ اس عمارت کے ساتھ اُنکا نام بھی متعلق کیا جاوے اور بعد ازان یہ کالج بطور ایچیسن کالج کے نامزد ہو۔

نمبر ۸۸

## جواب اڈریس میونسپلٹی لاہور

۳- نومبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - آپ نے جو اڈریس پیش کیا اور مہربانی سے میرے استقبال کے لیے تیاری کی ہین اُسکا نہایت مشکور ہون - اور مین بالعوض اسکے اُس خوشی کا اظہار کرتا ہون جو مجکو آپ کے بڑے اور سرسبز شہر مین آنے سے ہوئی ہے، مین آپ کے ساتھ قابل اطمینان اور پُر امن حالتون پر خوشی کرتا ہون کہ جناب ملکہ معظمہ کے دنیا کے تمام مقبوضات مین اصلی اور اخلاقی راستہ کی جانب ترقی ہو رہی ہے اِس بات کے خیال سے مین خوش ہون کہ امسال باشندگان ہند کو عمدہ پیداوار کی برکت نصیب ہوئی ہے آپ کا بیان سچ ہے کہ بہت بڑے بڑے ریفارم (اصلاح) جس سے ہزارہا اور لکھوکھا آپ کی ہمعصر رعایا کی بہبود و فلاح ہوگی میری گورنمنٹ نے اُسکو انجام دیے ہین اور اِس امر کو بیان کرنا ضروری نہین سمجھتا کہ مین اور میرے شرکار کار ہمیشہ بہبودی عوام کے لیے کوششین بلیغ کرینگے -

مین آپ کی مبارکباد کو قبول کرتا ہون کہ بلندی برہما قلمرو برٹش مین داخل ہوا اُس مُلک مین امن وامان کے واسطے جو مشکلات لاحق ہوئی ہین یہ اُن لوگون مین ہمارے مساعی ترویج قوانین اور انتظامات کا نتیجہ ہین جنمین صدہا برس سے بدنظمی ڈکیتی غارتگری اور جو تخت شاہی کے دعویدارون کے حوصلہ کے شکار تھے - بیشک عنقریب سہولت قائم ہوگی اور امن وعافیت اور سرسبزی اور اصلی ترقی کا زمانہ پیدا ہوگا جس خوبی سے وہان کے لوگ اسوقت تک واقف نہ تھے -

مجھے کمال خوشی ہے کہ مین پنجاب راج کمار کالج کا بنیادی تپھر نصب کرنے مین شریک ہوا اور مجھے شک نہین ہے کہ کالج سے اِس ملک کے رؤسا اور عمائد اور عوام کو بہت نفع ہوگا

لیڈی ڈفرن نے مجھے آپ سے اپنا نہایت افسوس بیان کرنے کی اجازت دی ہے کہ وہ اپنے فرزند کی سخت علالت کے سبب اِس جلسہ مین شریک نہو سکین مجھے کامل یقین ہے کہ اُنکی مساعی اصلاح حالت عورات ہند کی بابت مہربانی کا جو ذکر ہوا ہے وہ اُنکے دل پر ضرور موثر ہوگا اُنھون نے جو کام شروع کیا ہے اُسکو یا رسال سے برابر ترقی ہے اور اُسکے بانیون نے جس خاص منشا سے شروع کیا ہے اُسکو اور اُسکے فیض رسان فوائد کو عوام تسلیم کرتے ہین اور باشندگان کی عام خواہش اُسکو نشو و نما دینے اور اعانت کرنے کے واسطے امداد وچندہ کے ذریعہ سے زیادہ ہوگی -

سر چارلس ایچیسن صاحب کی تعریف اور شکریہ مین جو الفاظ آپ نے بیان کیے ہین اُنسے مجھے کمال خوشی ہوئی بڑے بڑے لوگون مین سے جنھون نے پنجاب کا انتظام کیا ہے مین یقین کرتا ہون کوئی ایسا نہ تھا جسنے ایسے عالی خیالات اور محض بے غرضی سے کام کیے ہون اور کوئی ایسا نہ تھا جسکا عام انتظام ایسے استقبال اور دور اندیشی سے ہوا ہو یا وہ لوگ جنھون نے اِنسے بڑھکر اُن لوگون کے نقش دل کر دیا ہو جنپر حکومت کی تھی کہ برٹش حکومت نہایت ہی عمدہ حکومت ہے یا اسطرح اُنکی خیر خواہی کو اُس طاقت ور ملکہ کی جانب مضبوط کیا ہو جسکا وہ نوکر ہے اور جسکا وہ قائم مقام ہے مین خوشی سے خیال کرتا ہون کہ اُنکے اختتام ایام ملازمت پنجاب کے بعد بھی اُنکے مشورون سے گورنمنٹ ہند کو فائدہ پہونچیگا -

## نمبر ۸۹

# کنووکیشن جلسہ پنجاب یونیورسٹی

۴ - نومبر ۱۸۸۶ء

ص ۲۰۲

مسٹر چینسلر - راجگان - اور جنٹلمین - اولاً مین یقین کرتا ہون کہ آپ یہ
نامناسب نہ خیال کرینگے کہ جو موقع مجھکو دیا گیا ہے اُسوقت شروع ہی مین اس
بڑی خوشی کا اظہار کرون جو مجکو اس یونیورسٹی کے جلسہ علماء کی ایک ڈگری
حاصل ہونے کے اعزاز سے ہوئی ہے - یہ وہ اعزاز ہے جسپر ہر شخص کو ناز
ہوسکتا ہے اور میری صرف یہ خواہش ہے کہ جادہ مشرقی علوم مین اوائل عمر سے
ہی کیون ترقی نہ کی اور کامیابی کے ساتھ کیون نہ اسکو تحصیل کیا - جبن خاص علم
ادب کو آپ ترقی دیتے ہین اُسکی ایک شاخ کا مین اگر اعلیٰ درجہ کا نہین تو ایک
مستعد و شوقین طالب علم کہلانے کا بہر حال مستحق ہون - اور صرف اس وجہ سے مین
**لاہور** یونیورسٹی کو اسطرح پر خیال کرونگا کہ گویا مین نے اسمین تعلیم پائی ہے
اور مین بھروسہ کرتا ہون کہ **ہند** سے روانہ ہونے کے قبل مین اُسکی تعلیم کے واسطے
ناقابل اپنے کو نہ ثابت کرونگا - (نعرہ تعریف) -

مین خیال کرتا ہون کہ مثل میرے سابقین کے مجھسے بھی یہ امید

ص ۲۰۳

کیجاویگی کہ اس یونیورسٹی کے اغراض و مقاصد - اُسکا استحقاق پبلک اعتماد پر
اور ہماری تعلیمی طریقہ مین بطور نہایت طاقتور اور ضروری مؤید کے جو مناسب
انجام دینے ہونگے اُنکی بابت کچھ مین بیان کرون - مجکو صاف صاف بیان
کرنا چاہیے کہ ان معاملات کی نسبت گفتگو کرنے سے زیادہ نفرت مجکو کسی دوسری
چیز سے نہین ہوتی جنکی نسبت مین جانتا ہون کہ مجکو بہت کم وقفیت ہے - اور
جنکی نسبت عوام الناس کا یہ خیال بجا ہے کہ مین کچھ نہین سمجھتا - اسکے ساتھ ہی

بعض اوصاف لاہور یونیورسٹی کے متعلق اُسکے قائم کرنے اور توسیع دینے مین
ایسے ہین جنکو ایک اجنبی بھی سمجھ سکتا ہے - اور وہ ایک جانب - عالی ہمتی - فیاضی
دانشمندی - اُن سرداران و باشندگان پنجاب کی ہین - جنکی وجہ سے اُسکا وجود
صفحہ ہستی پر موجود ہے اور دوسری جانب ظاہرا فائدہ صوبہ کے وسط مین
اُس درسگاہ کے اجرا کا ہے جو نہایت ہی ہر دل عزیز اور قوی ہے اور جو اُن
جماعتون کی حاجتین - خواہشین اور مذاق اور علمی ہمدردی کو پورا کرتی ہے جنکے
درمیان وہ قائم کی گئی ہے - منجملہ اُن خطرات کے جو ملک مین ایک سرے سے
دوسرے تک ایک جدید و مکمل طریقہ تعلیم کے قائم کرنے سے جسکی ضرورت کے واسطے
ملک ابھی خواب غفلت سے بیدار ہوا ہے ایک یہ ہے کہ اسکی پیداوار پر ایک ہی
طرح کا برابر نشان لگایا جاوے اور لوکل علامت - ملکی طبعزادگی اور
مدلل طریقہ اختراع و حوصلہ سے محروم ہو (نعرہ تعریف) اگر اور کوئی سبب
نہین ہے تو یہی ایک سبب کافی ہے کہ اس قسم کی تعلیم گاہ کے وجود کو
جسمین آپ کی سی یونیورسٹی کے صفات موجود ہون بخوشی مبارکباد دون
اور یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جبکہ ہند کے اور حصص مین مغربی سائنس
اور مغربی علم ادب کے نتائج کو سبقت و مرتبہ جنکے وہ مستحق ہین دیا جاوے
اُس جگہ کم سے کم یہ بات ہمکو یاد دلائی جاوے کہ عقلمندی اور اعلیٰ درجہ کے
اخلاق کا خزانہ - زرخیز اور منظوم علم ادب کے واسطے خوشگوار میدان
تحقیقات زباندانی - قدامت و تواریخ کے قصص کی عمیق کانین - اُن
ممالک مین موجود ہین جو مغربی تحقیقات اور تجربہ سے بالکل علحدہ ہین - جو
جانفشانی آپ علم کی ایک خاص شاخ مین کر رہے ہین اُسکو کس طریقہ سے
نہایت موثرانہ طور پر آپ کے اُن شرکا کے کارہائے عظیم سے جو اُسکی دوسری

شاخ مین محنت کر رہے ہین ملا کر مکمل کیا جاوے - کس طریقہ سے زمانہ گذشتہ کے
نتائج کو نہایت ہی عمدہ طرز پر آئندہ اور حال کے سخت زمانہ کی حاجات مین استعمال
کر سکین جو نتائج ان باتون مین زرخیز ہین جو تصور و خیال مین جوش پیدا
کرتے ہین - قوت متخیلہ مین اشتعال پیدا کر دیتے ہین - قوت وہمیہ اور
فیلسوفیہ کو استعمال کرتے ہین - منجملہ اُن اہم مسائل کے ہین جو آپ کو طے
کرنے ہین اور جنکے واسطے مین یقین کرتا ہون قابل اطمینان ہے آپ کو ملیگا - الغرض تعریف
اگر اس خاص مسئلہ سے علیحدہ مین آپ کو کوئی خاص مشورہ دے سکتا ہون
جو اگرچہ اُس راہ راست سے کچھ کنارہ پر ہے جسپر آپ کو چلنا چاہیئے تاہم آپ کے
مناسب منصبون کی حد مین آسکتا ہے - تو وہ یہ ہے کہ متواتر اور تجویز شدہ تلاش
کل پنجاب مین عربی اور فارسی قلمی کتب کے واسطے اختیار کیا جاوے اور جو
اُس تلاش کے مانند ہو جو برسون تک باعانت گورنمنٹ ہند ایشیاٹک
سوسائٹی بنگال نے سنسکرت قلمی کتب کے واسطے جاری رکھی تھی - جہانتک
سنسکرت کا تعلق ہے اس معاملے مین جسکا مین نے ذکر کیا ہے اسوقت تک
مختلف یورپین اور دیسی علما نے بہت بڑی ترقی کی ہے - لیکن اس قسم کی
کوئی کوشش - عربی اور فارسی کتب و تصانیف کی فہرست بنانے اور
درج کرنے مین نہین کی گئی ہے جو غالباً بیش بہا ذخیرے ہین اور جو کل
شمالی ہندمین پرایوٹ اشخاص کے پاس موجود ہین - اس بات کو یاد کر کے
کہ کسقدر عرصہ تک جزیرہ نما کا یہ حصہ سلطنت اسلامیہ کے تحت حکومت رہا یہ
ضروری امر ہے کہ اس قسم کا علم آموز اور مشورہ دہ لٹریچر جس قسم کا کہ
مین نے بیان کیا ہے اس صوبہ کے ایک سرے سے دوسرے تک موجود ہوگا
اسوقت جو یورپین علما جنکا عربی یا فارسی سے تعلق ہے اپنے میٹیریل

(مادہ) کے واسطے اُن قلمی کُتب پر منحصر رہتے ہین جو یوروپ کے بڑے کتب خانون مین
موجود ہین لیکن جو مادہ اُنکے پاس ہے وہ نہایت منتشر اور نا مکمل ہے -
اگر اِن دونون زبانون کے علم ادب کو جو یوروپ مین موجود ہے اُس علم ادب سے
وسیع اور مکمل کیا جاے جو اس مُلک مین محفوظ ہے اور اگر اسکی مناسب طور پر
فہرست بنائی جاے اور اُسکو ظاہر کیا جاوے تو بلا شک ایک بڑی تحریص اُن
علمون کی ترقی کو نہایت دقیقہ سنجی اور اصولی طور پر حاصل ہوگی علاوہ اِسکے
بہت بڑا فائدہ ہمارے نہایت ہی فاضل یوروپین علماء کے ہند مین آنے سے
آپ کو حاصل ہوگا - غالبًا منجملہ حضرات سامعین کے وہ اصحاب بھی ہونگے جنکے
پاس فارسی اور عربی کے کُتب خانے موجود ہونگے - چونکہ فیلو بلین سوسایٹی کا
مین ممبر ہون اسوجہ سے مجکو بخوبی معلوم ہے کہ کسی امر سے اُنکو اسقدر خوشی
نہ حاصل ہوگی جسقدر کہ اس امر سے کہ آپ کی الماری کی کتابین اُنکو معلوم
ہون اور انکی وہ قدر کرین - (آخرہُ خوشی) -

لاہور یونیورسٹی کے ممبران کو توجہ دینے کے واسطے جس دوسرے
امر کی سفارش کرسکتا ہون وہ پنجاب کی بے شمار دیسی زبانون کی مفصل
جانچ پڑتال کرنا - اُنکے موجودہ علم ادب کے یادگار کو فراہم کرنا - افسانجات
اور دیگر قسم کے قصہ جات کا جو اُن گرد نواح کے اضلاع مین بکثرت موجود ہین
وسیع کرنا ہین - اے صاحبان آپ یاد رکھینگے کہ آپ کے حیطہ اختیار کو
اُن پوشیدہ ممالک مین وسعت حاصل ہے جنھون نے گذشتہ زمانہ مین
اُن تمثیلی نسلون کے اتصال اور انتشار کو دیکھا تھا جنکی حرکتون کا ہم سراغ
نہین لگا سکتے لیکن جنکی علحدگی نے کل روے زمین پر شرق و مغرب
ہر دو مین دایمی طور پر خاص خاص علامات کا نقش کیا ہے - ایک نہایت ہی

دلچسپ مسئلہ کی کلید جسکی جانب کسی وقت مین کسی محقق علم زباندانی یا مورخ کی توجہ رجوع ہوئی ہوگی آپ کے ہاتھ مین ہے بلاشک زبان کی مختلف شاخون قصص و روایات جنکو مختلف فرقون اور قومون نے فراہم کیا ہے خواہ وہ آریہ ہون یا مغل - یونانی ہون یا اہل شام - ترک ہون یا پٹھان جو اُن پہاڑون مین ہو کر گذرے ہین جو آپ کی شمال مغربی سرحد پر واقع ہین - گو بہوشیاری پڑھنے سے آپ کو علم نسل انسانی اور سوسائٹی پر تجویز کرنے کے واسطے ایک بے حد مادہ بہم پہونچ سکتا ہے - جس پر اسوقت تک بالکل کام نہین ہوا ہے اور جو اگر مناسب طور پر کام مین لایا جاویگا تو نہایت ہی اہم نتائج اُس سے پیدا ہونگے - (نعرہ تعریف) -

مسٹر چیمبلر اور جنٹلمین جس عنایت آمیز توجہ سے آپ نے میرے غیر مکمل بیانات کو جو آپ سے مین نے بیان کیے ہین سُنا ہے اسکا شکریہ ادا کرنے سے مین اپنی گفتگو کو ختم کرتا ہون - اور اس موقع پر یہ بات بھی بیان کرنا چاہتا ہون کہ مین جب تک ہندمین مقیم رہونگا اس امر کو خوشی اور ایک خاص حق خیال کرونگا اگر مجھکو اس بات کی اجازت ملے کہ اس یونیورسٹی کے حکام کے اختیار مین ایک طلائی تمغہ سالانہ دون جسکو مقابلہ سے حاصل کرنے کے شرائط کا خود سینٹ فیصلہ کریگی -

نمبر ۹۰

بتقریب عطاے خطاب سر ویسٹ رجوے

۴ - نومبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - سر ویسٹ رجوے نامور اعلی افسر سرحدی کمیشن کو وہ اعزاز عطا کرنے مین مجھے کمال خوشی ہوئی جو ملکہ معظمہ نے صحیح طور سے اُنکو بخشا ہے مین خیال کرتا ہون

کہ اگر مین اور افسرون کا خیر مقدم نہ کرون جو اُنکے ساتھ لاہور کو واپس آئے ہین تو
گویا مین اپنی کامل رضامندی کا اظہار نہ کرونگا جنھون نے عمدہ اور کامل لیاقت سے
اُن کوششون مین مدد کی ہے جو نہایت مشکل اور محنت طلب تھین بہت کم کام ایسے
ہونگے جنمین کوئی احسانمندی نہو یا زیادہ تکلیف ہو جیسا کہ ایک دوست کی سرحد
مقرر کرنے کا ہے۔ اِس قسم کے معاملہ مین ہمیشہ سخت اور دقیق مباحثے پیش آتے ہین
جنکا حل و عقد بغیر اُن لوگون کی ناراضی کے جنکے واسطے ہم خیال کر رہے ہین مشکل ہے
اُن لوگون کو یہ سمجھانا کہ کچھ دینا اور کچھ لینا ہے اور ہمیشہ دعوی استحقاق ایک ہی جانب
نہین ہوتا نہایت مشکل ہے مین اِس بات کے خیال کرنے سے خوش ہوتا ہون اور حاکم افغانستان کی فہم و
ذکاوت اور عقل و دانش کا ہم شکریہ ادا کرتے ہین کہ ایک نہایت ہی مباحثہ طلب
معاملہ کا ہم فیصلہ کرسکے مجھے کامل یقین ہے کہ ہز ہائنس نے اپنی مغربی سرحد
ملک پر قائم ہونے مین جو سہولت طبع اور خواہش صلح ظاہر کی ہے اُس سے باقی تنازع کا
فیصلہ بھی اُنکے استحقاق اور فوائد کے مطابق ہوجائیگا۔ خیر [illegible] سر ویسٹ رجوے اور تمام اُنکے
ساتھیون کو یقین دلاتا ہون کہ آپ کے ہم وطن اور تمام اہل ہند خواہ ہندوستانی خواہ
یوروپین یہ دیکھکر خوش ہوئے ہین کہ آپ پھر واپس تشریف لے آئے ہین یوم روانگی سے
تا ایندم ہمنے آپکے اِس ایک کام کو نہایت ہی ذوق اور ہمدردی سے دیکھا ہے اور ہم
خوب جانتے ہین کہ آپ کو انجام دہی امورات مین نہایت مصائب اور مشکلات لاحق ہوئی ہین
اور ہر طرح تکلیف اُٹھائی اور محنت مشقت اور بیماری مین مبتلا رہے ہین اور
خود چند بار خطرہ عظیم مین پھنس گئے تھے۔ ابتدا سے انتہا تک آپکی تمام کارروائی
نہایت درجہ قابل تعریف ہے اُسکے ظاہر صفات تحمل و استقلال ثابت قدمی تھے
یہ بھی قابل یاد رکھنے کے ہے کہ سفارتی مقاصد کے علاوہ جس غرض سے کہ آپ
بھیجے گئے تھے وہ اپنے عالم شرکار کی محنت و مستعدی کی وجہ سے جغرافیائی اور علمی

شہر مین اسوقت تک نہایت ہی عمدہ یادگار اُسکی موجود ہین - انکو مین بالتشریح دریافت کرنا چاہتا تھا لیکن بباعث بدقسمتی کے مین اُنکو اپنے قیام کی حالت مین سرسری طور پر معائنہ کرسکونگا اس امر کے معلوم ہونے سے مجکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ ان عمارات پر جس سے گذشتہ زمانہ کی پولیٹکل عظمت ظاہر ہوتی ہین آپ کو فخر ہے - کہ جو خوبصورت عمارات آپ کے بزرگون سے آپ کو وراثت مین ملی ہین اُنکی حاسدانہ طور پر حفاظت کرتے ہین - زمانہ کے تبدیلات سے آپ ناواقف نہین ہین اور زمانہ حال کی ترقی کا جوش بہت زیادہ آپ کے دل مین ہے جس کا منشا یہ ہے کہ باشندگان کی اصلی اور اخلاقی بہبود مین ترقی ہو - حال کے حساب کی فہرست سے ظاہر ہوتا ہے کہ سلطنت کے تمام صوبجات مین سے یہ نہایت سرسبز صوبہ ہے اور اس بات کا بیان کرنا ضروری نہین خیال کرتا کہ اس معاملہ مین آپکی کوششون کو فکر و ہمدردی سے دیکھتا رہونگا -

یہ بالکل غیر ضروری اور موجب گستاخی ہوگا کہ مین آپ کو یہ مشورہ دون کہ کونسا عمدہ طریقہ ہوگا جس سے لوکل صنعت و حرفت اور بہبودی مین زیادہ ترقی ہو کیونکہ لوکل حالات سے جن پر کامیابی کا انحصار ہے بہ نسبت میرے آپ زیادہ واقف ہین - آپ نے معقول ثبوت اس بات کے ظاہر کیے ہین کہ آپ اس ابتدائی سبق سے بخوبی واقف ہین کہ اس کامیابی کے واسطے اصلی شئے ترقی عام اور صنعت و حرفت کی تعلیم ضروری ہین - اس معاملہ مین مین صرف یہ کرسکتا ہون کہ آپ کو یقین دلاؤن کہ جو تجاویز اس ضلع کی قدرتی ذرایع کی ترقی کے واسطے گورنمنٹ مین آپ ارسال کرینگے اُسپر نہایت ہوشیاری اور ہمدردی کے ساتھ توجہ کیجاویگی -

---

نمبر ۹۳

## بجواب ایڈریس نڑیاد مینوسپلٹی

۹- نومبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین ۔ نڑیاد کی مینوسپلٹی کے قائم مقامون سے واقفیت پیدا کرنے سے مین نہایت خوش ہون کیونکہ صوبہ گجرات مین آپ کا شہر نہایت سرسبز مجکو معلوم ہوا ہے اور اُسکی سرسبزی اُسکے باشندگان کی ذہانت سعی ۔ اور اولوالعزمی کی وجہ سے اِسی قدر ہے جس قدر کہ جغرافیہ حالت اور گرد نواح کے ضلع کی زرخیزی کی وجہ سے ہے ۔ اِس امر کے معلوم ہونے سے مجکو نہایت اطمینان حاصل ہوا ہے کہ اپنی ایک زراعتی کمیٹی اور تجربہ کے واسطے مزرعہ قائم کیا ہے اور آپ کے صدر انجمن صاحب نے تماکو کی تجارت کی ترقی کے واسطے اپنی کوششون مین وقت اور روپیہ دونون صرف کیا ہے کیونکہ اس کام کے واسطے آپ کی زمین خاصکر مناسب معلوم ہوتی ہے ۔ اِس معاملہ مین جو خبر مجکو ملی ہے اُس سے مجکو امید ہے کہ عرصہ قلیل مین آپ کی تماکو کو یورپ مین بازار مین جگہ ملیگی ہم اُس زمانہ مین رہتے ہین جبکہ بڑی تجارتی چالاکی صرف اشخاص مین ہی نہین ظاہر ہوتی ہین بلکہ صوبجات اور قومون مین بھی ۔ دنیا کے بڑے بازارون مین کوئی صوبہ یا قوم اپنی عام اور صنعت و حرفت کی تعلیم سے اور معقول اور متحد سعی سے کوئی معزز جگہ حاصل کرسکتی ہے اور اِسکو قائم رکھ سکتی ہے ۔ عموماً کُل گجرات اور خاصکر نڑیاد مین صنعت و حرفت اور تجارت کی

معاملہ مین رعایا کے سرگروہون کو اُس اصول سے واقف ہونا نہایت ضروری ہے ص ۲۱۱
اور مجکو بھروسہ ہے کہ جو قدرتی ذرایع آپ کے اختیار مین ہین اُنسے آپ استفادہ
اُٹھائینگے۔ وساطت ریلوے اور دیگر ترقی کی بابت جو مشورات آپ نے
دیے ہین اُنکی نسبت آپ کے عمدہ گورنر لارڈ رے صاحب ایک لئیق اور
ہمدرد نکتہ چین آپ کو ملینگے۔ اور اُسمین سے جس کسی کو لارڈ ممدوح گورنمنٹ ہند کے
پاس آخری فیصلہ کی نسبت روانہ فرمائینگے اُسپر نہایت غور سے ہم توجہ دینگے۔

نمبر ۹۴

## بتقریب افتتاح جدید اسپتال بڑودہ

۹- نومبر ۱۸۸۶ء

ص ۲۱۳
یور ہائنس۔ منجانب خود اور اُن لیڈیز اور جنٹلمین کے جنکو آپ کے
مہمان ہونے سے اِس موقع پر خوشی حاصل ہوئی ہے اور جنکو نہایت ہی دلچسپ
رسم جسکو ہم بخوبی خیال کرسکتے ہین یعنی مریض اور ضعیف کے واسطے اسپتال کی
افتتاحی تقریب کو دیکھنے کا استحقاق حاصل ہوا ہے دلی شکریہ ادا کرنا چاہتا ہون
اگرچہ یور ہائنس نے بباعث انکساری اپنی ریاست کے اُن عمدہ امورات کا
جو آپ کے عہد حکومت مین ہوئی ہین ذکر نہین کیا لیکن اِس مقام کے باشندے
جانتے ہین کہ اُنکو اُس تیز فہم مستعدی کا جو اُنکے حاکم نے ظاہر کی ہے شکریہ
ادا کرنا چاہیے کیونکہ چند شہرون اور ریاستون نے اُن معاملات مین ترقی
کی ہوگی جو وہان کے باشندگان کے سوشیل حالات کو ترقی دیتے ہین جیساکہ
اِس شہر اور ریاست مین ہے جہان پر یور ہائنس اِس لطف اور مہربانی سے
حکومت کرتے ہین (نعرہ تعریف)
مین اپنی جانب سے اُس عنایت آمیز اور دور اندیش خیال کا جکی

وجہ سے آپ کو یہ ترغیب ہوئی کہ لیڈی ڈفرن کا نام اِس قابل تعریف عمارت مین شامل کیا ہے صدق دلی اور احسانمندی کے ساتھ آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون - مجکو اور اُنکو اسوجہ سے نہایت افسوس ہے کہ اپنے فرزند کی سخت علالت کی وجہ سے وہ رسم مین شریک ہونے سے محروم رہین - جو کلمات عنایت آمیز یور ہائنس نے عورات ہند کی حالت کو ترقی دینے کے واسطے اُنکی ادنی کوششون کی نسبت بیان فرمائے ہین اُسکے سُننے سے زیادہ اَور کیا امر اُنکے لیئے موجب احسانمندی ہوسکتا ہے - مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اپنے مُلک کو مراجعت کرنے کے بعد اِس بات کے یاد کرنے سے اُنکو ہمیشہ فخر ہوگا کہ اُس دور دراز مُلک مین بذریعہ اِس عمارت کے جو اُنکے نام سے موسوم ہے اُنکی ہندوستانی بہنین جسمانی تکالیف کی حالت مین شفا حاصل کرینگی (نعرۂ تعریف) -

اخر مین یور ہائنس صرف مجکو اپنی ہی جانب سے نہین بلکہ کل حاضرین کی جانب سے اُس خوشی کے واسطے جو ہمکو اِس جگہ حاصل ہوئی ہے شکریہ ادا کرنے کی اجازت دینگے بموجب آپ کی خواہش کے مین بیان کرتا ہون کہ لیڈی ڈفرن اسپتال کھولا گیا (زور سے نعرۂ تعریف) -

نمبر ۹۵

## تقریب دعوت بڑودہ

۹ - نومبر ۱۸۸۶ء

یور ہائنس اور لیڈیز اور جنٹلمین - جس عنایت آمیز اور دلی الفاظ مین آپ نے براہِ مہربانی میرا جام صحت تجویز کیا ہے اُسکو تسلیم کرنے کے لیئے اُٹھنے کے وقت مین اپنی اُس خوشی کا اظہار اِس موقع پر کرنا چاہتا ہون جو مجکو یور ہائنس سے ذاتی ملاقات پیدا کرنے سے

ہوئی ہے۔ آپ کو آپ کی ریاست اور دار السلطنت مین موجود پاکر جبکہ آپ اُن عظیم اور جوابدہ فرائض کو قابل تعریف دور اندیشی اور دیانت داری سے انجام دے رہے ہین جو آپ کے درجہ کے متعلق ہین میری خوشی اور بھی دوبالا ہو گئی ہے۔ اِس مُلک مین جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے قائم مقام کو اس سے زیادہ اور کوئی امر خوشی کا نہین ہو سکتا کہ ہند کے والیان مُلک کی جنکی دوستی اور اطاعت پر حضور ملکہ معظمہ کو اِسقدر اعتماد ہے انگریزی اور ہندوستانی رعایا اِسقدر عزت کرین جس قدر کہ یور ہائنس کی کرتی ہین جبکہ مین بڑودہ مین آیا اور ہر اطراف و جوانب مین ترقی و بہتری کی اِسقدر علامات کو۔ بڑے پبلک فوائد کے ہر طرف تعمیر ہوتے ہوئے عمارات کو رعایا کی صحت و تفریح کے ہر ایک سامان کو دیکھا۔ اور یور ہائنس کو ایک قانع رعایا سے گھرا ہوا پایا جسکی بہبودی اور ذاتی محبت کو یور ہائنس غلط نہین سمجھ سکتے تو جو خیال میرا یور ہائنس کی جانب تھا وہ مستحکم ہو گیا۔ اور مین اس یقین کے ساتھ واپس جاتا ہون کہ بوجہ یور ہائنس کے ہندوستان کو ایک عقیل۔ عالی حوصلہ۔ دیانت دار حکمران کی برکت حاصل۔ ہے جسکی زندگی اُسکی رعایا کے واسطے ایک برکت ہے اور جسکا گورنمنٹ ہند کے ساتھ میل ہونے سے جو اعانت ہمارے سخت اور اہم فرائض کی انجام دہی مین ہمکو مل سکتی ہے اُسکا اندازہ ہم نہین کر سکتے۔

جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا کے واسطے جو خیال اور الفاظ محبت آپ نے بیان کیے ہین اِس سے مجکو نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے۔ اور میرا یہ خوشگوار کام ہوگا کہ اوّل ہی موقع پر حضور ممدوحہ کی خدمت مین اُن کلمات کو جو یور ہائنس نے بیان کیے ہین عرض کرون۔ جس دوستانہ

طریقہ سے آپ نے حضور پرنس آف ویلز صاحب کا ذکر خیر کیا ہے اُسکو تسلیم کرنے سے مین نہایت خوش ہوا ہون - انگلستان سے روانہ ہونے کے قبل ہز رائل ہائنس نے یہ حکم مجکو دیا کہ ہر ایک والیان ملک سے جنکی مہمان نوازی مین ہم شریک ہوے ہین اور جنکی دوستی پر ہمکو ناز ہے ہماری جانب سے اُنکو یاد دلاتا -

ص ۲۱۶ آخر مین صرف اپنے ہی جانب سے نہین بلکہ کل حضار جلسہ کی جانب سے (اور مین یقین کرتا ہون کہ اِنکے خیالات گویا مین ظاہر کر رہا ہون) اُس تماشہ کی عوض مین جو آپ نے ہمکو دکھلایا ہے نہایت بڑا شکریہ ادا کرنا چاہتا ہون اور جو ایک ظاہرا اور بے فائدہ تماشہ پر مشتمل نہین ہے کیونکہ وہ ایک اصلی اور خوشگوار منظر ایک پُر آباد اور سر سبز شہر کا دکھلاتا ہے اور جس شہر مین ترقی و بہتری کی علامت تعلیم کے واسطے عمارات - اسپتال - رعایا کی تفریح کے واسطے پر شوکت پارک موجود ہین اور آخر مین جو اگرچہ کسی سے کم نہین ہے چار ہزار طلباء کا نصف دائرہ آپ کے مبارک عہد حکومت مین سر رشتہ تعلیم مین جمع ہین - مین نہین خیال کرتا کہ مجکو یا کسی دوسرے شخص کو ایک روز مین اِسقدر مناظر دیکھنے کا موقع حاصل ہوا ہو جس سے اِسقدر اصلی اور معقول خوشی پیدا ہو اور اب لیڈیز اور جنٹلمین - آخر مین مہاراجہ صاحب کے جام صحت کا تجویز کرنا مجکو باقی ہے -

نمبر ۹۶

## جواب ایڈریس بمبئی کارپوریشن

۱۳- نومبر ۱۸۹۶ء

مسٹر چیرمین اور جنٹلمین - جس طرح آپ نے مجھے یاد دلایا ہے دو سال کا عرصہ ہوا کہ مین اوّل اسی جگہ جہاز سے اُترا تھا اور یہ بیان کرنا ضروری نہین ہے کہ جس عمدہ اور دلی استقبال سے آپ صاحبان نے مجھے اعزاز بخشا تھا اُسکا نقش میرے دل پر موجود ہے - اس تپاک اور اعتماد سے مُلک مین داخل ہونے پر استقبال ہونا جسکی سرسبزی کا زیادہ تر مین ذمّہ دار ہون خاص ترغیب دہ امر تھا اور اب اس امر کے معلوم ہونے سے اور بھی زیادہ خوشی ہوتی ہے کہ دو برس ماجرا سال کے تجربہ کے بعد اور جس عرصہ مین گورنمنٹ ہندکو رعایا کے معمولی فرائض کو پورا کرنے کے علاوہ نہایت ہی پیچیدہ - نازک اور اہم مسائل کو طے کرنا پڑا وہ اعتماد کم نہین ہے جس سے میرے داخلہ کے وقت بمبئی نے خیر مَقدم کیا تھا -

آپ سے اوّل ملاقات کرنے کے بعد مین نے جس طرح آپ نے بیان کیا ہے اس بڑی سلطنت کے بہت سے حصص کو دیکھا ہے اور ہر ایک جگہ میونسپلٹی اور دیگر ذرایع لوکل سلف گورنمنٹ مین جو ترقی اور قوت ظاہر ہوئی ہے اُسکو دریافت کیا ہے - اگرچہ نتایج نکالنا قبل از وقت ہین اور مقابلہ کرنا بالکل لغو تاہم مجکو کہنا چاہیئے کہ میری دانست مین کوئی میونسپلٹی ایسی نہین ہے جسکو

زیادہ روشن ضمیر عقلمندی سے ترقی کرنے والی - اور بالکل عالمانہ ہمت کا خیال ہو جیسی کہ بمبئی کی مینوسپلٹی ہے - مین خوب واقف ہون کہ آپ کی کوششون مین مناسب سود پر سرمایہ حاصل کرنے کی مشکل سد راہ ہوئی ہے - اور اس مضمون کے متعلق کاغذات پڑھنے کے وقت مجکو ہمیشہ افسوس ہوا کہ ہم آپ کی اعانت اُس طریقہ پر نہین کر سکتے جس طرح پر آپ چاہتے ہین - اور نہ مین آپ کو امید دے سکتا ہون کہ گورنمنٹ نے جو حکمت عملی امورات مالی مین بعد غور اختیار کی ہے اُسکو ترک کر سکیگی - مجکو بہت کم شبہہ ہے کہ اگر آپ کی موجودہ اعلیٰ نیکنامی قائم رہیگی تو تجویزہ کامون کو درجۂ تکمیل تک پہونچانے مین اگر تاخیر ہوگی بھی تو بہت کم ہوگی - کیونکہ آپ کے طریقۂ انتظام کی عقلمندی اور دور اندیشی مین جو اعتماد بڑھتا جاتا ہے وہ اس ضمانت کو بہم پہونچائیگا جسکی آپ کو ضرورت ہے - پورٹ کمشنران کو گورنمنٹ نے معاملات زمین جو امداد دی ہے اور جسکا ذکر آپ نے ایڈریس مین کیا ہے وہ بھی کل شہر کی بہبود اور دولت مین ترقی کرنے کے واسطے آپ کی اعانت کا ذریعہ ہوگی - کس قدر اس دولت اور سرسبزی کا گورنمنٹ کو خیال ہے اُس بڑی توجہ سے ظاہر ہوگا جو آپ کے بندرگاہ کی حفاظت کی گئی ہے -

آخر مین جنٹلمین بطورہ بمبئی کے قائم مقامون کے اس دوسرے دلی خیر مقدم اور دوستانہ خیالات کا جنکو آپ نے ظاہر کیا ہے صرف شکریہ مجکو ادا کرنا باقی ہے - آپ کا خوبصورت شہر اس سرسبزی سے حظ دائمی کرتا رہے جسکا وہ بخوبی مستحق ہے -

ص ۲۱۳

نمبر ۹

# تقریب جلسۂ تقسیم انعام مدرسۂ فنون بمبئی

۱۳- نومبر ۱۸۸۶ء

یور اکسیلنسیز- لیڈیز- اور جنٹلمین - اگر زیادہ دیر نہو جاتی تو نہایت ہی خوشی سے طول طویل گفتگو مین اُس اطمینان کو ظاہر کرتا جو آج کی رسمیات مین شراکت کی اجازت حاصل ہونے سے مجکو ہوا ہے - ہمیشہ مجکو مدرسۂ فنون مین موجود ہونے سے اور جس قدر میری دست قدرت مین ہے اُن طلباء کے ساتھ ہمدردی ظاہر کرنے سے جنھون نے ایسا معزز طریقۂ تعلیم شروع کیا ہے خوشی پیدا ہوتی ہے - اگر کسی مقام پر یہ خیالات میرے دل مین پیدا ہوئے ہین تو وہ اسقدر زیادہ صداقت سے نہین ہوتے ہین جس قدر کہ ہندوستانی مدرسۂ فنون مین - مین نہایت خوشی سے بیان کرتا ہون کہ ہز اکسلنسی یعنی آپ کے صاحب گورنر بہادر اور خود مین اس امر کے خیال کرنے مین متفق الرّاے ہین کہ صنعت و حرفت کی اُن شاخون کی تحصیل جسکا ذکر مسٹر گرفتھس صاحب نے کیا ہے ہندوستان کی سرسبزی کے واسطے نہایت ہی عمدہ ذرایع ہونگی - اس بات کے بیان کرنے مین اوّل ہی موقع پر اس امر کا بھی اظہار بخوشی کرتا ہون کہ میرے خیال مین یہ بات ہرگز پیدا نہو گی کہ صنعت و حرفت کی تعلیم کے حوصلہ دینے سے کسی طور پر کبھی منجانب گورنمنٹ اعلیٰ تعلیم کے طریقہ کی قدردانی مین کوتاہی ہو گی جو ہمارے درمیان قائم کیا گیا ہے لیکن جس طرح مین نے بیشتر بیان کیا ہے کہ اگرچہ یہ وہ مضمون ہے جسپر مین زیادہ دیر تک گفتگو کر سکتا لیکن بوجہ تنگی وقت کے بجز اُن اشخاص کے جنکو اس مدرسۂ فنون کی سرسبزی مین دلچسپی حاصل ہے اور کامیابی کے قابل تعریف

ص ۲۱۶

ثبوت جنہون نے ظاہر کیے ہین مبارکباد دون اَور کچھ نہین کرسکتا - اُن کمرون مین سے گذرنے پر جہان پر طلبا رکے نقش و نگار اور دیگر کام دکھائے گئے ہین نہایت ہی بڑی خوشی حاصل ہوئی اِسمین خاص کر مین نے تین۳ یا چار۴ اعلی تصاویر دیکھی جنکا نقشہ صحتِ خاکہ - نفاست خیال - نزاکت خط و خال کے ساتھ تیار کیا گیا ہے جسکی تعریف حیطۂ امکان سے باہر ہے (نعرہ تعریف) مین صرف اپنا افسوس بیان کرتا ہون کہ اِس عمارت کے مکانات مین اُس کمیشن کی وجہ سے بیقراری پھیل گئی ہے جسکا منشا تخفیف مصارف ہے لیکن مدرسہ فنون بمبئی کے حکام کو یقین دلاتا ہون کہ بہرحال میری ذاتِ خاص مین اُنکو ہمیشہ اُنکے کاروبار کی پیروی کے واسطے ایک شخص ملیگا اور مین امید کرتا ہون کہ اُن اشخاص سے جو ہمارے ہندوستانی انتظام کی مالی حالت کو قائم کر رہے ہین اِسقدر نقصان نہین پہونچیگا جسقدر کہ وہ بیان کرتے ہین - (نعرہ تعریف) -

ص ۲۲۰

نمبر ۹۸

# جواب ایڈریس سورت مینوسپلٹی

۱۸- نومبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - جو تکلیف آپ نے اُس ایڈریس کے پیش کرنے کی غرض سے اِس جگہ آنے کے واسطے برداشت کی ہے جو اسوقت پڑھا گیا ہے مین اُسکا تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہون اِس ایڈریس مین صادق اور خیرخواہانہ الفاظ بیان کیے گئے ہین جکو شکر کے ساتھ تسلیم کرنے مین نہایت خوش ہون مجکو سخت افسوس ہے کہ بوجہ چند حالات کے مین اپنا اصلی پروگرام یعنی سورت کو معائنہ کرنے کی تعمیل سے محروم رہا - مین بخوبی واقف ہون کہ سورت ہند مین برٹش سلطنت کا مولد ہے - اور اِسی لحاظ سے یہ بطور معبدگاہ کی قسم سے ہے جسکی طرف ہر ایک انگریز کو خوشی اور شوق سے جانا چاہیے - غالبًا سال آیندہ مین یہ میرا فرض ہوگا کہ ہند کی شمالی مغربی سرحد کو معائنہ کرون اور آخرکار بندرگاہ کراچی کو ملاحظہ کرون - اگر ایسا ہوگا تو شاید ممکن ہو سکے کہ آپ کے شہر کے دیکھنے کا مجکو افتخار اور خوشی حاصل ہو - اگر کسی طرح پر ذاتی عنایت اور رعایت کا اظہار کرنا میری دست قدرت مین ہوگا تو مین نہایت ہی خوشی سے اُسکو انجام دونگا اور جو عنایت آمیز توجہ اِس موقع پر براہِ مہربانی آپ نے ظاہر کی ہے اُسکو یاد کرنے سے مجکو خوشی حاصل ہوگی -

نمبر ۹۹

## جواب اڈریس پونا میونسپلٹی

۱۹- نومبر ۱۸۹۶ء

مسٹر پریسیڈنٹ اور جنٹلمین - مجکو کمال افسوس ہے کہ بمبئی مین بوجہ عدیم الفرصتی وکثیر الاشتغالی میرا قیام نہایت ہی قلیل عرصہ تک ہوسکا اور مین پیشتر سے اُس عرضداشت کا معقول اور مناسب جواب تیار نہ کرسکا جو آپ لوگون نے میرے خیر مقدم کی تقریب مین پیش کی - با اینہمہ دو ایک روز کے عرصہ مین مین اس عرضداشت کا جواب تیار کرکے باضابطہ آپ کے پریسیڈنٹ کی خدمت مین روانہ کرونگا - اس اثنا مین مجکو ایک عارضی طور پر بیان کردینا چاہیئے کہ اس مقام پر آپ لوگون سے ملنے کی مجکو نہایت خوشی ہوئی - آپ لوگون نے یہ امر نہایت صحیح بیان کیا ہے کہ پونا ہندوستان کے تواریخی اور عظیم الشان شہرون مین سے ایک شہر ہے اور اس شہر کی تاریخ مختلف قسم کی دلچسپ ملتون اور بہادرانہ اور عمدہ واقعات سے مملو ہے - مجکو اس بات کے خیال کرنے سے بڑی خوشی معلوم ہوتی ہے کہ گو بعض باتون مین اُسکی پرانی رونق اور عظیم الشان اقتدار بہت کم ہوگیا ہے اور جو کسی سلطنت کا دار السلطنت نہین ہے لیکن اب بھی وہ اقتدار اعلیٰ درجہ کے تعلیم یافتہ اور بلند حوصلہ اشخاص کے موجود ہونے سے ظاہر ہوتا ہے اور مین بخوبی واقف ہون کہ پونا کے تربیت یافتہ اشخاص مین یہ باتین پیدا ہوتی جاتی ہین - اس شہر مین صرف

ص ۲۳۲

علوم ہی کا صدر مقام نہین ہے بلکہ صنعت وحرفت کا بھی مرکز اسی جگہ ہے اور
مین آپ لوگون کو یقین دلاسکتا ہون کہ اس سے بڑھ کر اور کوئی مضمون مجکو
زیادہ عزیز نہین ہے کہ میرے امکان مین جہان تک ہے ہندوستان کی
تعلیم صنعت کے فروغ وترقی مین کوشش کرون - مین یقین کرتا ہون کہ ہندوستان مین
آج کل جس بات کی نہایت ہی ضرورت ہے وہ یہ ہے کہ جس جلدی سے فرقہ کاشتکار
معاش کے ذرایع کو کم کررہا ہے اور جسکی وجہ سے زمین کی پیداوار پر بہت بڑا
دباؤ پڑرہا ہے اسکی برائی کو دور کرنے کے لئے زاید آدمیون کو صنعت وحرفت
اور اسی قسم کے پیشون مین ملازمت حاصل کرتا ہے - مین اس امر کا بھی مشکور
ہون کہ آپ لوگون نے کس قسم کے دوستانہ الفاظ سے خاص میرا ذکر کیا ہے
افسوس ہے کہ مین زیادہ عرصہ تک ٹھہر نہین سکتا لیکن مجکو امید ہے کہ کسی اور
موقع پر مین آپ کے شہر مین زیادہ عرصہ تک مقیم رہ سکونگا -

آخر مین مسٹر پریسیڈنٹ اور جنٹلمین - مین آپ کو یقین دلاتا ہون
کہ مجکو اس امر کے دریافت ہونے سے نہایت خوشی اور اطمینان حاصل ہوا
کہ شہر پونا کے سر برآوردہ باشندون نے اپنا وقت اور لیاقت پبلک ملازمت مین
بطور ممبران میونسپلٹی کے صرف کیا ہے گورنمنٹ ہند اور میونسپل کونسلون کو
بہترین ذریعہ حفاظت صرف حکومت اضلاع کے فائدہ کے لیئے ہی نہین خیال
کرتی ہے بلکہ اُسکی وجہ سے طریقۂ حکومت کے اہم اور دقت طلب امورات مین
جماعت کے سرگروہون کو عمدہ تعلیم ہورہی ہے - آپ لوگ اس بات پر تکیہ رکھین
کہ جس قدر عوام انگلستان پر یہ بات ثابت کرنے مین آپ کامیاب ہونگے کہ
آپ صاحبان نے نہایت مستعدی اور دانشمندی سے اُن مواقع سے
فائدہ اٹھایا ہے جو بذریعہ میونسپل انسٹیٹیوشن کے اسواسطے دی گئی ہین

کہ لوکل سلف گورنمنٹ کے واسطے اپنی قابلیت ثابت کردین - اُسی قدر گورنمنٹ اور انگلستان کی رعایا آپ کی انسٹیٹیوشنون کو زیادہ وسیع کرنے کے واسطے مستعد رہیگی -

نمبر ۱۰۱

جواب ایڈریس پونا سرواجنک سبھا

۱۹ - نومبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین آپ لوگ ابھی سُن چکے ہین کہ کثیر الاشتغالی کے باعث اُس دوستانہ اور خیرخواہی کے ایڈریس کا جو آپ نے براہ مہربانی پیش کیا ہے تحریری جواب تیار نہین کرسکا لیکن مناسب موقع پر اس فروگذاشت کی تلافی ہوگی - درین اثنا رشل مینوسپلٹی کے چند بغیر سوچے ہوے الفاظ مین منجملہ اُن امورات کے جو آپ نے مناسب طور پر پیش کیے ہین ایک یا دو کے نسبت کچھ بیان کرونگا - اُسمین سے اول کے نسبت یعنی دکن کالج اور جو کارروائی اُسکے نسبت غالبًا گورنمنٹ کی ہوگی مین صرف یہ کہہ سکتا ہون کہ جبتک مین بمبئی نہ آیا مجھکو یہ بھی نہ معلوم ہوا کہ دکن کالج کا مسئلہ موجود ہے نہ الی کمیٹی نے جسکی آخری رپورٹ ابھی تیار نہین ہوئی ہے اور نہ لوکل گورنمنٹ نے اس معاملہ کو گورنمنٹ عالیہ کے روبرو پیش کیا لہٰذا اس مسئلہ کی قابلیت پر بحث کرنا ناممکن ہے اگر یہ معاملہ مناسب صیغون کے ذریعہ سے پیش ہو یعنی گورنمنٹ بمبئی کوئی سفارش اسکی نسبت کرے تو میری گورنمنٹ اس معاملہ پر غور کریگی - لوکل گورنمنٹ کی خواہ کچھ ہی راے ہو ہم اس معاملہ پر نہایت ہی بڑی عزت اور توجہ کے ساتھ مشورہ کرینگے اور جو کچھ بیانات اور درخواستین اُسکے ساتھ خواہ آپکی سبھا کے جانب سے خواہ کسی دیگر جماعتون کے جانب سے پیش ہونگی اُنپر پوری لحاظ کیا جائیگا -

اب مین امر دوم یعنی اُس کمیشن کا ذکر کرتا ہون جو حال مین بغرض تحقیقات
مسئلہ انڈین سول سروس مقرر ہوئی ہے - مین نے نہایت خوشی سے اسبات پر
لحاظ کیا ہے کہ اس جماعت کی ترکیب پر ہی آپنے اپنی رضامندی کا ہی اظہار نہین
فرمایا ہے بلکہ اپنی حد سے آپنے تجاوز کر کر اِس بات کا بھی مجکو یقین دلایا ہے کہ
دیگر حصص ہند مین جو شبہہ ہے اُسمین آپ شریک نہین ہین یعنے اِس کمیشن کی
تقرری مین گورنمنٹ نے ایمانداری اور نیک نیتی سے کارروائی نہین کی ہے
جبکہ اِس قسم کی باتین بعض اخبارون مین اِس مسئلہ کی بابت شائع ہوئین تو اس سے
بڑھکر حیرت کسی چیز سے مجکو نہین ہوئی اور نہ مجکو یہ خیال ہوا کہ اس ملک مین
گورنمنٹ کی مشکلات کس قدر عظیم ہین - جبکہ گورنمنٹ ہند سالہا سال کی کوشش
بلیغ کے بعد انڈین سول سروس کے حالات کو جانچ کرنے کے لیے مقرر کرنے مین کامیاب
ہوئی ہے تو فی الحقیقت اس امر سے نہایت حیرت ہوتی ہے کہ ایسے آدمی بھی موجود ہین مین یہ
نہین کہتا ہون کہ آپ مین موجود ہین کیونکہ اِس امر کے خیال کرنے سے مین نہایت خوش ہون
کہ اِس خراب بات کو آپ ناجائز قرار دیتے ہین لیکن اُن اشخاص مین جو اپنے کو ہند کے پبلک
رائے کے سرگروہ اور رہنما قرار دیتے ہین جو اِس بات کے دریافت کرنے کے ناقابل ہین کہ
انگریزی حکومت اور اُسکے انگریزی قائم مقامون کا طرز و طریقہ کیا ہے - اور وہ اپنے ہموطنون
کے روبرو یہ بیان کرین کہ گورنمنٹ ہند کا مقصد اِس کمیشن کے مقرر کرنے سے صرف باشندگان
ہند کو دھوکا دینا ہے اور جو صاحب اپنے ملک کے سول سروس مین ملکہ معظمہ کی خدمات
بجالانے کے مناسب طور پر فکرمند ہین اُنکے حقوق پر زیادہ قید لگانے کی غرض سے یہ ذلیل
اور مکروہ طریقہ اختیار کیا گیا ہے - اے صاحبان مین پھر کہتا ہون کہ اِس امر کے معلوم
ہونے سے جو رنج اور حیرت مجھکو ہوا ہے اس سے زیادہ کبھی مجھکو نہین ہوا کہ
جو صاحب اپنے کو ہند کے تعلیم یافتہ اشخاص کا قائم مقام بیان

کرتے ہین اُنکے دل مین یہ خیال پیدا ہو کہ حضور ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ ولایت
مین اور گورنمنٹ ہند دیسی رعایا کو دھوکہ دینے کی صلاح کرے ۔
جو مختلف مشورات آپ نے براہ مہربانی اس کمیشن کی ترکیب کے بابت
بیان کیے ہین اُنکی جانچ کرنا مین شروع کرتا ہون لیکن اول مجھے
آپ کو یہ بات یاد دلانی چاہیے کہ کمیشن بمنزلہ پارلیمنٹ کے نہین ہے ۔کمیشن
مین اُن اشخاص کے اظہار حاصل کرنے کی غرض سے جنکے فوائد پر غالبًا اسکا اثر
پڑیگا یہ ضروری نہین ہے کہ ان فوائد کے قائم مقامون کی خاص معین تعداد
شامل کیجاوے ۔کمیشن خود خاص معنی مین جوڈیشل گروہ ہے ۔ یہ بابت
غور طلب ہے کہ اسمین وہ آدمی شریک ہون جو اس کیفیت معاملہ سے بخوبی واقف
ہین ۔ لہذا جماعت کے مختلف فرقون کے آدمیون سے یہ مرکب ہونا چاہیے
لیکن مختلف اہل الراے کے اصلی قائم مقام جنکے فوائد پر تحقیقات کے نتائج سے
غالبًا اثر پڑیگا وہ گواہ ہین جو کمیشن کے روبرو اپنے اظہار دینگے ۔ لیکن آپ ہمیشہ
یاد رکھینگے کہ عاملانہ مقاصد کے واسطے کمیشن مین ایک معین تعداد ہونا ضروری
ہے ۔گورنمنٹ ہند کا اصلی قصد یہ تھا کہ اس کمیشن کے ممبرون کی تعداد بارہ ہو
یعنی معمولی نمبر جو کمیشن کی عاملانہ کارروائی کے عملدرآمد کے واسطے نہایت ہی
انسب ہے لیکن اسکے علاوہ اور خیالات اس قسم کے تھے جسکی وجہ سے اس تعداد
کو سولہ تک بڑھا دینا پڑا آپ کی یہ خواہش معلوم ہوتی ہے کہ اسمین بیس
یا بائیس ممبر ہون ۔ مین صاف صاف بیان کرتا ہون کہ اس تجویز پر مین راضی
نہین ہوسکتا ۔کمیشن کے نمبر مین اسقدر اضافہ کرنے سے اسکے عاملانہ فائدہ
مین ہرج واقع ہوگا اسی خیال کی وجہ سے ملک کی نہایت ہی عقیل
اور خیرخواہ جماعت کا کوئی قائم مقام اس کمیشن مین مقرر نہ ہوا یعنی پارسی

جماعت کا - بدقسمتی سے کمیشن کا کوئی پارسی ممبر نہین ہے اور اس امر سے
مجھکو نہایت ہی افسوس ہے اسلیے جنٹلمین مین یقین کرتا ہون کہ آپ
معلوم کرینگے کہ اس کمیشن کو توسیع ندینے کے ہمارے پاس عمدہ اور کافی
ثبوت تھے لیکن اگر آپ یہ غور کرینگے کہ اس کمیشن کے ممبر کون شخص ہین تو
آپ کو معلوم ہوگا کہ نہایت فیاضانہ طریقہ پر یہ قائم کیا گیا ہے کیا کوئی شخص
ہندوستان مین موجود ہے جسپر زیادہ عمدہ اور پورے طور پر باشندگان ہند
کو اعتماد ہے جیسا کہ سر چارلس ایچیسن پر ہے - پھر گورنمنٹ انگلستان
نے یہ سفارش کی کہ ایک انگریز قانون دان شخص کمیشن کا ممبر ہونا چاہیے مین نے
فوراً یہ صلاح دی کہ سر چارلس ٹرنر ہمارے پاس بھیجدینے چاہیے کیونکہ
مجھکو معلوم تھا کہ انسے زیادہ کسی کو باشندگان ہند کی مرضی محبت اور
اعتماد نہین حاصل ہے اور ممبرون کی رائے کے بابت ہمنے لوکل گورنمنٹ کو تحریک
کیا جیسا کہ ہمارا فرض تھا - ایک ایسٹ انڈین کو مقرر کیا ہے کیونکہ ایسٹ
انڈین وہ فرقہ ہے جنکو بوجوہ خاص اپنے حقوق کی سماعت کا موقع مین خیال
کرتا ہون دینا چاہیے - پارلیمنٹ مین سکرٹری آف اسٹیٹ نے یہ
وعدہ کیا تھا کہ غیر متعہد سول سروس کو بھی ظاہر کرنا چاہیے اسوجہ سے اُس
جماعت کا بھی ایک ممبر منتخب کیا گیا - اسلیے اگر آپ اُن اغراض پر جنکے بموجب
ہمکو کام کرنا پڑا ہے - اُن شرائط اور قیود پر جنکے بموجب یہ کمیشن قائم کیا گیا ہے
غور فرمادین تو مین خیال کرتا ہون کہ آپ تسلیم کرینگے کہ ہر ایک فریق کے فوائد
پر جنکا اِس سے تعلق ہے نہایت ہوشیاری سے غور کیا گیا ہے -

اب جنٹلمین آپ کی اڈریس کے آخری فقرہ کے بابت ذکر کرنا مجھکو
باقی رہا ہے - اِس سال کے شروع مین جب مین مدراس مین تھا تو اُن

صاحبان پر اس بات کا ظاہر کرنا میرا ایک خوشگوار فرض تھا کہ ہمارے
طریقۂ حکومت کی کارروائی اور حالت کو جانچ کرنے کی غرض سے گورنمنٹ جناب
ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا نے ایک کمیشن مقرر کرنے کا قصد فرمایا ہے
اس بات کے ظاہر کرنے مین مین نے اپنی کمال رضامندی اُس طریقہ پر ظاہر کی جو گورنمنٹ
انگلستان نے اختیار کیا ہے اگرچہ اُس قلیل زمانہ مین جو آپکے مابین رہتے ہوے
مجھکو ہوا ہے ہند کے طریقہ حکومت کے متعلق مختلف اہم مسائل کو بخوبی جسطرح مین
چاہتا تھا دریافت نہ کر سکا لیکن جیسا کہ مین نے اِسوقت بیان کیا یہ بات ظاہر تھی
کہ سر چارلس وڈ کے زمانہ سے اس ملک کی حالت مین بہت سی تبدیلیان
واقع ہو گئی ہین۔ اعلے تعلیم نے بہت بڑی ترقی کی ہے۔ تعلیم یافتہ فرقون کی
ذہانت نہایت وسیع ہو گئی ہے۔ اور تواریخ مین اس سے زیادہ موثر سبق ہمکو کوئی
نہین حاصل ہوا ہے کہ واقعات کی ترقی اور ملک کی دماغی شگفتگی کے ساتھ انسٹیٹیوشنون
کو بھی ترقی کرنا چاہیے اس سے زیادہ بیان کرنا میرے حیطۂ امکان سے باہر ہے
کیونکہ مین نہین خیال کرتا کہ مجھکو بوجہ اپنے محدود تجربہ کے کوئی خاص
معین رائے بیان کرنے کا استحقاق حاصل ہے لیکن خاصکر اس ظاہرا سبب
کی وجہ سے کہ جسوقت سے گورنمنٹ حضور ملکہ معظمہ نے ظاہر فرمایا ہے کہ ایک
اہم مسئلہ کی بابت تحقیقات ہونے والی ہے تو گورنمنٹ ہند کے واسطے یہ ناممکن
ہو جاتا ہے کہ قبل از وقت کوئی رائے یا طریقہ اکارروائی بیان کرے۔ اسلیے
ان معاملات کی نسبت جنکی طرف آپ نے اشارہ کیا ہے کوئی بات ظاہر کرنا بالکل
بے موقع ہی نہین ہے بلکہ مجھکو یقین ہے کہ آپ کو معلوم ہوگا کہ بالکل ناممکن ہے
تاہم مین کہ سکتا ہون کہ اول سے آخر تک مین ایسی کمیٹی یا کمیشن کی تقرری
کا نہایت ہی پکا حامی رہا ہون اور جبکہ متواتر گورنمنٹین انگلستان مین تبدیل

ہوتی رہین ہر موقع پر ایسے کمیشن کی تقرری کے واسطے ثابت قدم رہنے کی
ضرورت کا مین نے سکرٹری آف اسٹیٹ پر اثر ڈالا - درین اثنا ایک سول سروس
کمیشن کی کارروائی شروع ہوگئی ہے جس سے گویا تحقیقات کا دروازہ کشادہ
ہوگیا ہے اور اب آپ کے واسطے یہ کافی ہے کہ اپنے اظہارات کے زور اور
منطق کی وجہ سے اور جو شہادت آپ دے سکین اُسکی وجہ سے اپنے مقدمہ
کو آپ ثابت کر دین اگر آپ اسمین کامیاب ہونگے تو مین کہہ سکتا ہون کہ
مجھسے زیادہ اور کوئی شخص خوش نہوگا -

ص ۲۲۸

نمبر ۱۰۱

جواب اڈریس دکن ایجوکیشن (تعلیمی) سوسائٹی

۱۵ نومبر ۱۸۸۶ع

جنٹلمین - آپ کو بھی آپکی اڈریس کا باضابطہ جواب بھیجا جاویگا جسکے
عنایت آمیز الفاظ کا مین نہایت ہی ممنون ہون سر جیمس فرگسن صاحب جنکے
نام سے یہ کالج نامزد ہے اور جو گویا اس کالج کے دھرم کے باپ ہین
میرے بڑے دوست ہین - اگر کوئی اور سبب نہوتا تو وہی سبب کافی ہوتا
کہ فرگسن کالج کو ہمیشہ ہمدردی اور رفکر سے مین دیکھتا رہتا - مین آپکو یقین
دلاتا ہون کہ مجھسے زیادہ کوئی شخص اُس حب الوطنی اور بیغرضی کی عالی ہمتی
کی قدردانی نہین کرسکتا جسکی وجہ سے اُن صاحبان کو جو سوسائٹی گرفتہ جمع ہین اِس قابل
تعریف کام مین مشغول ہوتے ہوے دیکھتا ہون جو آپ نے اختیار کیا ہے
اپنی تمام زندگی مین جسجگہ گورنمنٹ کے فرض کو انجام دینا میرے سپرد ہوا ہے
کسی چیز کا اسقدر خیال مجھکو نہین ہوا ہے جسقدر کہ تعلیم کو ترقی دینا اعلیٰ تعلیم
کے فوائد کی مجھسے زیادہ کوئی شخص عمدہ طور پر قدردانی نہین کرسکتا اور جو

شخص اپنے گرد اس جماعت کو دیکھے گا اُسکو یقین ہوگا کہ اصلی شکل مین اُسکے حقوق غیر قابل مزاحمت ہین - جیسا کہ ابھی مین نے بیان کیا ہے فرگسن کالج کی عمارت کے متعلق مختلف مسائل انتظام سے مین واقف نہین ہون - لہذا اُنپر مین کوئی رائے نہین بیان کرونگا شاید یہ مناسب موقع اس بات کے اظہار کا ہے اور یہ امر مجھکو کہنا چاہیے کہ بالکل غیر ضروری ہے کہ آپ صاحبان اور اعلےٰ تعلیم کے حامیون اور دوستون کو یقین دلاؤن کہ جب مختلف مواقع پر تعلیم صنعت و حرفت کی ترقی کی خواہش پر مین نے زور دیا تو یہ خیال ہرگز میرے دل مین پیدا نہین ہوا کہ آپسمین ایک دوسرے کے فوائد مین مخالفت ہو یا ایک کو دوسرے پر سبقت ہو - اگر گورنمنٹ ہند اور مختلف گورنمنٹ صوبجات تعلیم صنعت و حرفت کی نگرانی کی وجہ سے اعلےٰ تعلیم کے فوائد کی ترقی سے محروم رہے تو نہایت قابل افسوس امر ہوگا - ایک کو دوسرے کی وجہ سے ضائع کرنا نہایت شرم کی بات ہوگی - دونون قسم کی تعلیم ہند کی رعایا کی بہبود کے واسطے برابر ضروری ہین وہ بمنزلہ دو بہنون کے ہین جو ہاتھ مین ہاتھ لیے ہوے ٹہل رہی ہین مین بھروسہ کرتا ہون کہ ایک لمحہ کے لیے بھی آپ یہ خیال نہ کرینگے کہ مین منجملہ اُن اشخاص کے ہون جنکو یہ خیال ہے کہ ایک کو دوسرے پر قربان کرین -

---

نمبر ۱۰۲

## جواب ایڈرس اورنگ آباد مینونسپلٹی

### ۲۲- نومبر ۱۸۸۶ع

مسٹر پریسیڈنٹ اور جنٹلمین - جو دلی خیرمقدم آپ نے ہمارا کیا ہے
اُسکے واسطے منجانب خود اور منجانب لیڈی ڈفرن مین آپکا شکریہ ادا کرتا ہون
اور مین آپ سے استدعا کرتا ہون کہ اپنے شہریون کو بھی آپ ہمارا شکریہ پہونچا دیجئے
کُل تواریخ ہند مین شاہنشاہ اورنگزیب سے زیادہ کوئی بادشاہ دلچسپ
نہین ہے اس قدیم اور مشہور شہر کے معائنہ کرنے کے موقع حاصل ہونے سے
جسکے ساتھ شاہ ممدوح کا نام اسقدر ملا ہوا ہے مجھکو نہایت ہی خوشی ہوئی ہے
آپ واقف ہین کہ ایلورا کے غار کے مندرون کو دیکھکر مین ابھی آتا ہون
جس جگہ ہندوستانی صناعی ذہانت نے آپ کے بزرگون کے مذہبی اعتقاد کی
دائمی یادگار جو اعتقاد گذشتہ زمانہ مین اُنکا تھا باقی چھوڑی ہے اور اب
مین زمانہ حال کی عمارات کے مابین اپنے کو دیکھتا ہون - جہان پر اُسی
صناعی ذہانت نے صدیون کے گذرنے کے بعد ایک بڑے پولیٹکل زمانہ کی
یادگار کو قائم رکھنے کے واسطے کوشش کی ہے - اُس زمانہ کے پولیٹکل
واقعات مثل اُس مشغول مذہبی زندگی کے جو صدہا سال تک اُن غارون کے
مندرون کے گرد اُنھون نے گذرانی ایک گذشتہ تواریخی زمانہ کی بات
ہوگئی ہے - لیکن اس بات کے دیکھنے سے مین خوش ہوا ہون کہ جو تنہائی

اور خاموشی ایلورا مین ہے وہ اس جگہہ اورنگ آباد مین نہین ہے جن
سڑکون مین سے ہوکر رات مین گذرا تھا انہین ہر جگہہ تیزی و چستی کے علامات
مین نے دیکھے - اگر آپکا شہر بادشاہ کے قیام کی برگزیدہ جگہہ نہین ہے جسکے
بڑے وسایل سے غیر محدود ذرایع شہر کو ترقی اور خوبصورتی دینے کی حاصل
ہوتی تھی تاہم یہ خوش قسمتی آپکو حاصل ہے کہ آپکے شہری بہبود عوام کے فایدے کی ترقی
مین مصروف ہونے کے واسطے مستعد ہین - اور مین کامل بھروسہ کرتا ہون
کہ آپ کے روشن ضمیر شاہزادہ کی اعانت اور پسندیدگی سے یہ کوششین نہایت
کثرت سے پھل لائینگی - اگرچہ ہز ہائنس شل اورنگ زیب کے آپ کے
درمیان رہکر اپنی ریاست کے اور شہرون کے اخراج سے آپکی رعایت نہین کرسکتے
تاہم مجھکو یقین ہے کہ آپ کے قابل تعریف مینونسپلی کوششون کو خیرخواہانہ
ہمدردی سے وہ ملاحظہ فرماتے رہینگے -

---

نمبر ۱۰۳

## جواب ایڈرس احمد نگر مینونسپلٹی

## ۲۳ - نومبر ۱۸۹۶ء

جنٹلمین - جو دوستانہ استقبال آپ نے میرا کیا ہے اُسکا مین
دلی شکریہ ادا کرتا ہون - فی الحقیقت مجھکو نہایت افسوس ہے کہ آپکے قدیم
اور دلچسپ شہر کو مین معائنہ نہ کرسکا - منجملہ اُن امرون کے جو مجھکو اکثر دورہ
مین چھوڑنے پڑتے ہین - تاکہ اُس محدود وقت مین جو میرے اختیار مین ہے
مین اپنے عام پروگرام کو پورا کرسکون یہ بھی ایک ہے - شاید کسی آیندہ زمانہ
مین مین زیادہ خوش قسمت ہون - اس بات کے دیکھنے سے جنٹلمین مجھکو
خوشی ہوئی ہے کہ اُن مینونسپل انسٹیٹیوشنون کا تذکرہ جو آپ کو عطا کیے گئے ہین (ص ۲۳)
فخر کے ساتھ آپ کرتے ہین - مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اس بات کے
تسلیم کرنے سے زیادہ خوشی مجھکو کسی حالت مین نہین معلوم ہوتی کہ گورنمنٹ
ہند نے ان مقامات پر اپنی فیاضی کا بیجا استعمال نہین کیا ہے - اس شہر کے
باشندے اپنی ذہانت پبلک ہمت - اور خیر خواہی کی وجہ سے اُس عطیہ کے
قابل ہے جو اسطرح آزادی کے ساتھ اُنکو عطا ہوا ہے - اس بات پر آپ
تکیہ رکھین کہ اپنے ملک کی - اُن اشخاص کے فوائد کی جنکے آپ قائم مقام
ہین - یا کل سلطنت کی خدمات کو آپ اس سے بڑھکر کامل طور پر نہین
بجا لاسکتے کہ جو عظیم اعتماد آپ کے ذمہ سپرد ہوا ہے اُسکے قابل منتظم آپ

اپنے تئین ثابت کرین -

اعلیٰ اور صنعت و حرفت کی تعلیم کی ضرورت کی نسبت اپنی قدردانی کا اسقدر مواقع پر مین نے اظہار کیا ہے کہ ہر دو کی نسبت گفتگو کرنا ضروری نہین سمجھتا - اس بات کے خیال کرنے سے مین خوش ہون کہ اگرچہ کسی قدر زمانہ سلف مین آپکا شہر عظیم - طاقت ور اور مشہور ہو اُسکے باشندگان حال کی صنعت و حرفت مین سرگرمی کی وجہ سے جنابہ ملکہ معظمہ کی ہندوستانی سلطنت مین صنعت کے خاص مرکزون مین اُسکو برترین جگہ حاصل ہوئی ہے اپنے شکر کی اس مختصر گفتگو کو آپ کو اس بات کا یقین دلانے سے زیادہ عمدہ طور پر ختم نہین کر سکتا کہ آپکی توسیع سرسبزی کا حال سُننے سے زیادہ خوشی کسی چیز سے مجھکو نہین حاصل ہوگی -

ص ۲۳۲

نمبر ۴۰

## بہ تقریب دعوت بمقام حیدرآباد

## ۲۵- نومبر ۱۸۸۶ء

لیڈیز اور جنٹلمین - اب مین ہز ہائنس نواب نظام الملک کے
جام صحت تجویز کرنے کے لیے اُٹھتا ہون ہز ہائنس اُس خاندان اور
ریاست کے قائم مقام ہین جو زمانۂ سابق مین جبکہ ہندوستان جنگ وجدل
وفساد وہنگامہ کا تماشاگاہ تھا ہمیشہ تاج برطانیہ کے وفادار ساون ودوست تھے
اِس امر کے خیال کرنے سے مین نہایت خوش ہون کہ پُرامن اور طویل زمانہ
جو بعدازان واقع ہوا اُسمین اُن بیرونی طاقتون کا جسکی وجہ سے اُسوقت
ہمارے درمیان اتحاد ہوا تھا اُسکا یہ نتیجہ ہوا کہ ہمارے پولیٹکل اور اصلی فوائد کو مکمل
طور پر اُنھون نے یکسان کردیا - ہز ہائنس نوجوان شخص ہین اور اُسکی
دہلیز پر گویا ٹھہرے ہوے ہین جو بعدازان مین بھروسہ کرتا ہون کہ ایک
کامران وخوش قسمت طریقۂ زندگی ہوگا جو درجہ ہمارے ہندوستانی شاہزادون کا
کا ہے اُس سے زیادہ حسد انگیز اور کوئی چیز دنیا مین مجھکو نہین معلوم ہوتی
سلطنت برطانیہ کی حفاظت مین وہ مطلق آزادگی اُن تشویشات سے
اُنکو حاصل ہے جو ہمیشہ سرداران یوروپین سلطنتہا کو میسر نہین ہے -
یعنے بیرونی حملہ کا خطرہ اور ملک کے اندر انقلاب کا خوف - اِس وجہ سے
اپنا وقت اور توجہ اُس نہایت ہی دلچسپ اور عمدہ کام کی طرف جسکی جانب

انسان کا دل مائل ہو سکتا ہے دینے کے قابل ہین اور وہ کام یہ ہین
کہ زمانۂ حال کی ترقی کے موافق اپنی ریاست مین ترقی کر سکتے ہین اور
ہزار ہا اشخاص کے اصلی بہبود اور خوشی مین جو اُنکے سپرد ہین زیادتی
کر سکتے ہین - نہایت وسیع حوصلہ اور نہایت بلند خیالات جو آدمی کے
دل مین پیدا ہوتے ہین اُنکو پورا کرنے کے واسطے یہ موقع بخوبی کافی ہے
اور صرف یہی بات نہین ہے بلکہ اِس بات کے معلوم ہونے کی اُنکو اور بھی
خوشی ہے کہ جنابہ ملکہ معظمہ دام اقبالہا اور گورنمنٹ حضور ممدوحہ کی صرف
ایک خواہش ہے کہ تمام مواقع پر اپنی دلی ہمدردی اور اعانت کو وسعت
دین - حتی المقدور اُنکی شوکت کو زیادہ کرین - اُنکے اقتدار کو قائم رکھین
اور اُنکے ذاتی لحاظ کو زیادہ کرین - اِسکے عوض مین ہم بجز اسکے کچھہ
نہین چاہتے کہ وہ اپنی ریاست کا عقلمندی اور فیاضی سے انتظام
کرین جو اُنکے حقوق - لوکل ضرورتون اور اُنکے درجہ کی صفات کے
مطابق ہون - سالہا سال کی روایتی اور غیر مستقل خیر خواہی کی وجہ سے جو نسلاً
بعد نسلٍ ظاہر کی گئی ہے اُسکی وجہ سے جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی جانب
آپکی وفاداری کی خواہش کا ذکر کرنا بھی بالکل غیر ضروری معلوم
ہوتا ہے -

لیڈیز اور جنٹلمین - اِس موقع پر ہز ہائنس کو اِس بات کے
یقین دلانے سے مین خوش ہون کہ ہند کی کسی دوسری جماعت کی
بہبود و خوشی مین اسقدر زیادہ دلچسپی جنابہ علیا ملکہ وکٹوریا دام اقبالہا
رعایاے انگلستان - اور گورنمنٹ ہند کو نہین حاصل ہوتی جسقدر
کہ اُس بڑی تواریخی ریاست مین حاصل ہوتی ہے جسکا انتظام خالق کردگار نے

آپکے ذمہ سپرد کیا ہے اور دل سے مین بھروسہ کرتا ہون کہ ہز ہائنس عرصۂ دراز تک اپنے معزز اور جوابدہ طریقۂ زندگی کو جو آنکے روبرو ہے انجام دینے کے لیے زندہ رہینگے۔

لیڈیز اور جنٹلمین - اب مین ہز ہائنس نواب نظام الملک کا جام صحت تجویز کرنے کی درخواست کرتا ہون۔

ص ۲۳۶

نمبر ۱۰۵

## جواب ایڈریس باشندگان برار

۲۶ - نومبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - آپ کے دلی اور خیر خواہانہ ایڈریس کا شکریہ ادا کرنے کی استدعا کرتا ہون اور اُسکے پیش کرنے کی غرض سے یہان تک آنے مین جو تکلیف آپ نے برداشت کی ہے اُسکا مین نہایت ہی ممنون ہون۔

باشندگان برار کی افزونی بہبودی توسیع صنعت کاشتکاری و طریقہ ریلوے و نیز تجارتی اولو العزمی کی مختلف شاخون کی بابت جو عمدہ احوال آپ نے بیان کیا ہے اُسکے سننے سے مین نہایت خوش ہوا ہون - اس بات کو بھی بخوشی مین نے ملاحظہ کیا ہے کہ طبی علاج کی ترقی کے واسطے جو اِسوقت عورات ہند کو حاصل ہے لیڈی ڈفرن کی خواہش کو تسلیم کرنے مین آپ اور صوبجات کے باشندگان اتفاق کرتے ہین - جسقدر اس مضمون کی نسبت زیادہ تحقیقات ہوتی ہے اُسی قدر زیادہ یہ ثابت ہوتا ہے کہ اس ملک کے باشندگان کو اس سے زیادہ نعمت عطا نہین ہو سکتی۔

آپ نے ہائی کورٹ کی نسبت جو بیان کیا ہے اُسکے بابت مین بخوشی بیان کرتا ہون کہ بہرحال اصولاً آپ کے بیانات پر گورنمنٹ عالیہ نے آپ کے

حسب و نخواہ لحاظ کیا ہے - اور مین امید کرتا ہون کہ اس قسم کا بند و بست
کیا جاویگا جو آپ کی مناسب اور معقول درخواستون کو پورا کریگا -
جن اصول پر حال مین مقرر شدہ سول سروس کمیشن کی ترکیب دی گئی ہے
اسکی نسبت بیان کرنے کا موقع مجکو پونا مین ابھی حاصل ہوا تھا - مین یقین
کرتا ہون کہ آپ معلوم کرینگے کہ اس کمیشن کے ممبرون مین بے تعداد زیادتی
کرنے سے وہ ایک ایسا گروہ ہو جاویگا جسکا انتظام اور جسکی کارروائی نا ممکن
ہوگی اور اگر ہندوستان کے ہر ایک حصہ سے آئین وکیل رمایا شامل کیے جاوین
تو اُسکے کام کو مطمئن طریقہ سے انجام دینا نا ممکن ہوگا - لیکن اس بات کو مین
بلا تامل بیان کر سکتا ہون کہ خواہ کسی اصول یا انتظام کا فیصلہ کمیشن ہند کے
آیندہ سول سروس کی نسبت کرے لیکن اُنکا استعمال برار کے واسطے اُسی طرح پر
ہوگا جسطرح ملک کے دوسرے حصہ کے واسطے -
جنٹلمین - مین خیال کرتا ہون کہ ان باتون مین تمام مضامین جو آپنے
میرے روبرو پیش کیے ہین شامل ہین اور اب صرف آپ کی عنایت آمیز
اور دلی ایڈریس کا شکریہ ادا کرنا مجکو باقی ہے -

ص ۴۴

---

نمبر ۱۰۶

## بجواب ایڈریس باشندگان سکندرآباد

۲۶ - نومبر ۱۸۸۶ء

جو دلی اور صادق ایڈریس آپ نے براہ مہربانی پیش کیا ہے اسکا مین
تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہون جو صادق اور پرجوش الفاظ خیرخواہی کے
جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے واسطے اسمین شامل ہین انکو نہایت ہی اطمینان سے
مین نے ملاحظہ کیا ہے - منجملہ اُن بڑے فوائد کے جو اس ملک مین سفر کرنے سے
میرے مانند اشخاص کو حاصل ہوتے ہین ایک یہ ہے کہ اس جماعت عظیم کے
مختلف قائم مقامون سے ملنے کا موقع انکو حاصل ہوتا ہے - اور صرف یہ ہی
نہین ہے بلکہ وائسرائے کو بھی بعوض اسکے ہر فرقہ کے حاجات - ضروریات اور
خواہشات کے معلوم کرنے کا موقع ملتا ہے - جن اہم مضامین کا اپنے
ایڈریس مین ذکر کیا ہے اُنکی طرف میری توجہ آپنے صحیح طور پر رجوع کرائی ہے
اس بات کے خیال کرنے مین آپ سے مین اتفاق کرتا ہون کہ خالص اور
عمدہ پانی کا بہم نہ پہونچنا جماعت کے لیے ایک سخت مصیبت ہے - اور نہایت
خوشی سے خیال کرتا ہون کہ آپ نے اس بُرائی کے دور کرنے کے طرایق اختیار
کیے ہین - میرے واسطے یہ مناسب نہوگا کہ اس موقع پر اُن خاص ذرایع کی
نسبت جنکی رو سے گورنمنٹ ہند کو حسب مشورہ آپ کے اعانت دینی چاہیے
کوئی رائے اپنی ظاہر کرون لیکن بہرحال یہ مین کہہ سکتا ہون کہ بروقت کلکتہ

پہونچنے کے آپ کے ایڈریس کا مطلب مناسب حکام کے روبرو پیش کیا جاویگا
اور مضامین کی نسبت بھی جو اگر اسقدر نہین تو بیحال بڑے ضروری ہین اور
جنکی جانب آپ نے میری توجہ دلائی ہے مین ایسی ہی راے دے سکتا ہون
آخر مین جو ذاتی کلمات مہربانی کے میرے اور لیڈی ڈفرن کے واسطے
آپ نے استعمال کیے ہین اُنکا دلی شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون
مین افسوس کرتا ہون کہ ہند کے مختلف اضلاع مین نہایت جلدی کے ساتھ
سفر کرنے کی وجہ سے جو ایک ناگزیر امر ہے مین مثل دیگر مقامات کے اِس جگہ
بھی زیادہ عرصہ تک قیام کرنے سے اور آپ کی جماعت کے قائم مقامون سے
زیادہ وقفیت پیدا کرنے سے محروم رہا۔

نمبر ۱۰۰

## تبقریب دعوت کنٹنجنٹ فوج حیدرآباد

## ۲۶ نومبر سنہ ۱۸۸۶ء

لیڈیز اور جنٹلمین - علیحدہ ہونے کے قبل بطور قایم مقام جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا اور نیز بطور اعلی افسر گورنمنٹ ہند کے ایک خوشگوار فرض کے ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون یعنے اُس بڑی خوشی کا اظہار جو حیدرآباد کنٹنجنٹ فوج سے اول مرتبہ ملنے سے حاصل ہوئی ہے اس قرب مین آنے کے قبل اس نامور فوج کے جو حقوق اپنے ہموطنون کے اعتماد اور تعریف کے لیے ہین مین بخوبی واقف تھا - اس فوج کا اجتماع اس ملک مین برٹش حکومت کے ابتدائی زمانہ سے ہے اور ہماری سلطنت ہند کی وساطت اور حفاظت مین مشہور مواقع پر بہت بڑی امداد اسنے دی ہے ڈیوک آف ولینگٹن کی ماتحتی مین تمام دکن اور میسور کی مہم مین خدمت انجام دینے کا اعزاز آپ کو حاصل ہوا ہے - میدان جنگ کے وقت اپنی شجاعت اپنے تحمل کی طاقت - اپنی خیر خواہی اور عمدہ قواعد مین ہمیشہ شہرت حاصل کی ہے - ایک موقع پر اُسکے رسالہ نے وہ نہایت ہی مشہور کام انجام دیا جو مین یقین کرتا ہون کہ شاید ہی فوجی تواریخ مین درج ہوا ہوگا یعنے اکتیس دن مین چھ سو میل سفر کیا اور جسکی وجہ سے گورنمنٹ ہند کا شکریہ اُسنے حاصل کیا صرف یہ ہی نہین ہے بلکہ بعد ازان شجاع سرہیو روز صاحب کی ماتحتی مین جسکا نام بعد مین لارڈ اسٹرتھ نیرن ہوا حیدرآباد کنٹنجنٹ نے ملک کی

بیش بہا خدمت کو انجام دیا اور جب کبھی موقع ہوا اُنکے افسران اور سپاہ
نہایت ہی مستعدی کے ساتھ اُس فرض کے واسطے خود بخود راضی ہوگئی
جسکی ضرورت ہوئی - حال مین اسکے دو رجمنٹون کو مہم برہما پر بھیجنے کا میرا
خوشگوار فرض ہوا ہے اس موقع پر اس بات کے اظہار سے نہایت
خوش ہون کہ ہر اطراف سے اُنکی کارروائیون کی مطمئن خبرین مین نے سُنی ہین
جو قدر و منزلت گورنمنٹ ہند حیدرآباد کنٹنجنٹ فوج کی کرتی ہے اگر اسکا
ثبوت درکار ہے تو اُن افسران کے انتخاب کی فکر و تشویش سے جو اُسکے
حاکم ہونے کے واسطے روانہ کیے جاتے ہین ظاہر ہو سکتا ہے جنرل میک کوئن
نہایت ہی اول درجہ کے افسر ہمارے پاس تھے اگرچہ پنجاب سرحدی فوج سے
اُنکو علیحدہ کرنے مین مجھکو نہایت افسوس ہوا تاہم مین نے خیال کیا کہ وہ اس سے
زیادہ عمدہ طور پر اپنی ملازمت ادا نہین کرسکتے کہ آپ کی افسری کا اُنکو اعزاز
حاصل ہو جو افسر جنرل میک کوئن کے بعد نامزد ہوا ہے اُنکے بھی میرے فوجی مشیر
نہایت بڑی قدردانی کرتے ہین - مین یقین کرتا ہون کہ اُنکے زیر نگرانی
آپ کی حالت مین اور زیادہ ترقی ہوگی اور آپ کے فوائد کی اور زیادہ
حفاظت ہوگی - میری اول ملاقات اس فوج سے بمقام اورنگ آباد ہوئی تھی
جبکہ اُنکی قابل تعریف ہیئت و شکل سے اور اُنکے افسران کی عجیب و غریب
چُستی سے مجھکو نہایت حیرت ہوئی اور اُنکو بطور اپنے بدرقہ کے رکھنے مین بڑی
عزت کا باعث خیال کرتا ہون -

اب لیڈی ڈفرن اور اپنی جانب سے اُن عنایات کا جو آپ صاحبان نے
ہمپر ظاہر کی ہین جنرل بل اور حیدرآباد کنٹنجنٹ کے اور افسران کا شکریہ
ادا کرتا ہون مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ جو خوشگوار یادگارین ہم

حیدر آباد سے لیجاوینگے انہیں اس قلیل زمانہ کی یادگار سے بڑھ کر جو ہمنے آپ کی مہمان نواز چھاونی مین گذارا ہے کوئی نہو گی۔

---

نمبر ۱۰۸

## جواب اڈریس میونسپلٹی میسور

۳۰ - نومبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین جو پُرشوق استقبال میرا آپ نے کیا ہے اسکا مین دلی شکریہ ادا کرتا ہون
اِس قدیم شہر مین آنے سے مجکو نہایت ہی بڑی خوشی حاصل ہوئی ہے - مین آپکو
یقین دلاتا ہون کہ اِس بات کے خیال کرنے سے مجکو نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے
کہ جو فیاضانہ حکمت عملی برٹش گورنمنٹ نے قائم کی ہے اور جسکی جانب آپنے اسطرح کے
موثر الفاظ مین اشارہ کیا ہے اُس سے ایسے کامیاب نتائج پیدا ہون - مین بخوبی
واقف ہون کہ ہند مین کوئی ایسی ریاست نہین ہے جسکو زیادہ عمدہ گورنمنٹ بہ نسبت
میسور کے جو اُسکو اپنے روشنضمیر حکمران حال کے عہد حکومت مین حاصل ہے
میسر ہوگی اور مین بھروسہ کرتا ہون کہ سال بسال اُسکی سرسبزی - اُسکی رعایا
کی خوشنودی - بہبود اور ترقی مین اور زیادہ ترقی ہوگی - مین آپ کا نہایت ہی
ممنون (اور مین اب لیڈی ڈفرن کی جانب سے گفتگو کر رہا ہون) اُن عنایت آمیز
اشارات کا ہون جو آپ نے لیڈی ڈفرن کی اُن ادنی کوششون کی بابت
کی ہین جو اُنھون نے عورات ہند کو طبی علاج بہم پہونچانے کی ترقی مین کی ہین -
جسقدر زیادہ اِس معاملہ مین تحقیقات کیجاتی ہے اُسی قدر زیادہ صاف ہوتا جاتا ہے
کہ جو تجویز لیڈی ڈفرن نے شروع کی ہے اُسکو بکامیابی انجام دینے کی غرض سے
اُن اشخاص کی بڑی اور متحد کوشش درکار ہے جنکو اپنے ہمجنس مخلوق کی بہبود مین

ص ۲۳۹

دلچسپی حاصل ہے علاوہ برین اگر مستعدی اِسکا عملدرآمد ہوگا تو بہت کم مقاصد ایسے ہین
جنسے اِسقدر مطمئن نتائج حاصل ہو سکتے ہین - مین بھروسہ کرتا ہون کہ اپنے
قیام کے قلیل زمانہ مین آپ کے شہر اور اُسکے قرب وجوار کے مختلف دلچسپ مقامات
کو دیکھنے کی خوشی مجکو حاصل ہوگی اور خود مین ملاحظہ کرونگا کہ کس مستعدی اور
ہوشیاری سے اسکی بہبود اور سرسبزی کی آپ ترقی کر رہے ہین -

نمبر ۱۰۹

بتقریب دعوت بمقام میسور

۳۰ - نومبر ۱۸۸۶ء

لیڈیز اور جنٹلمین - ہمارے نامور میزبان نے جو اعزاز ہمکو بخشا ہے اُسکا شکریہ
ادا کرنے مین میری صرف یہ خواہش ہے کہ اُسی طرح کے مناسب اور شستہ
الفاظ مین اپنا بیان ظاہر کرون جسطرح کے الفاظ مین جام صحت تجویز کیا گیا ہے
لیکن اگرچہ شاید یہ امر مشکل ہوتا ہم مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ جس بڑی
عنایت اور شاہزادگانہ مہمان نوازی سے جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کے قائم مقام
کی مہاراجہ صاحب نے دعوت کی ہے اور جو دوستانہ ذاتی خیالات مہاراجہ صاحب
ممدوح نے خاص میری نسبت ظاہر فرمائے ہین اُنکی مین بخوبی قدردانی کرتا ہون
کہ چند سال ہی قبل یہ ریاست اور اُسکے قرب وجوار کا علاقہ ظالمانہ خودمختاری کا
مرکز تھا اور جنگ وفساد کا تماشا گاہ تھا - قومی نفرت اور مذہبی خصومت پھیلی
ہوئی تھی تو جو تبدیلی مہاراجہ صاحب نے پیدا کی ہین اُسپر مجھے مہاراجہ صاحب کو
مبارکباد دینا چاہیے - اُنکے اور اُنکے خاندان کے فیاضانہ عہد حکومت مین عمدہ
گورنمنٹ - مہذب ترقی - عام امن وامان - اور تعلیم کے برکات ہر جگہ ترقی پر ہین
اور سلطنت ہند کے حدود مین کوئی ریاست ایسی نہین ہے جسنے برٹش گورنمنٹ کی

دور اندیش حکمت عملی کی یعنی باجگزار شاہزادگان کی امداد سے اپنے وسیع ممالک پر
اپنی براہ راست طریقہ حکومت مین اضافہ کرنے کی تصدیق کی ہے جب مین
خیال کرتا ہون کہ اُس شجاع سپاہ کی دوستی مین مین داخل ہوا ہون جسکی
کارروائیون کا سرنگاپاٹن اور گرد و نواح کا ملک تماشاگاہ اور شاہد ہے۔
تو اِس بات کا یقین کرنا مشکل معلوم ہوتا ہے کہ جن تبدیلیون کی طرف مین نے
اشارہ کیا ہے وہ ہمعصر تواریخ کے نتائج ہون۔ ہند کی ہر ایک دیسی ریاست مین
گذرنے کی خوش نصیبی مجکو حاصل ہوئی ہے اور اُنکے حکمرانون سے صرف
ملنے ہی کا نہین بلکہ دوستی پیدا کرنے کا موقع مجکو ملا ہے اور اِس بات کو بلا تامل
کہ سکتا ہون کہ خواہ کچھ ہی فرق انمین کیون نہو۔ بعض ریاستون نے بہ نسبت دیگر
ریاستون کے زیادہ ترقی کی ہو۔ بعض حکمران بہ نسبت اورونکے اِس جوابدہی عظیم سے
جو خداوند تعالی نے انکے ذمہ کی ہے کم واقف ہون۔ لیکن زیادہ تر میرا تجربہ
نہایت ہی مطمئن اور یقین دہ طریقہ کا ہے اور جنابہ علیا ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند
دام اقبالہا اور گورنمنٹ برطانیہ اعظم کو عام تہذیب۔ فرض انجام دینے
کی خواہش۔ اور اُن امورات کی جانب جو عموماً اُنکے درمیان رائج ہین ایمانداری
کے ساتھ مشغول ہونے کی وجہ سے مبارکباد دینے کا بہت بڑا سبب ہے۔

آخر مین بھروسہ کرتا ہون کہ مجکو اجازت ملیگی کہ اُس عنایت آمیز اشارہ کا
دلی شکریہ ادا کرون جو مہاراجہ صاحب نے لیڈی ڈفرن کی اُس ولی کوشش کی نسبت
کیا ہے جو اُنھون نے عورات ہند کے طبی علاج کی نسبت کی ہے۔ مین یقین کرتا ہون کہ عوام کے
روبرو اِس مضمون کو پیش کرنے سے لیڈی ڈفرن نے نہایت ہی بڑی ترقی
کی ہے جو کبھی ملک مین جاری ہوئی ہوگی مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اِس سے
زیادہ ترغیب دہ اپنی کوشون مین ثابت قدم رہنے کے واسطے اُنکے لیے

نہین ہوسکتا کہ والیان ملک ورعایا انکی ادنی کوششون کی اسقدر فیاضانہ طور پر قدردانی کرین۔

لیڈیزاور جنٹلمین۔ مین ہز ہائینس مہاراجہ صاحب کے جام صحت کے نوش کی آپ سے درخواست کرتا ہون۔

نمبر ۱۱۰

## جواب اڈریس زمینداران گرگ

### یکم دسمبر ۱۸۹۶ء

جنٹلمین۔ مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ جس عنایت آمیز اور خیرخواہانہ خیالات نے اس خیر مقدم کے اڈریس پیش کرنے کی غرض سے آپ کو اپنے صوبہ سے اس جگہہ تک آنے کے واسطے ترغیب دی ہے اُسکا مین نہایت مشکور ہون۔ آپ کی ریاست کے حالات وکیفیت سے مین بخوبی واقف ہون اور مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ آپ کو اس بات کا خوف نہین کرنا چاہیے کہ گورنمنٹ ہند کا کسی ایسی بات کرنے کا ارادہ ہے جسکا منشا اُن رواجی علامات کا نیست ونابود کرنا ہے جنپر آپ کو مناسب فخر ہے۔ یا تمام مناسب مواقع پر اُس علحدہ حق کو جسپر ہمکو نہایت ہی غور کرنا چاہیے ہم تسلیم کرنے مین کسی طرح کی فروگذاشت کرینگے۔ بلاشک گورنمنٹ ہند کے واسطے وہ نہایت کمبخت روز ہوگا اگر اپنے اصلی اور مناسب منصب کے علاوہ نامناسب طور پر کسی فرقہ کے قدیمی رواج مین جو اُسکی حکومت مین آباد ہے دخل اندازی کرنے کی کوشش کرے۔ آپ کی اُس خواہش کا کہ سلسلہ ریلوے کو آپ کے درمیان توسیع دیا جاوے مین بخوبی قدردانی کرتا ہون۔ اگرچہ اُن خاص امورات پر جنکی جانب آپ نے میری توجہ دلائی ہے غور کرنے کا مجکو موقع نہین ملا ہے تاہم بخوشی بیان کرتا ہون کہ جناب ملکہ معظمہ

قیصرۂ ہند کی گورنمنٹ حال کی یہ حکمت عملی ہے کہ ہر طرف جس جگہ خواہش ہے ریلوے اولوالعزمی کو زیادہ کیجاوے - جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا کی خدمت مین اُن کلمات خیر خواہی کو جو حضور ممدوحہ کی جانب آپنے استعمال کیے ہین پیش کرنے مین کوتاہی نکرونگا - جنابہ علیا کو اپنی ہندوستانی رعایا کی بہبودی مین پوری اور صادق دلچسپی حاصل ہوتی ہے - جنابہ ممدوحہ کو کسی امر سے اسقدر خوشی نہین ہوئی جسقدر اِس وجہ سے کہ گذشتہ لنڈن کی نمایش گاہ مین اِس ملک کے بہت سے قائم مقامون سے ملنے کے موقع حاصل ہونے سے ہوئی - اور اُس خاص مشفقت آمیز طریقہ کا حال غالباً آپ نے سُنا ہوگا جس سے اُن اشخاص کے واسطے اپنی تشویش کا حال اظہار فرمایا -

آخر مین اُن ذاتی اعتماد اور لحاظ کے کلمات کا جو براہ مہربانی آپ نے میری جانب خطاب کیے ہین مین شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون -

نمبر ۱۱۱

## جواب اڈریس کاشتکاران میسور

یکم دسمبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - اپنے شرکا پر جنھون نے براہ مہربانی مجھسے ملنے کے لیے آپ کو مقرر کیا ہے اُنکی عنایت اور خوش اخلاقی کی نسبت میرے خیال کو آپ ظاہر فرماوین - مین اُسکو بہت بڑے لحاظ کی علامت تصور کرتا ہون کہ انھون نے ایسا دوستانہ اڈریس مجکو پیش کیا - مجکو شبہہ نہین ہے کہ میسور مین شہل اور جنگلون کے کاشتکارون کے دلون مین نہایت ہی خیر خواہی کے خیالات جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی ذات بابرکات اور تخت شاہی کی جانب بھرے ہوئے ہین اور حضور ممدوحہ کو اُن خیالات کی جو آپ نے جنابہ عالیہ کی نسبت استعمال

کیے ہین اطلاع دینے مین کسی طرح کی فروگذاشت نکرونگا۔ منجانب خود مین کہ سکتا ہون کہ
اُن اصحاب کی کوششون کو جو شل آپ کے اُس محنت کی ترقی مین مشغول ہین جو ملک
کی عام سرسبزی مین ضرور اپنا حصہ زائد کریگی نہایت ہمدردی اور دلچسپی سے دیکھتا ہون
اور اگر کسی وقت مین میرا یہ فرض ہو کہ اُن معاملات پر غور کرون جسمین آپ کو
خاصکر دلچسپی حاصل ہے تو آپ یقین کرین کہ میری گورنمنٹ نہایت ہمدردی کے ساتھ
اُنپر غور کرنے کو تیار رہیگی۔ آپ واقف ہونگے کہ حضور شاہزادہ ویلز صاحب کے
خیال مبارک مین یہ بات حال مین آئی ہے کہ جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کی تقریب
جوبلی کو لنڈن مین ایک دائمی انسٹیٹیوشن کے قائم کرنے سے مشتہر کیا جاوے جو خاصکر
ہندوستانی اور نوآبادیون کے فوائد کے واسطے مخصوص ہووے۔ اسوقت تک یہ تجویز
ابتدائی حالت مین ہے لیکن مجکو یقین کامل ہے کہ جب اِس تحریک کے واسطے ہمدردی
ظاہر کرنے کا مناسب موقع آئیگا اُسوقت ہند کے تمام حصص براضی ورضا اُسکی
کامیابی مین اعانت کرنے کے واسطے مستعد رہینگے میری نسبت جو دوستانہ اور
عنایت آمیز خیالات براہ مہربانی آپ نے ظاہر فرمائے ہین اُنکا اسے صاحبان مین
پھر شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون۔

نمبر ۱۱۲

## جواب اڈریس پنچایتی جلسہ میسور

### یکم دسمبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین آپکے اڈریس کو نہایت خوشی اور دلچسپی سے مین نے سُنا ہے۔ اگر وایسرائے
ایسے مجمع مین ہو جو اُسکے روبرو اپنی عام سرسبزی کے اِس قسم کے ثبوت اُسکے روبرو
پیش کرسکتے ہین جس قسم کے ثبوت کی طرف آپ نے اشارہ کیا ہے تو اُسکے واسطے
ہمیشہ خوش قسمتی کا موقع ہے۔ اور یہ بات اُسوقت اور بھی زیادہ ہوتی ہے جبکہ

طریقہ گفتار جو اُسکے واسطے استعمال کیا جاوے اس امر کا شاہد ہو کہ جس طریقہ حکومت مین وہ لوگ رہتے ہین اُسکے ساتھ پوری پوری رضامندی ظاہر کرتے ہین آپکے اِس قسم کے الفاظ استعمال کرنے سے مجکو حیرت نہین ہوئی - کیونکہ بباعث خوش قسمتی کے آپ ایسے حکمران کے عہد حکومت مین رہتے ہین جو ہندوستان کے والیان ملک مین ایک نہایت ہی فہیم - رتبہائ عالی ہمت ہے اور اِس ملک سے روانہ ہونے پر اس امر کے معلوم ہونے سے مجکو خوشی ہوگی کہ بہرحال جہانتک اس حصہ ملک کا تعلق ہے اُسکی بہبود - اُسکی مناسب حفاظت - اُسکے امن و امان کے ذرائع بخوبی بہم پہونچ گئے ہین - قحط ریلوے کی بابت جو کچھ آپ نے فرمایا ہے اُسپر مینے غور کیا ہے اور جو قدرتی تشویش آپ نے اس معاملہ کی نسبت ظاہر کی ہے اُسکے ساتھ مین پوری ہمدردی ظاہر کرتا ہون یہ وہ مضمون ہے جو ہمیشہ گورنمنٹ عالیہ کی توجہ کو اپنی جانب رجوع کراتا ہے - مین یقین کرتا ہون کہ آپ اس بات سے واقف ہین کہ میرے نامور پیشرو کے عہد حکومت مین بڑے اور وسیع تجاویز جہانتک ممکن ہوسکے میسور اور دیگر اضلاع ہند کو قحط کے خطرہ سے محفوظ رکھنے کی غرض سے شروع کیے گئے تھے - اس تجویز کا برابر عملدرآمد ہوتا ہے لیکن بافسوس بیان کرتا ہون کہ نہایت وسیع اور خرچیلی ہونے کی وجہ سے یہ ناممکن ہے کہ ایک ہی مرتبہ تمام حصص ملک مین ضروری ریلوے بہم پہونچائے جاوین - مین خیال کرتا ہون کہ اس خیال سے آپ خوش ہونگے کہ اس معاملہ مین آپکے فوائد میرے کانسل کے آنریبل ممبر کے ہاتھ مین ہین جو پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ کو ظاہر کرتے ہین اور جو جہانتک مین جانتا ہون پیچیدہ مسئلہ کو بخوبی طے کرنے کے واسطے قابل ہین

مین بہت خوش ہون کہ مسئلہ تعلیم کا ذکر آپ نے کیا ہے کیونکہ اسکی وجہ سے نہایت موثر اور پُرجوش زبان مین جسپر مین قادر ہوسکتا ہون مجکو اس عجیب

خوشی کے اظہار کا موقع حاصل ہوتا ہے جو اُس دلچسپی کی ظاہر علامات
کے دیکھنے سے مجھے ہوتی ہے جو ہر طرف اِس مسئلہ کی نسبت ریاست مین ظاہر
کیجاتی ہے اور نیز اُس فیاضانہ اور تیز فہم مستعدی سکے دیکھنے سے جس سے
اُسکی ترقی کیجاتی ہے - جبکہ مین چوتھائی میل سڑک مین ہو کر گذرا اور آٹھ یا دس
قطار طلبا کو اپنے اُستادون کے ساتھ فراہم دیکھا تو مین نے خیال کیا کہ آپ
سر سبز آیندہ کی کشادہ اور عمیق بنیاد ہمیشہ کے واسطے قائم کر رہے ہین لیکن
اگرچہ عام تعلیم کے معاملہ مین ترقی کے اُن ثبوت کو دیکھکر مجھکو بہت بڑی خوشی
ہوئی تاہم اُس منظر کے ملاحظہ سے جو مین خیال کرتا ہون کہ ہند کے اور حصص
مین نظر نہین آسکتا اور بھی زیادہ خوشی ہوئی یعنی اعلیٰ قوم کے خاندانون
کی لڑکیون کی قطار دیکھنے سے جو اُسی قابل تعریف طریقہ مین جمع تھین اور
جہانتک مین معلوم کر سکتا ہون علم کے وسیع مواقع حاصل ہوتے - اپنے تجربات
کو بڑھانے - اور اپنی فہم کو مضبوط کرنے سے اسقدر حظ اُٹھاتی ہین جسقدر کہ
یوروپ کے نہایت ہی مہذب ملک مین حاصل ہو سکتا ہے - اور وہ صاحبان
جو سوسائٹی کے سرگروہ ہین اور ملک کے شرفا کو ظاہر کرتے ہین اور جنھون نے
اپنی فیاضی اور عالی ہمتی سے ہر ہائینس مہارانی صاحبہ کی عمدہ کوششون مین
اُنکو میسور مدرسہ نسوان کے قائم ہونے مین امداد دی ہے اپنی کوششون کے
واسطے نہایت بڑی تعریف کے مستحق ہین - میری صرف یہ خواہش ہے کہ
ہندوستان کے اور خاص شہرون کے باشندے اسی طرح کے عقلمند ہوتے اور
قوم کے اصلی فوائد کو اسیطرح سمجھ سکتے - اے صاحبان آپ یقین کرین کہ اگر
آپ ہندوستانی مکانات کو خانگی خوشی اور امن کا مرکز اور تیز روشنی علم اور
ہر ایک عمدہ اور پاک حوصلہ کا مبدا بنانا چاہتے ہین تو آپ کو اپنی لڑکیون کو

تعلیم دینا چاہیے - یہ مان ہی ہوتی ہے کہ زندگی کے خطرناک اور مشکل راستہ مین مناسب ذرایع حفاظت بہم پہونچاتی ہین - نیکی کے راستون کے واسطے اول تحریک اُسکو مان ہی سے ملتی ہے اور یہ مان کو تعلیم دینے ہی سے حاصل ہوسکتی ہے کہ ایک فیاض اور طاقتور قوم یقیناً اور بہت جلد پیدا ہو جاتی ہے -

آخر مین جنٹلمین اُس دوستانہ خیر مقدم کا جو آپ نے میرا کیا ہے شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون - اپنے گرد آپ کو دیکھکر مین نہایت ہی خوش ہون کہ مہاراجہ صاحب نے اپنے کانسل مین ایسی ذہانت - دبدبہ اور حکومت کے آدمی جمع کیے ہین - مجھکو یقین ہے کہ مہاراجہ صاحب اور ریاست ہر دو کو آپکی اعانت سے استفادہ حاصل ہوگا -

## نمبر ۱۱۳

## جواب ایڈریس بنگلور مینونسپلٹی

۲- دسمبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - آپ کے دوستانہ خیر مقدم کا دلی شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون آپ نے اپنی جانب نہایت ہی انکساری کے الفاظ مین اشارہ کیا ہے - لیکن مین اقرار کرتا ہون کہ مین اُن کمی ذرایع کے علامات کو جنکی جانب آپنے اسقدر دلسوزی سے اشارہ کیا ہے نہین دیکھتا - زیادتی خراج کے ادا کرنے کو جو اس ریاست کے ذمہ ہے مین نے بلاشک نہایت ہی خوشی سے آیندہ دس سال کے واسطے ملتوی کر دیا ہے - اگرچہ یہ امر عموماً تسلیم نہین کیا گیا ہے تاہم مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ گورنمنٹ ہند کو فیاضانہ طریقہ سے کام کرنے مین جبکہ وہ صاف کانشنس (ضمیر) سے انجام دے سکے نہایت ہی اطمینان حاصل ہوتا ہے بہ نسبت اِسکے کہ ضروری کفایت شعاری کے تنگ راستون پر چلے جس کو اختیار کرنے مین غرض کی انجام دہی کا خیال متواتر مجبور کرتا ہے - مین بخوبی واقف ہون کہ تخفیف اور تقلیل طریقہ انتظام کی قابلیت کو سلطنت کے وسیلہ ترقی کے ناکارہ کرنے کی وجہ سے خراب کر دیتی ہین - لیکن جب یہ ظاہر ہوتا ہے کہ دونون برائیون مین اِس طریقہ مین کم برائی ہے ہم بہ مجبوری اُسکو قبول کرتے ہین مین صرف یہ امید کرسکتا ہون کہ زیادہ مسعود حالات اور آپ کی آمدنی کی قدرتی وسعت جو زراعت کے

بہترین طرائق کا نتیجہ ہوگا آخر کار آپ کی مالی حالت کو نہایت سرسبز کریگی

نمبر ۱۱۴ ص

## جواب کنٹونمنٹ (چھاؤنی) مینونسپلٹی بنگلور

۲- دسمبر ۱۸۹۳ع

جنٹلمین - جو خیر مقدم آپ نے میرا کیا ہے اُسکا دلی شکریہ ادا کرتا ہون کسی جماعت کے محصول ادا کرنے والون کے قائم مقامون سے خوشنودی کی علامت حاصل کرنا اُس شخص کو بڑی فیاضی کا ثبوت خیال کرنا چاہیے جو بباعث بدقسمتی کے انکم ٹکس کا بانی ہے - لیکن مین بخوبی واقف ہون کہ حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا کی ذات خجستہ نہاد و تاج اور گورنمنٹ حضور ممدوحہ کی جانب آپ کی خیر خواہی اسقدر صادق اور اصلی ہے کہ اُس نقصان کی آپ شکایت نہ کرینگے اگرچہ بباعث بدقسمتی کے اُسکی سختی اسوقت مین چاندی کی قیمت گھٹنے سے اور بھی زیادہ ہوگئی ہے - اس بات سے مجھکو ہمیشہ افسوس ہوتا ہے کہ ہند کے ایک حصہ سے دوسرے حصہ مین گذرنے مین بجز قلیل عرصہ کے مین زیادہ نہین ٹھہر سکتا اور اسلیے بہت سے اصلی اور تواریخی - دلچسپی کے مقامات بغیر دیکھے ہوے چھوڑنے پر مجبور ہوتا ہون اور اُن اشخاص سے خفیف ملاقات کرنے پاتا ہون جنکی گفتگو اور تجربہ سے اگر موقع ملا فائدہ حاصل کرونگا -

اس بات کے سُننے سے مین خوش ہون کہ آپ کو ترقی تجارت اور توسیع ریلوے سے اسقدر امید بہبود ہے - مین بخوبی سمجھ سکتا ہون کہ اس موقع کو آپ نے نہایت عمدہ اور مناسب اپنے پانی بہم پہونچنے کے نقص کو گورنمنٹ کے روبرو پیش کرنے کا خیال کیا ہے - فی الحقیقت یہ اہم مسئلہ ہے اور اِس

معاملہ مین آپ کی خواہشون کو مین نوٹ کرنے کی ہوشیاری لونگا تاکہ کلکتہ پہونچنے پر اس امر کو دریافت کرسکون کہ کہان تک آپ کے مشورون کو ہم اختیار کرسکتے ہین - آپ کے میونسپل حقوق اور مسئلہ عدالت اپیل کی نسبت جو معاملات ہین میرے کلکتہ پہونچنے پر انجام پاسکتے ہین جس جگہ مین اُنکے متعلق مختلف ڈپارٹمنٹ سے براہ راست ملونگا -

آخرین جن دوستانہ الفاظ مین عورات ہند کے طبی علاج مین لیڈی ڈفرن کی ادنی کوششون کی نسبت آپ نے اشارہ کیا ہے اُنکا شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون اِس قسم کے کلمات ہمدردی اُنکو اُس کام مین ثابت قدم رہنے کی ترغیب دینگے جو اُنھون نے اختیار کیے ہین -

نمبر ۱۱۵

## جواب ایڈریس باشندگان ٹرچناپلی

۶- دسمبر ۱۸۶۶ع

جنٹلمین - اِس بات کا بیان کرنا ضروری نہین ہے کہ آپ کے قدیمی اور تواریخی شہر ٹرچناپلی مین آنے سے مجھکو نہایت ہی بڑی خوشی حاصل ہوئی اور خاصکر جبکہ اُسکے باشندگان نے ایک خیر خواہانہ اور دلی خیر مقدم میرے واسطے تیار کیا ہے - اِس امر کے استماع سے مجھکو خوشی ہوئی ہے کہ آپ اُن مینونسپل انسٹیٹیوشن کی جو آپ کو عطا ہوے ہین قدر کرتے ہین - جس طرح مین نے اور مقامات پر بیان کیا ہے اپنے ہم جنس انگریزی رعایا کا اعتماد اور تعریف حاصل کرنے کا اور انسٹیٹیوشنون کے زیادہ بڑھنے کے لیے استحقاق حاصل کرنے کا اِس سے زیادہ کوئی عمدہ طریقہ نہین ہے کہ قابلیت اور عاملانہ عمدہ فہم سے لوکل سلف گورنمنٹ کی کارروائی کو انجام دینے کے لیے اپنی استعداد آپ ثابت کرین - آج صبح کو فن معماری کی سرگرمی اور ذہانت کی اُس عظیم الشان یادگار کے معائنہ کرنے سے مجھکو خوشی حاصل ہوئی تھی جو دریا کولرون کے اُس جانب واقع ہے - اور مین بخوبی سمجھ سکتا ہون کہ اپنے بزرگون کے صناعی ہنر کے اِس ثبوت کی طرف آپ کس قدر فخر سے جو قدرتی امر ہے اشارہ کرینگے - وہ قوم جنھنے اِس قسم کے یادگار بنائے ہین ذہانت کے ورثہ کی بخوبی مستحق ہو سکتی ہین جسپر اگرچہ نامساعد حالات کی وجہ سے

تاریکی و سیاہی کچھ عرصہ کے واسطے چھا گئی تھی تاہم مین بھروسہ کرتا ہون کہ اب بھی ایک مختلف شکل مین پھر ظاہر ہونے اور نمود کرنے کے لیے مقرر کی گئی ہے۔ مین پہاڑ کے مندر کی چوٹی پر گیا جو آپ کے مکانون کے اوپر بلند نظر آتا ہے۔ جیساکہ آپ نے صحیح طور پر بیان فرمایا ہے کوئی انگریز طلائی چٹان کو اور مختلف مقامات کو جہان کلایو اور لارنس اپنے ملک کے واسطے لڑے تھے بغیر دلچسپی اور جوش کے نہین دیکھ سکتا خاصکر جب کہ یہ امر یاد کرین کہ جو فتوحات اُنھون نے حاصل کین اُسکا اِسقدر بڑا اثر ہند کی آیندہ حالات پر پڑا ہے۔

اس امر کے معلوم ہونے سے نہایت خوش ہون کہ مسٹر سالم رام سوامی مدیر کا پبلک سروس کمیشن مین تقرر آپ کی خوشی کا باعث ہے۔ آپ یقین کرین کہ اِس سے بڑھکر خوشی کسی دوسری چیز مین مجھکو نہین معلوم ہوتی جب کہ کوئی ہندوستانی جنٹلمین اپنی قابلیت ولیاقت کی وجہ سے اپنے چال چلن اور اپنے ملک اور سلطنت کی بہبود مین معروف ونمایان شغل کی وجہ سے کسی پبلک فرض کی انجام دہی مین ہمکو اعانت دینے کے واسطے اپنے کو رضامند اور قابل ظاہر کرین۔ یا کسی پبلک فائدہ کی ترقی مین گورنمنٹ کے شریک ہون۔

لیڈی ڈفرن کی جانب جو عنایت آمیز اشارہ آپ نے کیا ہے اُسکا شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون۔ اُنکو نہایت افسوس ہے کہ اِس موقع پر نہ آسکین اور آپ کی خواہشون کی اطلاع اُن سے کرنے مین کسی طرح کی فروگذاشت نہ کرونگا۔

آخر مین اُس پورے اطمینان کو بیان کرنا چاہتا ہون جو مجھکو جنابہ

ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کی جانب کلمات خیرخواہی اور اطاعت کے استماع سے حاصل ہوا ہے جنابہ ممدوحہ کو اپنی رعایاے ہند کی بہبود مین بڑی دلچسپی حاصل ہوتی ہے اور گذشتہ ہندوستانی اور نوآبادیون کی نمایش سے جو موقع زیادہ تر آدمیون سے ملنے کا حاصل ہوا جیسا کہ اسوقت تک نہین ملا تھا وہ جنابہ علیا کو خاص ذریعہ خوشی کا تھا۔

نمبر ۱۱۶ ص

## جواب اڈریس مدورا مینوسپلٹی

۷- دسمبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - آپ کے خیر خواہانہ اڈریس کا دلی شکریہ ادا کرتا ہون - آپ کے شہر اور اُسکے قرب وجوار کے بہت سے حقوق جو ہماری توجہ کو اپنی جانب رجوع کراتے ہین اُس سے مین بخوبی واقف ہون - اور اُن قدیم عمارات وغیرہ کو جنکی جانب فخریہ آپنے اشارہ کیا ہے بخوشی معائنہ کرونگا آب باشی اور ریلوے کے کامون کو فی الفور شروع کرنے کی ضرورت پر جو زور آپنے دیا ہے اُسپر مین نے بطور مناسب غور کیا ہے کیونکہ یہ اِس حفاظت قحط کی تجویز مین شامل ہین جو اِسوقت گورنمنٹ کے روبرو پیش ہے - بدقسمتی کی بات ہے کہ ہندوستان مین قحط کا احتمال اِسقدر ہر ایک جگہ ہے حفاظت کے واسطے اضلاع اِسقدر بے شمار ہین کہ ایک ہی وقت مین مختلف تجاویز کے انجام دینے کے واسطے جنکی جانب گورنمنٹ کی توجہ رجوع کرائی جاتی ہے کسی گورنمنٹ کے ذرایع باوجودیکہ نہایت ہی زیادہ نیک نیت دنیا مین ہو کافی نہین ہو سکتے - اِسوقت بھی آپ کی پریسیڈنسی مین خرچیلے اور وسیع ریلوے قحط کے انصرام مین ہم مشغول ہین - اور مین بھروسہ کرتا ہون کہ ہم اِس ضلع کی خواہشون کو بھی انجام دینے کے قابل ہونگے - بہر حال کلکتہ پہونچنے پر فوراً پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ سے آپ کی تجاویز کی نسبت

رپورٹ طلب کرونگا اور بغور اس امر کی جانچ کرونگا کہ کہان تک اُنکی تعمیل ہوسکتی ہین۔

لوکل سلف گورنمنٹ کے اصول کے ساتھ ہمدردی ظاہر کرنے کے اسقدر مواقع مجھکو ملے ہین کہ اُسکی بابت کوئی بات بیان کرنے کی ضرورت نہین ہے۔ مین اسکو بڑی عزت کا باعث خیال کرتا ہون کہ دریاے ویگی کے پُل کا بنیادی پتھر قائم کرنے کی خوشی میرے واسطے آپ نے محفوظ رکھی اور حضور ہز رائل ہائنیس شاہزادہ ویلز صاحب کو اُس عاملانہ طریقہ کی اطلاع دینے مین کسی طرح کی فروگذاشت نہوگی جسمین کہ باشندگان مدورا نے جناب ممدوح کی یادگار کو دائمی طور پر قائم کیا ہے آخر مین جن عنایت آمیز کلمات خوشنودی سے لیڈی ڈفرن کا اور میرا استقبال براہ مہربانی داخلہ کے وقت آپ نے کیا ہے اُسکا شکریہ ادا کرنے کی اجازت چاہتا ہون۔

نمبر ۱۱۷

## جواب اڈریس باشندگان مدورا

۷۔ دسمبر ۱۸۸۶ء

جنٹلمین۔ آپ کی عنایت آمیز خیر مقدم کا شکریہ ادا کرتا ہون اور مین یقین دلاتا ہون کہ آپ کے درمیان موجود ہونے سے مین نہایت خوش ہون۔ نجوشی مین نے اعلیٰ درجہ کی تہذیب کی یادگار کو معائنہ کیا جو زمانۂ سلف مین اسقدر عمدہ درجہ تک بحالت سرسبزی موجود تھی لیکن آپ اپنے اڈریس مین جیسا کہ امید کیجاسکتی ہے زمانہ گذشتہ کی یادگار سے اُن موجودہ اور عاملانہ حاجات کی جانب متوجہ ہوے ہین جنپر صرف اس ضلع کی

سر سبزی ہی کا نہین بلکہ اُسکے ہزارہا باشندگان کی زندگی کا انحصار ہے۔
بلاشک ملک کے قحط کی سختیون سے حفاظت کرنا منجملہ اُن ضروری غور طلب
اور اہم مسائل کے ہے جس سے گورنمنٹ ہند کو دوبدو ہونا پڑتا ہے۔
باوجود اِن تمام باتون کے جو گذشتہ سالون مین طریقہ آب پاشی اور
ملک مین ریل اور سڑکون کے جاری کرنے کے واسطے کی گئی ہین بہت سے
ایسے اضلاع ہین جنمین نہایت ہی مہلک نتائج پیدا ہوجاتے ہین اگر
باری تعالی سالانہ بارش سے جسپر ہند کے کاشتکار اِسقدر منحصر ہین
محروم رکھے۔ یہ بدقسمتی کا امر ہے کہ وہ مقامات جہان پر گذشتہ تجربہ سے
ثابت ہوتا ہے کہ بارش کافی نہین ہوتی اِسقدر بے شمار ہین۔ خشکی
اسقدر غیر مستقل طور پر ہوجاتی ہے کہ ایک ہی مرتبہ کسی گورنمنٹ کے ذرایع
اپنی حفاظت کے مقاصد براری کے واسطے کافی نہین ہوسکتے۔
ص۲۵۲ اِس پریسیڈنسی مین وہ نہایت ہی خرچیلے اور ضروری ریلوے قحط کی
تعمیر مین ہم مشغول ہین۔ اور اسی باعث سے اور صرف اِس ہی باعث سے
پر بیار تجویز کی پورے طور پر تعمیل نہین ہوئی لہذا مین صرف یہ کہ سکتا ہون
کہ کلکتہ پہونچنے پر ہی مین کل معاملہ کو بہ ہوشیاری دیکھونگا اور آپ کے
حقوق کو وہ سبقت دینے کو تیار رہونگا جو اور اضلاع کی امیدون کے
مطابق ہوسکتے ہین اور جس جگہ کے باشندگان اسی قسم کی اعانت حاصل
کرنے کی اُسی قدر ذکر مین ہین جسقدر کہ آپ۔
جو عنایت آمیز خیالات آپ نے میرے اور لیڈی ڈفرن کیجانب استعمال کیے ہین اُسکا
مین دلی شکریہ ادا کرتا ہون اُن کلمات شکر گزاری کی اطاعت کو خبر آپ نے اپنے ایڈریس کو مناسب
طور پر ختم کیا ہے جنابہ علیا ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا کے حضور مین پیش کرنے سے کوتاہی کرونگا

نمبر ۱۱۸

## تبقریب معائنہ پانڈیچری

۱۰- دسمبر ۱۸۷۵ء

بجواب خیر مقدم گورنر پانڈیچری حضور ویسرائے صاحب بہادر نے ارشاد فرمایا -

اکسلنسی - جو عنایت آمیز خیر مقدم آپ نے میرا کیا ہے اُسکا بہت بڑا اثر میرے دل پر ہوا ہے اور نیز ان تمام تیاریون کا جو آپ نے میرے استقبال کے واسطے کی ہین - فرانسیسی سرزمین پر موجود ہونے سے مجھکو بڑی خوشی حاصل ہوئی - اُن دوستانہ خیالات سے جنکا میرے خیر مقدم مین آپ نے اِس فصاحت سے اظہار فرمایا ہے میرے دل مین بھی اسیقدر جوش پیدا ہوتا ہے -

شام کو تبقریب دعوت ہز اکسلنسی حضور ویسرائے نے فرانس کی سلطنت جمہوریہ کے پریسیڈنٹ کے جام صحت تجویز کرنے کے وقت ارشاد فرمایا -

لیڈیز اور جنٹلمین - ہز اکسلنسی صاحب گورنر نے براہ مہربانی حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کا جام صحت نہایت فصیح اور ہمدردی کے الفاظ مین تجویز کیا ہے بعوض اُسکے اجازت چاہتا ہون کہ فرانس کی سلطنت جمہوریہ کے پریسیڈنٹ کا جام صحت تجویز کرون - اگر بدقسمتی سے مجھکو وہ فصاحت نہین حاصل ہے جو ہز اکسلنسی نے ظاہر فرمائی ہین آپ کو یقین دلا سکتا ہون

کہ اسی قدر پُر جوش اور صادق خیالات میرے دل مین ہین جبکہ اُس نامور فرانسیسی کے جام صحت کو نوش فرمانے کی آپ سے استدعا کرتا ہون جنکی بوجہ خانگی برتاؤ اور مدبرانہ صفات کے یوروپ بلکہ جو تمام دنیا عزت اور قدر و منزلت کرتی ہے اور جو تمام پولٹیکل جماعتون کی شہادت سے اپنے ملک سے اُس قدر و منزلت کے بخوبی مستحق ہین۔ اُس سلطنت عظیم یعنی فرانس کے ایک دور دراز کے گوشہ مین جو سلطنت اسقدر آپ کو عزیز ہے اُس عزت اور قدر و منزلت کا جو آنکو ہر جگہ صحیح طور پر حاصل ہے ترجمان بننے کے موقع حاصل ہونے سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے۔ لیڈیز اور جنٹلمین۔ ماسو گریوی پریسیڈنٹ سلطنت جمہوریہ فرانس کا جام صحت ہمکو نوش کرنا چاہیے۔

۲۵۵ ص صاحب گورنر پانڈیچری نے حضور ولیعہد سے کا جام صحت تجویز کیا اُسکے جواب مین حضور ممدوح نے ارشاد فرمایا۔

۲۵۶ ص جن عنایت آمیز الفاظ مین ہز اکسلنسی نے براہ مہربانی میرے معائنہ شہر کی نسبت اشارہ کیا ہے اُسکا شکریہ ادا کرنے کے واسطے اُٹھنے کے وقت مین بھروسہ کرتا ہون کہ وہ نیک نہاد اصحاب جو میرے گرد جمع ہین میرے نقص کو معاف فرمائینگے اگر اپنی شکر گزاری کو مناسب اور شستہ الفاظ مین ادا نہ کر سکون لیکن لیڈیز اور جنٹلمین آپ معلوم کر سکتے ہین کہ جب دل مین خیالات بخوبی بھرے ہوے ہون تو غیر زبان کے ذریعہ سے اُنکو ادا کرنا ہمیشہ مشکل ہوتا ہے۔ چند سال تک مجھکو یہ خوش قسمتی حاصل ہوئی ہے کہ کم یا زیادہ دوستانہ طریقہ پر مجھکو اُن فرانسیسیون کے ہمراہ رہنے کا اتفاق ہوا ہے جنھون نے امورات پالیٹکس (مدبری) ڈپلومیسی (ملکی) مین اور علم ادب و فنون مین نہایت ہی بڑی ناموری حاصل کی ہے وہ سب اور نیز اُنکے

تمام ہوطن نہایت توجہ اور عنایت ہمیشہ مجھپر ظاہر فرماتے رہے ہین - لہذا مین بہت خواہشمند تھا کہ آپ کے شہر کے قرب مین آکر جو جنوبی ہند کی تواریخ مین اسقدر مشہور رہے ہے سلطنت جمہوریہ اور فرانسیسی قوم کی تعظیم وتکریم اُسنکے قائم مقام کے روبرو ادا کردن - اِس امر کا ممکن ہونا بھی مینے خیال کیا کہ آپ کے طریقۂ انتظام سے وکیفیت پیدا ہوگردہ باتین مجھکو معلوم ہونگی جو مجھکو اپنے سرکاری منصبون کے ادا کرنے مین فائدہ پہونچائینگی - لیکن اُن سب سے زیادہ فرانسیسی ہند مین موجود ہونے سے اپنی گورنمنٹ کی اُس خواہش پر زور دینے کا خواہشمند ہون کہ ہم نہایت ہی دلی اور محبتانہ تعلقات اپنے نامور شریک کار اور میزبان سے قائم رکھنا چاہتے ہین تواریخ فرانس کے نہایت ہی مشہور تام تواریخ ہند سے متعلق ہین اور کوئی انگریز اِس مقام پر آکر ایسا نہو گا جو خودنجو دبسی کے مانند جنرل اور ڈوپلے کے مانند مدبر کو نہایت عمدہ طور پر اپنا عجز ونیاز ظاہر کرنے کی خواہش نہ کرے - اُن عزت اور تعریف کے خیالات مین قدیم رقابت کا خیال بالکل جاتا رہتا ہے - اور اب خوشی کا امر ہے کہ پُرامن ترقی کے میدان مین ہم صرف رقیب ہین - ایجناب میری یہ دعا صدق دل سے ہے کہ آپ کو آپ کی سلطنت کو اور اُن معزز شہریون کو جنکے امورات کا آپ اِس قابلیت کے ساتھ انتظام کرتے ہین خوش قسمتی اور بہبودی میسر ہو - آپ یقین کرین کہ اُس رشتۂ محبت اور باہمی دوستی کو جو ہند کے انگریز اور فرانسیسی تعلقات کی صفت ہے زیادہ مضبوط کرنے مین کسی طرح کی کوتاہی نہ کرونگا مین افسوس کرتا ہون کہ آپ کے مہمان نواز مکان مین اور پانڈیچری مین میرا قیام بہت کم عرصہ ہوگا کیونکہ کل علی الصباح بغرض ملنے نووارد

صاحب گورنر مدراس کے مین روانہ ہونے پر مجبور ہوا ہون - اِس نامی گرامی افسر نے غالباً سمندر مین اپنی فرصت کے وقت کو اپنی پریسیڈنسی کی تواریخ پڑھنے مین استعمال کیا ہوگا اور اِسوجہ سے اُس واقعہ سے اُنکو آگاہی ہوئی ہوگی کہ ایک خاص موقع پر آپ نے اُنکی دارالسلطنت پر قبضہ کیا تھا - اُنکو سیری معرفت یہ امر معلوم ہونے سے یقین ہوگا کہ آپ کا ارادہ اُس قسم کی کارروائی کرنے کا دوبارہ نہین ہے - لیڈیز اور جنٹلمین - اپنے نیک نہاد میزبان ہز اکسلنسی گورنر جنرل فرانسیسی ہند کا جام صحت اپنے ساتھ آپ کو نوش فرمانے کی استدعا کرتا ہون -

ص ۲۵۸

نمبر ۱۱۹ ص

## جواب ایڈریس انڈین ایسوسی ایشن

۳۰ - دسمبر سنہ ۱۸۹۶ء

جنٹلمین - اِس بات کا کہنا ضروری نہین ہے کہ میرے کلکتہ واپس آنے پر جن عنایت آمیز الفاظ مین آپ نے میرا خیر مقدم کیا ہے اسکا مین نہایت ہی ممنون ہون - اور آپ کے مانند نامور اور عقیل اصحاب سے ارتباط پیدا کرنے سے مجھکو ہمیشہ خوشی ہوتی ہے - مین بھروسہ کرتا ہون کہ جنوبی ہند کے بہت بڑے حصہ مین میرا دورہ بالکل بغیر فائدہ نہین ہوا ہے - اگرچہ مختلف بڑے مقامات سے میری واقفیت

ص ۲۵۹

ظاہرا طور کی ہوئی ہے تاہم کم سے کم یہ بات میسر ہوئی کہ اُن اصحاب سے ملنے کا موقع حاصل ہوا جو اپنے اضلاع مین ذی رتبہ اور صاحب رعب تھے - خود یہی امر نہایت بڑی خوشی کا باعث ہے اور جو فائدہ اُس سے حاصل ہوا ہے اُسکو مین بیان نہین کرسکتا - بہت کم چیزین ایسی ہونگی جنکی مین اسقدر توقیر کرتا ہون جسقدر کہ ہند کے برآوردہ اشخاص سے صاف طور پر ذاتی ملاقات کرنے سے جو حظ مجکو حاصل ہوتا ہے اُسکی کرتا ہون -

اپنے ایڈریس مین آپ نے اِس ملک کے طریقۂ انتظام کے متعلق مسائل کی جانب اشارہ کیا ہے اور آپکی یہ امید معلوم ہوتی ہے کہ منجانب گورنمنٹ اُنکی نسبت مین کچھ بیان کرون - مین خیال کرتا ہون کہ یہ مناسب درخواست نہین ہے مین نے چندمرتبہ یہ بیان کیا ہے کہ آج کل کا ہندوستان بہت سے

معاملات مین بیس سال کے ہندوستان سے بالکل مختلف ہے جبکہ ترکیب
گورنمنٹ ہند نے اپنی موجودہ شکل اختیار کی - اُسوقت سے ایک نہایت تعلیم یافتہ
فرقہ موجود ہوگیا ہے - یعنی وہ اصحاب جو مثل آپ کے یورپ کے پولٹیکل اور
کفایت شعاری کے علم ادب سے بخوبی واقف ہین جنھون نے اپنے خیالات
مغربی خیالات کے مانند کرلیے ہین جو خیال کرتے ہین کہ ملک کے واسطے یہ مفید
ہوگا اگر امورات انتظامی مین اُنکو برٹش رعایا کے ساتھ کام کرنے کا اس سے
زیادہ موقع دیا جاوے جو اسوقت تک اُنکو دیا گیا ہے - مین بخوبی تسلیم
کرتا ہون کہ یہ نہایت مناسب اور قابل تعریف خواہش ہے مین آپ کو
بھی مثل اور اشخاص کے یاد دلاتا ہون کہ ولایت کی متواتر گورنمنٹون نے
اس خواہش کو تسلیم کیا ہے کہ ایکٹ پارلیمنٹ ۱۸۵۸ء کی کارروائی کی دوبارہ
جانچ کیجاوے تاکہ (جیسا معلوم ہوتا ہے) اُسکے احکام آجکل کے تبدیل شدہ
حالات کے بالکل مطابق ہوجاوین - لہٰذا اس معاملہ کو زیر تجویز خیال
کرنا چاہیے اور ایک لمحہ خیال کرنے سے آپ کو معلوم ہوگا کہ ان حالتون
مین اُس مسئلہ کی نسبت کوئی بات ظاہر کرنا گورنمنٹ ہند کے واسطے کسقدر
ناممکن ہے -

دوسرا مضمون جسکی جانب آپ نے اشارہ کیا ہے ہندوستان مین
والنٹیر ہونے کی نسبت ہے آپ کے اس بیان سے مجھکو حیرت ہوئی ہے
کہ گورنمنٹ نے کوئی اپنی راے اس معاملہ کی نسبت ظاہر نہین کی - قریب
ایک سال کے عرصہ ہوا کہ بمقام مدراس جبکہ گورنمنٹ انگلشیہ کا
فیصلہ اس معاملہ کی نسبت معلوم ہوا - اور آپ کو یاد ہوگا کہ اُسوقت
مسٹر گلیڈاسٹن کی گورنمنٹ تھی - مین نے ظاہر طور پر اپنا افسوس

ص ۲۶

ظاہر کیا کہ عرضی دہندگان کی خواہش کو ہم پورا نہین کر سکتے - مین نے
بیان کیا تھا کہ مجھکو یقین ہے کہ آپکے والنیٹر ہونے کی خواہش کی ترغیب
خیر خواہی اور حب الوطنی کے نہایت ہی پاک ارادہ کی وجہ سے ہوئی ہے
لیکن جبکہ گورنمنٹ ہند نے اُن عاملانہ طرایق پر غور کیا جس سے یہ تحریک عمل مین
آسکتی تھی تو ظاہر ہو گیا کہ جو نقصانات اور مشکلات اصلاح تدبیر والنیٹر فوج کے
ساتھ لازمی ہونگے وہ اُن فوجی اور عاملانہ فوائد سے جو اِس تجویز کی عملدرآمد سے
حاصل ہوسکتے ہین بہت زیادہ اور بے شمار رہین مین آپ کو کوئی امید نہین دلا سکتا
که گورنمنٹ ہند یا گورنمنٹ انگلشیہ اپنے فیصلہ کو غالبًا تبدیل کریگی -

اِس بات سے مین خوش ہوا ہون کہ پبلک سروس کمیشن کی تقرری
کی نسبت گورنمنٹ کی اُس خواہش کی آپ قدردانی کرتے ہین کہ وہ کمیشن
ہندوستان کے سول سروس مین داخلہ کے متعلق ہر ایک مسئلہ پر غور کریگی
جو اُنکے فوائد کے حسب دلخواہ ہو اور اُس جماعت کی کاروائیان خود بخود
اُس مکمل اور مستعد ارادہ کا ثبوت ہین جس ارادہ سے یہ کام اختیار کیا گیا ہے -

اِس امر کے معلوم ہونے سے مجھکو نہایت ہی خوشی حاصل ہوئی ہے کہ
آپ مسئلہ تعلیم صنعت و حرفت کی بہت قدر و منزلت کرتے ہین - تمام ملک کے
واسطے یہ نہایت اہم مسئلہ ہے اور اسکی بنیاد کو مستحکم اور کشادہ کرنے اور
اسکی عمارت کو بلند کرنے مین اپنی جانب سے کسی قسم کی کوتاہی نکرونگا - میرا
ارادہ ہے کہ اُسکے فوائد کے ترقی دینے مین کوئی کوشش اُٹھا
نہ رکھونگا - لیکن مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ یہ بات میرے خیال مین
ہرگز نہین آیگی کہ جو کوششین تعلیم صنعت و حرفت کے واسطے کیجاوین وہ
اعلی تعلیم کو جسکو آپ اسقدر ضروری خیال کرتے ہین وہ کسی طرح پر کم کرین یا

اُس مین دخل اندازی کرین - مسئلہ مزدوری قلی آسام کی نسبت بھی آپنے
اشارہ کیا ہے - یہ وہ معاملہ ہے جسکی جانب گورنمنٹ ہند نے بہت بڑی توجہ
دی ہے اور دے رہی ہے - ہمنے اصولاً یہ بات قبول کر لی ہے کہ جب تک
عملاً دونون جماعت کے واسطے ضرورت حفاظت ہے کوئی خاص قانون نافذ کرنا چاہیے
لیکن مین یہ نہین کہہ سکتا کہ قلیون کو پولٹیکل اکانومی کے اس سخت قانون کی
آزاد کارروائی پر کب چھوڑ دینا مناسب ہوگا کہ "جسقدر درکار ہو اُسیقدر
بہم پہونچایا جاوے" اور گورنمنٹ کی جانب سے کوئی خاص حفاظت نہو - تاہم
مین خیال کرتا ہون کہ موجودہ ضابطہ مین ترقی ہوسکتی ہے اور اس مقصد کے
واسطے عاملانہ قواعد جو آج مین اُنکے ترمیم کرنے کا قصد ہے - بلحاظ تحقیقات
حال اور بلحاظ فیصلہ سکرٹری آف اسٹیٹ کہ ایکٹ ۱ - ۱۸۸۲ع کی اور قلیل آزمایش
کیجاوے اسوقت کمیشن مقرر کرنا قبل از وقت ہوگا لیکن مین آپ کو اطلاع
دے سکتا ہون کہ ایکٹ ۱۳ - ۱۸۵۹ع کی کارروائی زیر تجویز گورنمنٹ ہے اور
جو باتین آپ نے بیان کی ہین لوکل گورنمنٹ کی رپورٹ آنے پر ہوشیاری کے
ساتھ اُنپر غور کیا جاویگا -

ص ۲۶۳

نمبر ۱۲۰ ص

## کنووکیشن کلکتہ یونیورسٹی

۸ - جنوری ۱۸۸۷ع

وایس چانسلر - لیڈیز اور جنٹلمین - وایس چانسلر سے آپکے مخاطب ہونے کی
استدعا کرنے کے قبل اگرچہ خاص اپنے بیانات سے آپ کی تضییع اوقات
کرنے کا میرا قصد نہین ہے تاہم یہ مناسب ہے کہ اس موقع پر یونیورسٹی کو
جو نہایت برترین جگہ ہندوستانی یونیورسٹیون مین اُسکو حاصل ہے مبارکباد

دون ۱۸۸۲ء مین جبکہ میرے نامور پیشرو بطور چینسلر کے آپ سے مخاطب ہوئے
تو اُنھون نے اِس امر کی جانب آپ کی توجہ رجوع کرائی تھی کہ اِس یونیورسٹی کا
وجود قریب ایک چہارم صدی کے زمانہ سے ہے اور نہایت اطمینان سے
اُن قابل تعریف نتائج کی جانب جو اُسنے اُن صوبجات مین حاصل کیے ہین
جنپر اُسکا اثر پڑتا ہے اشارہ کیا تھا اُسوقت سے بہت سی باتین وقوع مین
آئی ہین بغرض دریافت حال تعلیم ہند ایک گورنمنٹ کمیشن مقرر کیا گیا تھا۔ اور وہ
طرائق اُسنے مقرر کیے جنکے بموجب مین یقین کرتا ہون کہ تعلیم نہایت ہی کامیابی
اور عمدہ طور پر دیجا سکتی ہے - اسیوقت مین لارڈ رپن صاحب نے اِس
امید کا بھی اظہار فرمایا تھا کہ گورنمنٹ طریقہ تعلیم کے ساتھ ہی ساتھ لوکل کوشش
کے ذریعہ سے آزاد اور خودمختار مدرستہ العلوم قائم ہونا چاہیے جسکی صفات
اختلاف اور طبع زادگی ہو۔ کمیشن کی رپورٹ آنے کے قبل مختلف حالات کے
واقع ہونے سے ثابت ہوا کہ آپ کے سابق چینسلر کی دانشمندی کے الفاظ
اِس کان سُنکر اُس کان نہین اُڑا دیے گئے اور کسی امر سے مجھکو اسقدر
خوشی نہین حاصل ہوتی جسقدر کہ اِس بات کے مشاہدہ سے کہ کسقدر قابل
تعریف مستعدی - اور کسقدر بے اندازہ فیاضی سے خودمختار اور لوکل کوششین
تعلیم کے واسطے کل ملک مین کی گئی ہین - (نعرہ خوشی) لیکن تمام ترقی کا
پوشیدہ راز ثابت قدم اور راسخ دم کوشش ہے لہذا مین بھروسہ
کرتا ہون کہ اگر مین یہ اُمید ظاہر کرون کہ آپ صرف اُن کوششون کو ہی جاری
نہین رکھینگے بلکہ یہ یونیورسٹی ہمیشہ میدان ترقی مین گوے سبقت حاصل
کرتی رہیگی اور آخر کار اِس سرزمین مین زراعت کریگی جسمین ناقص طور پر
اِسوقت تک صرف قلبہ رانی ہوئی ہے تو یہ نہ خیال کیا جاوے کہ مین زمانہ

ص ۲۶۳

گذشتہ کی ترقی سے عدم واقفیت یا عدم التفات ظاہر کرتا ہون - اے
صاحبان آپ کا جو زمانہ حال کی روشنی کے قائم مقام ہین صرف یہی فرض
نہین ہے کہ اپنے ہموطنون کی کوششون کو علم ادب و قانون اور علم طب کی
تعلیم ہی کی جانب مائل کرین بلکہ آپ کو یہ بھی لازم ہے کہ اُن سائنٹیفک
اشتغال و علوم کی ترقی کی جانب بھی آپ متوجہ ہون جنپر ہر ایک قوم
کی اصلی سرسبزی کا انحصار ہے اور جو اُس تہذیب کے جبلی اوصاف ہین جسکو
اِس ملک کی رعایا اسقدر جلد اختیار کرتی جاتی ہے (نعرۂ خوشی) اِس امر کے معلوم ہونے
سے مجکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ جو تبدیلیان بعد مناسب غور کے اِس یونیورسٹی
کے کورسون مین کی گئی تھین اُنھون نے اُن اشخاص کی امیدون کو جنھون نے
اُنکو شروع کیا تھا بخوبی پورا کیا ہے - یہ تبدیلیان زیادہ تکمیل کی جانب ہوئی
ہین یعنی بالکل بے کم وکاست جیسی کہ ہونی چاہیے ہر تعلیم کے مندر کے دروازون
جو واچ ورڈ کندہ کرنا چاہیے وہ کمالیت ہے - کیونکہ اگرچہ اِس قسم کے
انسٹیٹیوشن مین علم پر فخر کرنے کو ہم معاف کر سکتے ہین مگر کسی امر سے یہ ظاہر
کرنا کہ علم و ہنر کے ہم صرف شائق ہی شائق ہین تو وہ ممتنع العلاج تنزلی کی
علامت ہے لہذا مین دوبارہ اُسی بات کا اعادہ کرتا ہون کہ جو کچھ کام آپ

ص ۲۶۷

کرین اُسمین اِس امر کی ہوشیاری رکھین کہ آپ کا طریقہ مکمل ہے - یہ بات
کہ آپ کا طریقہ مکمل ہو گیا ہے تسلیم کی گئی ہے اور اِس امر کا معلوم ہونا ہم سب کو
باعث فخر ہے کہ جو اصحاب آج میرے روبرو ہو کر گذرے ہین وہ اِس یقین کے
ساتھ واپس جائینگے کہ اُنھون نے نہایت کامل تعلیم حاصل کی ہے اور اپنا
ڈپلوما اپنی ثابت قدم محنت اور کوشش کے زور سے حاصل کیا ہے -
(نعرۂ خوشی) لیکن بہرکیف آپ کا طریقہ کیسا ہی مکمل ہو یہ امر بھی مرغوب ہے

کہ جسقدر ممکن ہو سکے اُسکو نہایت وسعت دیجاوے اور جب مین خیال کرتا ہون کہ اس کنووکیشن کی سرپرستی مین حسب دلخواہ حالات تعلیم نسوان کی ترقی کے واسطے پیدا کیے گئے ہین تو مجکو نہایت ہی خرمی حاصل ہوتی ہے (نعرۂ خوشی) اُن دو لیڈیون کو وایس چنسیلر کی جانب آتے ہوئے اور اُنسے اپنا ڈپلوما حاصل کرتے ہوئے دیکھکر ہم سب کو نہایت ہی بڑی خوشی ضرور ہوئی ہوگی اِن ڈپلوماؤن کو یہ لیڈیان اور اُنکے متعلقین باعث عزت مناسب طور پر خیال کر سکتے ہین (نعرۂ خوشی) جنٹلمین - مین زیادہ آپکی تضیع اوقات نکرونگا - مین آپ کو صرف اُن متواتر ثبوت پر جو ہر سال اُس عمدہ اثر کو جو مختلف کالجون اور تعلیمی مدارس مین آپ ہر سال ڈالتے ہین ظاہر کرتا ہے مبارکباد دیتا ہون اُسکے ساتھ ہی یہ امید بھی ظاہر کرتا ہون کہ سال بسال آپکی کوششین روز افزون اور دائمی کامیابی سے زینت حاصل کرتی رہینگی - مین اب وایس چنسلر صاحب سے کنووکیشن سے مخاطب ہونے کی استدعا کرتا ہون (زور سے نعرۂ خوشی)

---

نمبر ۱۲۱ ص

## تبقریب جلسہ کونٹس آف ڈفرنس فنڈ

۲۶ - جنوری ۱۸۸۸ع

لیڈیز اور جنٹلمین - اِس موقع پر دوبارہ صدر انجمن ہونے سے اپنے گرد اُس تحریک کے حامیان کو دیکھنے سے جسکا منشا عورات ہند کو زیادہ عمدہ طبی تعلیم دنیا ہے - اور اس امر کے معلوم ہونے سے کہ جن اصولون کی ہم اِسقدر پیروی کر رہے ہین اُنپر رعایاے ہند کو یقین کامل ہے اور وہ اُنکو عزیز رکھتے ہین مجھکو نہایت سرور حاصل ہوا - حاضرین جلسہ کو اُنکی اُس کامیابی پر تہ دل سے مبارکباد دیتا ہون جو اُنکو اپنی کوششون مین حاصل ہوئے ہین - مین بھروسہ کرتا ہون کہ یہ امر ہم سب کو زیادہ مستعدی کے ساتھ کوشش کرنے کا باعث ترغیب ہوگا -

مہاراجہ نرندر و کرشنا صاحب نے ہر اکسلنسی کونٹس آف ڈفرن کا منجانب رعایا ایسوسی ایشن کے قائم کرنے کے واسطے شکریہ تجویز کیا اُسکے جواب مین منجانب لیڈی ڈفرن صاحبہ حضور ولیسراے بالقابہ نے ارشاد فرمایا -

لیڈیز اور جنٹلمین - جس عنایت آمیز طریقہ سے براہ مہربانی آپ کے دو نامی گرامی شہریون نے اُنکی جانب اشارہ کیا ہے اِسکے واسطے نہ مین نہ خود لیڈی ڈفرن صاحبہ تیار تھین - یہ امید ہے کہ آپ معاف کرینگے اگر

نہایت ناکمل طریقہ پر مین آپ کا شکریہ ادا کرون - اس بات کے بیان
کی اجازت کا خواستگار ہون کہ جو دلی اعانت اِس ملک کے تمام فریقون اور
جماعتون نے اِس تحریک کے ساتھ ظاہر کی ہے وہ نہایت ہی عمدہ انعام ہے
جو لیڈی ڈفرن کو مل سکتا ہے - اب لیڈیز اور جنٹلمین اِس بات کو
بیان کرکے شاید بطور ایک بیگانہ کے جسکو فنڈ کے اندرونی گورنمنٹ سے
بالکل واقفیت نہین ہے مین اُن اصحاب سے جو اِسکی کارروائی کی
نگرانی کرتے ہین ایک جانب مبارکباد دینے اور دوسری جانب نکتہ چینی
کرنے کی اجازت چاہتا ہون اولاً اُنکی قابل تعریف دستاویز پر اُن کو
مبارکباد دیتا ہون - ہندوستان ہر ایک زمانہ مین ان دستاویز کی
قابل تعریف نوعیت کے واسطے مشہور رہا ہے - اِسکا کچھ مضائقہ نہین
کہ اِن دستاویزات کا مخرج کیا ہے آیا وہ بمبئی ہے یا مدراس - کلکتہ
ہے یا سنٹرل کمیٹی - لیکن اِس بات کے خیال کرنے سے مجھکو خوشی ہوئی ہے
کہ اُنھون مین اظہار کے قابل تعریف سادگی اور نہایت صفائی کے صفات
موجود ہین جنسے بہت بڑے پیچیدہ طرز کی اطلاع ہمکو ملتی ہے - جو نکتہ چینی
منتظمان اور کارپردازان کمیٹی کو دینا چاہتا ہون وہ یہ ہے کہ وہ اپنی
درخواست اور خواہشون مین نہایت انکساری ظاہر کرتے ہین جبوقت
مین نے آپ کو تین لاکھ روپیہ اور طلب کرتے ہوئے سُنا - زیادہ سے
زیادہ پانچ لاکھ جسکی غایت درجہ آپ تمنا کرتے ہین - تو مین نے خیال
کیا اِس موقع کے یہ زیادہ شایان ہوتا - اِس مقصد کے واسطے جسکی پیروی
آپ اِسقدر عمدہ طور پر کر رہے ہین یہ انسب ہوتا - اُن اصحاب کے واسطے
جنسے درخواست کرنے کا آپ کو مجاز حاصل ہے یہ زیادہ قابل عزت

امر ہوتا کہ آپ پچاس لاکھ کی بابت گفتگو کرتے - جبکہ ہم ایک جانب اِس بات کو یاد کرتے ہین کہ جو کام ہمنے شروع کیا ہے وہ کیا ہے جس طریقہ سے آپ صاحبان ہزارہا اور لکھو کھا ہندوستانی گھروان مین تندرستی اور خوشی وخرمی کے ذرایع پیدا کرتے ہین اور دوسری جانب جیسا کہ خود مجھکو ملاحظہ کرنے کا موقع ملا ہے ہندوستان مین ایک سرے سے دوسرے سرے تک ملک کی ہر ایک جماعت نے اِس تحریک کے ساتھ ہمدردی ظاہر کی ہے مین خیال کرتا ہون کہ اگر آپ کو اپنی اظہار راے کی جرأت حاصل ہوتی اور اپنے احباب اور تعریف کنندگان سے کافی طور پر قطعی اور دلی درخواست کرتے تو آپ کو اُس سے کہین بڑھکر روپیہ حاصل ہوتا جسپر اِسوقت آپ کا حوصلہ محدود ہے (نعرۂ تعریف) ہندوستان مین روپیہ حاصل کرنے مین جو مشکل لاحق ہوتی ہے اُسکو بہ نسبت میرے کوئی شخص عمدہ طور پر نہین جانتا - یہ منجلہ اُن ناگوار مسائل کے ہے جس سے نہایت مایوسی کے حالات مین مجھکو دوبدو ہونا پڑا تھا لیکن فنڈ کی لیڈی پریسیڈنٹ سے مجھکو بیان کرنا چاہیے کہ اُنکے واسطے یہ نہایت خوش اسلوب اور کامیاب طریقہ ہوگا کہ رعایاے ہند کی فیاضی پر اعتماد کرین اور اُن معمولی ذرایع کی جانب رجوع نہون جنسے ہی صرف گورنمنٹ اپنا خزانہ بھر سکتی ہے اور جنکو بہ مجبوری مجھکو اختیار کرنا پڑا (ہنسی اور زور سے نعرۂ خوشی) -

لیڈی ڈفرن صاحبہ کی جانب سے اُس عنایت آمیز طریقہ کا جس سے آپنے اُنکے اِس اظہار شکریہ کو سُنا ہے شکریہ ادا کرنے کی استدعا کرتا ہون (نعرۂ خوشی)

نمبر ۱۲۲ ص

## تبقریب جشن جوبلی جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا

### ۱۶- فروری ۱۸۸۷ء

جنٹلمین بہ فخر اور خوشی ہردو کے ساتھ مین آپ صاحبان کا شکریہ ادا کرنے کے واسطے موجود ہوا ہون جو مختلف شہر ایسوسی ایشن - اور جماعتون کے قائم مقام ہین اور نیز جو میرے گرد اسوجہ سے فراہم ہوے ہین کہ جنابہ علیا ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا کو مبارکباد دین کہ حضور ممدوحہ کا پچاسوان سنہ جلوس کا آغاز ہوا ہے - زیادہ سر سبز عہد حکومت - بالکل بے عیب حکمران - یا زیادہ عزیز بادشاہ دنیا مین ہرگز پیدا نہین ہوا ہے (نعرہ خوشی) عقلمندی انصاف - خدا پرستی اور فرض تخت شاہنشاہی کے محافظ اور ملکہ عالم کے روزانہ رفیق و ہمدم رہے ہین - اگرچہ اُس بادشاہ کے واسطے جسکی سلطنت کی رعایا نسل انسانی کا چہارم حصہ ہو اُن انقلابات سے محفوظ رہنا ناممکن ہے جو سلطنت کی جوابدہی مین لاحق ہوتی ہین تاہم صداقت کے ساتھ ہم یہ بیان کرسکتے ہین کہ حضور ملکہ معظمہ کے مامون و مصئون عہد حکومت مین حضور ممدوحہ کی رعایا کو زمانہ آزمایش مین فتح و فیروزی حاصل ہوئی ہے اور جسقدر زمانہ گذرتا گیا اُنکی سلطنت کی بنا کو زیادہ استحکام حاصل ہوتا گیا اور حضور ممدوحہ کی رعایا کی اطاعت و خیرخواہی تخت شاہنشاہی اور ذات بابرکات علیاحضرت کی جانب نہایت محبت آمیز اور نہایت ہی زیادہ ہوتی گئی ہین - (نعرہ تعریف) اسوقت مین جنابہ علیا کی دیسولین ہندوستانی رعایا اُن خیالات کا اظہار جنکا مین نے ذکر کیا ہے اُس اتفاق راے سے خود بخود کر رہے ہین جسکی مثل روے زمین کے کسی دوسرے ملک مین

ملنا ناممکن ہے میری گورنمنٹ نے دیدہ و دانستہ اُن پبلک خوشی وشادمانی
کی ترتیب اور ابتدا کرنا جو ہندوستان کے خاص شہر۔ قصبہ۔ اور
دیہات مین ظاہر ہورہی ہے رعایا کی ہی خاص مرضی پر بلاتحریص دینے
کے چھوڑ دیا ہے تاکہ جسطرح اُنکے دل مین آئے خوشی منائین اِس مُلک مین
جس جگہہ افسرانہ کارروائی اول تحریک کنندہ ہر ایک کام کی ہے اِسوقت
وہ کارروائی بالکل بالائے طاق رکھدی گئی ہے اور رعایا خود جنابہ
ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا سے دوبدو ہورہی ہے (نعرۂ خوشی)
ہندوستانیون نے اپنی سادہ زبان مین جو اُنکے محبت آمیز طریقہ کی
ایک جبلی خاصیت ہے آج کے دن ہر ایک زیارت گاہ ہر ایک
پرستش گاہ ہر ایک دل کے معبد سے حضرت علیا جنابہ ملکہ معظمہ
کی خوشی وخرمی کے واسطے دعا نکلتی ہے۔ اور حضور ممدوحہ کی نیکی کے
واسطے برکات چاہتے ہین اور صدق دل کے ساتھ وفادار اطاعت کا اظہار
کرتے ہین۔ بڑے بڑے والیان ملک اپنے دربارون مین میونسپلٹیان
اپنے ٹون ہالون مین سپاہی اپنی بارکون مین۔ زمیندار اپنے دیہات
کے مکانون مین۔ شہری اپنے خیمہ دار سڑکون مین۔ رعیت اپنے ذلیل
جھونپڑون مین۔ یہ خیال کرتے ہین اور اُنکا خیال بجا ہے کہ اختتام نصف
صدی۔ یعنی وہ زمانہ جسمین ملک کو عام امن وامان عطا ہوا۔ ہر ایک
گانوُن کے جھونپڑے تک مین انصاف ہوا۔ دریاؤن پر پل بنائے گئے۔
جنگل صاف ہوے۔ لکھو کھا ایکڑ افتادہ زمین کو سیراب میدانون مین
مبدل کردیا ہے۔ وبا اور قحط کے خطرات اِسقدر کم ہوگئے کہ ہم معلوم
کرسکتے ہین۔ صدہا شمعین علم کی آبادی کے ہر ایک مرکز مین روشن

ہوگئی ہین اور ہر ایک ادنی سے ادنی طالب علم بھی مغربی علوم سائنس اور تجربہ کی فراہم شدہ دولت سے استفادہ اُٹھا سکتا ہے - اسلیے مین پھر دوبارہ کہتا ہون کہ ہر ایک ہندوستانی اور انگریزی رعایا جناب علیا ملکہ معظمہ صحیح خیال کرتی ہے کہ ایسا روز زمانہ گذشتہ کا خیال کر کر مناسب موقع یادگار وباہمی مبارکباد کافی الحقیقت ہے (نعرۂ تعریف) لیکن اگر ہم زمانہ گذشتہ کو دیکھکر خوش ہوتے ہین تو یہ خوشی اسوجہ سے نہین ہے کہ فی الحقیقت اُس سے ہمکو فائدہ پہونچا ہے بلکہ وہ خوشی اسوجہ سے ہے کہ ماضی مستقبل کا پیدا کرنے والا ہے - تبدیلی اور ترقی انسان کی زندگی کا ایک قانون ہے - چونکہ انگلستان نوآبادیون اور اس ملک مین بہت کارہاے عظیم سرانجام پائے ہین جسکی وجہ سے زمانۂ وکٹوریا تواریخی واقعات مین ایک قابل یادگار امر رہیگا لیکن مین بھروسہ کرتا ہون کہ اِن سے اور بھی خوشی آیندہ زمانہ کی امید ہوسکتی ہے اور یہ گذشتہ زمانہ بطور عنوان آیندہ زمانہ کے ہے (نعرۂ خوشی) فی الحقیقت گورنمنٹ کی کوششون کے لیے نہایت بسیط اور کشادہ مواقع ہین لیکن مثل بیشتر کے گورنمنٹ کو اب تنہا کام کرنے کی ضرورت نہین ہے - جس زمانہ کا ہم حال بیان کر رہے ہین اُسمین تعلیم نے اپنا کام انجام دیا ہے اور ہمارے سرچہار طرف ہندوستانی جنٹلمین نہایت لائق وفائق اور فہیم وذکی موجود ہین جنکی دلی اور خیر خواہانہ اعانت اور ایمانداری سے ہم نہایت ہی بڑا فائدہ حاصل کرسکتے ہین - بلاشک اُس قسم کے طریقۂ حکومت کے واسطے جیسا کہ ہمارا طریقہ ہے اُنکے صلاح ومشورہ - اعانت واتفاق اپنے کامون کو بکامیابی انجام دینے کے واسطے ہمکو نہایت ہی ضروری ہین انتظام خانگی امورات مین

ص ۲۷۱

اپنے انگریزی حکمرانون کے ساتھ زیادہ تر شریک ہونے کی خواہش کو
مین نہایت پسندیدگی و خوشی سے خیال کرتا ہون نہایت خوشی و انبساط مجھکو
حاصل ہوگی اگر میرے زمانہ قیام مین مجھکو اس بات کے مواقع ملین کہ اُس
پولٹیکل درجہ کو توسیع کیا جاوے جسکو ایک نسل پیشتر لارڈ ہیلیفکس نے
اُن ہندوستانی جنٹلمینون کو نہایت دانشمندی سے عطا فرمایا تھا جو بوجہ
اپنی داب و لیاقت کے اور نیز اُس اعتماد کے جو اُنھون نے اپنے
ہموطنون کے دلون مین پیدا کیا تھا بطور نہایت مفید مؤید کے جلسہ
قانونی مین منتخب کیے گئے تھے (نعرۂ تعریف) لیکن جب کہ اسطرح نہایت ہی
پورے طور پر اُنکی اُن پولٹیکل خواہشات کو جنکی جانب مین نے اشارہ
کیا ہے جائز تسلیم کرتا ہون تو مین امید کرتا ہون کہ یہ ہمارے ہمعصر
ہندوستانی رعایا کو اُن ضروری فرائض سے جو پولٹیکل فوائد اور طریقہ
حکومت سے باہر ہین علٰحدہ نہ کرینگے کیونکہ اُنپر ملک کی سرسبزی کا انحصار
ہے اور جسکو گورنمنٹ انجام نہین دے سکتی۔ مثلاً۔ طریقہ کاشتکاری
مین ترقی کرنا۔ افتادہ زمین کی درستی کرکر اُسپر زائد آدمیون کو جو
اِسوقت نہایت تکلیف سے گنجان اضلاع مین رہتے ہین آباد کرنا۔
صنعت و حرفت کے جدید ذرائع شہر و دیہات کے آدمیون کے واسطے
تعلیم و فنون کی اشاعت سے پیدا کرنا۔ صرف شہرون مین ہی نہین بلکہ
ہر قریہ و دیہات۔ اور غربا کے مکانون مین بھی حفظ صحت کے حالات کو
ترقی دینا۔ عقلمندی اور دانشمندی سے اُن لڑکیون کی تعلیم و تربیت کو
توسیع دینا جو آیندہ نسل کی مائین ہونگی۔ اُن سوشیل مسائل کی نسبت
جنپر خانگی خوشی اور اخلاق کی بنا ہے پختگی پیدا کرنا۔ اِس تحریک کو جو

ہندوستانی عورات کو زیادہ عمدہ طبی علاج بہم پہونچانے کی نسبت سے ہے
اور جسمین جناب علیا حضور ملکہ معظمہ کو اسقدر دلچسپی حاصل ہے توسیع
واستحکام دینا۔ ویسی صنعت وحرفت کو منجملہ جنکے بعض مین خوشی سے خیال
کرتا ہون اسوقت بھی نہایت کامیابی سے اپنے یورپین رقیبون سے
مقابلہ کر رہے ہین ترقی دینا۔ اس صنعت کو جسکی وجہ سے ہندوستان
زمانہ سلف مین اپنے فن معماری۔ مذاق آراستگی۔ خوشنما ساخت
جواہرات۔ مصوری و رنگ آمیزی۔ طلاکاری کتب قلمی کے واسطے مشہور تھا
پیدا کرنا یا مجھکو کہنا چاہیے کہ از سر نو قائم کرنا ہر ایک مذہب اور ہر ایک
فرقہ کی پس ماندہ قومون کو راہ راست پر لانا تاکہ وہ بھی اور اشخاص
کے ساتھ مساوی طور پر اُن انعامات کے واسطے مقابلہ کر سکین جو اِس
زندگی مین ملتے ہین خواہ بہ شکل امتیاز وافتخار خواہ بہ شکل اصلی ترقی
(نعرہ تعریف) یہ چند مقاصد ہین جنکو حسب دلخواہ حاصل کرنے کے
مواقع علیا حضرت جناب ملکہ معظمہ وکٹوریا کے گذشتہ پنجاہ سالہ حکومت
نے ہمکو دیے ہین اور تہ دل سے آپ کا اِس دعا مین شریک ہون کہ ہماری
عزیز قیصرہ اِن باتون کو بکامیابی حاصل ہوئی دیکھنے کے واسطے عرصہ دراز
تک زندہ رہین۔ آپ یقین کرین اور یہ مین اپنے ذاتی تجربہ سے بیان کرتا ہون
کہ حضور ممدوحہ کو جو تشویشات اور خیالات اپنی رعایا کے واسطے ہین انمین
کوئی ایسا فرقہ نہین ہے جنکے فوائد کی اسقدر محبت وفکر کے ساتھ نگرانی
کرتی ہین جسقدر کہ آپ کے فرقہ کی۔ ایسا کرنے مین جناب علیا انگریزی
قوم کے خیالات اور طبایع کا اظہار فرماتی ہین اور جو فی الحقیقت شایان
شان شاہ ہے۔ خالق کون و مکان نے یہ فرمان صادر فرمایا ہے کہ انگریزی

قوم اور اُسکے حکمران اِس سلطنت عظیم کی گورنمنٹ عالیہ کو انجام دین۔
اُسکا اعزاز محفوظ رکھین اُسکے ممالک کی حفاظت کرین مستحکم طور پر اُسکا اقتدار
قائم رکھین۔ اُن مختلف جماعتون پر جو اپنی قوم۔ زبان۔ مذہب سوشیل
رسم ورواج اور اصلی فوائد مین ایک دوسرے سے بالکل مختلف ہین
منصفانہ اور بے رو رعایت حکومت کرین۔ بےشمار باجگذار والیان
ملک کی قدر و منزلت اور اُنکی مراعات استحقاق کو بے ضرر و بحال
قائم رکھین۔ اُس رعایا کی بہبود کو بہم پہونچاوین جو تعداد مین قریباً
اِسقدر بےشمار ہے جسقدر کہ کُل یوروپ کی قومین اور جنمین تہذیب
کے نمونے نہایت ہی اعلی درجہ سے لگاکر نہایت ہی ادنی درجہ تک
موجود ہین جسکا ذکر تواریخ مین کیا گیا ہوگا۔ بےشمار اخلاقی اور اصلی
برٹش فوائد کی جو باشندگان ملک کے فوائد سے بالکل مل گئے
ہین حفاظت کرین اور اُنکو ترقی دین۔ اِس طریقہ سے انتظام کرین
کہ باشندگان ملک کی محبت اعتماد اور ہمدردی حاصل کرین
جو ناانصافی اور ظلم کو اِسی قدر ہوشیاری سے معلوم کرلیتے ہین
جسقدر کہ عنایت اور منصفانہ برتاؤ کو تسلیم کرنے کے واسطے وہ
مستعد رہتے ہین۔ اور آخرکار موجودہ پیچیدہ اور غیر مکمل طرز پر
درست شدہ فرقہ سے ایسی یکسان جماعت پیدا کرین جنکے اصلی
فوائد اور اخلاقی اعتقاد اسطرح برابر ہمرتبہ اور متحد ہون کہ وہ
خیرخواہ حب الوطن اور بالکل ایک ہوجاوین۔ اب یہ بات کہ
کس عرصہ مین یہ نتیجہ حاصل ہوگا آیندہ زمانہ کا ایک پوشیدہ
راز ہے لیکن اِس ایک بات کا آپ یقین کرین کہ انگلستان کا

ص ۲۷۳

یہ مصمم اور مستقل ارادہ ہے جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا اور رعایاے برطانیہ کی یہ دلی خواہش ہے کہ وفاداری استقلال اور جرأت کے ساتھ اُن سخت اور اہم فرائض کو اِسطرح انجام دین جنکو مینے اسقدر تعجیل سے بیان کیا ہے جس سے ہمارے ہم جنس ہندوستانی رعایا اور برادران کا فائدہ ہو (زور سے متواتر نعرۂ خوشی)

---

نمبر ۱۲۳

## تقریب افتتاح جدید پُل ہگلی

### ۲۱- فروری ۱۸۸۷ء

یور آنر- لیڈیز اور جنٹلمین- مجھکو تقین کامل ہے کہ آپ اِس تقریب کو جسمین آج آپ شامل ہوے ہین تکمل نہ خیال کرینگے اگر آپ کو سر براڈ فورڈ لیسلی کے جام صحت کے نوش کرنے اور اِس عظیم الشان کام کے بکامیابی انجام ہونے کے واسطے اُنکو مبارکباد دینے کا موقع آپ کو نہ دیا جاوے (نعرہ خوشی) جو محنت تشویش اور سخت جوابدہی اُن اشخاص کو لاحق ہوتی ہین جنکو بڑے بڑے دریاؤن پر پُل باندھنے کا کام سپُرد ہوتا ہے وہ شخص ہی اُنکا مناسب خیال کرسکتا ہے جو اِن معاملات مین ماہر ہو- ایک معمولی تماشائی کو جو خوشی سے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک اُچھلتے ہوے ختم شدہ عمارت کو- اُسکے سُتونون کو جو ایک دوسرے سے فاصلہ پر ہین اور اُسکی مضبوط اور نازک محرابون کو- اور اُسکے نیچے مطیع دریا کو نہایت خوشی سے بہتے ہوے دیکھکر اُسکا بکامیابی اختتام ایک روزانہ بات معلوم ہوگی لیکن اگر ایک لمحہ کے واسطے اُن طاقتون کی نوعیت پر جنسے تعلق پڑا پانی کی طاقت اور مقدار پر جنسے سابقہ پڑا- بے شمار وزنی آہنی ٹکڑون پر جنسے کام لینا پڑا- نازک حسابات جو کرنے پڑے اور فاصلے جو ناپنے پڑے ہم خیال کرین

توہمکو حیرت ہوگی کہ انسان کسطرح سے جسکو سنو پونڈ بھی زمین سے ایک فٹ بلند کرنا مشکل ہوگا ان عظیم اور حیرت انگیز نتایج کو اپنی ذہانت اور علم کے زور سے پیدا کرنے مین کامیاب ہوتے ہین جنکو روزانہ ہمارے بڑے بڑے انجنیر انجام دیتے ہین (نعرۂ خوشی) سر براڈ فورڈ لیسلی صاحب نے اپنے عرصۂ دراز اور محنت طلب ملازمت کے زمانہ مین بعد متواتر کامیابیون کے اپنے کام کو ہمارے جوبیلی پل کی تعمیر سے مزین کیا ہے اور اِس امر پر اُنکو تہ دل سے مبارکباد دیتا ہون کہ اس پل کے اختتام کے وقت کو اس میمون زمانہ سے مطابق کر دیا ہے جسکو کُل ہندوستان مین اسقدر کامیابی سے ہم مشہور کر رہے ہین۔

منجملہ اُن اعزاز کے۔ افسوس یہ بہت کم ہین! جو جنابہ علیا حضور ملکہ معظمہ نے اِس ملک کے جفاکش اور لئیق ملازمین کو بطور علامت پسندیدگی خاطر حضرت علیا عطا فرماتے ہین اُنمین سے مجھکو یقین ہے کہ کوئی عزت ایسی عمدہ طور پر حاصل کی گئی یا عطا کی گئی نہین خیال کی گئی ہے جیسے کہ وہ عزت جو سر براڈ فورڈ لیسلی کو عطا ہوئی ہے (زور سے نعرۂ تعریف) اُنکی عزت کرنے مین اُس قابل اور مستعد اسٹاف کا نام جنھون نے اسقدر عمدہ طرز پر اُنکو اعانت دی فروگذاشت نہین کرنا چاہیے۔ کُل لئیق اشخاص کی یہ خاصیت ہے کہ گویا بطرز جادو کے اُنکے گرد لئیق معاون فراہم ہوجاتے ہین اور ہر ایک اُسمین سے اپنے موافق انتخاب کر لیتے ہین۔ مین یقین کرتا ہون کہ جو عمدہ خدمات اُن نامی گرامی اشخاص نے جنکی جانب مین نے اشارہ کیا انجام دیتے ہین اُنکو سر براڈ فورڈ لیسلی صاحب خود تسلیم کرنے کو

آمادہ ہین۔

لیڈیز اور جنٹلمین ۔ سر براڈ فورڈلیسلی اور اُنکے اسٹاف کا جام صحت نوش کرنے کی استدعا آپ سے چاہتا ہون۔

نمبر ۱۲۴

تبقریب عطائے نشان شاہی کناڈین رجمنٹ

۲۱- فروری ۱۸۸۷ء

ہر اکسلنسی کونٹس آف ڈفرن صاحبہ نے نشان عطا فرمانے کے وقت ارشاد فرمایا-

کرنل ہیکلنٹان- افسران- غیر کمیشن افسران- شاہی کناڈین فوج کی پیادہ جس رجمنٹ سے آپ کو متعلق ہونے کا اعزاز حاصل ہے وہ انگلستان کی اشد ضرورت کے وقت قائم کی گئی تھی- ہماری ہمعصر رعایائے کناڈا کی خیر خواہانہ اطاعت کی وجہ سے اسکا وجود ہوا ہے اور اسکا اجتماع ہماری نوآبادیوں کے ارادہ کی اُس علامت کو ظاہر کرتا ہے جسکو سب سے اول اُنھوں نے عام طور پر ظاہر کیا ہے کہ سلطنت برطانیہ کے عام فوائد اور اتحاد کو تسلیم کرنا اور قائم رکھنا چاہیے -ان نشانات کو آپ کی حفاظت مین تفویض کرتی ہون اور یہ یقین کامل ہے کہ آپ اُنکے گرد خواہ کسی حصہ دنیا مین اُنکو انگلستان اور جنابہ ملکہ معظمہ کی اعزاز کی حفاظت کے واسطے ظاہر کیا جاوے بہادرانہ اور شریفانہ طور پر فراہم ہونگے-

نمبر ۱۲۵

تبقریب دعوت الوداعی سر لوریس طامسن صاحب

۱۴- مارچ ۱۸۸۷ء

لیڈیز اور جنٹلمین - علیحدہ ہونے کے قبل مین دوسرا جام صحت تجویز کرنے
کی اجازت چاہتا ہون یعنے جام صحت سر ریورس طامسن صاحب
لفٹنٹ گورنر بنگال کا - (نعرۂ خوشی) اس ملک کی عرصہ دراز
اور معزز ملازمت کے بعد جس عرصہ مین صاحب موصوف نے علیا
حضرت ملکہ معظمہ کی خدمات کو اسقدر دیانتداری اور لیاقت
سے انجام دیا کہ اسکی تعریف ہم نہین کر سکتے - مین امید کرتا ہون
کہ آیندہ سالہا سال تک سر ریورس طامسن صاحب جو اپنے
وطن کو مراجعت کرنے والے ہین اُس آرام سے جو اسقدر لیاقت
کے ساتھ اُنھون نے حاصل کیا ہے اور اُس عزت سے جسکے وہ اسقدر
صحیح طور پر مستحق ہین حظ اُٹھائینگے (نعرۂ خوشی) اس ملک مین
بے شمار احباب صرف اُن اشخاص مین ہی وہ نہین چھوڑ جائینگے جو
اُنسے ذاتی طور پر ملاقی ہوے بلکہ اُس معزز ملازمت مین جسمین
ایسا نامور رتبہ اُنھون نے حاصل کیا ہے بے شمار تعریف کنندگان
موجود رہینگے - (نعرۂ خوشی) مجھے یقین ہے کہ حضرات سامعین میرے
اس بیان کی تصدیق کرینگے کہ کوئی شخص اس ملازمت مین ایسا داخل
نہین ہوا ہے جسنے سر ریورس طامسن صاحب سے زیادہ سرگرمی
زیادہ ثابت قدم جرأت - زیادہ راسخ دم محنت - اور جو بہترین ترہے
زیادہ بے رو رعایت انصاف اپنی زندگی کے تمام تعلقات
مین ظاہر کیا ہو - اُنکے تشریف لیجانے سے میرا ایک نہایت ہی معتمد
اور معزز شریک کار اور موید جاتا رہیگا اور شاید اس موقع پر اپنا ذاتی
افسوس اُس نقصان پر جو ہندوستان - ویسراے اور گورنمنٹ کو

ہونے والا ہے ظاہر کرنے کی مجکو اجازت ملیگی - خواہ کسی طرح پر یہ ہو مجکو یقین ہے کہ ہرایک حاضرین جلسہ میرے ساتھ سر ریورس اور لیڈی طامسن کے واسطے تندرستی اور خوشی چاہنے مین شریک ہونگے - اور نیز ہرایک قسم کی سرسبزی جومین یقین کرتا ہون اپنے وطن قدیم مین واپس جانے پر ہرایک انگریز کو میسر ہوتی ہے جو بعد مین ایک معزز یادگار چھوڑ جاتا ہے اور یہ خیال ہمراہ لیجاتا ہے کہ اپنے فرض کو مین نے انجام دیا - (نعرۂ خوشی)

---

نمبر ۱۲۶

## بتقریب افتتاح پل دریاے گنڈک

۳۰ - مارچ ۱۸۸۳ء

اب میرے واسطے صرف یہ باقی ہے کہ بذات خود اُس خوشی کا اظہار کرون جو مجکو سر اسٹوارٹ بیلی صاحب و دیگر صاحبان کے ساتھ شریک ہونے سے ہوئی ہے جو اسوقت اپنی موجودگی سے اُس نہایت بڑی دلچسپی کی تصدیق کرتے ہین جو اُن کو اس کار عظیم کے بکامیابی اختتام پانے مین ہے - مین یقین کرتا ہون کہ منجملہ اُن فوائد کے جو حکومت برطانیہ نے ہندوستان کو عطا فرمائے ہین بہت کم ایسے ہونگے جو اُن دریاوی آمد و رفت کے خطوط سے مقابلہ کر سکتے ہین جو جنابہ ملکہ معظمہ کے عہد حکومت مین ایک سرے سے دوسرے تک قائم کیے گئے ہین کیونکہ باوجود اِن تمام باتون کے یہ کارہاے عوام الناس اور رعایاے ہند کے کثیر انبوہ کے ذاتی اور تجارتی فوائد کے مؤید ہوتے ہین - مین بخوبی سمجھ سکتا ہون کہ سر اسٹوارٹ بیلی صاحب کو جنکی ملازمت اور طریقہ زندگی اُن اضلاع سے اسقدر بخوبی طور پر ملی ہوئی ہے آپ کی کارروائی مین خاص دلچسپی حاصل ہو - اور مجکو یقین ہے کہ اُنسے زیادہ قابل کوئی شخص نہین ہے کہ حاکمانہ طور پر اُن بیشمار فوائد کا حال آپ سے بیان کرے جو اِس پُل کی تعمیر سے اُن اضلاع کو

حاصل ہوگا۔ مسٹر ہوریس بیل صاحب نے اُس فیاضی کے ساتھ جو اُنکے پیشہ کی جبلی خصلت ہے اُن افسران کی اعانت کی شہادت دی ہے جو اِس کار عظیم کے پورا کرنے مین اُنکے شریک تھے (نعرۂ تعریف) اور اب جبکہ بوجہ موجود ہونے کے اُنکا شکریہ ادا کرتا ہون تو مین اُنکو۔ اُنکے افسران کو اور تمام حاضرین جلسہ کو اِس امر پر مبارکباد دینا چاہتا ہون کہ اِس دریاے عظیم پر آخر ہمنے غالب آکر پل بکامیابی باندھ لیا۔ (نعرۂ تعریف)۔

---

ص ۲۷۸

نمبر ۱۲۷ مں

## مسودۂ قانون اصلاح برہما فوجی پولیس

### ۲۷ - جولائی ۱۸۸۶ء

اِن ترمیمات پر راے فراہم کرنے کے قبل مجھکو نہایت خوشی اِس موقع پر جو اِسوقت تک مجھکو دستیاب نہین ہوا تھا اپنے سرکار گورنمنٹ ہند کی جانب سے اُس بڑے اطمینان کے ظاہر کرنے سے ہوگی جس مطمئن طریقہ سے ہمنے ہندوستانی فوجی برہما کو اپنی اہم اور محنت طلب فرائض کو انجام دیتے ہوے جسوقت سے کہ وہ اِس ملک سے روانہ ہوے دیکھا ہے - اگرچہ وقتاً فوقتاً گورنمنٹ ہند نے اُس فوج کے افسران پر خواہ یوروپین ہون خواہ ہندوستانی بذریعۂ ہوم ڈپارٹمنٹ کے اپنی پسندیدگی کے علامات کا اظہار فرمایا ہے تاہم مین خیال کرتا ہون کہ اُنکی خدمات کو باضابطہ تسلیم اِسوقت تک نہین کیا گیا ہے - بلاشک جو فرائض اُنکے حصہ مین آئے ہین وہ اُسی قدر دقت طلب اِسی قدر خطرناک اور اُنکی تندرستی کے واسطے اسیقدر سخت تھے جو جنابہ علیا حضور ملکہ معظمہ کی فوجون نے برہما مین انجام دیے ہین اور بلحاظ جسمانی شجاعت و تحمل اور نیز بلحاظ قواعد و تعمیل حکم وہ ہندوستان کے اور فوجون سے کسی طرح کم نہین رہی ہین - بلاشک چند مواقع پر برہما کی فوجی

پولیس نے نہایت قابل تعریف طریقہ مین شہرت حاصل کی ہے
اور بسیار مواقع پر خاص خاص ہندوستانی افسرون نے نہایت
عجیب شجاعت اور اولوالعزمی ظاہر کی ہے۔
جو بیانات میرے معزز شریک کار مسٹر ہیبل نے ظاہر فرملئے
ہین کہ اِس فوج کو نہایت اعلیٰ درجہ کی فوجی قواعد
دینا نہایت ہی ضروری امر ہے مین اُنسے اپنا اتفاق رائے
ظاہر کرتا ہون - ہم کو یاد رکھنا چاہیے کہ یہ اپنے فرائض نہایت ہی
خاص حالتون مین انجام دیتی ہے - یہ وہ فوج ہے جو برہما
کے ملک مین خانگی امن وامان قائم رکھنے کے واسطے روانہ ہوئی ہے
لیکن اُسکے ساتھ ہی یہ بات بھی ہے کہ وہ اُن آدمیون سے
مرکب ہے جو نسل مذہب اور زبان مین اُن آدمیون سے بالکل
مختلف ہے جسکے مابین اپنے فرائض کی انجام دہی کے واسطے
وہ بھیجی گئی ہے لہذا تاوقتیکہ فوج مین نہایت سخت فوجی قواعد
کے روابط جاری نہ کیے جاوینگے یہ اندیشہ ہے کہ شاید وہ
اپنے مناسب پولیس کی کارروائی کے حدود سے تجاوز کرجائے
کمانڈر انچیف کی دوراندیشی اور عالمانہ سفارشون کا ہم
شکریہ ادا کرتے ہین جب کہ وہ برہما مین تشریف رکھتے تھے
فوج کی جس طور پر کہ وہ اُسوقت مرتب تھی برائیون اور
عمدہ صفات کے دیکھنے کا اُنکو موقع ملا اور گورنمنٹ ہند
حسب صلاح صاحب موصوف کے وہ ترقیان اور خاص انتظامات
اپر برہما مین جاری کرسکی جن کو بوجہ اپنی کامیاب کارروائی کے

میرے معزز شریک کار لور برھما کی فوج کی نسبت بھی توسیع
دینا چاہتے ہین - اِس بات کا خیال کرنا ایک اطمینان دہ
امر ہے کہ جو تبدیلیات لور برھما کی فوج کی ترتیب اور ساخت
مین ہم کرنا چاہتے ہین اُنکی کارروائی اپر برھما پولیس فوج مین کامیاب
ثابت ہوئی ہے -

جو مختلف ترمیمات میرے معزز شریک کار نے تجویز فرمائین
مین اُنکو دوبارہ پڑھنا غیر ضروری خیال کرتا ہون لہذا
بہ حالت مجموعی آپ سے منظوری چاہنے کے واسطے اُن کو
پیش کرتا ہون -

نمبر ۱۲۸ ص

## فرانسیسی سیاح بہ مقام شملہ

۱۸ - اگست ۱۸۸۹ء

ہز لارڈشپ نے اُٹھنے کے وقت ارشاد فرمایا کہ
بطور اعلیٰ افسر گورنمنٹ ہند اور بطور سابق پریسیڈنٹ
راہل جیاگریفیکل سوسائٹی انگلستان کے اپنے مہمانان
کو شملہ مین بہ سلامتی داخل ہونے پر مبارکباد دینا چاہتا ہون
اور نہایت ہی بڑی خوشی سے جناب عالیہ حضور ملکہ معظمہ
دام اقبالہا کی سلطنت مین آپ سے کہتا ہون کہ خوش آمدید
آپ کے استقلال شجاعت اور تحمل کی تعریف جنسے بے شمار
مشکلات پر جو ہمالیہ کی برف دار چوٹیون مین آپ کے
سفر کی سدراہ ہوئین آپ غالب ہوے نہایت پُرجوش الفاظ

مین ظاہر کرتا ہون بلاشک آپ کو بڑی بڑی سختیان پیش آئین
لیکن آپنے اُس خوشی اور دلیری سے اُن کو برداشت کیا
جو آپ کی شجاع قوم کی جبلی صفات ہین جو تجربات آپ
صاحبان نے حاصل کیے ہین اُنسے ہم سب استفادہ اُٹھاوینگے
اور آپ کے واقعات کے بیان کو مین نہایت خوشی سے
دیکھ رہا ہون اور مین امید کرتا ہون کہ سائنس کے فوائد
کے واسطے آپ اُن کو عوام پر ظاہر کرینگے - مجھکو افسوس ہے
کہ آپ کا قیام شملہ مین قلیل عرصہ کے واسطے ہے ورنہ
میرے ہموطن مرد و عورات اِس امر کی کوشش مین شریک
ہوتے کہ اُن مصائب اور تکالیف کو آپ فراموش کرین جو حال مین
آپ صاحبان نے برداشت کی ہین - تاہم مین آپ کی اِس
خواہش کو کہ آپ ملک اور احباب مین واپس پہونچے بخوبی
سمجھ سکتا ہون - مجھکو یقین کامل ہے کہ حضار جلسہ خاصکر
ممبران گورنمنٹ اِس خواہش مین میرے شریک
ہونگے کہ بہ سلامتی و خرمی آپ کا بحری سفر طے ہو اور آپ بخوشی فرانس
واپس پہونچین اور اُن خدمات کا جو علم جغرافیہ کی آپ نے کی ہین اُس
جگہ آپ کے قدردان ہموطن مناسب انعام عطا فرماوینگے -

نمبر ۱۲۹

## تبقریب عطاے خطاب آفتاب ایران

۳۰ - اگست ۱۸۶۳ء

جناب شما - من از شما خواہش کردہ ام کہ امروز با من درانیجا ملاقے

شوید تا به شما جواب تعلیقه که در آن اعلیٰ حضرت شاه آقاے ذی شوکت شما از راه التفات اظهار فرموده اند که باعلیا جناب لیڈی ڈفرن قطعه نشان آفتاب و ولیتے دولت ایران عطا فرموده اند براے تحویل نمودن به اعلیٰ حضرت شاه مفوّض نمایم۔

در تعلیقه مزبوره اعلیٰ حضرت شاه وجه این عطیه عاطفت و لطافت خود را منسوب بدوستی و اتحاد قلبی که از دیرباز درمیان و لتیان اعنی دولت ایران و دولت انگلیش برقرار بوده اظهار می فرمودند وهم امید میکنند که این دوستی و اتحاد روز بروز روبه تزاید و ترقی نماید۔ وقتیکه جناب شما تعلیقهٔ اعلیٰ حضرت شاه را و نشان طبقه دولت را تحوّل نمودید جناب شما همین الفاظ را در محل بیان آوردید و همین امید را اظهار کردید۔ جناب شما از جانب اعلیٰ حضرت شاه بخاطر من آوردید که دوستی و اتحاد درمیان هر دو دولت از پیشتها قائم و برقرار بوده و جناب شما پیشین گوے نمودید که بفضل جناب باری اتحاد و مودّت آئنده همیشه رو بازدیاد باشد تا وقتیکه اعجوبهٔ زمانه گردد۔

ص ۲۸۲

هیچ کلمات آنقدر پُرزور و کافی نیست که بواسطهٔ آن من قدردانی خیالات و مکنونات را که اعلیٰ حضرت بادشاه شما از راه التفات تحریراً و هم بواسطهٔ ملازم معتمد علیه خود اظهار نموده اند ابراز نمایم۔ و نه من میتوانم که جناب شما را و توسط جناب شما اعلیٰ حضرت شاه را تیقن سازم که خیالات من فقط عکس و پرتو خیالات اعلیٰ حضرت شاه است من دوستی و خیر خواهی دائم را که دولت علیه شاه بدولت بهیه انگلستان اظهار نموده است با بتهاج قلبی بیاد خاطر می آرم و من به اعتقاد و نهایت خوشدلی دوام و ازدیاد

دوستی و خیرخواہی را متوقع ام - ایران و انگلستان بسیار روابط
و اتحاد دارند و ہیچ امرے نیست کہ در آن مصالح متصادم شوند و باہم خورند
من امید میکنم و اعتقاد دارم کہ در زمان آئندہ ہر دو ملت و قوم پیوستہ
چنانکہ الآن اند دوستان حمیم و راسخ خواہند بود و چنانچہ خود جناب
شما میگوئید مودت و دوستی آنہا پشت بہ پشت مضبوط و مستحکم خواہد شد -
من از جناب شما خواہش می کنم کہ اعلیٰ حضرت شاہ را بر انچہ
من گفتہ ام مطلع و حالی گردانید و اعلیٰ حضرت شاہ را متیقن سازید
کہ چنانکہ من از جہت عطاے نشانِ طبقۂ دولتے نہایت متفر و قایل بر
احترامے کہ اعلیٰ حضرت پادشاہ بہ لیڈی ڈفرن و بہ خود من نمودہ اند
ہستیم من نشان مذکور را از ہمہ چیزہا بیش بہا خواہم دانست و لیڈی
ڈفرن ہم آنرا از ہمہ اشیا بیش بہا خواہد دانست چہ آن علامت و نشان دوستی
اعلیٰ حضرت شاہ نسبت بہ کشور و ملک ما ہستا -
من بر انچہ امروز بوقوع رسیدہ علیا حضرت ملکہ معظمہ را مطلع
و حالی میگر دانم و من بہ تقین می دانم کہ علیا حضرت ملکہ معظمہ را از
استماع این امر خیلی بہجت و خرمی رو خواہد نمود - بہ جناب لیڈی ڈفرن
و بہ خود من باعث انبساط زیادہ در زمان آئندہ خواہد بود وقتیکہ
بہ یاد می آرم کہ جناب محتشم الیہا با نشان طبقۂ دولتے در این سال تا جلی
یادگار حکومت علیا حضرت ملکہ معظمہ مجلی نمودہ شدند -

نمبر ۱۳۰

## مسودہ قانون لگان پنجاب
۲۲ - ستمبر ۱۸۸۶ء

اس تحریک کی نسبت کونسل کی منظوری حاصل کرنے کے قبل مین
گورنمنٹ مین اپنے شرکار کو اور نیز ممبران جلسہ قانونی کو اس اہم
مسئلہ کے کامیاب اختتام پر مبارکباد دینا چاہتا ہون بلاشک کمیٹی کے
اُن ممبران کے ہم نہایت ہی ممنون ہین جنھون نے اس مسودہ قانون کو
اسقدر ہوشیاری اور دیانت داری کے طریقہ سے تیار کرنے کے جوابدہ اور
محنت طلب کام کو اپنے ذمہ لیا ہے - اگرچہ یہ بالکل صحیح امر ہے کہ بعض
حالتون مین مجوزہ ایکٹ کو ہم قانون ترمیم کہہ سکتے ہین تاہم اسمین کسی طرح
کا شک نہین ہے کہ اس قسم کے قوانین سے جنکا اثر اسقدر اہم اور وسیع
خو اندہ پر ہوتا ہے جب تک ہوشیاری سے مرتب نہ کیا جاوے ضرور
بے انصافی اور نقصان سرزد ہوتے ہین - مجھکو یقین کامل ہے کہ یہ خطرہ بالکل ہی کم
کردیا گیا ہے اور اسواسطے اُس لیاقت اور ہوشیاری کا ہمکو شکریہ ادا
کرنا چاہیے جو اس مسودہ کے مرتب کرنے مین ظاہر کی گئی ہے مین خیال
کرتا ہون کہ جس طریقہ سے گورنمنٹ پنجاب نے اس مسئلہ کی جانب توجہ
کی ہے اسکا ہمکو نہایت مشکور ہونا چاہیے - جس دلچسپ اور صاف طریقہ سے
مسٹر پیل صاحب نے اس مسئلہ کے تمام اغراض اور مقاصد بیان فرمائے ہین
اور کوئی آدمی اُنسے بہتر طور پر اس کام کو سرانجام نہین دے سکتا
اُسکا منجانب اپنے شرکار کے مین شکریہ ادا کرنا چاہتا ہون -

ان بیانات سے مین اُس تحریک کی نسبت جو کرنل ڈیس صاحب
نے کی ہے کہ یہ مسودہ قانون ترمیم شدہ پاس ہو مین منظوری آپ
صاحبان کی چاہتا ہون -

نمبر ۱۳۱ص

## پنجاب مسودہ قانون لگان و اراضی

۲۲ ستمبر ۱۸۷۰ء

اب جب کہ کرنل ولیس صاحب نے اِن اہم مسودہ قانون کو متواتر پاس کرانے سے اپنے کام کو مزین کیا ہے تو اس تحریک کی نسبت منظوری حاصل کرنے مین منجانب گورنمنٹ ہند تہ دل سے شکریہ ادا کرنا چاہتا ہون بلاشک اس اہم کام کے انجام دینے مین جو اُنکے سپرد ہوا تھا نہایت ہی زیادہ محنت و لیاقت اُنھون نے ظاہر کی ہے اور مین بذات خود اُنکا نہایت ہی ممنون ہون۔

اپنے معزز شریک کار نواب نوازش علی خان کو اُنکی بیش بہا اعانت دینے اور اپنے لوکل وقفیت اور مشورہ سے اپنے دیگر شریک کار اور گورنمنٹ ہند کو فائدہ پہونچانے پر تہ دل سے شکریہ ادا کرنا چاہتا ہون۔ مجھکو یقین ہے کہ ہم سب کو اس امر کے معلوم ہونے سے نہایت اطمینان ہوا ہے کہ اس معاملہ مین جسمین ہمارے معزز شریک کار کو اسقدر دلچسپی حاصل ہے ان ہر دو مسودہ قانون کی نسبت اپنی دلی اعانت وہ ظاہر فرماوین۔

نمبر ۱۳۲ص

## تبقریب دعوت الوداعی انریبل جیمیس بی پیل سی۔ ایس۔ آئی

۶۔ اکتوبر ۱۸۷۰ء

اگرچہ امشب اس جگہ ہمارے چند ذاتی احباب تشریف رکھتے ہین تاہم جماعت کو مین علیحدہ نہین کر سکتا تاوقتیکہ وہ آن صاحب کے الوداعی

٭ مسودہ قانون لگان پنجاب و مسودہ قانون لگان و اراضی پنجاب۔

جام صحت کی نوشی مین میرے شریک ہون جو منجملہ میرے شرکار کے نہایت ہی
قابل تعظیم وتکریم ہین اور جو ہندوستان سے ہمیشہ کے واسطے روانہ
ہونے والے ہین - مین خیال کرتا ہون کہ مسٹر پیل صاحب نہایت ہی
حسد انگیز رتبہ پر جو ہندوستانی سول ملازم کو حاصل ہو سکتا ہے اسوقت
ہین - طویل اور معزز ملازمت کے بعد جب کہ اُنھون نے ہر ایک
شخص کی جس سے اُنکا تعلق ہوا خواہ بذریعہ رشتۂ خانگی ودستی کے خواہ بذریعہ
سرکاری تعلقات کے دوستی قدر ومنزلت اور تعریف حاصل کی وہ اب
ولایت کو اُس بڑے انڈین کونسل مین شریک ہونے کے واسطے تشریف
لیجاتے ہین جسکے قبضہ مین زیادہ تر اس سلطنت ہند کے امورات
ہین - بہت کم ایسے اشخاص ہونگے جنھون نے اِسقدر خوش گوار
اور معزز یادگار اپنے مابعد چھوڑے ہونگے - اِس امر کی نسبت مین بہت کچھ
بیان کر سکتا تھا لیکن اُنکی موجودگی مین مسٹر پیل صاحب کے جو حقوق
گورنمنٹ ہند کی ممنونی اور لحاظ پر ہین اُنکو بالتشریح بیان کرنے کا
یہ موقع نہین ہے - لیکن بہر حال اِس امر کے بیان کی اجازت کا
خواستگار ہون کہ اُس کل زمانہ مین جبکہ بطور ممبر گورنمنٹ ہند کے وہ
میرے شریک رہے - اُنکی متواتر خوش اخلاقی سے نہایت ہی بڑی
خوشی ہند کے طریقۂ حکومت کے متعلق اُنکے تجربہ اور لیاقت سے نہایت ہی
بڑی اعانت مجھکو حاصل ہوئی ہے - اِنسے جدا ہونے مین خیال کرتا ہون
کہ ایک میرا ذاتی دوست مجھسے علٰحدہ ہوتا ہے اور جبکہ مین ولایت واپس
جاؤنگا تو منجملہ نہایت ہی خوشگوار خیالات کے یہ ہوگا کہ از سر نو اُن ذاتی
دوستی کے روابط کو مین تر وتازہ کر سکونگا جسکی وجہ سے مین خوشی سے

خیال کرتا ہون ہم سب مین ارتباط ہے۔ لیڈیز اور جنٹلمین مین آپ سے یہ درخواست کرتا ہون کہ اس بات کا جام نوش کیجیے کہ وہ اپنا سفر بہ سلامتی طے کرین اور بہ خوشی اپنے مکان پہونچین اور مسٹر پیل صاحب عرصہ دراز تک زندہ رہین۔



نمبر ۱۳۳

## جواب ایڈریس کراچی مینونسپلٹی

۱۱ نومبر ۱۸۸۷ء

جنٹلمین - جو عنایت آمیز استقبال لیڈی ڈفرن صاحبہ کے واسطے آپ نے تیار کیا ہے اُسکا تہِ دل سے شکریہ ادا کرتا ہون - یہ خیال آپ کا بجا ہے کہ اُس بڑے شوق کے بجز جو ہر ایک افسر اعلی گورنمنٹ ہند کو بندرگاہ کراچی مین حاصل ہوتا ہے کوئی امر مجھکو ترغیب نہین دیسکتا تھا کہ اسقدر طویل سفر اِس لق و دق اور غیر دلچسپ میدان مین طے کرکے آپ سے ملنے آتا - کراچی کے منجملہ نہایت ہی عظیم الشان بندرگاہ ہند کے ہونے کی نسبت جو کچھ آپ نے فرمایا ہے اُسکی مین بخوبی قدردانی کرتا ہون - اِسلیے اِس امر کے معلوم ہونے سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ اِس شہر کی مینونسپلٹی اُسکے عام فوائد کو جسقدر اُسکے دست قدرت مین ہے زیادہ کرنے اُسکے حفظ صحت کو ترقی دینے - اور اُسکے باشندگان کو تعلیم کے ذرائع مین سہولت پیدا کرنے کی ضرورت کو تسلیم کرتی ہے - میری گورنمنٹ کو آپکے مختلف اظہارات سے ہر ایک شخص کی جسکا اِس مقام سے تعلق ہے اُس خواہش کا کہ جانب شمال ریلوے آمد و رفت مین ترقی کیجاوے بخوبی آگاہی مِل چکی ہے - بلاشک اِس معاملہ مین آپ کو بوجہ ایک غیر آباد اور خشک ملک مین رہنے کے جو ہر طرف سے بجز ایک جانب کے زراعتی اور تجارتی مرکزون سے

صدہا میل کے فاصلہ پر ہے نہایت تکلیف ہے۔ اسمین شک نہین ہے کہ اگر
اِس بے فیض و بے محفوظ راستہ مین ایک یا دو ریلوے بنائی جاوین تو آپ کی
تجارت کو ایک زیادہ قوت حاصل ہو گی اور آپ کے تمام لوکل فوائد کو بہت زیادہ
فائدہ پہونچیگا۔ ان حالات مین غیر ممالک سے زیادہ آمد و رفت کے ذرائع کی
نسبت آپکی خواہش کے ساتھ ہر ایک شخص کو ہمدردی کرنی چاہیے۔ بباعث
بدقسمتی کے اِس قسم کے حقوق کا فیصلہ کرنا گورنمنٹ ہند کے واسطے ایک
نہایت اہم اور نازک کام ہے یا اِس موقع پر بارادہ مباحثہ اسپر بحث کرنا بالکل
ناممکن ہو گا جو تجویز ریلوے کی سندھ کے جنگل مین ہو کر جودھپور کی جانب ہے
اُسپر پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ کی راے آپ کو معلوم ہو گی۔ فی الحقیقت ایسے
اصطلاحی معاملات مین اِس کام کے فائدہ اور خرچ کی نسبت مین اُن خاص
اشخاص کی راے پر عمل کرنے کو مائل ہون جنکا گورنمنٹ کو اِس قسم کے
پیچیدہ امورات پر مشورہ دینے کا فرض ہے۔ اِس بات کا بھی لحاظ رکھنا
چاہیے کہ اخراجات ریلوے کے سرمایہ کو اور جس درجہ تک ہم کمپنیون کو ضمانت
دے سکتے ہین اُسکو جناب سکرٹری آف اسٹیٹ نے محدود کر دیے ہین۔
ایک خاص تعداد ریلوے قحط کی نسبت جسکو گورنمنٹ نے اختیار کیا ہے
اجرا رکھنے کی حکمت عملی کی ضرورت ہماری کارروائی کی آزادی مین سد راہ
ہوتی ہے۔ پھر جدید صوبہ اپر برہما مین اسقدر ریلوے آمد و رفت بہم پہونچانا
ہمپر فرض ہے جس سے فوجی حفاظت جو اِس قسم کے جدید مقبوضہ کیواسطے
ضروری ہے ہم پہونچ سکین اور نیز اُن ذرائع کو بہم پہونچانا جنسے اُن وسائل کو
جسقدر جلد ممکن ہو سکے ترقی حاصل ہو جسپر اُسکے مالی استحکام کا انحصار ہے
اِسطرح سے اے صاحبان آپ معلوم کر سکتے ہین کہ گورنمنٹ ہمیشہ آزاد نہین ہے

خواہ کسیقدر کراچی کے مانند مقامات کی سرسبزی ترقی کرنے کے واسطے ہماری خواہش ہو۔ خواہ کسیقدر اُس فائدۂ عظیم کے تسلیم کرنے کے واسطے ہم مستعد ہون جو توسیع آمد و رفت ریلوے سے آپ کو حاصل ہوگا۔ تاہم مختلف لازمی خیالات پر لحاظ کرنا ہوتا ہے جو یہ ضروری نہین ہے کہ آپ کے خیال مین فوراً آسکین۔ تاہم جس طرح مین نے پیشتر بیان کیا ہے مین کسی مباحثہ طلب امر کا تذکرہ نہین کرونگا۔ لہذا مین اِس بات کے بیان کرنے سے اپنی گفتگو کو ختم کرتا ہون کہ اپنی خواہشات حاجات اور آرزوون کی نسبت جو اطلاع آپ مجھکو دینگے مین اُس سے نہایت خوش ہونگا اور جو کچھ بیانات اُنکی بابت آپ میرے روبرو پیش کرینگے اُسپر مین نہایت ادب کے ساتھ توجہ دونگا۔

نمبر ۱۳۴

## جواب ایڈریس ہاے جماعت تاجران کراچی باشندگان سندھ۔ محمڈن سنٹرل اسیوسی ایشن اور سندھ سبھا

۱۲ نومبر ۱۸۸۸ع

جنٹلمین۔ اِس امر کا بیان کرنا ضروری نہین ہے کہ نہایت بڑی دلچسپی خوشی۔ اور توجہ سے مختلف ایڈریسون کو جو اِسوقت پیش کی گئی ہین مین نے سُنا ہے جس عنایت آمیز اور دوستانہ ارادہ سے آپ مجھسے ملاقی ہوے اور جو پُرجوش اور دوستانہ خیر مقدم اِس بڑے صوبہ کے قائم مقامون نے براہ مہربانی میرا کیا ہے اُسکا مین نہایت مقر ہون۔ ہر ایک شخص پر جو میرے مانند رتبہ پر ہوگا اُسپر اِس امر کے معلوم ہونے سے نہایت بڑا اثر ہوگا کہ ہند کی

مختلف جماعتون مین جس جگہ وہ جاتا ہے تخت شاہی اور جنابہ علیا حضرت ملکہ معظمہ کی ذات خجستہ نہاد کی جانب ویسی ہی عام خیر خواہی۔ اُس گورنمنٹ پر جو حضرت ممدوحہ کی اِس ملک مین قائم مقام ہے اعتماد رکھنے کی ویسی ہی فیاضانہ خواہش ظاہر کی جاتی ہے۔ بذات خود منجانب اپنے اور جنابہ لیڈی ڈفرن جنکی جانب دوستانہ اشارہ کیا گیا ہے آپ کی عنایت کا نہایت ممنونی کے ساتھ شکریہ ادا کرنا چاہتا ہون۔

آپ کے مختلف ایڈریسون مین جو مختلف بیانات میرے روبرو پیش کیے گئے ہین اُنپر چند لمحہ کے واسطے اپنی توجہ کرونگا۔ اور اول مین نہایت عمدہ طریقہ پر اُس زور اور وضاحت کو ہی نہین تسلیم کرنا چاہتا بلکہ اُس سہولیت اور نیک نیتی کو بھی جو اُن اشارات کی صفات ہین جو آپ نے اِس امر کی جانب کیے ہین جو بلاشک اِس قرب وجوار مین نہایت ہی اہم مسئلہ ہے مین آپ کی توسیع آمدورفت ریلوے کی جانب کنایہ کرتا ہون۔ بلاشک جب وئسیرائے خود تنہا ہو اور اُن صلاح کاران اور ملکی مشیران سے اور نیز اُن ماہران سے جنکی خاص وقفیت پر اِس خاص معاملہ مین وہ مجبور اً بھروسہ کرتا ہے تو اُسکی قدرتی خواہش اُن اشخاص سے جو اُسکے روبرو آتے ہین بخوبی ہمدردی ظاہر کرنا ہے اور جو عموماً اِس خاص حکمت عملی کی نسبت جسکی وہ پیروی کررہے ہین نہایت مستقل اور مضبوط رائے پیش کرسکتے ہین۔ بلاشک اگر مین کراچی کا باشندہ ہوتا اور میرے اصلی فوائد اِس صوبہ کی سرسبزی سے ملے ہوے ہوتے تو مثل حاضرین کے اُن بیانات کے زور کو جو آپ نے میرے روبرو پیش کیے ہین اُسیقدر خیال کرتا۔ بلاشک اِس رائے کے صحیح ہونے پر مباحثہ کرنا ناممکن ہوگا کہ شمال مشرق کی جانب توسیع آمدورفت

ریلوے آپ کے شہر اور قرب و جوار کی سرسبزی کو ترقی دیگی بلکہ مجھکو کہنا چاہیے
کہ اس صوبہ کے زیادہ تر حصہ کی۔ لیکن جس طرح کہ پیشتر مین نے
اس ایڈریس کے جواب مین کہا تھا جو کل مجھے پیش کی گئی تھی کہ اس قسم کے
مسائل کی نسبت گورنمنٹ ہند نہایت مصیبت اور شش و پنج کی حالت
مین ہوتی ہے۔ جناب سکرٹری آف اسٹیٹ کا سخت حکم ہے اور حال مین
صاحب ممدوح کے احکامات اور بھی زیادہ ناطق ہوگئے ہین کہ تعمیر ریلوے مین
سالانہ ایک خاص تعداد سے زیادہ خواہ براہ راست خواہ بذریعہ ضمانت کے
ہرگز خرچ نہ کرین۔ علاوہ ازین گورنمنٹ ہند نے پیشتر اسکے کہ مین اس ملک مین
آیا بہت سے خطوط کی تعمیر شروع کردی تھی جو اسوقت تک ختم نہین ہوئی ہے
اور جسمین وہ کل سرمایہ جو اُن مقاصد کے واسطے ہم قرض لے سکتے ہین سالانہ
خرچ ہوجاتا ہے غیر محدود زمانہ تک ان خطوط کو ملتوی کرنے سے ہم صرف
گورنمنٹ کا ہی ناجائز نقصان نہین کرینگے بلکہ اسکی وجہ سے ہزارہا اور لکھوکھا
اپنی ہمعصر رعایا کی زندگی کو اُن اضلاع مین جس جگہ قحط واقع ہوتا ہے معرض
خطر مین ڈالین گے۔ پھر جس طرح کل مین نے اُس ڈیپوٹیشن کو جواب دیا
جسنے مجھکو ایڈریس پیش کیا تھا کہ جدید صوبۂ اپر برہما کے فرض کا بھی ہمکو
خیال کرنا ہے۔ صوبہ کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک تعمیر ریلوے
صرف ہماری جدید رعایا کے مابین امن و امان قائم رکھنے کے واسطے ہی درکار
نہین ہے بلکہ صوبہ کی اُس مالی حالت کے مساوی ہونے کے واسطے بھی ضروری
ہے جو اُسکے ذرائع کی قدرتی ترقی سے حاصل ہوسکتی ہے۔ کراچی کے مقام پر
والیسرائے آپ کی اس فصیح اور پُرزور گفتگو کو سُنکر دیگر فرائض پر جو گورنمنٹ کے
روبرو پیش ہون التفات نہ کرنے کو مائل ہوسکتا ہے اور آپ کے شہر کے

حقوق غالباً نہایت ہی اہم معلوم ہون لیکن جبکہ وہ کلکتہ پہونچتا ہے
اور اپنے گرد اپنے شیرون کو دیکھتا ہے اور دیگر جماعتون کے حقوق
کے سلسلہ مین اُسپر مباحثہ سُنتا ہے تو شاید اپنی نیک نہاد خواہش
کے خلاف بھی اُن دیگر تجاویز کو زیادہ اہم خیال کرنے پر مجبور
ہوتا ہے جبکا اثر آپ کی خواہشون کے خلاف ہوتا ہے۔ یہ خواہ
کسی طرح پر ہو مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ جو دلائل مختلف
اڈریسون مین پیش کیے گئے ہین اُن پر عمدہ طور سے غور کرنے
مین حتی المقدور کوتاہی نکرونگا - اگرچہ کسی قسم کی امید آپ کو
دلانا کہ موجودہ فیصلہ گورنمنٹ کا منسوخ ہوگا بعید از عقل اور
نامناسب امر ہے تاہم بہرحال اس امر کا مین وعدہ کرسکتا ہون
کہ جہانتک میری راے کا تعلق ہے مین اس مسئلہ پر نہایت پورے
طور پر مستعدی کے ساتھ غور کرنے کو تیار رہونگا۔ مین یقین کرتا ہون کہ
ان حالات پر وہ اصحاب جنکے اڈریس خاصکر متعلق مسئلہ ریلوے ہین
خیال کرینگے کہ مین نے ایسا مناسب اور صلح آمیز جواب دیا ہے جو
اس حالت مین دے سکتا تھا۔

لہذا اس مضمون کو چھوڑکر سندھ سبھا کو اُنکے خیرخواہانہ اور شفقت آمیز
خیالات کی مبارکباد دیتا ہون اس امر کے معلوم ہونے سے مجکو نہایت خوشی ہوئی ہے
کہ آپ اُس عطیہ عظیم کو جو کل ہندوستان کو دیا گیا تھا جبکہ میرے نامی گرامی پیشرو
نے مختلف جماعتون کو میونسپل سلف گورنمنٹ عطا کیا بخوبی قدردانی کرتے ہین
جسکا وہ عطیہ مستحق ہے اور نہایت خوشی سے اُس عجیب منکسر طریقہ کو جسمین آپنے
اپنے صوبہ کی اس انسٹیٹیوشن کی کارروائی کی نسبت اشارہ کیا ہے مین نے ملاحظہ کیا

ہے۔ وہ سہولت اور وہ انکساری خود اس امر کا مجکو یقین دلاتی ہے کہ وہ شہری جنکو اپنے شہر والون کے میونسپل کام کے انجام دینے کی جوابدہی سپرد ہوئی ہے غالباً ان اشخاص کے اطمینان کے موافق اپنے کام کو انجام دینگے جنکے امورات کا وہ انتظام کرتی ہین اور نیز گورنمنٹ کے اطمینان کے موافق بھی جو نہایت ہی بڑی دلچسپی کے ساتھ اِن انسٹیٹیوشنون کی کامیاب ترقی کو ملاحظہ کرتے رہینگے۔

اس امر کی جانب جو میری توجہ رجوع کرائی گئی ہے کہ اُن دو بڑی بڑی کمیشنون نے یعنی پبلک سروس کمیشن اور فائینشل (مالی) کمیشن نے سندھ کا معائنہ نہین کیا اُسپر مین نے غور کیا ہے۔ بلاشک سندھ سبھا کے ممبران کے مانند مجکو بھی افسوس ہے کہ وہ معائنہ فروگذاشت کیا جاوے اگر بعد ازان اِس قسم کی کمیشن کا مقرر کرنا میرا فرض ہوگا تو اِس امر کی ہوشیاری بخوبی کرونگا کہ باشندگان سندھ کو اِس قسم کی فروگذاشت کی کوئی شکایت نہو۔

دارالسلطنت ہند کو اپنے موجودہ مقام سے اس بندرگاہ مین تبدیل کرنے کی نسبت آپ نے مشورہ دیا ہے مجکو خوف یہ ہے کہ اس تجویز سے غالباً باشندگان کلکتہ کے دلون مین اضطرابی پیدا ہوگی جنپر اِس قسم کے مسئلہ کا خاصکر اثر ہوتا ہے بذات خود مین سمندر کے قرب مین رہنا پسند کرتا ہون اور جسقدر مین اپنے اس تھوڑے تجربہ سے بیان کرسکتا ہون کراچی کی آب و ہوا نہایت ہی خوشگوار اور تقویت دہ معلوم ہوتی ہے لیکن اِسکے ساتھ ہی اِس مسئلہ کی نسبت مین کوئی وعدہ نہین کرسکتا کیونکہ مین ہمیشہ اِس امر کی ہوشیاری کرتا ہون کہ اُن مقاصد کی نسبت جنکو مین پورا نہ کرسکون کوئی امید نہین دلاتا۔

اب صرف اُن مسلمانون کا جو نہایت عنایت آمیز اور ہمدرد طریقہ سے میرے ساتھ پیش رہے ہین شکریہ ادا کرنا باقی ہے۔ اُنکا یہ خیال صحیح ہے کہ اپنی زندگی کے

اسقدر سال جماعت اسلامیہ سے ملنے اور گورنمنٹ اسلام کے ساتھ سرکاری تعلقات
ادا کرنے مین گذارنے کی وجہ سے جنابہ ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا کی رعایاے
اسلامیہ کے ساتھ نہایت زیادہ اور اصلی ہمدردی کا خیال میرے دل مین ہے لیکن برخلاف
اسکے ہمیشہ یاد رکھنا چاہیے کہ منجملہ نہایت اہم اور منصفانہ منصوبون گورنمنٹ ہند کے
سلطنت کے امورات کا انتظام بالکل بے رو رعایت اور ہر فریق قوم اور مذہبی جماعت
سے جو ہندوستان مین رہتے ہین مساوی طور پر ہمدردی ظاہر کرنے کا ہے
جو امر ہم پورا کرنا چاہتے ہین وہ مابین قوم اور قوم مذہب اور مذہب جماعت اور
جماعت کے بالکل بے رو رعایت کی حالت کا پیدا کرنا ہے - لیکن اگرچہ جب تک
اس عظیم اور جوابدہ عہدہ پر قائم رہنے کا افتخار مجکو حاصل ہوگا اُس رواجی طرفداری
کو مستحکم قائم رکھنے اور خیال مین بھی اُن اصولون سے انحراف نکرنے کا میرا مستقل
ارادہ ہے تاہم نہ بطور اپنی ذات خاص کے اور نہ بطور اعلی افسر سلطنت کے اس امر
واقعی کے تسلیم کرنے سے بلاشک مین اجتناب کرسکتا ہون کہ ہند کے بہتیرے حصص
مین فرقہ اسلامیہ بباعث مختلف حالات اور تواریخی طاقتون کے جنپر انکا قابو نہین ہے
اُس مطمئن حالت پر نہین پہونچ سکتے جسپر پہونچنے کا اُنکو حق حاصل ہے - اس بات کے
خیال کرنے سے مین خوش ہوتا ہون کہ جس مقام پر مین جاتا ہون اُس جگہ خود مسلمانون
کو ان امورات کے خاص سبب کو تسلیم کرنے اور اُسکے ضروری علاج کے مہیا کرنے
اور استعمال کرنے پر آمادہ و راضی پاتا ہون - اس امر کے معلوم ہونے سے مجکو خوشی
ہوئی ہے کہ اس صوبہ کے مسلمانون کو اپنے لڑکون کی تعلیم کی ترقی مین نہایت ہی بڑا
جوش حاصل ہے اور یہ ظاہر کر رہے ہین کہ میدان ترقی مین جسمین ہندوستان
کی اور جماعتون نے بخوشی قدم رکھا ہے اور زیادہ عرصہ تک پیچھے نہ رہنے کا آپ کا
قصد مصمم ہے -

اور خاص امورات کی جانب جو میری توجہ رجوع کرائی گئی ہے اُنکی نسبت مین
یہ بیان کرونگا کہ وہ بہ نسبت ویسراے کے زیادہ تر لوکل گورنمنٹ کے حیطۂ اختیار مین
آسکتے ہین اور چونکہ حال مین ہی سندھ کو لارڈ ڈری صاحب کے معاینہ سے استفادہ
حاصل ہوا ہے جو منجملہ اُن گورنرون کے جو ہند مین آئے ہین نہایت ہی تجربہ کار
نہایت ہی ذکی اور نہایت ہی عالم گورنر ہین لہذا یہ امید ہے کہ جو معاملات اُنکے
روبرو پیش ہوئے ہونگے آنریبل صاحب موصوف اور اُنکی گورنمنٹ مناسب موقع اور
وقت پر اُن تدابیر کے استعمال کرنے مین کوشش کرینگے جو بالکل بے طرفداری کے
اُن اصولون کے مطابق ہوگی جنکی جانب مین نے اسیوقت اشارہ کیا ہے

اے صاحبان اب مین نے بجز ایک امر کے قریباً ہر امر کی نسبت جسکی جانب اشارہ
کیا گیا ہے گفتگو کی ہے لیکن بلاشک مین اپنے فرض مین کوتاہی کرونگا اگر اس موقع پر
ص ۲۹۶
اور جو اول ہی مجکو ملا ہے نہایت ہی پُرشوق الفاظ مین جنپر مین قادر ہوسکتا ہون
اُس فخر کے ساتھ جس سے جماعت اسلامیہ نے اِس واقعہ کو مشتہر کیا ہے کہ ہند کے تمام
والیان ملک مین مسلمان نواب یعنی نظام الملک نے ہی اول وہ نہایت ہی عمدہ اور
فیاضانہ عطیہ دیا ہے جو کسی وقت مین گورنمنٹ کو دیا جاسکتا ہے اپنی ہمدردی عام
طور پر ظاہر نہ کرون - اُنکی دانشمندی حب الوطنی اور خیرخواہی پر کل فرقہ اسلامیہ کو
فخر ہوسکتا ہے اور بذات خود منجانب اپنے گورنمنٹ ہند - اور علیا حضرت جناب
ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا کے یہ امر ظاہر کرنا میرا فرض ہوا ہے کہ جس عمدہ
طرز پر آپ نے یہ کام کیا ہے اُسکے ہم نہایت متشکر ہین -

آخر مین اے صاحبان بحالت مجموعی اُس طریقہ کا جس سے آپ نے اپنے
خیالات اور ارادہ کے دریافت کرنے کی اجازت مجکو دی ہے مین اُسکا پھر
شکریہ ادا کرتا ہون - مین آپ کو اِس بات کا یقین دلانا چاہتا ہون کہ میری

نہایت اعلی خواہش اور نہایت بڑی امید یہ ہے کہ جسقدر میرے دست قدرت
مین ہے اس مقام کے فوائد کی ترقی کرون جسکو مین ہندوستان کے نہایت ہی
بڑے بندرگاہون مین سے بخوبی تسلیم کرتا ہون اور جو بلاشک جسقدر زمانہ گذرتا
جائیگا اسیقدر بطور تجارتی بندرگاہ کے اور ہند کی فوجی کارروائیون کے مقام کے
اور بھی زیادہ سبقت حاصل کرتا رہیگا۔

نمبر ۱۳۵

## بتقریب بنائے سندھ آرٹس (فنون) کالج و مدرسۂ مسلمانان
## بمقام کراچی
## ۱۴ - نومبر ۱۸۸۷ء

مدرسہ کا بنیادی پتھر نصب کرنے کے وقت حضور ویسرائے بالقابہ نے ارشاد فرمایا۔

لیڈیز اور جنٹلمین - منجملہ اُن حالات کے جو میرے روبرو اول بمبئی مین جہاز سے اُترنے کے وقت پیش ہوئے تھے ایک یہ مصیبت ناک واقعہ تھا کہ کُل ہندوستان مین مسلمانان رعایا بمقابلہ دیگر ملت وجماعت کے مقابل کی زندگی کی دوڑ مین پیچھے رہ گئی ہین - جسقدر زیادہ اِس معاملہ پر مین نے غور کیا اُسیقدر زیادہ یقین ہوتا گیا کہ خواہ کسی قدر رضامند گورنمنٹ مسلمانان کو وہ فوائد عطا کرنے کو ہو جو ہندوستان کے اور باشندگان کو حاصل ہین لیکن اصلی علاج اِن معاملات کا انکے ہی دست قدرت مین ہے - لہذا مین پبلک طور پر سید حسین علی صاحب اور دیگر اولوالعزم شرفا کو جو انکے اس کام کو اِسدرجہ تک پہونچانے مین شریک ہوئے ہین مبارکباد دینے کا موقع حاصل ہونے سے نہایت ہی مسرور ہون - اِس امر کے معلوم ہونے سے بھی مجھکو خوشی ہوئی ہے کہ اُس جنٹلمین نے جنکی لیاقت اور برتاؤ کی مین نہایت ہی بڑی عزت کرتا ہون اور جنکے اور میرے مابین ایک صادق دوستی موجود ہے یعنی کلکتہ کے مسٹر امیر علی صاحب نے اپنی بیش بہا اعانت اس اولوالعزمی مین دی ہے اور جسکو وہ ہمیشہ دینے کو موجود ہین جبکہ مسلمانی فوائد معرض خطر مین ہوتے ہین -

مین کالج کی رسمیات ادا کرنے کے وقت حضور ویسراے بہادر بالقابہ نے ارشاد فرمایا۔
تین گذشتہ سالون مین بباعث خوش قسمتی اسقدر مسئلہ مرتبہ تعلیم کے ساتھ ہمدردی
ظاہر کرنے کا موقع مجکو ملا ہے اور اُن اشخاص کی تعریف کرنے کا جو ملک کے اطراف و
جوانب مین نہایت سخت کوشش کر رہے ہین اور نہایت فیاض عطیہ اسکی ترقی کے عطا
فرما رہے ہین کہ اُن کلمات کا اعادہ کرنا بالکل فضول ہوگا۔ جو کچھ مجکو کہنا چاہیے وہ یہ ہے
کہ اس امر کے معلوم ہونے سے مجکو نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے کہ اِس صوبہ مین جسکے باشندگان
کو بسیار مشکلات سے مقابلہ کرنا پڑتا ہے اِن برکات کا جس سے خداوند کریم نے آپ کو
محروم رکھا ہے توکل سرگرمی اور پرایوٹ اولوالعزمی سے تلافی کیا جاوے۔ اِن ایام
مین جبکہ ترددات زندگی تمام فریقون مین نہایت سخت ہوتے جاتے ہین اُن اشخاص
کے واسطے جنکا نئی نسل کے آیندہ امورات سے تعلق ہے یہ نہایت ہی عقلمندی کا طریقہ
ہوگا کہ کوئی دقیقہ محنت اُن طلبا کی تعلیم مین اُٹھا نہ رکھین کیونکہ صرف بذریعہ تعلیم
کے ہی وہ خودمختاری کے مقام کے لائق ہوگئے۔ تعمیر ہونے والی عمارت کی جگہ کو مین نے نہایت
بڑی خوشی سے ملاحظہ کیا ہے۔ یہ خوشی کا امر ہے کہ وہ لیق اشخاص جو اُسکی تعمیر کے واسطے درکار
ہین کراچی کو بہم پہونچ سکے ہین۔ دو نامی گرامی دیسی شرفا یعنی دیارام جیٹھمل اور
اودے رام موچند کی عمدہ مثال کی بھی مجکو تعریف کرنا چاہیے افسوس ہے کہ ایک
منجملہ اُنکے ہم سے ہمیشہ کے واسطے علحدہ ہوگئے ہین اور جنکی یادگار یہ کالج اپنے نام مین قائم
رکھیگا۔ مین اُسکو ایک بہت بڑا استحقاق خیال کرتا ہون کہ مجکو ایسے کام مین
اُس شخص کے شریک ہونے کی اجازت دیجاوے جو ہندوستان مین تعلیم کے
نہایت ہی بڑے دوست ہین۔ مین آپ کے معزز گورنر لارڈ ڈرہی کی
جانب اشارہ کرتا ہون۔

نمبر ۱۳۶ ص

## بتقریب دربار پشاور

۲۵ - نومبر ۱۸۸۸ع

سرداران وخانان - هرچند که من میخواستم تا اینوقت مرا ایچ موقع دیدن پشاور دست نداده - وازین امر که من امروز باشما درانیجا نوبت اول ملاقی شدم خیلے محظوظ ومسرور گردیدم -

چنانکه شما میدانید من دو هفته گذشته را در دوره وسفر اضلاع سرحد دولت بهیه برطانیه که از کراچی بسمت شمال ممتد میشود صرف کرده ام ومن از یک سر تا دیگر سر حدی پُر امن وامان ملاحظه نمودم که در قبضه مستحکم وخوب منتظم ست - هر جائیکه بودم از ملاحظهٔ آثار سرسبزی کامل که هر جا همقدم استحکام حکومت دولتِ بهیه برطانیه است مرا فرحت وانبساط رو داده - زراعت در میان مردم رو به ترقی ست - خطوط بزرگ راه آهن متعلق به تدابیر حرب وتجارت بسطح ملک رو به امتداد داده - روابط دوستانه با حکام انها وساکنین دیار خودمختاری که آن روے سرحد ماست قائم ست این ودیگر علامات امید وهمت افزاے قوت وترقی بهر طرف به ملاحظهٔ من رسید -

والان که من درین شهر پشاور که ذکر آن در تواریخ بسیار ست وارد شدم همان حقائق وواقعات نمایان معائنه شد - ریلوے یعنی راه آهن از میان ملک پُر امن وامان وسرسبز وشاداب مرا اینجا رسانید - واین لحظه من

رعایای وفاکیش و قانع علیا حضرت ملکه معظمه و خوانین با اتحاد و ملکان اقوام
خود مختار را دور و نزدیک خود مے بینیم - آنها را من به فرصت و انبساط از جانب
سنی الجوانب ملکه معظمه مرحبا و خوش آمدید میگویم -

بهمه و به هر یک از شما و به صاحب منصبان شجاع و قابل دولت بهیه
برطانیه چه از اهل انگلستان و چه از ساکنین این ملک که این سرحد را آنچه
هست ساخته اند من از صمیم قلب تهنیت و مبارکباد میدهم و امید میکنم که تا به بسیار
پشت ها امن و فلاح درمیان شما قائم ماند - و من یقین میکنم که روابط دلخواه
که الآن نه صرف همراه اقوام سرحد بلکه با حکمران و ساکنین افغانستان برقرار است
موجب بسیار استحکام این امن و امان خواهد شد که این امن و امان الآن درین
حصه مهمه سلطنت هند علیا حضرت ملکه معظمه شائع ست -

نمبر ١٣٧ م

## جواب ایڈریس پشاور میونسپلٹی

٢٥ - نومبر ١٨٩٧ع

جنٹلمین - جو عنایت آمیز استقبال داخلہ شہر کے وقت آپ نے میرا کیا ہے
اُسکا مین دلی شکریہ ادا کرنے کا خواہشمند ہون - اپنے قیام ہند کے سال
اول مین تمام تدابیر آپ کے شہر کے معاینہ کے قصد کے واسطے مین نے کی تھین
کیونکہ اگرچہ آپ پشاور کی جانب ایسے منکسر الفاظ مین اشارہ کرتے ہین لیکن مین آپکو
یقین دلاتا ہون کہ آپ کے باقیماندہ ہمعصر رعایا کے خیال مین خواہ وہ انگریز
ہون یا ہندوستانی یہ ہندوستان کے نہایت ہی بڑے شہرون مین سے ہے
اب آخر کار مین اپنی خواہش کو پورا کرسکا ہون اور یہ بیان کرنا ضروری نہین ہے
کہ کسقدر خوشی مجھکو آپ کی باترتیب سڑکون مین پھرنے سے حاصل ہوئی ہے

اور کسقدر اثر عزت کے ان علامات کا مجھپر ہوا ہے جو آپ کے شہر کے باشندگان نے
ہر طرف سے مجھپر ظاہر کی ہے جیسا کہ آپ کو معلوم ہوا ہے دو یا تین گذشتہ ہفتہ
برٹش انڈیا کی سرحد کو کراچی سے اِس جگہ تک معائنہ کرنے مین مین نے صرف
کیے ہین - اور ہر مقام پر جس جگہ مین وارد ہوا سر سبزی - قناعت - عمدہ گورنمنٹ
خیر خواہی اور امن و امان کی علامات کو ملاحظہ کرنے سے مجھکو نہایت خوشی حاصل
ہوئی اور یہ علامات اُس جگہ کی صفات ہین جس جگہ ایک وقت مین بدانتظامی
اور ابتری پھیلی ہوئی تھی - منجملہ فوائد عظیم حکومت برطانیہ کے ایک یہ ہے کہ
ہر مقام پر جس جگہ جنابہ ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی حکومت ہے بہرحال امن و امان
قائم رکھا جاتا ہے بلا رُو رعایت ہر ایک شخص کے ساتھ انصاف کیا جاتا ہے
خواہ وہ کسی جماعت یا ملت کا ہو اور مین خیال کرتا ہون کہ ان فوائد کو ہر ایک
شخص ہندوستان مین تسلیم کرنے کے واسطے مستعد ہے - مین آپ کو
اِس امر کی بھی مبارکباد دیتا ہون اور جو سرحدی ممالک کے باشندگان کے واسطے
نہایت ضروری ہے کہ ہمارے اور ہمارے ہمسایہ حکمران کے مابین
تعلقات نہایت محبت آمیز ہین - جنابہ علیا ملکہ معظمہ دام اقبالہا کی
گورنمنٹ اور گورنمنٹ و رعایاے افغانستان کے مابین نہایت ہی عمدہ
سمجھوتا موجود ہے - بلاشک روس کے ساتھ حال مین جو معاہدہ سرحد
کی نسبت طے ہوا ہے - جسکے آغاز کرنے کی نیکنامی میرے مشہور پیشرو کا حق ہے
اُس سے اطمینان کا وہ خیال جسکی جانب مین نے ابھی اشارہ کیا
ہے اور زیادہ ہو جائیگا -

آپ کے جن حکام شہر سے مین ملا ہون اُنسے یہ امر معلوم ہونے پر
مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ شہر کی حالت سر سبز ہے - اُسکی تجارت

رونق پر ہے اور اُسکے باشندگان کی صنعت وحرفت ہر سال زیادہ وسیع ہوتی جاتی ہے۔ مجکو یقین ہے کہ آپ کے مبارک زیر نگرانی یہ مطمئن حالات جاری رہینگے اور ہندوستان کے سرسبز شہرون مین پشاور سال بسال زیادہ سرسبز ہوتا رہیگا۔

ص ۳۰۵

## نمبر ۱۳۹

## جواب ایڈریس مینونسپلٹی راولپنڈی

### ۳۰ - نومبر ۱۸۸۶ع

حضور وایسرا ے نے ممبران مینونسپلٹی کا شکریہ اُن محبت آمیز کلمات کی بابت جو حضور ممدوح کے واخلہ راولپنڈی کے مبارکباد مین استعمال کیے گئے تھے ادا کرنے کے بعد اُنکو یاد دلایا کہ قریب قریب تین سال کا عرصہ ہوا کہ اُنکے شہر مین ہز ہائینس امیر افغانستان کی یادگار ملاقات کا واقعہ وقوع مین آیا تھا- حضور ممدوح نے ارشاد فرمایا کہ اُس ملاقات سے بلا شبہہ ایک بڑی دقت اور تردد کے کام یعنی عملداری روس و امیر افغانستان کی درمیانی سرحد کے تعین کے انجام مین مدد پہونچی - اِس معاملہ کے تذکرے مین جو اب بخیر و خوبی روس کے ساتھ عہد نامہ ہونے سے ختم ہو گیا ہے مجھکو اس امر کے اعتراف کرنا واجب و لازم ہے کہ اُسکی ابتدا میرے نامی گرامی پیشرو کی حُسن سعی سے ہوئی تھی اور اُنھین کی صلاح و مشورت کے مطابق امیر افغانستان راولپنڈی مین مدعو ہوے - اور مجھکو یہ بات بھی فروگذاشت کرنی لازم نہین ہے کہ اِس مقصود کی تکمیل مین جو ہماری مدنظر تھا ہز ہائینس کی طرف سے بھی بڑی کد و کاوش ہوئی - یہ معاملہ جو کامیابی کے ساتھ ایسے قطعی طور پر طے ہو گیا تو اُسکا سبب زیادہ تر یہی تھا کہ امیر افغانستان نے اعتدال اور زیرکی کو مدنظر رکھا اور جو انتظامات تجویز کیے گئے اُنکی پذیرائی پر مستعدی ظاہر کی -

نمبر ۱۳۹

## بتقریب افتتاح ڈفرن برج (پل) بمقام بنارس

۱۶ - دسمبر ۱۸۸۷ء

یور آنر لیڈیز اور جنٹلمین - ہم سب لوگون نے نہایت ہی لطف سے اُس واضح اور صریح بیان کی سماعت کی جو کرنل جنکنس صاحب نے اسوقت پڑھا ہے اور جس سے آپ معلوم کر سکتے ہین کہ کس طریقہ سے اسکی ابتدا ہوئی اور اُسکی ساخت کا خاکہ کیونکر قرار پایا اور بعد اسکے اُسکی تعمیر کا کام کسطرح سے درجہ اتمام کو پہونچا - مین مقر ہون کہ اس بیان کے سننے سے خود میری طبیعت کو ایک طرح کی حیرت ہوئی اور خیال گذرا کہ یہ کام ایسا نہین تھا جو کبھی کسی حالت مین بنکر تیار ہوتا لیکن مین یقین کرتا ہون کہ اگر ہم انجنیرون کو کافی سرمایہ روپیہ کا بہم پہونچاتے رہین اور اس بارے مین انجنیرون کا خیال ہے کہ ہمارے خزانے کبھی ختم نہین ہو سکتے (قہقہہ) تو ایسا کوئی کام نہین ہے جو اس زمانہ کی حکمت جر اثقال سے انجام نہ ہو سکے (نعرۂ خوشی) یہ خواہ کسی طرح ہو مین کرنل جنکنس کارپرداز کمپنی و سر جان پنڈر میر مجلس کمیٹی اور اُسکے تمام مہتممون کا پورا شکریہ بہ نسبت اس امر کے ادا کرنے مین قاصر ہون کہ اُنھون نے اس پل کو میرے نام سے موسوم کیا اور اُنکی استدعا سے مین اسکو ڈفرن برج نام سے موسوم کرتا ہون -

کرنل جنکنس نے حضور ویسراے کا جام صحت تجویز کیا اور

لارڈ ڈفرن نے اسکے جواب مین یہ ارشاد فرمایا۔

لیڈی صاحبان و جنٹلمین۔ مجکو اس امر کے بیان کرنے کی حاجت نہین معلوم ہوتی کہ کرنل جنکنس کے ایسے خوش آیندہ کلمات سے تجویز کیے ہوئے جام صحت کو جس محبت سے آپ لوگون نے قبول کیا ہے اسکا میرے دل پر کتنا بڑا اثر پڑا۔ با اینہمہ اس سے زیادہ خوشی مجکو اس امر سے حاصل ہوئی کہ جس دلچسپ تقریب مین آج ہم لوگ یہان مشغول ہین اسمین شریک ہونے کے لیے یوروپین اور ہندوستانی نامی گرامی اور ذی اختیار اشخاص کا اتنا بڑا مجمع بنارس مین جمع ہوا کیونکہ یہ ایک علامت اس بات کی ہے کہ اس ملک کے تمام تعلیم یافتہ گروہون کے اشخاص فن انجنیری کی ان عظیم الشان کامیابیون کی کس درجہ قدر و منزلت کرتے ہین (نعرہ خوشی) ڈفرن برج کی تکمیل ایک خاص ذریعہ میری ذاتی مسرت کا ہے نہ صرف اسوجہ سے کہ مہتمان کمپنی نے فرط شفقت سے اسکو میرے نام سے موسوم کیا ہے حالانکہ کوئی شخص اس سے عمدہ تر یادگار کے ساتھ اپنے ہند کی ملازمت کے وابستہ ہونے کی خواہش نہین کر سکتا اور نہ اسوجہ سے کہ ہز ہائینس مہاراجہ صاحب (نعرہ خوشی) اور بہت سے دوسرے نامور باشندگان مشہور شہر بنارس سے بہ نسبت اسکے جو اس پل کے نہ بننے کی حالت مین متصور تھا مجکو زیادہ تر قرابت قریبہ حاصل ہوئی بلکہ خاصکر اسوجہ سے کہ دریاے گنگا کے ایک ایسے مقام پر جو شائد اسکے تمام دورہ مین سب سے زیادہ دلچسپ اور دشوار گزار جگہ ہے پل باندھنے کا عظیم الشان اور مشکل انجنیری کا کام مسٹر والٹن کی خاص زیر نگرانی انجام ہوا ہے جنکے والد میرے نہایت ہی عزیز اور شفیق دوست ہین کیونکہ وہ میرے ایام طفولیت کے (اور اس مقام پر بطور سرسری مجھے یہ بھی بیان کر دینا چاہیے کہ مطابق اُن اصولون کے جنکے

بارے مین بادشاہ سلیمان نے ہدایت کی تھی) معلم تھے (قہقہہ) اور جو اس
امر کے خیال کرنے سے مجکو خوشی حاصل ہوئی ہے۔ کہ وہ اپنے لائق فائق فرزند
کی کامیابی اور عروج دیکھنے اور اُس سے محظوظ ہونے کے لیے اب تک زندہ ہین
(نعرۂ خوشی)۔ اُن عظیم الشان پلون مین سے جنپر حال کے دورہ مین میرا گذر
ہوا ہے یہ پانچوان یا چھٹا پل ہے۔ اور مین نہین جانتا کہ جو فوائد گورنمنٹ برطانیہ
نہ صرف بیوپار اور تجارت اور صنعت و حرفت کو بلکہ اہل ہند کو اپنے سوشل طریقہ
زندگی مین عطا کر رہی ہے اُنکا ثبوت اس سے بڑھکر اور کیا ہو سکتا ہے کہ
جو مختلف قومین اور ریاستین اور جماعتین مشیت ایزدی سے علیا حضرت
جناب ملکہ معظمہ کے فیضرسان تحت حکومت مین ایک عظیم الشان مسلم شاہنشاہی
کے متعلق متحد ہو گئی ہین اُنکے مقاصد کو یہ عظیم الشان وسائل آمد و رفت اِس عجلت کے
ساتھ موافق اور اُنکی زندگی اور خیال اور طبیعت کے طریقون کو باہمدگر مطابق
اور ایک دوسرے کی الفت اور ہمدردی کے رشتے کو مضبوط اور مستحکم کرتے
جاتے ہین (زور سے نعرۂ خوشی)۔ باانیہمہ فن انجنیری کی جو حکمت اِن تمام
بڑے بڑے کامون کی خاصیت ہے اُسپر ہم لوگون کو آیندہ ایسے ہی زیادہ
تعریف یا حیرت ظاہر کرنے کا موقع کیون نہ آئے لیکن مین خیال کرتا ہون کہ میرا
یہ کہنا واجبی ہے کہ اِسوقت تک تو ہندوستان کے کسی مقام مین فن انجنیری
کے متعلق اِس سے بڑھکر کوئی کام نہ ہوا ہوگا جسکی کامیابی کے ساتھ انجام
ہونے کی تقریب مین آج ہم سب لوگ شریک ہوتے آئے ہین۔ پھر اِس معاملہ
کے متعلق مین اپنی اُس خواہش کو بھی روک نہین سکتا کہ اپنا ناچیز انعام
اور اپنا بہترین مبارکباد اُن جلیل القدر اصحاب کو دون جنکی کامل دستگاہ
پیشۂ خاص اور جنکے عملی تجربہ اور استحضار طبع نے ہر ایک قسم کی دقت و دشواری

کامیابی حاصل کی اور اُن عظیم الشان قدرتی قوتون کو جنکا اُنکو مقابلہ کرنا پڑا تھا
مسخر اور مغلوب کیا (نعرۂ تحسین) مسٹر ہیڈ رسٹڈ چیف انجینیر حال اودھ
روہیلکھنڈ ریلوے اس امر کی تعریف کے مستحق ہین کہ اُنھون نے اس پل کا نقشہ
تیار کیا اور اُسکی تعمیر کے طریقے کا اہتمام و بندوبست کیا ۔ مسٹر والٹن کی گردن پر
جیساکہ مین اوپر بیان کر آیا ہون اُسکی تعمیر کی ذمہ داری کا بار پڑا جو اول سے
آخر تک برابر قائم رہی اور انواع و اقسام کے ترددات اور تفکرات اُسکے متعلق لاحق
رہے اور متوفی مسٹر بیتھو و سر براڈ فورڈ لیسلی و کرنل جنکنس اور مسٹر سیڈنے ہارٹ ویل
نے اس کام کو بہ کامیابی درجۂ اتمام تک پہونچانے ۔ مین اپنے مختلف منصبون مین
اپنے تجربہ اور بیش بہا مشورون سے اعانت دی (نعرۂ خوشی) پھر اُن مشہور
اشخاص کے تذکرہ مین مجکو اُنکے ماتحت مددگارون کا ذکر فراموش نہ کرنا چاہیے
یعنی وہ سربراہ کار اور ہوشیار کاریگر جو اپنی تندہی اور جانفشانی سے باوجود
اُس بیدلی کے جو بیماری اور ناگوار آب و ہوا کے باعث سے واقع ہوتی رہی
مسٹر والٹن کی کوششون مین ایسی خیرخواہانہ بہادری کے ساتھ امداد دیتے رہے
(نعرۂ تعریف) ۔ لیڈیز اور جنٹلمین ۔ اِس قسم کے موقع پر ہم لوگون کے دل مین
بالطبع جو خیالات پیدا ہوا کرتے ہین وہ ایسے کثیر التعداد اور بےشمار ہین کہ اگر کوئی شخص
چاہے تو ایسے دلچسپ امر کے بیان کو عرصۂ دراز تک جاری رکھ سکتا ہے اور
اُسکو ہر طرح کی وسعت دے سکتا ہے لیکن مجکو یہ امر ہمیشہ ناگوار گذرتا ہے کہ جو
سامعین حضور ملکہ معظمہ کے قائم مقام کے ساتھ رعایت اور ہمدردی سے توجہ
کرنے مین کبھی قاصر نہین رہتے اُنکا وقت ضرورت سے زیادہ ضائع کرون
باانیہمہ اس تقریر کے ختم کرنے کے قبل مجکو لازم ہے کہ جن شفقت آمیز کلمات سے
کرنل جنکنس نے گورنمنٹ ہند کا ذکر کیا ہے اور جس طریقہ سے آپ لوگون نے

ص ٣٠٩

اُنکے بیانات کی سماعت فرمائی اُسکا شکریہ چند الفاظ مین ادا کرون - مین صرف
اسقدر رکہہ سکتا ہون کہ ہم لوگون کے بارے مین آپ نے اپنا جو اطمینان ظاہر
کیا ہے اُسکے متعلق میرے شکرار اور خود مین بہترین طریقہ سے مساعی رہونگا
کہ وہ اعتماد بدستور قائم رہے - یہ صحیح ہے کہ اول اول جب مین نے عنان
حکومت اپنے ہاتھون مین لی تو ناگہانی اتفاقات نے مسئلہ برہما اور ہماری
فوجی تیاریون دونون باتون کے متعلق ہمکو ایک ایسی حکمت عملی کے اختیار
کرنے پر مجبور کر دیا جس سے لبشرط امکان ہم نہایت خوشی سے اجتناب کرتے
لیکن مجکو اس امر کے خیال کرنے سے خوشی حاصل ہوتی ہے کہ سر دست
کسی طرح کے تردد انگیز اسباب کی پیشین گوئی کرنے کی کوئی وجہ مجکو نہین
معلوم ہوتی جو ہمارے منتظمین ملک کے خیال کو اندرونی ترقی اور اصلاح
اور امن وامان کے اُن کامون کی جانب سے جنپر اس ملک کے باشندون
کی آسائش کا زیادہ تر دار و مدار ہے اور کسی جانب متوجہ کرے (نعرہ خوشی)
لیڈیز اور جنٹلمین - آپ صاحبان نے میرے نام کے استماع پر جو عنایت ظاہر
کی اُسکا ایک مرتبہ پھر مین تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہون (از رسے نعرہ تحسین)

نمبر ۱۴۰

## جواب ایڈریس سوسائٹی (سبھا) برائے
## امتناع ناپاکی دریاے گنگ بمقام بنارس

### ۱۶ - دسمبر ۱۸۸۶ء

جواب مین حضور ممدوح نے ارشاد فرمایا کہ ہر ایک تجویز جو ہمارے بڑے دریاؤن کی
صفائی کے بارے مین کیجائیگی کیونکہ اس کارروائی پر کرورہا بندگان خدا کی
تندرستی کا زیادہ تر دار و مدار ہے اُس سے ہر ایک شخص جو گورنمنٹ ہند سے

تعلق رکھتا ہے ضرور ہمدردی کریگا اور دریاے گنگ کے پانی صاف کرنے کی تجویز ایک ایسا امر ہے جو عام باشندگان ملک کی بالتخصیص توجہ اپنی جانب دلاسکتا ہے مجھکو دریاے گنگ مین اُسکے مخرج سے نہایت ہی قریب ترمقامات مین کشتی پر سوار ہوکر چلنے کا موقع ملا ہے جہان اُسکا پانی پندرہ فیٹ گہرا ہے اور اُسپر بھی اِسقدر شفاف ہے کہ اُسکی تہ کا ایک ایک سنگریزہ سطح آب سے شمار ہوسکتا ہے پس جو اصلی صفائی اُسکے مخرج کے قریب پائی جاتی ہے وہی صفائی اِس عمدہ دریا کے دوسرے عمدہ مقامات پر پیدا کرنے کی ہر ایک تجویز بالطبع میری مسرت کا باعث ہوگی اور مجھکو یقین ہے کہ قبل اِسکے کہ میری حکومت کا زمانہ ختم ہو یہ انجمن اپنے قابل تعریف کام مین معقول ترقی حاصل کریگی۔

---

نمبر ۱۴

## سالانہ کنووکیشن (جلسہ) کلکتہ یونیورسٹی

### ۱۴- جنوری ۱۸۸۰ء

لیڈیز اور جنٹلمین - اسوقت یہ میری نہایت دلچسپ خدمت ہے کہ اس یونیورسٹی کے وائس چینسلر سے کہون کہ وہ آپ لوگون کے روبرو تقریر کرین اور اس امر کے تعمیل کرتے وقت مین اس بات سے بھی اجتناب نہین کرسکتا کہ اس نامی گرامی جماعت مین پھر اپنے موجود ہونے کی ذاتی مسرت کا اظہار کرون - ہندوستان کے ہر ایک حصہ مین اعلیٰ درجہ کی تعلیم دینے کی جو کوششین ہو رہی ہین اُنکی نسبت مجھکو اپنی خوشی اور ہمدردی کے اظہار کرنے کے اسقدر مواقع مل چکے ہین کہ اس مسئلہ کی نسبت طول طویل گفتگو کرنے اور حضرات سامعین اور انریبل وایس چینسلر کے مابین بطور حارج ہونے کی مجھکو حاجت نہین ہے - لیکن بہر حال قبل اسکے کہ مین اپنی جگہ پر جاکر بیٹھ جاؤن مجھکو اس امر کا بھی اظہار کرنا چاہیے کہ منجملہ اُن بیشمار طلبہ کے جنھون نے آج اپنی محنت شاقہ کا صلہ پایا ہے اُن دو لیڈیون کے دیکھنے کی خوشی کا بھی اظہار کرون جنھون نے آگے بڑھکر اپنے انعام لیے ہین - آپ لوگ بیشک اس امر سے بخوبی واقف ہونگے کہ برطانیہ اعظم کی یونیورسٹیون مین سے ایک یونیورسٹی مین ایک نوجوان لیڈی اُن تمام طلبا ذکور سے گوے سبقت لیگئی جو اُسی سال امتحان مین شریک ہوئی اور اس امر سے بیشک اس ملک کی لیڈیون کا حوصلہ بڑھنا چاہیے کہ اُسی لیڈی کی عمدہ نظیر کی پیروی کرین اور نہ منجملہ

اُن اشخاص کے جنکو اِس بات کا یقین کامل ہے کہ اِس ملک کی آیندہ سرسبزی
اور ترقی زیادہ تر ہندوستانی لیڈیون کی تعلیم کی اشاعت پر موقوف ہے مین بھی
اُن دو نامور لیڈیون کو جنکو دیکھکر مجھے اسوقت مسرت حاصل ہوئی ہے اسطرح
عام طور پر اپنی دلی مبارکباد دینا چاہتا ہون۔

نمبر ۱۴۴

## مٹّی کے تیل پر محصول

۲۷ - جنوری ۱۸۸۸ء

جنٹلمین - مین اِس بات کی ضرورت نہین سمجھتا کہ کارروائیون کے اِس درجہ پر
اس تحریک کی نسبت جو اِسوقت آپ لوگون کے روبرو پیش ہے کسی قسم کی خاص
باتین بیان کرکے کونسل کو زحمت دون لیکن اتنا تو ضرور کہونگا کہ مجھکو اپنے آنریبل
شریک کار راجہ پیارے موہن مکرجی سے یہ سُنکر اطمینان ہوا کہ حال مین
محصول نمک کے متعلق جو اضافہ ہوا ہے اُس سے وہ رضامند ہوے ہین - چونکہ وہ
ہندوستان کے سمجھدار اور تعلیم یافتہ دیسی جماعت کے خیالات پر ایسے کامل طور
سے حاوی ہین تو اُنکی جانب سے اِس راے کا اظہار نہایت ہی گرانقدر ہے -
اِسمین کوئی شک نہین کہ میرے درجہ کا کوئی شخص کسی ایسی تجویز پر جس سے
ہندوستان کے باشندون پر مزید بار ٹکس کا پڑتا ہو نہایت ہی کراہیت کے
ساتھ اپنی منظوری ظاہر کریگا - بدقسمتی سے مجھکو دو مرتبہ اِس ملک کا ٹکس بڑھانا پڑا
لیکن اِس اشد ضرورت کے ثبوت مین مجھکو صرف اتنا کہنا کافی ہے کہ جب سے
مین ہندوستان مین آیا اُسوقت سے چاندی کا نرخ گھٹنے کی وجہ سے بحیثیت مجموعی
گورنمنٹ کا سالانہ نقصان دس دس لاکھ پونڈ سال بسال برابر زیادہ ہوتا گیا ہے
۱۸۸۴-۸۵ء مین جب مین نے پہلے پہل عنان حکومت اپنے ہاتھ مین لی اُسکی

تعداد چونتیس[۳۴] لاکھ پونڈ تھی جو سنہ ۱۸۸۵ع مین چوالیس[۴۴] لاکھ اور سنہ ۱۸۸۶ع مین
چوّن[۵۴] لاکھ ہوگئی اور اب اِس سنہ ۱۸۸۷ع مین باسٹھ[۶۲] لاکھ ہے لیکن جیسا کہ آنریبل
مسٹر ویسٹ لینڈ نے نہایت فصاحت کے ساتھ کونسل سے بیان کیا ہے
کہ افیون کے نرخ اور ہماری ریلوے جات کی آمدنی کے گھٹنے سے اِن دو مدات
کے متعلق پارسال خزانہ کو کسیقدر ناگہانی طور کا ایک نقصان پہونچا اگر یہ بات
نہوتی تو اُن روز افزون پریشانیون کے زمانہ مین بھی مَین بیشک اِس بات پر
آمادہ نہوتا کہ نمک کے محصول پر کوئی اضافہ کیا جاوے۔ چونکہ گورنمنٹ محض
قیاسی دلائل کے سوا اور کسی دلیل پر کونسل کو یہ صلاح نہین دے سکتی تھی کہ
سنین آیندہ مین ایکسچینج (تبادلہ) کی مد یا اُن دونون مدات مین سے جنکا ابھی
ذکر ہوچکا ہے کسی مد کے متعلق بھی کوئی بہتری پیدا ہوگی تو اِس صورت مین
ہمارا امر بیجا یہ فرض ہوا کہ فی الفور اپنی مالی حالت کو استحکام دیوین اور کام کے
واسطے زائد سرمایہ بہم پہونچا دین۔ مجھکو یقین ہے کہ جو عاملانہ کارروائی چند روز
پیشتر ہمنے اختیار کی ہے اور جو مسودہ اِسوقت کونسل مین پیش ہے اِن ہر دو سے
خاطر خواہ نتیجہ حاصل ہوگا۔ مجھکو اِس امر کی بڑی خوشی ہوئی کہ میرے آنریبل دوست
مسٹر ویسٹ لینڈ نے اُن حالتون کو جنکی وجہ سے گورنمنٹ کو اضافہ محصول نمک کا
اشتہار گزٹ مین جاری کر دینے کی ترغیب ہوئی بخوبی بیان کر دیا ہے۔
ہمنے جو یہ کارروائی کی تو بالکل اُس ایکٹ جلسۂ قانونی کے منشا کے مطابق
کی ہے جسکے رو سے ہمکو وہ اختیارات حاصل ہوے ہین جنکو ہمنے بذریعۂ
تحریک کے استعمال کیا ہے اور کسی طریقہ کا اختیار کرنا خلاف مصلحت
تھا۔ جس قسم کا اشتہار دینے کی بعض اشخاص نے خواہش ظاہر کی تھی اُس سے
صِرف معدودے چند اشخاص کو بضرر خلائق عامہ فائدہ پہونچتا۔ مَین

اِس امر کو بخوبی سمجھ سکتا ہون کہ میرے آنریبل دوست مسٹر ویسٹ لینڈ نے
جو اہم مالی مسائل کونسل کے روبرو پیش کیے ہین اُنمین سے کسی مسئلہ کے متعلق
میرے آنریبل شریک کار راجہ پیارے موہن مکرجی کارروائیون کے اِس
درجہ پر مباحثہ کرنے مین کیون قاصر رہے ہین اور مجھے یقین ہے کہ اِس معاملہ مین
اُنھون نے اپنے شرکار کی دلی کیفیت کے اظہار کرنے کے سوا اور کچھ نہین کیا ہے
لیکن مجھکو امید ہے کہ وہ اِس امر کی قدردانی کرینگے کہ مسٹر ویسٹ لینڈ نے
مالی معاملات کے متعلق کونسل کے روبرو جو مشرح بیان پیش کیا ہے اُس سے
گورنمنٹ کی خواہش یہ ہے کہ جو جلیل القدر بزرگوار اِسوقت میرے پیش نظر ہین
اُنکے تجربہ اور مدد سے افادہ لیا جاے۔

یہ تحریک پیش ہوکر منظور ہوئی۔

نمبر ۱۴۳

## مٹی کے تیل پر محصول

### ۳- فروری ۱۸۸۹ء

جنٹلمین۔ ہمارے آنریبل شریک کار وزیر خزانہ کا بیان مالی معاملات کے
متعلق جس شفقت آمیز اور فیاضانہ طریقہ سے کل ممبران کونسل مین مقبول ہوا
اُسکی بابت ممبر موصوف کو بیشک مبارکباد دینا چاہیے اور یہ امر گورنمنٹ کی نہایت
خوشی کا ہے کہ کونسل نے بالاتفاق اُسکی منظوری اور تائید ہی نہین کی بلکہ ہم یہی
بہت اچھی طرح سے کہ سکتے ہین کہ مسٹر اسٹیل نے اپنی نہایت گرانقدر تقریرین
اور مسٹر ایوانس اور کل دیسی ممبران کونسل نے جو خیالات ظاہر کیے ہین وہ
اُس تعلیم یافتہ عام راے کا عکس ہے جسکی قائم مقامی کے وہ سب ایسی خوبی کے
ساتھ مستحق ہین۔ اِس مسئلہ پر ہر ایک مقرر ممبر نے ایسی لیاقت کے ساتھ بحث کی اور

اتفاق رائے ایسے کلیہ طور پر ہوا کہ اب مجھے کونسل کو مزید زحمت دینا غیر ضروری ہے - اسمین شک نہین کہ ہماری مالی حکمت عملی کی اصل دقت چاندی کے نرخ کی بے ثباتی ہے - کوئی وزیر خزانہ اپنے تمام تخمینہ جات مین اس قسم کی غیر معتبر حالت دیکھکر کبھی اصلی اطمینان حاصل نہین کرسکتا - اُسکو ہمیشہ اس بات کا خیال لگا رہیگا کہ ممکن ہے کہ آیندہ کسی لامعلوم زمانہ مین بعض ایسے احتمالی امور وقوع مین آئین جو اُسکے تمام تخمینہ جات کو زیر و زبر اور اُسکے بجٹ کے اندازہ مساوات کو ضائع کردین لیکن چونکہ یہ معاملہ ایک خاص طور کا ہے تو اسی وجہ سے گورنمنٹ سوائے اسکے اور کچھ نہین کرسکتی کہ اصلی حالت کے احتمالی واقعات کے قیاس کرنے مین اپنی بہترین فراست صرف کرے اور آخری نتیجہ کو قضا و قدر پر چھوڑ دے - جیسا کہ مین ابھی ایک موقع پر بیان کرچکا ہون اگر چاندی کے نرخ کی یہ حالت نہ ہوتی کہ بہ نسبت اُس زمانہ کے جب مین پہلے پہل اس ملک مین آیا تھا تیس لاکھ سال کا نقصان اُٹھا کر زیادہ مفلس ولیرا ہے ہوجاتا تو باوجود کمی نرخ افیون و مصارف ملک برہما میرا خیال یہی ہے کہ اپنے عمدہ طریقہ انتظام اور باعانت شرکا موجودہ مشکلات پر بغیر زائد ٹکس بڑھائے ہم غالب آسکتے تھے حال مین ہمارے سفیر چین کے ذریعہ سے جو خبرین سننے مین آئی ہین اُنسے امید نہین ہوتی کہ تجارت افیون کے متعلق سلطنت چین و ہندوستان کے مابین ہمارے تجارتی تعلقات مین کوئی بھاری تبادلہ واقع ہو - اگرچہ ہمکو اس قسم کی پیشین گوئی کرنے کا کوئی حق نہین ہے جس سے ہماری حکمت عملی کے عملدرآمد پر کوئی اثر پڑ سکے ہم بخوبی تمام یہ امید کرسکتے ہین کہ ہمارے ریلوے جات کی آمدنی مین بھی اصلاح ہوگی بہ نسبت برہما کے اسمین کوئی شبہہ نہین کہ گو پارسال کے مصارف اندازہ سے کہین زیادہ بڑھ گئے لیکن آیندہ اُسمین تخفیف

ہو گی اور جو بجٹ ہم تیار کر رہے ہین اُسمین بھی بہتری کی حالت ظاہر کیجاویگی۔
علاوہ برین یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ ہم بہت جلد اس بات کی امید کر سکینگے کہ
اگر بالکل نہین تو بہر حال زیادہ تر لوور برہما۔ اپر برہما کے مصارف کو ادا کر سکیگا
یہ صحیح ہے کہ لوور برہما کی آمدنی کا روپیہ جو ہر سال وہان کے انتظامات خاص کے
اخراجات سے فاضل بچتا ہے اور جسکی تعداد فی الحال قریب دس لاکھ کے ہے بخوبی
تمام اُس حصہ کے برابر ہے جس سے صوبہ مذکور کو عام شاہنشاہی اخراجات نظم و
نسق کے واسطے ادا کرنا لازم ہے لیکن برخلاف اسکے یہ بھی واضح ہے کہ اگر لوور برہما
نہ ہوتا تو وہ بڑی بڑی رقمین جو گذشتہ چند سال سے ہمکو وہان سے ملتی رہی ہین
اُنکو خود ہندوستان سے بذریعہ زائد ٹکس کے جس سے اب اسکو سبکدوشی
حاصل ہوئی ہے ہم پہونچانا پڑتین اسوجہ سے دونون صوبون کے حسابات اگر
متحد کر دیے جائین تو اسوقت بھی اپر برہما کے متعلق کچھ تھوڑی سی کمی ہی پڑیگی۔
کونسل کو اس امر کے معلوم ہونے سے دلچسپی حاصل ہو گی کہ ہمکو یوماً فیوماً صرف
اسی بات کا خاطر خواہ ثبوت ملتا جاتا ہے کہ اپر برہما مین بہت عجلت کے ساتھ تسلط
اور انتظام قائم ہوتا جاتا ہے بلکہ یہ امر بھی پایۂ ثبوت کو پہونچتا جاتا ہے کہ اُن تمام
فروعی مسائل کے متعلق جو ریاست شان اور ہمارے تعلقات ہر دو ممالک سیام
اور چین سے علاقہ رکھتے ہین نہایت ہی اطمینان کے قابل ترقی ہوئی ہے۔
بیان کیا گیا ہے کہ اس گورنمنٹ نے ریاستہاے شان کے مطیع کرنے کا ارادہ
کیا ہے اور اس مقصد کے تکمیل کرنے کے لیے ہم لوگ عنقریب ایک جنگی سپاہ
وہان بھیجنے والے ہین۔ اس قسم کے خیال سے بس یہی ثابت ہوتا ہے کہ
ریاستہاے شان کے نام سے جو ملک مشہور رہے اُسکی پولیٹکل اور جغرافیائی
حالت کی نسبت کیسی بڑی غلط فہمی پائی جاتی ہے جیسا کہ آپ سب لوگون کو

معلوم ہے برھما کی جغرافیائی حالت کے بیان مین کہا جاسکتا ہے کہ ملک
مذکور ایک چوڑی گھاٹی کے طور پر چلا گیا ہے جسمین دریاے اراودی اور
دریاے چندوین اِس پار سے اُس پار تک نکل گئے ہین اراکان کے پہاڑ اسکے
جانب مغرب اور ایک کوہستان بلند جانب مشرق واقع ہین اور اِس کوہستان
بلند پر جو دریاے سالوین تک چلا گیا ہے برھما کے علاقہ جات شان واقع ہین
یہ ریاستین ہمیشہ سے اپر برھما کے تابع رہین اور جب ہمنے اُس ملک پر قبضہ کیا تو
وہان کے مختلف سردارون کے نام اس مضمون کے پیام بھیجے کہ آیندہ سے
وہ حضور ملکہ معظمہ کو اپنا بادشاہ وقت تصور کرین - اِس اطلاع کو اُن لوگون نے
ایک قابل اطمینان طریقہ سے قبول کیا اور اُنھون نے صلاح دی کہ ہمکو
چند افسر اُنکے اور ہمارے آیندہ تعلقات باہمی کی اصل نوعیت قرار دینے کے لیے
روانہ کرنے چاہیین چنانچہ ہمنے اِس موسم سرما کا زمانہ موزون سمجھکر دو پولیٹیکل
افسر جنمین سے ہر ایک کے ساتھ ایک مختصر کالم سپاہ کا تھا ریاستہاے شان کو
روانہ کیے - اِن جنٹلمینون نے اِس سرے سے اُس سرے تک کل قطعہ ملک کا
کامل حفاظت کے ساتھ دورہ کیا اور جہان جس مقام پر وارد ہوے اُس جگہ کی
آبادی اور مختلف سردار بھی دوستانہ طور پر اُنسے پیش آئے اور صرف یہی نہین
ہوا بلکہ ہمارے کارپردازون نے برھما کی ریاستہاے شان کی انتہائیہ مشرقی
سرحد پر حکام سیام سے بھی ملاقات کی اور اُنسے ایک ابتدائی طور کا سمجھوتہ اُس
سرحد کی نسبت بھی کرلیا جو آیندہ اُس امر کے تعین کے لیے قائم ہوگی کہ علاقہ جات
شان مین کہانتک برٹش عملداری رہیگی اور کہانتک اہل سیام کی عملداری سمجھی جائیگی
اس سے بھی زیادہ خوشی کی بات یہ ہے کہ اعلیٰ حضرت شاہنشاہ چین ہمارے
بارے مین نہایت ہی دوستانہ خیال ظاہر کر رہے ہین اور برھما کا جو حصہ چین

ص ۲۱۶

کی سرحد سے ملا ہوا ہے اُسمین آسانی اور کامیابی کے ساتھ تسلط قائم کرنے کے
لیے ہر ایک طرح کی مدد ہماری خواہش کے مطابق دے رہے ہین۔ وئیسرائے
یونان کو ہدایت ہوئی ہے کہ وہ چینی سرحدات کے افسرون کو حکم دے
کہ ہمسے دوستانہ تعلقات پیدا کرین اور چین کی جانب سے یہ کارروائی جو عمل مین
آئی اُسکا اثر اب بہت ہی نمایان ہوتا جاتا ہے چین کی خواہش یہ پائی جاتی
ہے کہ وہ گورنمنٹ ہند کی جانب اپنے صلح آمیز و ارتباط آمیز ارادہ کا اظہار کرے
اور اِس خواہش کا ایک ثبوت یہ بھی ہے کہ تبت کی جو سپاہ اپنی سرحد سے
آگے بڑھ آئی اور جس نے ایک قلعہ اُس سڑک پر قائم کیا ہے جسکو گورنمنٹ ہند نے
سکم مین تیار کرایا تھا اور جبپر ہمکو صریحی اور موکد حقوق قانونی حاصل ہین اُسکو
سلطنت چین ہر ایک طرح کی کوشش سے اِس امر کی ترغیب دے رہی ہے کہ
سپاہ مذکور اپنے علاقہ جات کو واپس چلی جاے۔ حاصل کلام یہ کہ گو برہما مین
(اور جونیا صوبہ شامل سلطنت ہو گا ہمیشہ اُسکی یہی حالت ہوگی) سڑکون اور
جیلخانون اور بارکون اور سرکاری عمارتون کی تعمیرات اور ملک مذکور مین
بلاشک وشبہہ ترقی کے سامانی ذرائع پائے جاتے ہین اُنکا کام جاری کرنے کی
غرض سے مصارف کثیر کی حاجت ہوگی لیکن میرے نزدیک اس امر کی بابت
کسی شخص کو اندیشہ نہ کرنا چاہیے کہ ہمارے اخراجات برہما آخرمین گورنمنٹ ہند
کی مشکلات خزانہ کے باعث ہونگے ممبران کونسل نے جس تحمل کے ساتھ میرے
چند بیانات کی سماعت کی اور جس فیاضانہ طبیعت سے معاملات خزانہ کا وہ
بیان جو ابھی آپ لوگون کے روبرو پیش کیا گیا تھا سُنا اور جو بیش قیمت رائین
مختلف ممبرون نے ظاہر کین اُن سب باتون کی بابت ممبران کونسل کا شکریہ
ادا کرنے کے بعد اب مین یہ تحریک کرتا ہون کہ مٹی کے تیل پر محصول لگانے کا

ص ۳۱۷

مسودہ قانون ایک منتخب کمیٹی کے سپرد ہو جو آنریبل مسٹر اسکوبل و ہوبٹ و ایساٹڈ واسٹیل و ویسٹ لینڈ صاحبان سے شامل ہو۔

تحریک منظور ہوئی۔

## نمبر ۱۴۴

## کونٹس آف ڈفرنس فنڈ

### ۸ - فروری ۱۸۸۸ع

لیڈیز اور جنٹلمین۔ مین سمجھتا ہون کہ اس امر کا شکریہ آپ کو نہین بلکہ مجکو ادا کرنا چاہیے کہ آپ نے اس موقع پر صدر نشینی کرنے کی رعایت میرے حق مین مرعی فرمائی کیونکہ ایسا کون ہے جو میرے برابر لیڈی ڈفرن سے ایسا قریب تر تعلق رکھتا ہو اور اس امر کو دیکھکر مسرور نہو کہ وہ ایسے وطن دوست لوگون مین آکر شریک ہوا ہے جنھون نے بطور کمیٹی یا چندہ دہندگان سرمایہ یا ہماری اس انجمن کے عام موئدین کے اپنی فیاضی اور مستعدی سے ہماری لیڈی پریسیڈنٹ (نعرۂ تحسین) کی کوششون کی اسقدر عمدہ طور پر تائید کی ہے۔ آج کے تین برس پیشتر جب اول مرتبہ ہم یہان جمع ہوے تھے تو اسوقت یہ خیال ہمکو ضرور ہوا ہوگا کہ ہم ایک آزمایشی کارروائی کی ابتدا کر رہے ہین لیکن ہمکو یقین ہے کہ اس شب کو اس کمرے سے اٹھکر کوئی شخص یون نہ جائیگا کہ اسکے دل مین یہ خیال نہ پیدا ہو جاے کہ یہ انجمن ایک ایسی بنیاد پر قائم ہو گئی ہے جسمین کبھی خلل نہین پڑیگا اور آیندہ ہمیشہ کے لیے اسکی فیاضانہ کارروائی یوماً فیوماً بڑھتی اور اسکا اثر ہندوستان کے گھر گھر مین روزمرہ پہونچتا ہی جائیگا (نعرۂ خوشی)۔ لیڈیز اور جنٹلمین ہمکو جو آج اس مقام پر استادہ ہوکر

تقریر کرنے کا فخر ہے تو اُسکی وجہ صرف یہ ہی نہین ہے بلکہ ایک سبب
اور بھی ہے - اِس شب کو ہم لوگون نے منجملہ ویسرایان ہند ایک ایسے
شریف النفس ویسرا ے کے بھائی کی مدد پائی ہے جو کسی زمانہ مین اِس
ملک کے مقدرات کی باگ اپنے ہاتھون مین رکھتے تھے (نعرہ خوشی) اور جنکی فرائض
منصبی کی انجام دہی مین جان ضائع ہوئی اور جنکی بہترین یادگار یہ ہے کہ
ہند کی ممنون رعایا اسوقت تک اُنکا نام محبت اور دائمی خیر خواہی کے ساتھ
لیتی ہے (نعرہ خوشی) علاوہ برین دوسری جانب انگلستان کے ایک
نہایت ہی نامی گرامی مدبر کے صاحبزادے بیٹھے ہوے ہین جو کسی زمانہ مین
اپنی اعلیٰ قابلیت اور اپنی دلیرانہ مستعدی کو اپنے ملک کی خدمت مین صرف
کرنے کے لیے سواحل انگلستان سے آیا تھا اور جسکی کارگزاریون
کی یادگار اسوقت تک قائم رہیگی جب تک کہ اِس ملک کی تاریخ کا وجود
رہیگا اور جسنے برٹش انڈیا کی حفاظت ہمیشہ کے واسطے مضبوط کردی ہے
لیڈیز اور جنٹلمین یہ یاد رکھنے کی بات ہے کہ وہ مدبر اگرچہ یہان سے زندہ
اپنے وطن کو واپس گیا تاہم اُسکی تھوڑی ہی مدت کے بعد اپنی آن بے نظیر
جانفشانیون کے باعث سے جنھون نے اُسکے ویسرائی کے زمانہ کو
مشہور کیا جان بحق تسلیم ہوا - لیڈیز اور جنٹلمین جن صاحبون نے آپکے
روبرو تقریر کی ہے اُنکا اور آپ کا بھی جنھون نے اُنکے مطالب کو اِس
فیاضی سے قبول کیا شکریہ ادا کرتا ہون کہ آپ نے اِس مشفقت آمیز
طریقہ سے اِس موقع پر لیڈی ڈفرن کا نام لیا (نعرہ تحسین) ہر اکسلنسی آپکے
مقاصد کے متعلق علی الاتصال گرمجوشی سے جو توجہ ہمیشہ کرتی آئین اُسکا
شاہد شاید مجھسے بڑھکر اور کوئی نہ ہوگا کیونکہ بارہا جب مین اپنی محنت

شائقہ کی خدمتون کو ختم کرکے اُس آرام کے حاصل کرنے کے لیے جسکو
میرا کانشنس (ضمیر) کہتا ہے کہ مین نے حاصل کیا ہے اپنے زنانہ مین جاتا ہون
تو مجکو یہ دیکھکر بالکل مایوسی ہو جاتی ہے کہ ہر اکسلنسی اپنے فنڈ کے
مختلف معاملات مین اسقدر مصروف اور مشغول ہین کہ وہ میری جانب کچھ
التفات ہی نہین کر سکتین (نعرۂ خوشی اور قہقہہ) لیڈیز اور جنٹلمین مجکو
اِسس موقع پر یہ بات بھی فرو گذاشت نہ کرنی چاہیے کہ کمیٹی کی طرف سے
اور آپ صاحبان کی جانب سے بھی ایک ایسے جنٹلمین کا شکریہ ادا
کرون جسکے وہ مستحق ہین جنکی کوشش اور جنکی ستعدی اور محنت کی تعریف
مین ممکن نہین ہے کہ مین کوئی مبالغہ کر سکون لیکن جواب اپنے نہایت ہی
افسوس کے ساتھ اِسس امر پر مجبور ہوے ہین کہ جو خدمتین اُنھون نے
ایسی عمدگی کے ساتھ انجام دی تھین اور جن سے اُنکو اسقدر الفت تھی
اُنسے جدا ہو جائین - یہ مین آپ کے سابق آنریری سکرٹری میجر کوپر صاحب
کا ذکر کرتا ہون (نعرۂ خوشی) اگرچہ ہم اسمین نہایت خوش قسمت ہین کہ ہمکو
اُنکا جانشین ایک ایسا شخص ملگیا جو مجکو یقین ہے کہ وہ حقاً و ایماناً
اُسکے قدم بقدم چلیگا تاہم مجکو یقین ہے کہ آپ لوگون کو میجر کوپر سے بڑھکر
دوست اور ملازم کبھی نہ مِل سکیگا (نعرۂ خوشی)

لیڈیز اور جنٹلمین - اب میرے لیے صرف یہ بات باقی رہی کہ جس
الفت آمیز طریقہ سے آپ نے میرا استقبال کیا ہے اُسکا شکریہ ادا کرون
اور آپ کو اِس امر کی مبارکباد دون (جیسے کہ میرا دل دے رہا ہے)
کہ کسقدر افتخار کا درجہ اسوقت تک بھی آپ حاصل کر چکے ہین اور مجکو
امید ہے کہ وہ حیثیت روز بروز بڑھتی ہی جائیگی کیونکہ مجکو یقین ہے کہ

ص ۳۱۹

آپ اُسوقت تک کبھی دم نہ لینگے جب تک آپ کے قبضہ کا سرمایہ ایک لاکھ پونڈ کی متوسط تعداد تک نہ پہونچ جائیگا (نعرہ تحسین)-

نمبر ۱۴۵

ہز اکسلنسی کے عہدہٴ وائسرائی سے استعفا دینے کا اعلان

۱۰- فروری ۱۸۸۹ء

جنٹلمین - یہ امر تہذیب سے بعید معلوم ہوتا ہے کہ اِس ملک کی بہبودی کے متعلق وضع قوانین کی تدبیرات کے نکالنے مین اکثر اوقات اِس کونسل کے جن ممبرون کا ساتھ رہا ہے اُنسے رخصت ہو کر چلا جانا مین بغیر اِسکے گوارا کرون کہ اُس اعلان کا جو کل مشتہر عام ہوا ہے کہ مجھکو حضور ملکہ معظمہ سے اواخر سال حال مین عہدہٴ وائسرائی سے استعفا دینے کی اجازت حاصل ہوئی ہے کچھ ذکر کر دیا جاے - یہ بہت اچھی طرح سے قیاس کر لیا جاسکتا ہے کہ جس حالت مین مین ہون اُس حالت کا کوئی شخص اِس قسم کی کوئی کارروائی بلا رنج و افسوس نہ کریگا کیونکہ جس عہدہ پر مین اِسوقت ممتاز ہون وہ منجملہ اُن تمام عہدون کے جو تاج انگلستان کے کسی رعایا کو مل سکتے ہین سب سے زیادہ معزز اور اہم ہے - اِس عہدہ کو مین نے بڑی ذمہ داری کے ساتھ قبول کیا تھا اور اپنے شاہنشاہ وقت اور اپنے ہموطنان انگلستان اور سب سے زیادہ باشندگان ہندوستان کی نہایت ہی سخت جوابدہی کا خیال کر کے مین نے اُسکی دشوار خدمتون کے انجام کرنے کی کوشش کی گو میری وہ کوشش کیسی ہی ناقص کیون نہ ہوئی ہون پس مین چاہتا ہون کہ یہ امر بخوبی تمام سمجھ لیا جاوے کہ مین نے جو یہ کارروائی اختیار کی تو اپنی سخت خانگی ضروریات کے لحاظ سے مجھکو اُسکی ترغیب ہوئی - جب سے مین نے سرزمین ہندوستان پر قدم رکھا اُسوقت سے اِس ساعت تک

میرے اور گورنمنٹ انگلستان کے مابین نام کو بھی کسیطرح کا اختلاف نہین ہوا اور نہ جیساکہ مجھے یقین ہے کسی طرح سے صاحب سکرٹری آف اسٹیٹ کو جو اعتماد مجھپر تھا اُسکو مین نے ضائع کیا۔ اسمین کوئی شک نہین کہ ۱۸۴۶ء سے تا اینندم یکے بعد دیگرے جو وزرا انڈیا آفس کی نگرانی پر مقرر رہے اور جو فیاضانہ اعانت وہ مجھکو عطا فرماتے رہے ہین اُسکا شکریہ ادا کرنے مین میری زبان قاصر ہے اور نہ خاص ہندوستان مین ایسی کوئی بات واقع ہوئی جس سے بحیثیت وایسرائی مجھکو اپنا درجہ اسقدر پسند یا اسقدر دلکش نہوا ہو جسقدر کہ اُسوقت تھا جبکہ مین اول اس ملک مین آیا۔ برخلاف اسکے کل یوروپین جماعت اور ہندو یا مسلمان روسا یا پرایوٹ اشخاص باشندگان کلکتہ و مقامات غیر ہر قسم کے دیسی باشندون سے ہمکو برابر ہمدردی اور خیرخواہی کی بیشمار نشانیان ملتی رہی ہین۔ میری خواہش یہی تھی کہ عام کوششون کے ذریعہ سے اس بیحد خیرخواہی اور شفقت کی اور زیادہ قدر کرنے کے لائق رہ سکتا لیکن خانگی وجوہ نے مجھکو اسی کی ترغیب دی کہ اپنے عہدہ کی معمولی مدت سے ایک سال قبل رخصت ہوکر اپنے وطن کو چلا جاؤن لیکن بہر حال اس بات کو یاد رکھنا چاہیے کہ مین نے جو اپنی ملازمت ہندوستان کا زمانہ چار برس محدود کیا تو اس صورت مین بھی مین اپنے قبل کے چند وایسرایون کی مدت قیام کے برابر یا اسی کے قریب قریب مقیم رہکر یہان سے جاؤنگا اور اس ملک مین وایسرائے کو برابر جو محنت اور جانفشانیان کرنی پڑتی ہین اُنکے اعتبار سے یہ چار برس کا زمانہ بھی کچھ کم نہین ہے پس مین سمجھتا ہون کہ اگر مین اپنے عہدہ کا کام اپنے سے کسی کم عمر وایسرائے کے سپرد کرکے مستعفی ہوجاؤن تو اس سے سرکاری مقاصد کا فائدہ متصور ہے علی الخصوص ایسی حالت مین جب ملک کی عام پولیٹیکل حالت

باعتبار اُسکے اندرونی معاملات اور بیرونی تعلقات کے سرسبز اور بڑا امن
پائی جاتی ہو- اگر ایسا نہ ہوتا تو فرائض منصبی کے مقابلہ مین اپنے ہر ایک
ذاتی امر کے خیال کو دُور کر دینا- بہ نسبت اپنے جانشین کے مین صرف
اِسقدر کہہ سکتا ہون کہ اگر یہ انتخاب میرے سپرد ہوتا تو سوا اُنکے اور
کوئی شخص ایسا نہ تھا جسکو مَین تجویز کرتا کیونکہ اُنمین ہر ایک ایسی صفت
جو تاج اور قوم کے اعتماد کی ساعی ہو سکتی ہین موجود ہین وہ ہمارے ایک
نہایت معزز مدبر کے پوتے ہین اور ایام صغرسنی سے اِسوقت تک نہایت ہی
نازک پولیٹکل معاملات کے حل مین مشغول رہے ہین اور اِسوقت عہدہٗ
گورنر جنرلی کناڈا کی خدمت اسطور پر انجام دیتے رہے ہین کہ اُس سلطنت عظیم
(کناڈا) کے باشندون اور گورنمنٹ انگلستان دونون کو بدرجہٗ مساوی
اطمینان ہے عمر مین اِسوقت اُنکا عنفوان شباب ہے اور اُنکی شادی ایک نہایت ہی
دلفریب لیڈی کے ساتھ جس سے لندن کی سوسائٹی کو افتخار حاصل ہو سکا
ہوئی ہے- صاحب موصوف ہندوستان کے سوشیل یا پولیٹکل
امور کی نگرانی اِس طرح پر انجام فرماوین گے کہ مین پیشتر سے پیشین گوئی
کرتا ہون کہ وہ ملک بھر مین محبوب قلوب اور مطبوع طبائع ہونگے-
جنٹلمین- مین خیال کرتا ہون کہ اپنے ذاتی معاملات کے بیان کرنے مین
مَین نے آپ کا بہت سا وقت لیا ہے لیکن چونکہ مین اِس بات کا بڑا شکرگزار
ہون کہ اِس کونسل کے ہر ایک ممبر ہمیشہ میرے ساتھ شفقت اور اعانت
اور دوستی کا برتاؤ کرتے رہے ہین اسوجہ سے مجھکو ترغیب ہوئی کہ اِن چند امور کی
سماعت کی آپ کو زحمت دون-

نمبر ۱۴۶ ص

## تبقریب تقسیم انعام والنٹیران کلکتہ

### ۱۷ - مارچ ۱۸۸۰ء

اے کرنل شیٹرٹن افسران کمیشن یافتہ وغیر کمیشن یافتہ اور پریسیڈنسی والنٹیران کی سپاہ مجکو یہ خیال کرکے دل سے افسوس ہوتا ہے کہ غالباً مجکو اس امر کی مسرت حاصل کرنے کا یہ آخری موقع ہے کہ آپ لوگون کا ملاحظہ کرون اور اُس تمام قسم کی سپاہ کی جو میرے اِس ملک مین آنے کے بعد سے ہر سال بہتر اور زیادہ تر مستحق ہوتی گئی وہ تعریف کرون جسکی وہ اسقدر مستحق ہے - بہت سی علامتون سے ظاہر ہوتا ہے کہ جو حب الوطنی کا جوش ابتدا مین آپ لوگون کو اس بات کا محرک ہوا تھا کہ آپ اپنے کو والنٹیران مین بھرتی کرائین اُسکے زور اور قوت مین کسی طرح کا نقصان نہین ہوا بلکہ برخلاف اِسکے وہ تازہ کوششون اور زیادہ گرمجوشی اور عمدگی کے ساتھ آپ کو خدمتون کی انجام دہی کی ہمت دلاتا جاتا ہے کیونکہ اول تو پارسال آپ کی تعداد مین بہت بڑا اضافہ ہوا جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ رجمنٹ روز افزون ترقی کے ساتھ ہر دل عزیز ہوتی جاتی ہے - لیکن زیادہ تر خاص خوشی کی بات تو یہ ہے کہ کامل قدر اندازون کی تعداد جو ۱۸۶۸ء مین پانچ سو اناسی تھی وہ بڑھتے بڑھتے سات سو گیارہ کو پہونچ گئی - نشانہ لگانے کے متعلق اِس سپاہ کا کمال (اور سپاہیون کی کوئی جماعت اِس سے بڑھکر اور کِس صفت مین ممتاز ہو سکتی ہے) نہایت عمدہ اور خاطر خواہ طور پر اُس فتح نمایان سے ظاہر ہو گیا جسکو آپنے ہز اکسلنسی کمانڈر انچیف اور اُنکے افسران اسٹاف والے کریک ٹیم پر حاصل کیا

ص ۳۳۳

اور صرف یہی نہین ہوا بلکہ آپ لوگون نے بنگال پریسیڈنسی رفل ایسوسی ایشن
کا انعام بھی کل فوج بنگالہ کے مقابلہ مین حاصل کیا اور اسکے علاوہ چھوٹی
چھوٹی باتون کے متعلق بہت سی کامیابیان حاصل کین - یہ سب باتین
نہایت ہی اطمینان کے قابل ہین اور آپ ہر طرح سے اُس اعلی درجہ کی
مدح وثنا پر افتخار کرنے کی وجہ رکھتے ہین جو جنرل پروسس اور اُن
تمام دوسرے فوجی حکام نے جنکی بیدار اور باریک بین آنکھ ہر وقت
آپ لوگون کے چہرون پر گڑی رہتی تھی آپ کی نسبت ظاہر کی ہے جیسا کہ
مین قبل اسکے ایک موقع پر بیان کر چکا ہون اسمین کوئی شک نہین کہ
اس ملک کا جو والنٹیر آسایش پسندی کو چھوڑ کر اُسوقت کو جسکی سیر و
تفریح مین صرف کرنے کا وہ استحقاق رکھتا ہے قواعد کی دشوار خدمتون
مین صرف کرتا ہے اور اپنے کو از خود فوجی قاعدون کی تاکیدی مقتضیات کا
مطیع کرتا ہے اور جب رجمنٹ مین وہ اپنی طبیعت سے داخل ہوا ہے
اُسکے مقاصد کی بہبودی مین دل وجان سے مصروف ہوتا ہے وہ
اپنی ملکہ اور اپنے ملک اور اپنی ہموطن عورتون کی بڑی تعریف کا
مستحق ہوتا ہے اور مین کہہ سکتا ہون کہ آخری تعریف سب سے
زیادہ ہے -

آپ لوگون کو ہر ایک طرح کی کامیابی اور آپ کے مراتب مین اس سے
بھی زیادہ ترقی ہونے کی دعا دیکر اپنی اس مختصر تقریر کو ایک مرتبہ
پھر نہایت پُر زور الفاظ مین اپنے اور مین کہہ سکتا ہون کہ اُن تمام
اشخاص کی جانب سے جو اس موقع پر موجود ہین اس امر کے اظہار
کرنے سے ختم کرتا ہون کہ آج پریسیڈنسی والنٹیرون نے جو اپنی شان و پُرشوکت

ہیئت دکھائی ہے اُس سے مجکو کامل اطمینان ہوا۔

نمبر ۱۴۷

## ممبران لیجسلیٹو کونسل سے حضور ویسراے کا ارشاد بمقام کلکتہ ۲۳ - مارچ ۱۸۸۳ء

جنٹلمین - اب اِس کونسل کا جلسہ ایک وقت غیر معین تک کے واسطے ملتوی کیا جاتا ہے اور چونکہ غالباً اب مجکو آیندہ اس بات کی خوش قسمتی نہ حاصل ہوگی کہ پھر اِسقدر پورے جلسہ مین یا ہنر آنر لفٹنٹ گورنر بنگال کی موجودگی مین اُسکی صدر نشینی کرون اسلیئے مجکو اس امر کی اجازت ملنے کا یقین ہے کہ اُسکے تمام ممبرون نے خدمات وضع قوانین کی انجام دہی کے متعلق گورنمنٹ کو جو بڑی اعانت دی ہے اسکا تہ دل سے شکریہ ادا کرون - خاصکر مین ان غیر سرکاری ممبرون کا شکریہ ادا کرنا چاہتا ہون جنہون نے مہربانی کرکے اپنا وقت صرف کیا اور اپنے خانگی اور پیشہ کے مشاغل اِس غرض سے ترک کردیے کہ اپنی قوتون کو ملک کے کام مین صرف کرین اور اپنے تجربون سے ہمکو فائدہ پہونچائین مین اُنکو یقین دلاسکتا ہون کہ آزادانہ عام راے کی اور اُن مختلف اہم فوائد کی حیثیت سے اور جو فوائد ہند کی سلطنت جمہور کے ایک بہت بڑے عنصر کے طور پر پائے جاتے ہین اُنکی موجودگی اور اُنکی اعانت کو مین نے اور میرے شرکا نے نہایت خوشی کے ساتھ پسند کیا۔ مین اپنے الیسی شرکا پر بھی یہ بات ظاہر کرنا چاہتا ہون کہ جس قابلیت کے ساتھ وہ وقتاً فوقتاً اُن مختلف معاملات کے متعلق جو اُنکے پیش نظر ہوے کارروائی کرتے رہے ہے اُسکا میرے دل پر نہایت بڑا اثر ہوا ہے

جس طریقہ سے وہ مختلف مسائل زیر بحث پر ایک ایسی زبان مین جو اُنکی
خاص زبان نہین ہے مباحثہ کرتے ہین اُس سے مجھکو ہمیشہ ایک تعجب اور
حیرت ہوتی رہی اور اسی طرح میرے دل پر اِس بات کا بھی بڑا اثر
پیدا ہوا کہ انتہا درجہ کی گرمجوشی کے اختلافات مین بھی اُنھون نے ایک
اعتدال اور تہذیب اور جنٹلمینون کے طریقہ سے مباحثہ کیا - مین خیال
کرتا ہون کہ مین کونسل کو بھی اِس بات کی مبارکباد دے سکتا ہون کہ
جن چار سشنون مین مین نے صدرنشینی کی آئین کام کی ایک بہت بڑی
مقدار انجام ہوئی جسقدر مسودات پاس ہوے اُنکی تعداد تہتر سے کم
نہو گی - منجملہ اُنکے چند مسودات یہ بیان کیے جا سکتے ہین جیسے قانون
لگان بنگالہ قانون لگان اودھ قانون عدالتہاے خفیفہ صوبجات
قانون بحری ہند قانون لگان پنجاب قانون مالگزاری اراضی پنجاب
قانون ایجادات واختراعات اور سب کے بعد (گو کسی سے کم کسی طرح
نہین) قانون مدیونان اِس بات کو ہمیشہ یاد رکھنا چاہیے کہ جو مباحثات
اِس میز کے گرد ہوا کرتے ہین اور جسمین پبلک اشخاص کو داخلہ کی اجازت
ہے وہ لیجسلیٹو کونسل کی محنتون کے ایک نہایت ہی قلیل جزو سے ہین
کیونکہ جب یہ مسودات کمیٹی مین ہوتے ہین تو جو دقت اور فکر و توجہ صرف
کیجاتی ہے وہ اُس سے کہین زیادہ ہوتے ہین جو کونسل جمع ہونے کے
وقت اُنکو دینا چاہتی ہے - یہ صحیح ہے کہ جن مسودات کے مین نے
نام لیے ہین وہ اُس قسم کے مسودات قانون نہین ہین جنسے ملک بھر مین
اِس سرے سے اُس سرے تک جادۂ اعتدال سے بڑھا ہوا جوش
پیدا ہوتا لیکن اِس بات کے نہ ہونے کی وجہ سے ایسا بھی نہین ہے

۳۲۵ ص

کہ اُنکے عملدرآمد سے کمتر فائدہ متصور ہو۔ اصل تو یہ ہے کہ اگر ہم صرف اپنے اُنھیں توانین اراضی پر لحاظ کرین جو بنگال اودھ اور پنجاب سے تعلق رکھتے ہین تو معلوم ہو جائیگا کہ اِس کونسل کی محنتون سے ہماری لکھوکھا ہمجنس رعایا کی حفاظت اور خوشی اور رضامندی کو کتنی بھاری مدد پہونچی ہے۔ مجکو ایک خاص طور پر لیجسلیٹو کونسل کے محکمہ کا بھی شکریہ ادا کرنا چاہیے اور مین ہمیشہ شکر گزاری کے ساتھ اُس محنت اور مستعدی کو یاد رکھونگا جسکو مسٹر البرٹ اور مسٹر اسکوبل نے بہ مددگاری مسٹر جیمس کے اُن مختلف توانین کی تیاری مین صرف کیا ہے جو آخر مین لیجسلیٹو کونسل سے منظور ہوے۔ نہ تو اُنکے شرکا اور نہ عام خلائق کے ذہن مین یہ بات پوری پوری آسکتی ہے کہ قبل اسکے کہ کوئی مسودہ کونسل کے غور کے لیے پیش ہو سکے اُسکے متعلق کس قدر فکر اور خط کتابت اور محنت اور تحقیقات کرنا پڑتی ہے۔ مین بہت خوشی سے اِس بات کو بیان کرسکتا ہون کہ تجربہ سے ثابت ہوا اور اِس بیان کو پایہ ثبوت پہونچانے کے واسطے کافی زمانہ گذر گیا ہے کہ جن توانین کے وضع کرنے مین گذشتہ چار سال کے زمانہ مین ہم مشغول رہتے آئے اُنکے بارے مین اسوقت جا ہے جو رائین یا شبہات پائے جاتے ہون لیکن اب تسلیم کر لیا گیا ہے کہ اُنکی ضرورت اور خواہش تھی اور اُنکے عملدرآمد سے فائدہ ہوا۔

---

نمبر ۱۴۸ ا

# ٹون ہال کلکتہ مین ارل وکونٹس آف ڈفرن کے حضور مین بوادیہ اس امر کے کہ وہ عنقریب ہندوستان سے جانیوالے ہین رخصتی ایڈریسون کا پیش ہونا

۲۳ - مارچ ۱۸۸۸ء

جنٹلمین - مجھکو یقین ہے کہ آپ لوگ معًا اس امر کو سمجھ لینگے کہ جس قسم کا ایڈریس ابھی پڑھا گیا ہے اُسکے پیش ہونے سے اپنی عزت افزائی کا جیسا عمیق خیال میرے دل مین ہوا ہوگا اُسکا اظہار بذریعہ الفاظ قریب قریب میرے امکان سے باہر ہے - میرے درجہ کے کسی شخص کو جس عمدہ ترین وجائز ترین صلہ پر فخر وناز ہوسکتا ہے وہ اِس سے بڑھکر اور کیا ہوگا کہ مجھکو یقین دلایا گیا کہ میرے معاصر ہموطن اور ہمجنس رعایا چہ انگلش چہ دیسی میری نسبت اپنا حُسن ظن اور اعتماد اور اپنی پسندیدگی ظاہر کرتے ہین (نعرۂ خوشی) واقعی اتنے مختلف مقامات کے لوگون نے جو قدردانی کی علامتین ظاہر کی ہین اُنکو دیکھکر مجھپر قریب قریب حیرت طاری ہوگئی - اِس ملک کے ویسراے کو علی الاتصال ہر روز اور ہر ساعت اُن محنتون مین جو اُسکی کُل قوت اور توجہ کی متقاضی رہتی ہین اسطرح سے مشغول رہنا پڑتا ہے اور ایک مسئلہ کے بعد دوسرا مسئلہ برابر اسطرح سے اُسکے آنکھون کے روبرو پیش رہتا ہے کہ اُسکو دم لینے کی بھی فرصت نہین ملتی جو اپنے دل مین یہ خیال کرے کہ آیا وہ اپنے دوستون کی امیدون کو پورا کر رہا ہے یا آنکہ قضیہ اسکے بالعکس ہے (نعرۂ خوشی) - نہین - بلکہ جن امور تنقیح طلب سے ہر وقت اُسکو سابقہ پڑتا ہے وہ ایسے کثیر التعداد اور دقیق ہوتے ہین اور جنپر کروڑہا آدمیون کے

مقدرات کا انحصار ہوتا ہے کہ اُسکو اپنی ذات خاص اور مقاصد ذاتی بھی اُن
کروڑوں آدمیون کی جماعتون کے روبرو جنکی بہبودی کی اُسپر ذمہ داری
رہتی ہے فراموش ہوجاتے ہین (نعرہ تحسین)۔ اور اس بات کا ہونا بڑی
خوش قسمتی کی بات ہے کیونکہ میرے خیال مین ہندوستان کے لیے
اس سے زیادہ خطرہ کی کوئی بات نہین ہے کہ جو شخص اس اعلی منصب پر ممتاز
ہو وہ اپنی ناموری یا شہرت کے مانند چھوٹی چھوٹی باتون مین ہر وقت مصروف
رہے (نعرہ خوشی) اُسکا فرض یہ ہے کہ جہان تک ممکن ہو اپنا خیال بالکل مبادی
اور جو خدمتین اُسکے سپرد کیجاتی ہین اور اس امر کی مقتضی ہوتی ہین کہ ہر وقت
اُنھین کا فکر و خیال رہے اُنمین مصروف اور مشغول رہنے کے مقابلہ مین اپنے
نفس خاص کو بالکل بُھلا دے چنانچہ میرے پیشتر کے نامی گرامی والیسرایون نے
اس اعلیٰ اصول کے مطابق اس ملک مین قیام اور محنت اور مشقت کی ہے
اور اسی نفس کشی اور اسی بات کے جوش کی صفتین کہ اپنے فریضہ منصبی کی انجام دہی
مین بلالحاظ صلہ یا انعام کے بے ریا طور پر ہر وقت مصروف و مشغول رہنا چاہیے
ہر درجہ کے اُن پبلک ملازمین مین علی التواتر نسلاً بعد نسلٍ نمودار رہین جنھون نے
اپنی آسائش اور تندرستی بلکہ جان کو بھی قربان کرکے آج کا ہندوستان
یعنی حضور ملکہ وکٹوریہ کے زمانہ کا وفادار رضامند اور مرفہ حال ہندوستان
بنایا ہے (زور سے نعرہ خوشی) پھر میرے واسطے آپ نے جو شفقت آمیز
کلمات استعمال کیے ہین اُنکا شکریہ ادا کرنے مین بھی مجکو یہ امر فروگذاشت
نکرنا چاہیے کہ یہ بات صرف گورنمنٹ ہند اور میرے شرکا کے سبب سے پیدا
ہوئی کہ جو پسندیدگی آپ نے میرے بارے مین ظاہر کی اُسکا ایک بہت بڑا
حصہ دراصل واجبی ہے۔ زمانہ کے جس پُرشور دریا سے ہمنے عبور کیا ہے

اُسمین جہاز سلطنت کے پار لگانے کے متعلق اگر مجکو کامیابی حاصل ہوئی تو یہ
اُنھین لوگون کی وجہ سے حاصل ہوئی جنھون نے اپنی عاقلانہ مشورت سے
کونسل کو اعانت دی۔ اور نہایت جانفشانی اور ہوشیاری سے اپنے مختلف محکمجات
کا انتظام واہتمام کیا۔ اور یہی نہین بلکہ یہ بات بھی یاد رکھنی لازم ہے کہ ایک بہت بڑا
حصہ اُس فصل کا جو ایک ڈ ویسرائے کے زمانہ مین کاٹی جاتی ہے عہد ماسبق کی
تخم ریزی اور محنت کا نتیجہ ہے اور مین خوشی کے ساتھ تسلیم کرتا ہون کہ ایک بہت
بڑا حصہ موجودہ گورنمنٹ ہند کی حکمت عملی کا جو اس ملک مین اور انگلستان
مین بھی ہمدردی کے ساتھ قبول کی گئی اول مرتبہ میرے قبل کے ویسرائے
کے وقت مین حرکت پذیر ہوا تھا۔ جس طرح پر سب کو معلوم ہے کہ شمالی سرحد
افغانستان کی حدبندی اور قطع اور رہنائی لین کے تقابض اور اسی طرح
دوسری کارروائیون کی ابتدا اُنھین کے عہد مین ہوئی تھی۔ ہمارے اور
روس کے درمیان مین آخر مین جو فیصلہ قرار پایا اُسکو بعض لوگ گو کیسا ہی
کم حقیقت کیون نہ سمجھین لیکن میری نگاہ مین وہ ایک نہایت ہی عمدہ ملکی کام ہے
اور مین خیال کرسکتا ہون کہ اُس نواح مین ہماری حکمت عملی کو بہیئت مجموعی
اعلیٰ درجہ کی کامیابی حاصل ہوئی (نعرہٴ خوشی) حدود ہندوستان
خاص کے کوہ عمران مین قائم ہونے سے ہمکو ایک آگے بڑھا ہوا فوجی مورچہ
ایسا ملگیا جسکو ہم قریب قریب حصن حصین کہہ سکتے ہین اور مجھسے اور امیر سے ملاقات
ہوجانے کی وجہ سے وہ جنگ ہی نہین ٹل گئی جو درحقیقت معاملہ پنجدیہ
کے متعلق انگلستان اور روس کے مابین اُس صورت مین کہ امیر افغانستان
اُس منحوس واقعہ کے وقوع کے وقت میرے کمپ مین نہ ہوتے ضرور چھڑجاتی
بلکہ یہ بھی ہوا کہ امیر کی خاصیت اور خواہشون اور اُنکے خیالات کی وضع کے

۳۲۸ ص

معلوم ہوجانے اور اُس باہمی دوستی کی جہت سے جو اُسوقت قائم ہوئی مجکو
اِس بات کا بھی موقع ملگیا کہ روسی و افغانی عہد و پیمان کے متعلق اُنکی رضامندی
حاصل کرلون اور جو دوسرے نازک مسائل اُسکے بعد ہمارے مابین پیدا ہوئے
اُنکے بارے مین ایک ایسے طریقہ کا برتاؤ کرون جس سے اُنکو انگلش گورنمنٹ
کی دوستی اور نیک نیتی پر اعتماد کرنے مین ترقی اور تائید پہونچے (نعرۂ تحسین)
اور پھر صرف یہی بات نہین ہوئی کہ خود امیر کے ساتھ عمدہ تعلقات قائم
ہوگئے ہون بلکہ سابق کی نسبت گذشتہ تین برس کے عرصہ مین افاغنہ بھی
ہماری جانب ایک بالکل دوسرے ہی طرح کا برتاؤ کرنے لگے - چنانچہ اس امر کی
تصدیق صرف اُسی وقت نہین ہوئی جب سر ویسٹ رج صاحب اور اُنکے ساتھی کابل
کی راہ سے واپس آئے تھے بلکہ اُس سے بھی زیادہ اُسوقت ہوئی جب
ہماری سرحدی سپاہ کا خاص اُنھین مقامات مین دوستانہ طور پر استقبال
کیا گیا جسکے قریب کچھ مدت پیشتر باشندون کی مخالفت کی وجہ سے اُسکو اُدھر کا
راستہ چلنے کی بھی جرأت نہین ہوئی تھی (نعرۂ خوشی)

اب دوسرا امر یعنی افتتاح برھما کا جو آپ نے تذکرہ کیا ہے اُسپر توجہ کرکے
مجھے آپ کو اِس امر کے یقین دلانے کی حاجت نہین معلوم ہوتی کہ یہ
میری نہایت ہی خوشی کا باعث ہوا کہ اِس بارے مین آپ نے ہماری حکمت عملی
سے اپنی پسندیدگی ظاہر کی - جنگ ہر صورت مین ایک مکروہ اور بُری بات ہے
کوئی شخص مجھسے بڑھ کر لڑائی سے نفرت کرنے والا نہ ہوگا - پھر دوسرے
ممالک کا اپنی سلطنت مین شامل کرنا اور اپنی عملداری کا بڑھانا اور عملداری
بڑھا کر اپنی ذمہ داریون کو زیادہ کرنا مسلماً ایک ناسزاوار امر ہے لیکن مجکو
اپنی عمر بھر مین اُس ضرورت سے بڑھ کر کبھی کسی بات کا عقیدہ نہین ہوا

ص ۳۲۹

جو اُسوقت کی موجودہ حالتون مین بہ نسبت اُس امر کے پائی گئی کہ دریاے
اراودی کے کنارے کنارے جو ملک واقع ہے اُس کل ملک تک اپنی
نگرانی کی حد بڑھالین (نعرۂ تحسین) برھما کیا تھا۔ نہ وہ کوئی گورنمنٹ اور
نہ کوئی سلطنت تھی اُسمین کسی قسم کی صدر حکومت نہین تھی۔ قریب قریب اپنے
تمام اعزہ واقارب کے قتل کرنے کے بعد بھی یہ گوارا نہوا کہ شاہ اپنی محلسرا کے حدود
کے باہر آسکتا پس اُسکی کل عملداری بدعملی اور مطلق العنانی کا اکھاڑا تھی۔
کل آبادی کے دو حصہ تھے جسمین سے ایک حصہ باقیماندہ نصف حصہ کو لوٹ مار کے
زندگی بسر کرتا تھا۔ خاص خاص مقامات کے روسا ظالم اور حریص ڈاکو تھے جو
تلوار کی نوک کے ذریعہ سے مزدور دیہاتیون کا روپیہ زبردستی چھین چھین
لیتے تھے اُس زمانہ کے کچھ مدت پیشتر ایک چینی گروہ نے برھما کی شمالی
بستیون مین سے ایک بہت بڑی بستی پر قبضہ کرلیا تھا اور گورنمنٹ منڈالی
نے ایک ایسی حکمت عملی اختیار کی تھی جسکا نتیجہ لابدی یہی ہوتا کہ ہماری اور
یوروپ کی ایک بڑی سلطنت کے مابین حریفانہ مخالفت شروع ہوجاتی
(نعرۂ خوشی) جبن انگلشی تاجرون نے گورنمنٹ برھما کی صریحی دعوت سے
ملک کی قدرتی پیداوار کی ترقی دینے مین بڑی بڑی رقمین لگائی تھین
اُنکے ساتھ انتہاے مرتبہ کی ناانصافی کی گئی اور گورنمنٹ ہند کی جانب سے
اس بارہ مین جو دوستانہ چشم نمائی کی گئی اُسکا جواب توہین اور تحقیر کے
ساتھ دیا گیا۔ پھر اپر برھما کی تمام سول جماعت کے بالکل متفرق ہوجانیکا
ایک نہایت ہی مضر اور مکروہ اثر خاص ہمارے صوبہ کی امن وامان اور
ترقی پر پڑ رہا تھا ایسی حالت مین کچھ نہ کچھ کرنا ضرور تھا اگر گورنمنٹ ہند کے
اعتدال آمیز اور فیاضانہ شرائط بھی قبول کرلیجاتین تو لڑکھڑاتا ہوا دربار

آوا اپنے انھین باتون پر قائم رہنے کے لیے چندے اور چھوڑ دیا جاتا
حالانکہ جہان تک خیال کیا جاتا ہے اس بلا کے نازل ہونے مین کچھ زیادہ
تاخیر نہ ہوتی لیکن ہماری شرطین قبول نہین کی گئین بلکہ ایک اہانت آمیز
طریقہ سے مخالفت کی صدا بلند ہوئی جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ اپر برھما برٹش
عملداری کا ایک صوبہ ہو گیا (نعرہ خوشی) مین بخوبی واقف ہون کہ ہماری
بعض ولیسی محبش رعایا نے اس نتیجہ کو زیادہ اطمینان کے قابل نہین تصور
کیا ہے۔ ایک طرف تو انکی جانب سے یہ امید بمشکل کی جا سکتی ہے کہ ص ۳۳۰
انھون نے اس مسئلہ کو شاہنشاہی مقاصد کے اعتبار سے دیکھا ہوگا اور
دوسری جانب انکو بالطبع اُن مصارف کا خوف ہوا ہوگا جو ملک پر قبضہ
کرنے مین بالضرور عائد ہونگے لیکن نہایت ہی خردہ گیری کے اعتبار سے بھی
اس معاملہ پر نظر کرنے سے معلوم ہوگا کہ جس حالت مین ہندوستان برسون سے
دس لاکھ پونڈ سالانہ جنوبی برھما کی فاضل آمدنی سے وصول کرتا رہا تو اب اسپر
لازم ہے کہ اُسکی حفاظت کی تدبیر کرتا ایسے صریحی طور پہ ضروری پایا گیا ہے
کہ صوبۂ مذکور کی مدد کرے پھر میرے نزدیک یہ بات بھی نہین پائی جاتی ہے کہ
جو کچھ ہمنے کیا ہے اُسکے آخری نتیجہ کی جانب سے مالی معاملات کے متعلق کوئی
اندیشہ کیا جاے (نعرہ خوشی) ابتدا مین تو بیشک عدالتون اور بارکون اور
جیلخانون اور تہذیب کے دوسرے وسیلون کی بہم رسانی مین صرف عظیم
ہوگا لیکن جیسے جیسے ہمکو اس ملک کے حالات معلوم ہوتے جائینگے اُسیقدر
اُسکی قدرتی پیداوار مین وسعت اور زرخیزی معلوم ہوگی اور اُسیقدر
زیادہ اس امر کا یقین ہوتا جائیگا کہ چند برسون کے بعد لوئر برھما کی بنسبت
اُس ملک سے خزانہ ہندوستان کو زیادہ فائدہ پہونچیگا (زور سے نعرہ تحسین)

یا بہر حال اِس بات کا تو مجھکو یقین ہے کہ تواریخ یہی فیصلہ صادر کرے گی
کہ اُس بد نصیب ملک مین بد عملی اور لوٹ مار اور کشت و خون کی جگہ انتظام
اور حفاظت اور امن و امان اور انصاف قائم کرکے اور سابق بادشاہ کے
درماندہ و مایوسانہ انتظام کے بجاے حضور ملکۂ وکٹوریہ کی اعتدال آمیز
اور فیاضانہ حکومت جاری کرکے ہمنے اگر کچھ نقصان جو لابدی طور کا تھا
اُٹھایا ہے تو اُس سے فوائد بھی متصور ہین (نعرۂ خوشی) ——
اب مین اُس امر کی جانب توجہ کرتا ہون جسکا آپ صاحبون نے باوجود
اِس امر کے کہ اپنا بیان ایک عمدہ پیرایہ مین ظاہر کیا ہے نہایت کراہت
کے ساتھ اشارہ کیا ہے۔ کسی گورنمنٹ کا اعلیٰ افسر اس شومی تقدیر پر
رنج و افسوس کے ساتھ خیال کرنے کے سوا اور کیا کر سکتا ہے جسکی وجہ سے متواتر
دو مرتبہ وہ اِس بات پر مجبور ہوا کہ اس ملک کے لوگون کے بار ٹکس مین اضافہ کرے
اور اِسکے بعد اگر اُسکی نسبت بردباری اور اعتدال کا خیال ملحوظ رکھا جاے
تو یہ عین دلیل اِس امر کی ہے کہ جن لوگون کے ساتھ اُسنے اس طرح کی سخت
تدبیر کا برتاؤ کیا اُنمین فیاضی کا بڑا فطرتی مادہ موجود تھا پس ان تدابیر
نامقبولہ کی ضرورت کا ایسی شفقت کے ساتھ اعتراف کرنا جسمین سے
خاص انکم ٹکس کا ایسا صریح اثر ہمارے کاروباری طبقہ اور محکمہ سول سروس
پر خاص کر پڑا ہے بمنزلہ اسکے ہے کہ اُس اعلیٰ افسر کے سر پر جلتی ہوئی
چنگاریان برسائی جائین (نعرۂ تحسین)
باانہمہ مالی کمیٹی اور پبلک سروس کمیٹی کی جانب اُس سے کہین زیادہ
خوشی کے ساتھ مین مخاطب ہو سکتا ہون کیونکہ اگر کبھی دو کمیٹیون نے اپنا کام
دیانت داری اور عمدگی اور کافی طریقہ سے کیا ہے تو وہ دونون جماعتین

ص ۲۳۱

یہی ہین اور اِس موقع پر مَین بڑی خوشی کے ساتھ سَر جارمس الیٹ اور
سر چارلیس ایچیسن اور دونون کے شریکون کا دلی شکریہ بہ نسبت اُن اہم
خدمات کے ادا کرتا ہون جو اُنھون نے گورنمنٹ کے واسطے اپنی سخت محنتون سے
انجام کی ہین (نعرۂ تحسین) مجکو امید ہے کہ مالی کمیشن کی رپورٹ بہت جلد
عوام مین مشتہر ہو جائیگی اور سول سروس کمیٹی کی رپورٹ مین یقین کرتا ہون
کہ ہوس آف کامنس کی میز سے گذر چکی اور اِسوقت لوکل گورنمنٹون کے
ہاتھ مین ہے جنکی راے کے وصول ہونے پر فوراً اُسکے بارے مین گورنمنٹ ہند
کارروائی کریگی (نعرۂ تحسین) -

اِن دونون ضروری باتون کو چھوڑ کر اَور بھی زیادہ خوشی کے ساتھ اَب مَین
آپ کے اُن اشارات کا ذکر کرتا ہون جو بہ نسبت اُس فیاضی کے آپ نے
کی ہین جسکو حال مین ہندوستان کے باجگذار رئیسون اور سردارون نے
ظاہر کیا ہے (نعرۂ خوشی) نظام - گیکواڑ - ٹلکر - مہاراجہ کشمیر - اور راجپوتانہ
اور پنجاب کے صاحب السیف سردارون نے یکدل اور یک زبان ہو کر اور ایک
ایسی گرمجوشی اور دلی جذبہ سے جسکی کوئی نظیر نہین ہے نہ صرف یہی کیا کہ کثیر التعداد
رقوم زر کے پیش کرنے کا ارادہ ظاہر کیا ہو بلکہ اپنی ذات خاص اور اپنی تلوار اور
نیز اپنی ریاستون کے خاص اسباب بھی علیا حضرت ملکۂ وکٹوریا کے مفوض
کر دیے (نعرۂ خوشی) جس معقول اور فیاضانہ حکمت عملی نے اُنکی قوت
اور اُنکی آزادی اور اُنکے رتبہ کو شاہنشاہی انتظام کا ایک جزو غیر منفک
بنا دیا اُسکی صوابدید کا اِس سے بڑھ کر اَور کیا ثبوت ہو سکتا ہے - اُنمین سے
اکثر میرے ذاتی دوست ہین اور گو کہین کسی مقام پر کوئی رئیس شاید ایسا بھی
نکل آئے جو بہ نسبت اپنے ابناے جنس کے اپنی اُن ذمہ داریون کا جو اُسپر اُسکے

اعلیٰ مرتبہ کی وجہ سے عائد کی گئی ہون کم قدر دان ہو لیکن اِس بات کو تو مین
بلا مبالغہ بیان کر سکتا ہون کہ اپنی اپنی پرایوٹ حیثیتون اور اپنے فرائض کے
خیال اور اپنی رعایا کو فائدہ پہونچانے کی خواہش اور برٹش گورنمنٹ کی نسبت
اپنا دوستانہ خیال رکھنے کی آرزو مین خاص و عام دونون حیثیتون سے
اُنکی جانب سے ہر طرح کی اطمینان کی وجہ پائی جاتی ہے (نعرۂ تحسین) اور مین
اُنکو یقین دلا سکتا ہون کہ برٹش گورنمنٹ کی کوئی خواہش اِس سے بہتر
نہین ہے کہ وہ اپنی اپنی ریاستون مین خاص اپنے طور کا انتظام کرین اور
اُنہین بیجا طور سے کسی بات کی دست اندازی نہ کیجائے بلکہ جو طریقے اُنکی رعایا کے
عادات اور دستورات کے طبعًا زیادہ موافق ہون اُنہین پر عمل کیا جائے عام
اِس سے کہ وہ طریقے کیسے ہی کیون نہون اور اِن سب باتون سے زیادہ مجکو
یہ امید ہے کہ وہ اور ہندوستان کے عام باشندے دونون اِس امر کو
یاد رکھینگے کہ اگر کہین کسی مقام پر گورنمنٹ کو کسی دیسی دربار پر اپنا اثر
ڈالنا پڑا تو یہ استثنائے کارروائی صرف آخری درجہ پر نہایت ہی ناگواری کے
ساتھ اور خود رئیس اور اُن لوگون کے فائدہ کی غرض سے جنکی بہبودی کا وہ ذمہ دار ہے
اختیار کی گئی ہے۔ (نعرۂ خوشی) ۔

اور اب اے صاحبان مجکو اور کیا کہنا چاہیے۔ آپ سب لوگون کو معلوم ہے
مجکو ہر طبقہ کے لوگون کے اغراض اور بہبودی کس طرح تہ دل سے مد نظر رہی
اور باری باری ہر ایک کی ترقی اور بہبودی مین کیسی بے لوثی کے ساتھ
مین نے کوشش کی اور کس طرح سے اُس ذمہ داری پر قائم رہا جس کا
گورنمنٹ ہند ہمیشہ خیال کرتی رہی یعنی یہ کہ حضور ملکہ معظمہ کی رعایا مین سے
ہر شخص کو اِس نگاہ سے نہ دیکھے کہ وہ کس فرقہ یا قوم یا مذہب کا آدمی ہے

بلکہ یہ خیال کرے کہ وہ عام سلطنت کا ایک باشندہ ہے جسکو وہ تمام حقوق
اور مراعات حاصل ہین جو علی السّاوی ملک کے تمام لوگون کی ملک ہین
(زور سے نعرۂ تحسین) اور اے یوروپین اور ہندوستانی صاحبان
مین آپ دونون فریق سے جو کہ یکسان ہین سوا اِس کے اور کیا کہہ سکتا ہون
کہ جو کچھ تم کرو وہ کر سکتے ہو لیکن آپس مین متحد اور متفق اور ایک دوسرے کے
دوست رہو قسمت نے دونون قوم کے لوگون کو متحد المقاصد کر دیا ہے
اور دونون مین سے ایک بغیر دوسرے کی مدد کے کچھ نہین کر سکتا (نعرۂ
خوشی) انگلستان کی حکومت ہندوستانی سرحدات کے اندر امن و امان
اور عدل و انصاف قائم کیے ہے اور اُسکو بیرونی خطرات سے بچائے ہوے
ہے۔ لیکن وہ حکومت مؤثر اور مقبول طریقہ سے بغیر دیسی قومون کی خیر خواہی
اور اعانت کے عمل مین نہین آ سکتی (نعرۂ تحسین) پس اس بات کو مَین
ایک مرتبہ پھر کہتا ہون کہ تم لوگ ایک فیاضانہ اور دوستانہ طبیعت سے
ایک دوسرے کی شرکت کرو۔ مین اقرار کرتا ہون کہ میری خواہش یہی ہے
کہ یوروپین اور ہندو اور مسلمان سب ایک مین مل کر گورنمنٹ پر نکتہ چینی
کرین نہ یہ کہ ہندو اور مسلمان اور یوروپین اور دیسی اشخاص ناشائستہ تعصبات
یا قوم اور مذہب کے اختلاف سے ایک دوسرے کے مخالف ہو جاوین۔ خدا
ایسا وقت نہ لائے کہ برٹش گورنمنٹ کی یہ خواہش ہو کہ وہ ہندوستان کی
رعایا مین ایک قوم سے دوسری قوم کے نفرت کرنے کی اشتعالک دے کر
ہندوستان پر حکومت کرے اُسکے ماقبل کی تاہین اور اُسکی قوّت اور اُسکا
ذاتی بھروسہ اور اُسکی شان و شوکت یہی سب باتین کیا کم ہین کہ وہ ایسی
فضول اور ناممکن تدبیرون سے کام لے (نعرۂ خوشی) میرے دیسی احباب ہین

سے جو لوگ مغربی پولٹیکل تحریرات و تقریرات مین مہارت پیدا کر کے اِس بات
کی کوشش کر رہے ہین کہ جو سبق اُنھون نے پنچایتی سلطنتون کی تاریخ سے
سیکھے ہین اُنکو ہندوستان کے بارے مین موثر کرین اُن لوگون سے مین
یہ کہنا چاہتا ہون کہ تم اپنے مقاصد مین جنکو کوئی شخص ناشائستہ نہین کہہ سکتا
کوشش کرو مگر ہر طرح سے بُردباری اور اعتدال کو مدنظر رکھو اور اپنے
دیسی ملک کی خاص حالتون پر قرار واقعی نگاہ کر لو (نعرۂ تحسین) تمھارے جو کچھ
دعاوی ہون اُنکو اصلی اور سچی بنیاد پر نہ کہ بے ثبات اور متعصبانہ بنیاد پر قائم
کرو اور صرف یہی ایک طریقہ ایسا ہے جس سے تم کسی کام کے نکالنے کی
امید کر سکتے ہو اُسکے سوا اور کوئی طریقہ نہین ہے (نعرۂ خوشی) اِس بارے مین
میرے جو کچھ خیال تھے اُنکو مین حضور ملکہ معظمہ کے جشن جوبلی کی تقریب کے موقع
اپنی اسپیچ مین بیان کر چکا ہون اور جو کچھ مین نے اُسوقت بیان تھا اُسکے
بارے مین اب اِس امر کے تذکرہ کرنے کی حاجت نہین ہے کہ اِسوقت تک بھی اپنے
اُسی خیال پر قائم ہون (نعرۂ خوشی)۔ عام اخبارون کے لکھنے والون
سے مَین کہونگا کہ تم اپنے معزز پیشہ کی ایک مردانہ اور بہادرانہ اور وفادارانہ
طبیعت سے پیروی کرو۔ انگلستان نے جو تمکو اخبارات کی آزادی دی ہے تو اِس غرض سے دیکھی
کہ اُسکے ذریعہ سے تم گورنمنٹ کی ہدایت اور اعانت اور اصلاح مین کوشش اور
عام باشندون کی حفاظت کرو کیسی والیسرا یا گورنمنٹ کی کسی تحریر یا تقریر
یا کردار کی تم چاہو کیسی ہی سخت نکتہ چینی کیون نکرو مگر اُسکو کبھی تم سے کوئی شکایت
نہوگی لیکن اِس نکتہ چینی کے متعلق تمھارے اقوال مین ایسا صدق و یقین
ضرور ہونا چاہیے جس سے کیسکو کوئی شبہہ نہو سکے (نعرۂ تحسین) لیکن متمردانہ
اور معاندانہ طور پر وہ آزادی اور منصوبے جو خود تمھارے توہمات کے نتیجے

ہین منسوب کرکے رعایا کو گورنمنٹ سے بھڑکانے کی کوشش نکرد (نعرۂ خوشی)
وہ اسی قسم کی غلط بیانیان تھین جو آج سے تیس برس کے پیشتر ملک مین
خون کا دریا بہانے کی اصل ہوئی تھین اور جو لوگ اُن غلط بیانیون کے شغل
مین مشغول رہتے ہین کہ وہ اُن اُس حفاظت اور آزادی تقریر کا کر رہے ہین جو
اُنکو بذریعۂ قانون انگلستان حاصل ہوئی ہے اور مین خوشی سے اِس امر کا
اعتراف کرتا ہون کہ اُس آزادی کو ہندوستان کا ایک بہت بڑا حصہ
فراست اور امتیاز اور اعتدال کے ساتھ عمل مین لاتا ہے اور مجھکو یقین ہے
کہ وہ روز بروز اُس آزادی سے حظ اٹھانے کی قابلیت زیادہ پیدا کرتا جائیگا
(نعرۂ تحسین)۔
اور مین سمجھتا ہون کہ صرف اُنھین الوداعی کلمات کی بابت مجھے آپ کو
زحمت دینے کی حاجت ہوگی اور میرے لیے اِتنی بات اور باقی رہی کہ اکیمرتبہ
اپنے تہِ دل سے پھر آپ کو اِس امر کا یقین دلاؤن کہ آپ کے حُسن ظن اور
فیاضانہ قدردانی کا مجھپر نہایت ہی اثر پڑا (نعرۂ خوشی) مین اپنے اِس ملک کے
دوستون کو کبھی فراموش نکرونگا۔ اگر مین نے انگلستان مین جاکر سرکاری
معاملات مین پھر کبھی شرکت کی تو میری دل سے خواہش ہمیشہ یہی ہوگی
کہ اپنی ہم خنس رعایاے ہندوستان کے مقاصد کی تائید اور جس قسم کی
جو حاجتین وہ پیش کرین اُنپر ہمدردی اور کشادہ دلی کے ساتھ غور کرون
(نعرۂ خوشی)۔ انگلش سلطنت ہندوستان مین بیشک ایک عجائبات
عالم سے ہے اور آپ کی قدردانی سے تقویت پاکر مین وطن کو اپنے ساتھ
یہ عقیدہ لیجاؤنگا کہ اپنے اینگلو انڈین ہموطنون اور اپنے ہندوستانی
ہمجنس رعایا کی راے مین اپنے چار برس تشویش ناک عہد حکومت مین

مین نے ایسی کوئی بات نہین کی جس سے اُسکے استحکام مین فرق آیا ہو یا اُسکی شان وشوکت مین کوئی داغ لگا ہو یا انسانی ہمدردی اور انصاف اور صداقت کی اُس شہرت مین جو اُسکی سب سے اعلیٰ اور سب سے قیمتی خوبی ہے کسی طرح کا ٹبہ لگا ہو (زور سے اور عرصہ تک علی الاتصال خوشی اور تحسین کے نعرے)۔

ص ۳۳۵ بعد اسکے آنریبل مسٹر اسٹیل جو جلسہ ہذا کی انتظامی کمیٹی کے چیرمین تھے حضور کونٹس ڈفرن کو ایک اڈریس دیا جسکے جواب مین ہر اکسلنسی نے یہ ارشاد کیا۔

یہ امر بیشک میرے لیے دشوار ہے کہ آپ لوگ میرے ساتھ جو شفقت کر رہے ہین اُسکے بارے مین اپنی پوری شکر گزاری کا اظہار کرسکون۔ مین جو کسی قدر کچھ بیان کرسکی اُسکی آپ نے اتنی بھاری قدردانی کی ہے کہ میرے دل مین دردناکی کے ساتھ یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ اگر میرے امکان مین ہوتا تو مین اور کچھ کیا نہ کرتی اور یہی ایک افسوسناک خیال ایسا ہے جو اس ملک سے رخصت ہوتے وقت کسی نہ کسی طور پر میری اس بات کی خوشی کو تلخ کرسکتا ہے کہ یہ چند سال مین نے کس لطف سے یہان گذارے اور یہان کے لوگون نے ہر چہار سمت میری نسبت کیسی شفقت اور محبت ظاہر کی ہے۔

ہندوستانی عورات کو ڈاکٹری مدد پہونچانے کی تجویز کے بارے مین آپ نے جو کلمات بیان کیے ہین مین اُنکی بھی شکر گزار ہون اُسی کوشش کی کامیابی کا خیال میرے دل سے لگا ہوا ہے اور اگر اس کام کی پائداری کے متعلق مجھکو کسی طرح کا وسوسہ ہوتا تو اُسکے معاملات

کا اہتمام چھوڑتے وقت مجکو نہایت ہی افسوس ہوتا لیکن اب مجھکو کوئی وسوسہ نہین ہے جس ساعت سے مین نے اس انجمن کی تنظیم کا بیڑا اٹھایا ہر طبقہ اور ہر حیثیت اور ہر ہر اطراف ملک کے لوگون سے مجھکو نہایت ہی بیش قیمت اور دوستانہ مدد پہونچتی ہی رہی - مین برابر دیکھتی آئی کہ جب وقتاً فوقتاً پریسیڈنٹون یا سکرٹریون یا ممبران کمیٹی کو بہ مجبوری کبھی یہ کام چھوڑنا پڑا تب دوسرے اشخاص فوراً اُس جگہہ پر کام کرنے کے لیے مستعد ہو گئے اور کبھی کسی وقت انجمن کو ذرا بھی اس بات کی دقت نہین ہوئی کہ اُسکے مقاصد کی انجام دہی کے لیے سرگرم اور لائق کام کرنے والے بہم نہین پہونچتے

علاوہ برین یہ کمیٹیان مختلف اقسام کے لوگون سے قائم کی گئی ہین لیکن خواہ اُنکے ممبر مختلف اقوام سے لیے گئے اور خواہ وہ یوروپین یا دیسی ہوے اور خواہ اُسکے سکرٹری جنس ذکور یا اُناث سے اور انگلش یا ہندوستانی ہوے غرض جس طریقہ سے ایسی کمیٹیان قائم کرنے کی آزمائش کی گئی ہر ایک صورت مین آخر کو یکسان اور کامل طور کی کامیابی حاصل ہوئی - اور جس حالت مین یہ انتظام مکمل ہو گیا ہے اور جس صورت مین اس قسم کی کمیٹیان ملک بھر مین کام کر رہی ہین اور جس وقت لوکل جماعتین اس معاملہ کے متعلق یوماً فیوماً اپنی ذمہ داریون سے بیدار ہوتی جاتی ہین اور جب اگر کامل نہین تو ایک معقول سرمایہ اوقاف مہیا ہے اور گورنمنٹ کی موافقت اور پسندیدگی اُسکی تائید پر ہے غرض درحالیکہ یہ تمام فوائد اور مضبوطیان اُسکی مُمد پائی جاتی ہین تو یقیناً یہ انجمن کامیابی حاصل کرنے مین قاصر نہین رہ سکتی اور مین بھروسہ کے ساتھ ہندوستان

ص ۳۰۶

کے باشندون سے اور علی الخصوص اِس عظیم الشان ملک کی مینونسپل کونسلون سے استدعا کرتی ہون کہ وہ اِس کوشش کی جانب سرگرمی سے مائل ہوکر فیاضانہ طور پر اُسکی اعانت کرینگے کیونکہ مجھے یقین ہے کہ اگر افضال ایزدی شامل حال رہے تو تجویز مذکور سے بیشمار ہندوستانی گھرانون کی تندرستی اور خوشی کو ترقی ہوگی۔

مین تہ دل سے آپ کے دوستانہ کلمات اور خیر اندیشانہ خیالات کا شکریہ ادا کرتی ہون۔ مین آج کا دن کبھی نہ بھولونگی اور کلکتہ کے باشندون کی دلی الفت اور محبت اور خیال ہمیشہ قائم رکھونگی جنکی مہربانی اِس تین سال کی مدت مین برابر مجھپر مبذول رہی اور یہ رات اُس ماہ مہربانی کی گویا چودھوین شب ہے دز و رسے اور علی الاتصال نعرۂ تحسین)۔

نمبر ۱۴۹

## جواب رخصتی ایڈریس منجانب اُتر پارہ میونسپلٹی

۲۴ - مارچ ۱۸۸۸ء

جنٹلمین - آپ نے جو دوستانہ طور پر میرا استقبال کیا اور مجکو ایک ایڈریس دیا ہے اُسکا بہترین شکریہ ادا کرتا ہون - مجھے بڑی خوشی کے ساتھ اِس امر سے اعتراف ہے کہ جس شہر سے آپ کا تعلّق ہے اُسپر آپ ایک واجبی افتخار رکھتے ہین - خاص خاص مقامات کے متعلّق بھی حُبّ الوطنی کا خیال ویسا ہی ضروری اور مفید ہے جیسا عام مُلک کو اُس سے فائدہ پہونچتا ہے کیونکہ اِس سے اکثر اوقات جماعت کے لوگون کو صرف اپنے خاص مقام کی کامیابی کے ہر ایک امر کے سوا اِسی طرح کی اُن دوسری ملتون کے قائم کرنے کی بھی ترغیب ہوتی ہے جنکا آپ لوگون نے ابھی تذکرہ کیا ہے -

یہ بہت صحیح ہے کہ گذشتہ چار سال کی مدّت مین گورنمنٹ کو اپنے بیرونی تعلّقات اور اندرونی ترقّی اور مالی حالت کے متعلّق بہت سی دشواریون کا سامنا پڑا لیکن مجکو اِس امر کے معلوم ہونے سے خوشی حاصل ہوئی کہ جو مختلف حالتین اِس صورت معاملات سے پیدا ہوئین اُن حالتون مین آپ کی رائے کے موافق میری گورنمنٹ نے قابل اطمینان کارروائی کی -

مجھے فی الواقع آپ کو خیرباد کہتے ہوئے افسوس معلوم ہوتا ہے کیونکہ مین ہمیشہ آپ کو اپنا ہمسایہ سمجھتا رہا اور بارک پور سے آتے جاتے خوش سواد سواحل ہُگلی سے

جب سے میرا گذر ہوا تو کامیابی اور ترقی کی اُن علامتون کو جو اس نواح مین
پائی جاتی ہین دیکھ کر مجکو بارہا تعجب کرنے کا موقع ملا۔

اُتر پارہ کی لیڈیون نے بھی ایک اڈریس کونٹس آف ڈفرن صاحبہ کی
خدمت مین پیش کیا جسمین عوراتِ ہند کی جانب سے حضور ممدوحہ کی کوششون کی
شکر گزاری کا اظہار کیا گیا تھا چنانچہ اُسکے جواب مین ہر اکسلنسی نے ارشاد فرمایا۔

میری بہنو آپ نے جس محبت کے ساتھ میرا استقبال کیا اور جن شفقت آمیز
الفاظ سے مجھے اڈریس دیا ہے اُسکا دلی شکریہ ادا کرتی ہون اور آپ نے مقاصد
نیشنل اسوسی ایشن سے جو ہمدردی یا دلچسپی ظاہر کی ہے اُسکی بالتخصیص
شکر گزاری ظاہر کرتی ہون۔ آپ کے ہموطنون نے بڑی فیاضی اور عمدگی کے
ساتھ اِس انتظام کے قائم کرنے مین اپنی مستعدی ظاہر کی اور اگر ہندوستانی
عورات دل سے اِسمین شریک ہون حالانکہ اُنکی شرکت کا حال کسی کو معلوم
نہین ہو سکتا تو یقینی طور پر اِسمین کُلّی کامیابی حاصل ہو۔

اِس امر کا سمجھنا بے شک آپ لوگون کے لیے جنھون نے ابتک اُس علاج
اور درمان سے فائدہ نہین اُٹھایا جسکی دوسرے ممالک کی عورتین عادی ہین
کہ آپکو اکثر اوقات بے وجہ دُکھ مین مبتلا رہنا پڑتا ہے اور بہتیری جانین جاہلانہ
علاج سے ہلاک ہوئی ہین اور نادان طبیبون یا مطلق کسی قسم کی طبّی اعانت کے
نہونے کی وجہ سے آپ اور آپ کے بچّے ہمیشہ بیماری مین مبتلا رہتے ہین لیکن
جسوقت ایک مرتبہ آپ کو یہ باتین معلوم ہو جائینگی تو مجکو یقین ہے کہ جو اختیار آپ کو
اپنے گھر مین حاصل ہے اُسکو کام مین لاکر آپ ایک ایسی انجمن کے کام مین مدد
دینگی جو اِس درمان و علاج کو آپ کے گھرانون مین پہونچانے کی کوشش کر رہی ہے
مین اُن ہندوستانی عورتون کی جانب سے بھی آپ سے درخواست کرتی ہون

ص ۳۳۸

جو طبابت کا پیشہ سیکھنا چاہتی ہین۔ مین آپ سے استدعا کرتی ہون کہ آپ اُنکے ساتھ ہمدردی کرین اور مدد دین اور لبشرطِ ضرورت اُنکی سرپرستی کرین۔ اُنکو کوئی آسان کام انجام نہین کرنا ہے۔ اُنکو بہت کچھ سیکھنا اور بہت کچھ برداشت کرنا بہتیرے تعصبات کو مغلوب اور بہتیرے مروّجہ دستورات کو ترک کرنا ہے اور اُنکو اِن مشکل خدمات کی انجام دہی مین اپنی ہموطن عورات کی تقویت جہان تک اُنکے حدِ امکان مین ہے درکار ہے۔

مین ایک مرتبہ پھر آپ کا شکریہ ادا کرتی ہون کہ آپ اس محبت کے ساتھ مجھ سے پیش آئین اور مجکو یہ ملاقات کا موقع دیا۔ مجکو یقین ہے کہ آپ ہمیشہ تندرست اور خوش اور ہر طرح سے فارغ البال رہینگی۔ اور مین آپ کو یقین دلا سکتی ہون کہ جہان کہین مین جاؤنگی عورات ہند کی بہبودی سے بڑھکر اور کسی بات مین کبھی مجکو اُس سے زیادہ قلبی دلچسپی نہو گی۔

نمبر ۱۵۰

## جواب رخصتی اڈریس منجانب سنٹرل محمڈن ایسوسی ایشن

۲۴ - مارچ ۱۸۸۸ع

جنٹلمین - یہ فی الواقع میرے بڑے افتخار کی جگہ ہے کہ اتنا بھاری ڈیپوٹیشن جس سے یہ کمرہ بھرا ہوا ہے ہندوستان کے بہتیرے بھاری اور دور دراز شہرون سے میری نسبت اپنا حسن ظن اور اعتماد کے اظہار کا ایک اڈریس مجھے دینے آئے ہین - بہ حیثیت قائم مقام علیا حضرت حضور ملکہ معظمہ وباشندگان انگلستان یہ امر ویسرائے کے مقدم ترین فرائض مین سے ہے کہ اپنے نظم ونسق کی کارروائیان اس طرح سے عمل مین لائے کہ جہان تک ممکن ہو وہ نظم ونسق اسکی محکوم رعایا کے مقبول خاطر ہو اور جو قومین کسی طور پر ایک دوسرے سے متضاد پائی جاتی ہون اُنکے دلون مین یہ خیال پیدا کرنے کا بالتخصیص پابند ہے کہ اُن سے وہ ہمدردی کرتا اور اُنکی فکر رکھتا ہے - انگلش حکومت کا رہنما اصول ہمیشہ سے یہی رہتا آیا ہے کہ جس حالت مین یہ سلطنت مختلف مذاہب اور مختلف اقوام کے لوگون سے شامل ہے تو اسکے معاملات کو بالکل بے لوثی کے ساتھ چلانا چاہیے اور اس کام کے کامل طور پر انجام ہونے کے لیے اُسپر اس امر کا دیکھتے رہنا فرض ہے کہ ہر قسم کے لوگ واجبی طور پر اپنی کارروائی شروع کرین اور جن شرائط پر میدان زندگی مین قدم رکھتے ہین اُنمین مساوات اور موافقت قائم رہے - اسوجہ سے ہندوستان کے مسلمانون کو یقین

ص ۳۳۹

رکھنا چاہیے کہ گورنمنٹ ہمیشہ نہایت ہمدردی اور پسندیدگی کے ساتھ اس
امر کا لحاظ رکھیگی کہ اُنکی کوششون مین جو خاص خاص موانع لاحق ہوتے ہین وہ
رفع ہوتے جاتے ہین - علی الخصوص اُس صورت مین جب موانع مذکور اُنکے معتقدات
اصول مذہب سے پیدا ہوتے ہون - خوش قسمتی سے کل مسلمان جماعت اُن تعلیم یافتہ
سرگروہون کی نگرانی مین جو اسوقت میرے سامنے موجود ہین اور بہت سے دوسرے
زیرک اور دوراندیش مسلمانون کی مدد سے جنسے بیرونی مقامات مین مجھ سے
ملاقات ہوئی ہے نہایت مؤثر طریقہ سے اس مقصد کے حاصل کرنے کی کارروائی
کر رہی ہے اور ہم دیکھتے ہین کہ اُنکی محنتون کا نتیجہ ابھی سے پیدا ہوتا جاتا ہے کہ
اُدھر کو مسلمان طالبعلمون کی تعداد ہمارے مختلف دار العلوم مین بڑھتی جاتی ہے
اور اِدھر وہ لوگ یونیورسٹی اور اسکول کے امتحان مقابلہ مین اعلیٰ مدارج حاصل
کرنے لگے ہین پس مجکو یقین ہے کہ تھوڑے ہی عرصہ کے بعد ملک کی کل مسلمان جماعت
اپنے ہندو بھائیون کے برابر چلنے لگیگی اور شکایت اور بدلی کے جو اسباب
پائے جاتے ہین اور جنکے لیئے آپ کو اسقدر رنج و افسوس ہے وہ سب آخر مین
رفع دفع ہو جائینگے - بہرحال اے صاحبان اب لوگ اِس بات کا یقین رکھین کہ میرے
عام انتظام ملک کے متعلق آپ نے ہمدردی اور قدردانی کی جو علامتین ظاہر کی ہین
اُنکی مین نہایت قدر کرتا ہون چونکہ آپ اُن لوگون کی اولاد مین ہین جو قبل
اسکے ہندوستان مین ایک حاکمانہ منصب رکھتے تھے اِسوجہ سے آپ ایک خاص
طور سے اُن ذمہ داریون کو سمجھ سکینگے جو حکمران اشخاص سے تعلق رکھتی ہین اور جن
حالتون مین آپ کے آبا و اجداد داخل ہندوستان ہوئے تھے مجکو اِس امر کے
سُننے سے تعجب نہین ہوا کہ آپ اُسکے یعنی ملک بند رکھنے کی ضرورت کو بخوبی تمام
تسلیم کرتے ہین کیونکہ صرف اِسی قسم کی تدبیرات سے یہ امر ممکن ہے کہ رعایا خوشحال

رہے اور تجارت کو کامیابی اور دولت کو ترقی ہو۔

آخر مین مجکو آپ لیڈی ڈفرن کی جانب سے اُن شفقت آمیز الفاظ کا شکریہ ادا کرنے دینگے جنکو آپ نے لیڈی ممدوحہ کے بارے مین استعمال کیا ہے۔ مین اس بات کو فخر کے ساتھ بیان کرتا ہون کہ ولیسرایون کی بیبیون مین وہ پہلی بیوی ہین جو اپنے شوہر سے زیادہ دور دور تک مشہور رہینگی اور جنکا نام بہ نسبت اُنکے شوہر کے زیادہ عرصہ تک باقی رہیگا۔

نمبر ۱۵۱

## جواب الوداعی ایڈریس منجانب انجمن علوم اسلامیہ کلکتہ

### ۲۶- مارچ ۱۸۸۸ع

جنٹلمین۔ مجھے اس بات کے یقین دلانے کی حاجت نہین معلوم ہوتی کہ آپ نے ابھی جو ایک ایڈریس دیا ہے اور جسمین لیڈی ڈفرن اور خاص میری نسبت اپنی ذاتی قدردانی ظاہر کی ہے عام طور پر اُس طریقہ کو پسند کیا ہے جس طریقہ سے میرے عہد وایسرائی کے زمانہ مین ہندوستان کا نظم و نسق ہوتا رہا اِن سب باتون کا مجکو بہت ہی خیال ہوا ہے۔ مین اس بات کو بہت اچھی طرح سے سمجھ سکتا ہون کہ آپ لوگ مسلمانون کی حیثیت سے اس امر کو بہت اطمینان کے ساتھ دیکھتے رہے ہین کہ ہمارے اور امیر افغانستان کے مابین جو تعلقات پیدا ہو گئے ہین اُنمین روز بروز کیسی اصلاح ہوگئی ہے۔ راولپنڈی مین بذات خاص ہز ہائنس کی ملاقات کرنے کے وقت سے آج تک مین برابر حتی الامکان یہی کوشش کرتا رہا کہ اُنکو اور اُنکے ملک کے باشندون کو سمجھا دون کہ ہماری خواہش بجز اسکے اور کچھ نہین ہے کہ افاغنہ کی آزادی قائم رہے اور افغانستان اور وہان کے باشندے سرسبز و شادکام رہین۔ تعین سرحد روس اور افغانستان سے

مجادلہ ومناقشہ اور بے ثباتی کا جو سبب عظیم پیدا ہوا تھا وہ جاتا رہا اور روس نے
جو خود ایک حد اس امر کی مقرر کر دی کہ اب جنوب جانب اُسکے آگے آور نہ بڑھیگا
تو یہ امن وعافیت کی ایک مزید دلیل ہے - بااینہمہ ہمکو اپنی اِس خوش نصیبی کا
خیال کر کے اُن معمولی تدابیر حفظ ماتقدم سے غافل رہنا زیبا نہین ہے جنکو وہ
تمام قومین جو زبردست فوجی سلطنتون سے کُلاً خواہ جزاً اتصال رکھتی ہون
ہمیشہ کیا ہی کرتی ہین یا آنکہ جن پر اُنکا عمل مین لانا واجب ولازم ہے - جسوقت
عام جوش کا طوفان اُٹھتا ہے یا کسی فوجی گروہ کی اُولوالعزمی جوش زن ہوتی ہے
تو اُسوقت نہایت صلح دوست اور نیک اندیش گورنمنٹین بھی کبھی کبھی بے تابو
ہوجایا کرتی ہین اور اگر کوئی قوم یہ چاہتی ہو کہ اُسکی عملداری قائم رہے اور اُسکو
کسی طرح کا گزند نہ پہونچے تو اِس کام کے انجام کرنے کا یقینی طریقہ یہی ہے کہ اپنی سرحد کو
ایسا مستحکم کرے کہ پھر اُسپر کوئی حملہ نہ کر سکے خوش قسمتی سے ہندوستانی سرحدات کی
قدرتی وضع ایسی پائی جاتی ہے کہ یہ کام آسانی اور نیز ارزانی کے ساتھ
بھی انجام ہو سکتا ہے - ریلوے جات کا جو سلسلہ حال مین تیار ہوا ہے اُسکے
ذریعہ سے ہم بہت عجلت کے ساتھ ہندوستان کی کُل فوجین ہر ایک مقام پر
جہان کوئی خطرہ ہو جمع کر سکتے ہین اور جو پہاڑی گھاٹیان باہر سے آنے کی ہین
اُنکا آسانی کے ساتھ استحفاظ کر سکتے ہین - چونکہ گورنمنٹ اور باشندگان ہند
دونون کی خواہش یہی ہے کہ اُنسے کوئی مزاحمت نہ کرے تاکہ وہ امن وامان
اور تہذیب کی راہ اختیار کرین اِس وجہ سے جو باتین مین نے بیان کی ہین وہ
بطور کافی اطمینان دہ پائی جاتی ہین اور اگر ہمارے اطمینان مین بھی کوئی کسر
باقی رہ گئی ہے تو وہ اِس بات سے پوری ہو جائیگی کہ ہمارے رؤساء ہند نے
خود اپنی خوشی اور حُب الوطنی کا اظہار کر کے گورنمنٹ کی خدمت مین کثیر التعداد

رقوم پلیٹس کرنا چاہین تاکہ حفاظت کی جو تدبیرین عاقلانہ حکام نے اس ہوشیاری کے
ساتھ شروع کی ہین وہ بخوبی تمام عمل مین لائی جائین اور یہ بات بھی خاصتہً فطرتی سے
کچھ بعید نہین ہے کہ جیسے آپ لوگ ہین اس طرح سے مسلمانون کی کوئی جماعت اس
امر پر واجبی فخر و ناز کرے کہ ہز ہائنس نظام جو ہندوستان کے خاص مسلمان
حکمران ہین اُنھون نے اِس کوشش مین سبقت کر کے ایک ایسی عمدہ نظیر قائم کر دی-
مجھکو یہ دیکھ کر بڑی خوشی حاصل ہوئی کہ مسٹرس کوک اینڈ سن کے
کارخانہ کے ساتھ حجاج بیت اللہ کی آسایش کا جو بندوبست کیا گیا ہے اُسکا
آپ نے تذکرہ فرمایا۔ یہ ایک ایسا معاملہ تھا جس سے بذاتِ خاص مین نے
نہایت ہی دلچسپی ظاہر کی کیونکہ جب مین قسطنطنیہ مین تھا تو مجھے
معلوم ہوا تھا کہ حاجیون سے کیسی سخت گیری کیجاتی ہے اور اُن پر کس کس
طرح کی مصیبتین گذرتی ہین اور یہ امر ابھی سے ظاہر ہونے لگا ہے کہ انتظام
خوب چل رہا ہے اور اُس سے بیشمار فوائد حاصل ہو رہے ہین -

آپ نے جو خاص طور کے دوستانہ کلمات لیڈی ڈفرن اور
اُنکی مساعی متعلقہ طبی اعانت عورات ہند کے بارے مین بیان کیے ہین اُنکا بھی مجکو
شکریہ ادا کرنا لازم ہے - اُنکی کوششون کی کیسی ہی کامل قدردانی کیون
نہ کیجائے لیکن مجھ سے بڑھکر اس بات کا جاننے والا کوئی نہین ہے کہ اِس بارہ مین
اُنھون نے کیسی یک لخت محنت اور توجہ اور خوض و فکر کی ہے لیکن مین آپ
لوگون کو یقین دلاتا ہون کہ لیڈی ممدوحہ کو ہر چہار طرف سے ایسی فیاضانہ اعانت
دی گئی اور جو انجمن اُنھون نے قائم کی تھی وہ اِس مُلک کے سوشیل سلسلہ سے
ایسے کامل طور پر وابستہ ہو گئی کہ ان باتون کو وہ اپنے صلہ سے زیادہ سمجھتی ہین
اور آپ جنٹلمین آخر مین مجکو اِس بات کے یقین دلانے کی اجازت دیجیے

کہ مین آپ کی مہربانی کو کبھی نہ بھولونگا اور تعلیم اور دوسرے مقتضیاتِ تہذیب جدیدہ کے متعلق اہلِ اسلام نے اپنی ہمجنس ہندو رعایا کے ساتھ درجۂ مساوات قائم رکھنے کی جو کوششین کی ہین اُنکو مین ہمیشہ نہایت دلچسپی کے ساتھ دیکھتا رہونگا اور اُس کامیابی سے جسکی نسبت مین بلا تامل پیشین گوئی کرتا ہون کہ وہ تمکو ضرور حاصل ہوگی مجکو ہمیشہ دلی ہمدردی رہیگی۔

نمبر ۱۵۲ ص ۲۴۳

## جواب ایڈریس بنگال رائل اکیڈیمی (شاہی جلسہ) بابت علم موسیقی

ص ۲۴۳

۲۷ - مارچ ۱۸۸۶ء

جنٹلمین - اِس امر کا بیان کرنا ضروری نہین ہے کہ اِس قسم کے دوستانہ ایڈریس کے پیش کرنے سے جو عنایت آپ صاحبان نے مجھپر ظاہر فرمائی ہے اُسکا اثر میرے دل پر بہت بڑا ہوا ہے اور خاصکر جب کہ آپ نے اِسکے ساتھ اِسطرح کا دلچسپ راگ بھی شریک کر دیا ہے مین ہمیشہ مطابقت پیدا کرنے کا خواہشمند ہون خواہ وہ معاملات پالیٹکس (ملکی) مین ہون خواہ ہنر کے معاملے مین - اِس غرض سے باجازت آپ کے اکیڈیمی کو ایک میڈل دینا چاہتا ہون اُسکو مقابلہ سے حاصل کرنے کی شرائط کا فیصلہ آپ کر سکتے ہین جس عنایت آمیز طریقہ مین لیڈی ڈفرن صاحبہ کی جانب آپ نے اشارہ کیا اُسکو خاص طور پر تسلیم کرنا مجھکو فراموش نہین کرنا چاہیے آپ کے نامی گرامی پریسیڈنٹ سے ذاتی دوستی کے تعلقات قائم کرنے سے بیشک مجھکو بہت بڑی خوشی حاصل ہوئی ہے اُس فیاضانہ سرپرستی کی خاص نیکنامی صاحب موصوف کو حاصل ہے کیونکہ اِس قسم کے ہنر کی جانب

جسکو آپ حاصل کر رہے ہین اپنی سرپرستی کو وسعت دینے کے واسطے
وہ ہمیشہ مستعد رہتے ہین۔

نمبر ۱۵۳ ص

## جواب اڈریس الوداعی منجانب تعلقہ داران اودھ
## ۷ - اپریل ۱۸۸۶ع

تعلقہ داران اودھ - آپ کے ملک کی تواریخ سے بخوبی واقف ہونے کی وجہ سے آپ کے جلسہ کی قدر و وقعت کی بخوبی قدر دانی کرسکتا ہون - چونکہ آپ اس صوبہ کے اضلاع کے خاندانون اور زراعتی اور پولٹیکل فوائد کے قائم مقام ہین اسوجہ سے بطور افسر اعلی گورنمنٹ ہند آپ کے اعتماد کا اور بطور قائم مقام حضرت علیا ملکہ معظمہ کے آپ کی خیر خواہی کا یقین حاصل ہونے سے مجھکو نہایت ہی بڑا اطمینان حاصل ہوا ہے - جنابہ ممدوحہ کی اس سے زیادہ بڑھکر کوئی خواہش نہین ہے کہ جنابہ علیا کی ہندوستانی رعایا چہ غریب چہ امیر کو یہ یقین دلایا جاوے اور انکے نقش دل یہ امر کر دیا جاوے کہ حضرت علیا کو صرف آپ صاحبان کی عام بہبود کا خیال ہی دل مین نہین رہتا ہے بلکہ آپ کے متعلق ہر امر سے جنابہ ممدوحہ کو خاص ذاتی دلچسپی حاصل ہوتی ہے - منجملہ میرے اہم مناصب کے یہ کسی طرح کم نہین ہے کہ حضرت ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کی رعایاے ہند اس امر سے بخوبی واقف ہون اور اسکو بخوبی سمجھ لین اور آپ کے طرز بیان سے یہ امر معلوم کرکر مجھکو خوشی ہوئی ہے کہ یہ نتیجہ پیدا کرنے مین میری کوششین کارگر ہوئی ہین -

باوجودیکہ ویسراے کی خاص خواہش ہوتی ہے کہ ہر ایک فریق اور
جماعت سے ملنا رہے لیکن یہ بدقسمتی کا امر ہے کہ عہدہ کے مشاغل اسکو
اسقدر انجام دینے پڑتے ہین کہ خواہ مخواہ اسی کا وہ ہو رہتا ہے اور
اسوجہ سے اپنے ہم جنس ہندوستانی رعایا سے ملنے کے لیے وہ نہایت
قلیل خود اپنے وقت کا دے سکتا ہے - اس لیے آپ صاحبان سے
میری یہ التماس ہے کہ ان خلائق عامہ کے واسطے جنکا آپ سے تعلق ہے میرے
ترجمان ہونگے - اور جس خیر خواہی کا جوش اودھ مین ایک سرے سے
دوسرے سرے تک پھیلا ہوا ہے اسکی نسبت میری دلی قدردانی کا
اظہار منجانب میرے آپ انپر ظاہر فرماوینگے اور اسکے ساتھ ہی اس
امر کا بھی یقین آپ انکو دلاوینگے کہ جناب ملکہ معظمہ اور رعایاے انگلستان
کو اس بڑے صوبہ کی سرسبزی مین بہت فکر و تردد رہتا ہے - خوش قسمتی
کا امر ہے کہ پانچ گذشتہ سال سے اسکا انتظام ایک ایسے شخص کے
سپرد ہوا ہے جو اس نسل کا نہایت ہی قابل اور نہایت ہی نامور مدبر ہے
اور جو ایسا مصنف ہے کہ جسنے بہ نسبت اور اشخاص کے زیادہ تر یوروپ
مین ہندوستانیون کی تواریخ - فلسفہ - نظم اور صفات کا مناسب
خیال پھیلا دیا ہے - چونکہ صاحب موصوف مین مشہور عالمانہ قابلیت
کے علاوہ نہایت ہی اعلی درجہ کی علمی معلومات بھی موجود تھی - اپنی
سرگرمی دانشمندی اور دور اندیشی کی بے شمار یادگار اپنے مابعد
الہ آباد یونیورسٹی لیجس لیٹیو کونسل براے ممالک مغربی و شمالی
اور مختلف دیگر مسائل مین جنکو انکی تحریک پر گورنمنٹ ہند نے اختیار
کیا چھوڑ گئے ہین - اور انکے جانشین ایسے حکمران ہین جنکے والد بزرگوار نے

ص ۳۴۵

پبلک خدمت کی انجام دہی مین اپنی جان ضایع کی - جنکا عرصہ دراز سے
نہایت ہی قریب کا تعلق آپ سے رہا ہے اور جنکو گورنمنٹ انگلشیہ اور
گورنمنٹ ہند نے نہایت ہی اعلی درجہ کی جوابدہی کے مقامات پر مقرر
کیا - اور جنھون نے اس امر کی نسبت اپنی عمیق اور دلی خواہش کے بیشمار
ثبوت ظاہر کیے ہین کہ معقول ترقی اور اصلی اور پولٹیکل کے اُس رستہ پر
جسکو آپنی دانشمندی سے پسند کرلیا ہے ہمدردی اور فیاضانہ خواہش سے
چلانا چاہتے ہین -

گورنمنٹ ہند کے گذشتہ چار سالون کی حکمت عملی کا جو ریویو آپنے
کیا ہے اِسکی نسبت کوئی بات بیان کرنے کی کوشش نہ کرونگا اور
جسکو آپ نے اِسقدر عنایت آمیز الفاظ مین بیان کیا ہے اور جو مجھکو
اِسقدر دل پسند ہے - جو کوشش ہندوستان مین امن قائم کرنے
اِپنے شمال مغربی سرحدات کو حملہ سے محفوظ رکھنے اور مشرق کی جانب
کُس گھاٹی ایراودی پر اپنے اختیارات کو توسیع دینے سے کررہے ہین
اُسکی آپ قدردانی کرتے ہین اور اِس امر کے معلوم ہونے سے مجھکو
اپنی خوشی کا اظہار کرنا چاہیے - ہر دو اطراف مین یہ کارروائی ہمکو مجبوراً
اختیار کرنی پڑی ہے اور بوجہ اُن بیرونی حالات کے جنپر ہمارا قابو نتھا
اُنکو خانگی حفاظت کے سادہ ذرایع خیال کرنا چاہیے اور بہت سے
آیندہ سال تک ہمارے خاص مکان کی حفاظت اور امن مین بخوبی
اِنسے امداد ملیگی -

لیکن اگرچہ مین زیادہ عرصہ تک آپ کی تضییع اوقات نہین کرنا چاہتا
تاہم الہ آباد یونیورسٹی اور ممالک مغربی و شمالی کے واسطے صوبہ کی

لیجس لیٹیو کونسل کے قائم کرنے کے واسطے جو کلمات مشکوری و ممنونی
گورنمنٹ ہند کے لیے آپ نے ظاہر فرمائے ہین اُنکا خاصکر شکریہ ادا
کرتا ہون۔ جسطرح مین نے ابھی بیان کیا ہے اِن مسائل کا مشورہ اصلیت
مین سر الفرڈ لائل صاحب نے دیا تھا آپ کی آرزوون سے ہمدردی
ظاہر کرنے اور جہانتک اُسکے دست قدرت مین ہے ہر ایک بات کے
کرنے کی گورنمنٹ کی خواہش کا کہ اِس صوبہ کو اپنے ہمسایہ مین عروج حاصل
ہو اور کیا ثبوت بہتر مل سکتا ہے۔ اُنکے حاصل ہونے پر مین آپ کو
نہایت ہی دل سے مبارکباد دیتا ہون کیونکہ مجھکو یقین کامل ہے کہ
اِن ہر دو سے آپ عمدہ اور نیک فائدہ اُٹھائینگے۔

ایک اور اہم قانونی مسئلہ ہے جسکو گورنمنٹ ہند نے سر الفرڈ لائل صاحب
کی تحریک سے اختیار کیا ہے جسکی جانب بھی مجھکو اشارہ کرنا چاہیے یعنی
قانون لگان اودھ۔ وہ قانون اسوجہ سے پیش ہوا کہ جو تنازع و شبہات
اور پیچیدگیان اودھ کی رعیت کی حالت مین پیدا ہو گئی ہین اُنکو مناسب
اور بے طرفداری کے طریقہ سے ختم کیا جاوے جس فیاضانہ اور دلی
طریقہ سے تعلقہ داران اودھ نے گورنمنٹ کے اِس مسئلہ کو منظور کیا
اُسکی بابت اعلیٰ قدردانی کے اظہار کا موقع حاصل ہونے سے
مین نہایت خوش ہون اگر اِس عمدہ اور فیاضانہ طریقہ مین مدد دینے کو
وہ راضی نہوتے تو یہ معاملہ جو نہایت خوشی سے اِس طریقہ مین طے ہو گیا ہے
کہ کاشتکار کو فائدہ عظیم حاصل ہوا و تعلقہ دار کو کسی قسم کا ضرر نہ پہونچے گا
ایک ایسا مباحثہ ہو جاتا کہ ہر دو فریق مین جنکے فوائد اگر مناسب طور پر
لحاظ کیے جاوین ایک دوسرے پر منحصر اور ملے ہوے ہین نفاق کا

بیچ بو دیتا - اے صاحبان مین پھر کہتا ہون کہ مین آپ کا اور خاصکر اپنے معزز شریک کار راجا شنکر بخش صاحب کا جس طریقہ سے آپ نے اودھ کے مسئلہ اراضی پر مباحثہ کیا ہے اُسکا دلی شکریہ ادا کرتا ہون -

اِن دو مسائل کی بابت جنپر آپ کو ایک بجا فخر ہے مین یہ بیان کرونگا جسطرح مین نے اکثر اوقات بیان کیا ہے کہ بہ نسبت میرے کوئی شخص لوکل سلف گورنمنٹ کا زیادہ دوست نہین ہے اور وہ دو مسائل یہ ہین کہ آپ لوکل سلف گورنمنٹ کی کارروائی کو بکامیابی انجام دے رہے ہین اور حضرت علیا جنابہ ملکہ معظمہ کا میمون زمانہ جوبلی کا اختتام صنعت و حرفت کے مدرسہ کے قائم ہونے مین ہوا ہے - کُل ملک مین لوکل سلف گورنمنٹ کی کارروائی کو نہایت بڑے شوق سے دیکھتا رہا ہون اگرچہ اور جس امر کی امید تھی بعض مختلف مقامات مین جو نتائج حاصل ہوے ہین اُنمین بہت بڑا فرق ہے تاہم عام راے اِس امر پر متفق ہے کہ یہ سِسٹم خاصکر آبادی کے بڑے بڑے مرکزون مین نہایت کامیابی اور عمدہ طریقہ سے کام انجام دے رہا ہے - بعض میونسپل جماعت کم کام کرتی ہون بعض لوکل اور ڈسٹرکٹ بورڈون سے وہ امیدین حاصل نہون جو اُنکے دوستون کو اُنسے تھی لیکن یہ امر موجود ہے کہ ملک مین ایک سرے سے دوسرے سرے تک خواہ شہر مین یا قصبہ مین بے شمار اصحاب موجود ہین اور جو اُن بڑی بڑی جماعتون کے امورات کی نگرانی مین مشغول ہین جنکے وہ قائم مقام ہین جو یہ معلوم کرتے جاتے ہین کہ پبلک عہدہ کی کیا جوابدہی ہے اور جو رفتہ رفتہ اپنے ذاتی فوائد اور مشاغل کی حد سے زیادہ غور کرنے کے خیال کو اور فوائد عام کی نسبت زیادہ

عمدہ اور دلچسپ لحاظ رکھنے کو دریافت کرتے جاتے ہین- اسی طریقہ اور اسی قواعد سے اصلی حب الوطنی اور دور اندیشی پبلک ہمت پیدا ہوئی ہین اور چند خود مختار ذرائع سے اس کامیاب طریقہ کی نسبت جس سے ہر دو نے ترقی کی ہے حالات معلوم ہونے سے مجھکو نہایت مسرت ہوئی ہے-

جس عمدہ طریقہ مین آپ مدرسہ صنعت و حرفت کو قائم کر رہے ہین اُسکے دریافت حال سے جو خوشی مجھکو ہوئی ہے اُسکا بیان کرنا ضروری نہین ہے- بطور افسر اعلی گورنمنٹ ہند اور نیز بذات خود مجھکو نہایت بڑی دلچسپی تعلیم صنعت و حرفت مین ہوئی ہے تعلیم کی اس شاخ کی ترقی کی خواہش کیجانب ہر ایک ماتحت گورنمنٹ کی ہر طرح پر جہانتک اُسکے دست قدرت مین ہے توجہ مین نے رجوع کرائی ہے اور عوام مین صناعی ہنر کی اشاعت کے مسئلہ عظیم سے جو بے شمار فوائد حاصل ہو سکتے ہین انھین خلائق عامہ کو یاد دہانی کے موقع کو مین نے کبھی نہین کھویا لیکن اس بات کو ہمیشہ یاد کرنے کی آپ سے درخواست کرتا ہون کہ اس مسئلہ کی نسبت گورنمنٹ عالیہ کے واسطے اپنی رائے کو عملدرآمد مین لانا اُسکے حیطۂ اختیار و منصب سے باہر ہے- آخر الذکر جوابدہی کچھ درجہ تک لوکل گورنمنٹ کی ہے لیکن زیادہ تر مختلف ہندوستانی جماعتون کی ہے لوکل گورنمنٹ بھی اُن اشخاص کی فیاضی اور مشورہ بغیر جو اُنکی کوششون کی تائید کرسکتے ہین اور رہنمائی کرسکتے ہین کچھ نہین کرسکتی- بیشک کوئی راستہ ایسا نہین ہے جسپر اسقدر ہوشیاری- دانشمندی اور ہر ایک ضلع کی حاجات مواقع اور ضروریات کو مدنظر رکھکر چلنا ہوتا ہے لیکن بہر حال زمانہ حال کی ہندوستانی تہذیب کی رفع حاجات تکالیف اور خواہشات

کے واسطے نہایت ہی عمدہ اور عاملانہ طریقہ اختیار کرنے کے لیے پانچ لاکھ روپیہ فراہم کرنا نہایت ہی بڑی تعریف کا مستحق ہے اور آپ کی کوششون مین جو عجیب کامیابی حاصل ہوئی ہے اسپر تہ دل سے آپ کو مبارکباد دیتا ہون۔

اب اے صاحبان تہ دل سے اُن عنایت آمیز کلمات کا شکریہ ادا کرنیکی اجازت چاہتا ہون جو آپ نے لیڈی ڈفرن صاحبہ اور اُنکی اُن کوششون کی نسبت استعمال کیے ہین جو اُنھون نے اُن تکالیف کی تخفیف مین کی ہین جسمین ہندوستانی عورات بہت سی نسلون سے مبتلا ہین اور اُن ذرایع تخفیف سے جو اَور ملک مین عورتون کو مغربی علوم کی وجہ سے بہم پہونچائے گئے ہین محروم تھین اس امر کے خیال کرنے سے مجھکو فی الحقیقت خوشی ہوتی ہے کہ جو انسٹیٹیوشن میری بیوی نے قائم کیا ہے اُسپر عوام کو اسقدر پورا اعتماد ہے۔ کُل ملک کی تعلیم یافتہ جماعتین اِسکو نشو و نما دیتی ہین اور اِسکی اعانت کرتی ہین۔ اسقدر بڑے بڑے عطیے عطا فرمائے گئے ہین۔ اسکی دائمی طاقت اور وجود کی بخوبی حفاظت کی گئی ہے۔ اِن مبارک نتائج کے اِسوقت حاصل ہونے سے لیڈی ڈفرن اس خوش یقینی کے ساتھ آپ کے سواحل سے روانہ ہونگی کہ فی الحقیقت ایک نہایت ہی مفید اور کامیاب کام اُنھون نے انجام دیا ہے اور اُنکا نام صرف امرا و عمائد کے محلات مین ہی ممنونی کے ساتھ یاد نہین کیا جاویگا بلکہ بہت سی نسلون تک غربا کے مکانات مین بھی۔

آخرین جنٹلمین مین پھر آپ سے خدا حافظ کہتا ہون۔ نہایت

ص ٣٤٦

افسوس کے ساتھ اس سال کے اختتام پر مین اپنے بڑے عہدے سے علیحدہ ہو جاؤنگا لیکن اسکے ساتھ ہی فرض ادا کرنے مین میری دلی کوششون کی نسبت جو عام عنایت ظاہر کی گئی ہے اُسکو مین مشکوری سے یاد رکھونگا منجملہ تمام والیسرایون کے جنہون نے اس ملک مین حکمرانی کی ہے مین سب سے بُڑھا ہون اور مین خیال کرتا ہون کہ وہ وقت آگیا ہے جبکہ میرے عہدہ کی بھاری جوابدہی ایک نوجوان شخص کو سپرد کیجاوے لیکن بہرحال اس امر کی توفیقیت کا اطمینان اپنے ہمراہ لیے جاتا ہون کہ گذشتہ سو سالون سے ان تمام فوائد عظیم کی نسبت حفاظت کا خیال جنپر ہر ایک قوم کی خوشحالی کا انحصار ہے اسقدر زیادہ کسی وقت مین نہین تھا جیسا کہ اسوقت مین ہے اور جب کہ والی ملک اس امر سے واقف ہے کہ اُسکا تخت اُسکے اور اُسکے خاندان کے واسطے اسقدر استحکامی اور مضبوطی سے اُسکو حاصل ہے جسطرح خود جنابہ علیا حضرت ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا کا۔ زمیندار اپنے گانون کے مکان مین تاجر اپنی دکان مین غریب رعایا اپنے جھوپڑے مین ہر ایک کو اس امر کا یقین ہے کہ جس جگہ اُنھون نے بویا ہے اُسی جگہ وہ کاٹینگے اور انگریزی طاقت اور انگریزی انصاف ملک کی بیرونی پیش قدمی سے حفاظت کرنے کو ہر وقت مستعد رہتے ہین اور اُسکی حدود مین ہر ایک شہری کو اپنے حقوق اور مراعات سے بےغم حظ اُٹھانے کا یقین دلاتے ہین گویا یہی مثل صادق ہے۔ نہ غم دزد نہ غم کالا۔

نمبر ۱۵۴ ص

جواب ایڈریس انجمن اسلامیہ بمقام لکھنؤ

۳۵۰ ص

## ۱۰- اپریل ۱۸۸۸ء

جنٹلمین - جو دوستانہ اور خوش آیند اڈریس آپ نے مجھے پیش
کیا ہے اسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون - اس امر کا جسکو مین نے بارہا بیان
کیا ہے اعادہ کرنا ضروری نہین ہے کہ اپنی پبلک زندگی کے بہت سال
سے گورنمنٹ اسلام اور اسلامیہ رعایا سے زیادہ تر ملنے کی وجہ سے اس
بات کو یاد کر کے مجھکو ہند مین آنے سے اور بھی زیادہ خوشی ہوئی کہ منجملہ
میرے فرائض کے جنابہ ملکہ معظمہ کی پانچ کرور اسلامیہ رعایا کے فوائد
کی نگرانی کرنا بھی ایک فرض ہوگا - پانچ کرور آدمی خود ایک نیشن بلکہ
طاقت ور نیشن ہو سکتے ہین اور جب ہم اُن حالات پر جسکی وجہ سے جماعت
اسلامیہ رعایائے ہند کا جزو ہوئی اور اُنکی تواریخ کی تمام عمدہ نظیرون پر
غور کرین تو اُس حکمران مین جو اُنکی حاجات اور خواہشات پر ہوشیار رہے
غور نہ کرے اور اُنکی حالت اور درجہ کو عام سسٹم کے مطابق نہ کرے
جسکی وہ نگرانی کرتا ہے پولٹیکل طبعی عقل موجود نہین ہے لیکن آپ کو
ایک خاص حق میری ہمدردی اور خیر خواہی پر حاصل ہے خاص حالات
کی وجہ سے جنپر آپ قادر نہین ہین اور اپنے مذہبی عقائد کے متعلق
خاص تسلیم شدہ احادیث کے مطابق کام کرنے کی ضرورت کی وجہ سے
بمقابلہ اپنی ہندو ہمجنس رعایا کے آپ کی حالت عمدہ نہ تھی کیونکہ
ہندوون کے لڑکے بچپن سے ہی اُن علوم کی تحصیل کے واسطے جو پبلک
ملازمت مین زیادہ ابتدا مین ضروری ہین زیادہ تر آزاد ہین مسلمان
کے لڑکے اُن علوم کی جانب مائل ہوتے ہین جسکو آپ کے مذہبی ہادی
حاصل کرنے کا حکم دیتے ہین اسلیے آپ اُس سخت دوڑ مین پس ماندہ

ص ۳۵۱

رہنے جاتے تھے ہمین یہ خواہش ہے کہ ہماری پولیٹیکل جماعت کے کل
فریق مساوی شرائط پر شریک ہون - آپ کی خراب حالت سے گورنمنٹ
کی ہمدردی خواہ کیسی قدر زیادہ ہو لیکن بہ باعث اُن سخت اصول بے طرفداری
کے جنکو کوئی ہندوستانی طریقہ انتظام ایک لمحہ کے واسطے بھی نہین توڑ سکتا
اور نہ فروگذاشت کرسکتا ہے اُن فوائد کی توسیع دینے سے وہ محروم رہے
جن سے جنابہ ملکہ معظمہ کی باقی ماندہ ہندوستانی رعایا کے نقصان نے بے
آپ حظ اُٹھا سکتے ہین لیکن جو کچھ اُسکے اختیار مین تھا وہ کیا ہے -
اُسنے رزولیوشن مورخہ ۱۵- جولائی ۱۸۸۶ء جاری کیا بہ باعث وجوہ
مذکورہ بالا وہ رزولیوشن اُن اُمیدون سے کہین کم ہے جو آپ کو تھین
لیکن جسقدر زمانہ گذرتا گیا جیسا اول خیال کیا گیا اِس سے بہت زیادہ
فیضرسان اور مکمل طریقہ کا وہ ثابت ہوا اور یہ بات گورنمنٹ کے اور
قوانین مین بھی آپ پائینگے - اِس امر کے خیال کرنے سے مجھکو ناز ہے کہ
اِس منصفانہ فعل کی وجہ سے مین اپنی دلی تشویش کا نہایت مطمئن ثبوت
آپ کو دے سکا ہون -

میرے اور میرے سرکار کی عام پالسی پر جو حسب دلخواہ رائے آپ نے
ظاہر کی ہے اُسکو شکریہ کے ساتھ قبول کرکے مین سول سروس کمیشن
کی نسبت جو فیاضانہ الفاظ آپ نے استعمال کیے ہین اُنکو خاص طریقہ
مین تسلیم کرنے کا خواہشمند ہون - جسوقت وہ کمیشن مقرر ہوا دیسی اخبارات
کے ایک خاص حصہ نے نہایت نالائق طریقہ سے گورنمنٹ کے مقاصد کو
اُسکے نامزد کرنے مین نہایت ہی نفرین کیا لیکن مین خیال کرتا ہون کوئی
دیانتدار شخص ہند مین نہین ہے جو اِس بات کو باور نہ کریگا کہ اِسس

کمیشن کے مقرر کرنے مین ہماری صرف یہ خواہش تھی کہ باشندگان ہند کو
پبلک ملازمت مین داخل ہونے کے زیادہ مواقع ملین اور اُسکے ممبرون نے
اُس کام کو جو اُنکے سپرد ہوا تھا نہایت جوش اور عالی ہمتی سے انجام
دیا - اُنکی سفارشون پر لوکل گورنمنٹ لحاظ کر رہی ہے اور مین خیال
کرتا ہون کہ سر چارلس ایچیسن صاحب اور اُنکے شرکار کو خوشش
ہونا چاہیے کہ عموماً خلائق عامہ نے اُنکی تجاویز کو قبول کیا ہے -
مین خوشی سے اس امر کو ملاحظہ کرتا ہون کہ آپ نے پسندیدگی کے الفاظ
مین میری اسپیچ کے اُس حصہ کی جانب اشارہ کیا ہے جو حال مین
مین نے کلکتہ مین دی تھی اور جسمین نہایت ہی سرگرمی کے ساتھ مختلف
جماعتون کے جو بحالت مجموعی ہند کے تاج شاہنشاہی مین سکونت پذیر
ہین نقش دل کیا تھا کہ امن اور ایک دوسرے کے ساتھ دوستانہ طرز پر
آپ کو رہنا واجب ہے - قومی علیحدگی یا مذہبی فرق اور تواریخی واقعات
جنکی وجہ سے یہ علیحدگی یا فرق پیدا ہوے ہین وقتاً فوقتاً اختلاف رای
اور نیز پولٹیکل اور سوشیل رنجش ضرور پیدا کر دیتے ہین - لیکن اس
زوال پذیر آتش نفاق کے بر افروختہ کرنے والے اسباب دریافت
کرنے پر اُن بڑی بڑی طاقتون کے مقابلہ مین جو امن امان اور محبت
کے واسطے کام کر رہی ہین بالکل ہیچ معلوم ہونگے - اول الذکر کے اسباب
مذہبی طرفداری - تعصب - غلط فہمی اور بد خوئی ہے اور آخر الذکر کے
اسباب آپ کے بیش بہا اصلی فوائد سے ملے ہوے ہین اور آپ کی اور
آپکی اولاد کی بہبود کے واسطے نہایت ضروری ہین - جو صاحب مشرق
یا مغرب کی تواریخ سے واقف ہین اُنھون نے خیال کیا ہوگا کہ نسل

انسان کی حماقت کو کوئی امر اس سے زیادہ عمدہ طور پر نہین ثابت کرسکتا
کہ اُن تنازع اور مباحثات سے جنکی غرض سے اُنکے بزرگون نے ایک
دوسرے کو ایذا پہونچائی اور ضایع کیا آیندہ کی نسل بالکل بے پروائی
ظاہر کرتی ہین۔

اور اب آخر مین منجانب خود اور منجانب لیڈی ڈفرن صاحبہ اپنا
متحد اور دلی شکریہ اُس عنایت آمیز طریقہ کی نسبت ظاہر کرتا ہون اور
جسکو مین نے اور اشخاص پر بھی ظاہر کیا ہے جس سے آپ نے عورات ہند کی حالت
مین ترقی کرنے کے واسطے اُنکی کوششون کو تسلیم کیا ہے ایسے الوداع
اور خدا حافظ کہنے مین میری خواہش ہے کہ باری تعالی آپ کو سرسبزی
اور خوشحالی عطا فرماوے اور یہ امر مین آپ کو یاد دلاتا ہون کہ باوجود
تمام گفت وشنید کے بہبود آیندہ آپ کے ہاتھ مین ہے۔ رعایا کی ترقی اور
خوشحالی کے واسطے گورنمنٹ اُس سے بہت کم کرسکتی ہے جو آپ خیال
کرتے ہین۔ لیکن جس مستعدی اور روشن ضمیری سے ملک کے مختلف
حصص مین آپ کے سرغنہ تعلیم کے معاملہ کو ترقی دے رہے ہین اور نو خیز
نسل کو زمانۂ گذشتہ کی تلافی کرنے کے واسطے آسانی کے سامان بہم پہونچا رہے
ہین وہ آخری کامیابی کے یقینی ضامن ہین۔

ص ۲۵۳

نمبر ۱۵۵

## سر چارلس میگگریگر صاحب مرحوم کی تصویر کے کھولے جانے کی تقریب

۴ - جولائی ۱۸۸۸ع

لیڈیز اور جنٹلمین - اِس کارروائی کے ختم کرنے کی مجھسے درخواست کی گئی ہے لیکن مجھکو نہین معلوم کہ ہز اکسلنسی صاحب کمانڈر انچیف نے جسقدر تعریف اور خوشی کے ساتھ اِس مؤثر موقع پر بیان فرمایا ہے انہین مجھکو کچھ ازدیاد کرنا چاہیے - ایک شریف اور بہادر سپاہی کی یادگار کی عزت کرنے کو ہم اِسجگہ جمع ہوے ہین بحیثیت افسر اعلیٰ گورنمنٹ ہند جو اعلیٰ درجہ کی قدر و منزلت سر چارلس میگگریگر کی تھی اُسکو اپنی موجودگی سے تصدیق کرنے کے موقع حاصل ہونے سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے صاحب مرحوم میرے ذاتی دوست بھی تھے اور اِسوجہ سے اور بھی زیادہ اِسجگہ میرا آنا میرے خیالات کے لیے نہایت خوشگوار کام تھا منجملہ نامی گرامی کپتانون کے کوئی ایسا شخص نہین ہے جو اپنے شجاع طریقہ مین اپنے پیشیہ کی محبت مین - اپنے فرض کی انجام دہی مین ایک طاقتور اور شجاع سپاہی کا نمونہ انکے مانند ہو - انکی وفات کے تھوڑے عرصے پیشتر انکو پنجاب سرحدی فوج کا افسر مقرر کرنے کی خوشی مجھکو حاصل ہوئی تھی اور جب اِس قابل تعریف شبیہ کو دیکھتے ہین تو یہ دریافت کرسکتے ہین

کہ شجاع لارڈ وارڈن آف دی مارچز (سرحد) کا بہترین نمونہ کس جگہ ہمکو
مِل سکتا ہے - اگرچہ صاحب مرحوم نے بوجہ بیماری کے مصر مین
وفات پائی لیکن بلاشک اپنی تندرستی اور اپنی زندگی کو اپنے ملک کی خدمات پر
اُنھون نے تصدق کیا جس طرح پر اُنکے اور بہادر ہموطنون نے جو میدان جنگ
مین مارے گئے - یہ عزت کا خراج جو ہم اُنکی یادگار کو ادا کر رہے ہین اُنکے
نقصان کے عوض مین ایک بہت کم تشفی وہ امر ہمکو ہے کیونکہ انسان کی
تعریف کے وہ اِسوقت محتاج نہین رہے ہین - صاحب مرحوم کی بیوی کو
اِس کام کی آگاہی سے جسکو ہم آج انجام دے رہے ہین خاصکر خوشی
حاصل ہوگی علاوہ اِسکے یہ سادہ اور غیر نمایشی تقریب اِس خواہش کی بھی
شاہد ہے اور جو ہر ایک انگریز کی جبلی عادت ہوتی ہے کہ خواہ کسی قدر
غیر مکمل طریقہ پر بڑے سپاہی کی قابلیت کی قدردانی - اور حب الوطنی اور
توجہ بجانب فرض (جس جگہ وہ موجود ہون) کو تسلیم و قبول کرنے کی خواہش
کو وہ ظاہر کرنا چاہتے ہین -

۳۵۵ ص

نمبر ۱۵۶ ص

## حضور لارڈ اور لیڈی ڈفرن صاحبان کے واسطے دعوت الوداعی

### ۲۵ - ستمبر ۱۸۸۸ء

جنرل چینی - لیڈیز اور جنٹلمین - یہ بیان کرنا کہ شملہ کی سوسائٹی نے
باہم ملکر جو الوداعی دعوت لیڈی ڈفرن اور مجھکو دی اُسکا میرے دل پر نہایت بڑا اثر
ہوا ہے وہ اُس خیال کے مقابلہ مین کچھ بھی نہین ہے جو فی الحقیقت
ہمارے دل مین ہے - اگر کوئی امر ہماری ممنونی کو دوبالا کر سکتا تھا
تو جس فصیح اور شستہ طریقہ مین جنرل چینی صاحب نے بطور آپ کے

قائم مقام سے کے آپ کی نیک خواہشات اور الوداع کا اظہار کیا ہے وہ کافی ہے
ہند کے ویسرایون کو جناب عالیا حضرت ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کے اور
قائم مقامون کے مثل دو طرح کی زندگی گذرانی پڑتی ہے اور دو طرح کے
مناصب ادا کرنے پڑتے ہین - ایک جانب بہ حیثیت گورنران اور منتظمان
کے نظم ونسق کے بھاری اور فکرمند جوابدہی کا بار انپر ہوتا ہے اور اُن
اہم فرائض کے واسطے جنکے انجام دینے پر اُنکی ہمجنس رعایا کی بہبودی کا
انحصار ہے اپنا وقت اور اپنی طاقتین اُنکو دینی لازم ہین - دوسری
جانب اُن جماعتون کے سردار کی حیثیت سے جنکے مابین رہنے کی
خوشی اُنکو حاصل ہوتی ہے اُن مہمان نوازی اور اُن پنچایتی منصبون کو
ادا کرنا پڑتا ہے جنکو روایت نے اُنکے درجہ کے متعلق تسلیم کرلیا ہے
بدقسمتی کا امر ہے کہ اس سلطنت کے حالات اس قسم کے ہین - تفکرات
و ترددات ہند کے طریقۂ انتظام مین اسقدر متواتر اور اپنی جانب
توجہ دلانے والے ہوتے ہین کہ ویسرائے کی ان فرح افزا اور ملکی محنتون کی
تکمیل مین وہ اُسکے نہایت ہی سدراہ ہوتے ہین - اُنہین دفتر کی چہار دیواری
مین تمام دن بند رہ کر اُسکی زندگی بطور زاہد کے گذرتی ہے بیشک وہ
اپنی خاص بیوی کو بھی اسقدر کم نہین دیکھتا ہے کہ مجھکو یہ کہنا چاہیے
کہ اُسکی زندگی بطور مجرد کے گذرتی ہے - اسوجہ سے اسکو نہ وقت ملتا ہے
اور نہ مواقع ملتے ہین کہ سوسائٹی کے گلرخان کی بہبود اور قناعت کی جانب
خیال کو مائل کرے ورنہ جس امر کو وہ کرنا چاہتا ہے کیونکہ انہین کے
فتوحی پر زیادہ تر اور جو مناسب بھی ہے اسکی شہرت اور قدر و منزلت
کا انحصار ہے - اس معاملہ مین اپنے نقصون سے واقف ہون لیکن جس طریقہ سے

لیڈی ڈفرن صاحبہ نے جنکو مین تخت ویسرائی پر بطور اپنے شریک کے
نہ بطور اپنی بیوی کے خیال کرتا ہون میرے نقصون اور غفلتون کو
دور کرنے کی کوشش کی ہے اُسکی وجہ سے اِس امر کے معلوم ہونے سے
مجھکو خوشی ہوئی ہے کہ میرا مجبوراً زہد جو سرکاری اور اختیار کیا ہوا ہے
اور میری اصلی خواہشات کے بالکل خلاف ہے معاف کر دیا گیا ہے -
ایک معاملہ مین بہر حال ایک نہایت ہی طاقت ور اور ذی شوکت جماعت
سے اپنے کام کو تسلیم کرانے کا مین مستحق ہون - میری مراد نوجوان لیڈیون
سے ہے - جدید وائیسرائی محل کے تعمیر ہونے کی وجہ سے شملہ مین
آیندہ لیڈیون کو بہ نسبت اپنے سابقین کے زیادہ مواقع اپنے حسن و نزاکت
اور خوبصورت پوشاک ظاہر کرنے کے جب کہ اپنے تشریف لانے سے
گورنمنٹ ہوس کو افتخار بخشینگی حاصل ہونگے یہ خواہ کسی طرح ہو
مجھکو یقین ہے کہ میرے تمام احباب کو اس امر کے معلوم ہونے سے
خوشی ہوگی کہ میرے مانند شخص کو اس بات کے دریافت سے بہت
اطمینان و تسلی ہوتی ہے گو وہ اسکو بخوبی ظاہر نہ کر سکے کہ باوجودیکہ وہ
تنہا اپنے مشاغل مین مشغول رہتا ہے اور اس قسم کے آرام وغیرہ سے
حظ نہین اُٹھا سکتا جس سے اور شخص بخوبی محظوظ ہوتے ہین تو بھی اُسکے
ہموطن مرد و عورت ہر وقت ہمدردی اور خیر خواہی اُسکے واسطے ظاہر
کرتے رہتے ہین - اِس قسم کے فرح افزا اور عمدہ امورات کا جو اثر پڑتا ہے
اُسکو شاید وہ اشخاص نہین خیال کر سکتے جو گویا اپنی عدم وقفیت
مین انکو ظاہر کرتے ہین یہ اِسکی مستعدی اور طاقتون کو قائم
رکھتے ہین - اُسکی کوششون مین ترغیب دیتے ہین اور اُسکی مضطرب

طبیعتون کو اطمینان پہونچاتے ہین اس مقام کی سوسائٹی کی چار متواتر سال سے مجھکو اور لیڈی ڈفرن صاحبہ کو افسری کا افتخار حاصل ہوا اور اُس کُل زمانہ مین اُسکے ہر ایک ممبر نے نہایت ہی بڑی عنایت ہم پر ظاہر کی ہے - اِس یکسان خیرخواہی کی آخری تکمیل اور اظہار اِس خوبصورت ناچ اور دعوت کے ذریعہ سے ہوئی ہے - لیڈیز اور جنٹلمین اب اپنی دلی ممنونی کا اظہار کرنا ہمکو باقی ہے اور منجانب لیڈی ڈفرن صاحبہ اور منجانب خود آپ کو یقین دلاتا ہون کہ ہم کسی مقام پر ہون خواہ اپنے وطن آئرلینڈ مین خواہ سفیر کے محل رُوم مین اُن عنایت آمیز اور اگر مین گستاخ نہ خیال کیا جاؤن اُن خوبصورت اشکال جنہون نے ہمارے زمانۂ قیام مین اپنے دوستانہ اور ہمدرد تبسم سے ہمارا دل خوش کیا ہے اُنکے دیکھنے سے ہمیشہ خوشی حاصل ہوگی .



نمبر ۱۵۷
## جواب ایڈریس مینوسپلٹی لاہور
۱۴- نومبر ۱۸۹۸ع

جنٹلمین - مین آپ صاحبان کا آپ کے ایڈریس کے لیے نہ دل سے شکرگزار ہون اُسمین خیرخواہانہ الفاظ بجانب جناب ملکہ قیصرۂ ہند بیان کیے گئے ہین اور نیزان عنایت آمیز الفاظ کے لیے جسمین آپ نے میری قریب روانگی ہندوستان کا حوالہ دیا ہے مجھے بارہا بلند حوصلہ باشندگان لاہور سے ملاقات کرنے کا موقع ملا ہے اگر مجھے ہندوستان سے روانہ ہونے کے قبل اُنسے ملنے کا موقع نہ ملتا تو حقیقت مین کمال ہی افسوس ہوتا -

مین آپکا شکریہ ادا کرتا ہون کہ آپ نے دلپسند طریقہ سے میرے انتظام کے نتائج کا حوالہ دیا ہے سرسبزی اور رفاعت صرف امن کے وقت حاصل ہوسکتی ہین امن وامان بڑی برکت ملک کے لیے ہے جو اُسکو دیجا سکے چونکہ آپ لوگ سرحدی صوبہ مین رہتے ہین لہذا مجھے اس امر کی حیرت نہین ہے کہ آپ کامل قدرومنزلت گورنمنٹ ہند کی تمام احتیاطون کی کرتے ہین جو اُسنے احتمالات پیشقدمی پر کی ہین ایسی خرابیون کی عمدہ احتیاط اور حفاظت یہی ہے کہ وقت پر تیاری ہو اور تیاری کا نہونا خود گویا حملہ کرنے کا پیام دینا ہے اور یہی بات نہین بلکہ ہمسایہ کے اُن فرقون کو حوصلہ دینا ہے جو طلبیگار جنگ ہین اُس سے اُنکی گورنمنٹ کی کمزوری کا موجب ہوتا ہے جب ہمسے وہ دوستانہ برتاؤ کرتا

چاہتی ہے بڑی خوشی کی بات ہے کہ ایک مصارف سے جو مصارف مقابلہ
یورپین قومون کے جو انھین کامون کے لیے کرتے ہین نہایت ہی بے حقیقت ہے
ہم اپنی تمام شمالی مغربی سرحد کو ایسے مناسب طریقون سے محفوظ کر رہے ہین
جس سے آپ برابر اپنے کھیتون مین کاشت امن و امان اور قناعت کے
ساتھ کر سکینگے۔

مین خوشی سے دیکھتا ہون کہ آپ گورنمنٹ کی روشن ضمیری کی
کوشش کو تسلیم کرتے ہین کہ اہل ہند کی رسائی اپنے ملک کے سول سروس
کے اعلی عہدون پر اب تک کی بہ نسبت زیادہ ہوگی اور صحیح طور پر آپ
ممنونی کے ساتھ سر چارلس ایچیسن کا نام یاد رکھینگے جو صدارت لائق اور
آزاد طبع کمیشن پر تھے جسکے باعث باشندگان ہند اس مرغوب طلب اصلاح
کے ممنون ہونگے

مین نہایت رضامندی سے دیکھتا ہون کہ آپ نے کیسا صحیح اندازہ اپنے
حال کے منتظم سر جیمس لائیل کا کیا ہے مجھے کبھی شک نہ تھا کہ وہ جنٹلمین جسنے
اپنی سابق کی کارروائی مین اطمینان اور اعزاز تمام لوگون سے جنسے
انکا سابقہ ہوا حاصل کیا عہدہ حال لفٹننٹ گورنری پنجاب کامیابی اور مرغوب
خاطری سے معمور کریگا انکی مسعود کارروائی اور اعانت لائق جنرل میک کوئن
اور شجاع افسران اور فوج سے کالی پہاڑی کی مہم کامیابی سے ختم ہوئی بے پروا
اور ایذا رسان جرگون نے جنھون نے مختلف اوقات ہمارے ملک پر حملہ
کیا تھا ہمارے موضعون کو جلا کے لوٹ لیا اور ہماری ہمجنس رعایا کو قتل کیا
اب انکو معلوم ہوا کہ برٹش گورنمنٹ گو بہت برداشت کرتی ہے اور بدلہ لینے
مین بہت سست ہے تاہم اسکی قوت ایسی زبردست ہے کہ جب وہ خطاؤن

کی پاداش پر آمادہ ہوتی ہے تو اُسکو کوئی روک نہین سکتا ہر ایک جرگہ جسنے
ہمکو ضرر پہونچایا یا ہمارے ساتھ گستاخی کی تھی وہ اطاعت اور ترحم کی استدعا
کرنے پر مجبور ہوا ہے اور ہم اس امید کے مستحق ہین کہ اب جو سبق اُنکو ملا ہے آیندہ
سرحد پر امن و امان اُس سے حاصل ہوگی۔

مین آپکا شکریہ ادا کرتا ہون کہ آپ نے مہربانی کے طریقہ سے لیڈی ڈفرن
کی کوششون یعنی عورات ہند کی حالت مین ترقی پیدا کرنے کا تذکرہ
کیا ہے وہ ایسوسی ایشن جسکی صدارت پر اب میری بی بی ہین اور مین خوشی
سے کہتا ہون کہ جس صدارت کو مارشنس لینسڈون نے قبول کیا ہے
اُسکی بنیاد مستحکم کامیابی پر ہے اُسکا قاعدہ انتظام نہایت عمدہ ہے اور مقام
شکر ہے کہ خوشی سے باشندگان شہر یوروپین اور ہندوستانیون نے اُسکے
لیے چندہ دیا ہے جسکی وجہ سے اُسکی مالی حالت حسب دلخواہ ہے۔ جب یہ
حالتین ہین تو ہم امید کرسکتے ہین کہ آیندہ کامیابی ہوگی اور اطمینان کے
ساتھ اُس دن کا انتظار کرسکتے ہین جب ہندوستان مین اسپتال عورات کے
رہنے اور علاج کے لیے تعمیر ہونگے اور عورات معالج ایسی لائق ہونگی جو
اپنی جنس خاص پر کامل ڈاکٹری توجہ کرسکینگی ہر ایک اس قسم کے اسٹیٹیوشن
کو جیسا کل لیڈی ڈفرن انتتاح کرینگی یہ خیال کرنا چاہیے کہ مقصود کے
حاصل کرنے کو اور قدم بڑھایا گیا ہے اور لیڈی ڈفرن کو اور مجھکو نہایت موجب
خوشی کا ہے کہ نہایت ضروری اسٹیٹیوشن جو پنجاب مین ہے بنام لیڈی
ایچیسن کے ہے جس نام کو مین جانتا ہون کہ آپ ویسا ہی بزرگ اور قیمتی سمجھتے
ہین جیسا اُنکے شوہر کا نام ہے۔

اب جنٹلمین مین آپ سے رخصت ہوتا ہون آپ نے ہمیشہ مہربانی سے

میرا استقبال کیاہے اور ہمیشہ میرے طریقۂ برتاؤ کی جانچ رعایت سے کی ہے اور
کبھی اپنی فیاضانہ قدر و منزلت کو اُن کوششون پر نہین روکا جو میری
گورنمنٹ نے اپنے فرائض ادا کرنے مین کی ہین جب تک مین زندہ رہونگا
ہمیشہ محبت سے بہادر عالی طبع قوم پنجاب کو یاد رکھونگا جسکے رؤسا اور عمائد سے
ذاتی رشتہ اتحاد میرا پیدا ہو گیاہے تمام برکتین خداوند کریم تمکو اور تمھاری خاندانون
کو پشتہا پشت تک عطا فرمائے ــ

نمبر ۱۵۸

## جواب ایڈریس انجمن اسلامیہ

## ۱۵- نومبر ۱۸۸۸ع

جنٹلمین رئیس سے پیشتر مجھے آپکے اُن اظہارات کا شکریہ ادا کرنا ہے
جو حضور ملکہ معظمہ کی ذات بابرکات کی نسبت آپکی خیرخواہی اور تاج برطانیہ کی
نسبت آپکی ارادت کے متعلق آپ کے ایڈریس مین مندرج ہین اور جنکو
مین ہر میجسٹی کے حضور مین عرض کرنے کا خیال رکھونگا- مین خوش ہون کہ مین
اپنی مدت دلیسرائی کے ختم ہونے پر اِس بات کا خیال کرنے کے قابل ہون
کہ اپنے سرکاری کامون کے انجام دینے مین مین اُن اشخاص کی قبولیت
حاصل کرسکا ہون جنکی خاطر وہ کام اختیار کیے گئے تھے- لہٰذا اس امر کے
معلوم ہونے سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ سرحد شمال مغرب کی بابت مین نے
جو پالسی اختیار کی تھی آپ اُسکو پسند کرتے ہین گورنمنٹ کی اِن رایون کی قدر
کرتے ہین کہ ہمارے اسکولون اور کالجون کے طلبہ کے لیے بہتر ترتیب اور مناسب
اخلاقی تعلیم حاصل کرنے کی ضرورت ہے میری گورنمنٹ نے کفایت شعاری
عمل مین لانے کے لیے جہان کہین کہ یہ بلا نقصان عمل مین لائی جاسکتی ہے

جو کچھ کیا ہے اسکا آپ کم تخمینہ نہین کرتے اور جو تحریص و مشورے جماعت مسلمانان ہند کو اس بارہ مین دیے گئے تھے کہ وہ کیونکر اس درجہ کو اپنے واسطے حاصل کرسکتی ہے اور کس طرح اُسکو اُسے حاصل کرنا چاہیے جسکی کہ یہ اُس مقابلہ مین جو ملازمت کے واسطے اب ہو رہا ہے مستحق ہے اُسکے لیے آپ شکرگزار ہین۔

اے صاحبان مین آپکا اُس مہربان طریقہ کے لیے شکریہ ادا کرتا ہون جسمین آپ نے اُس عزت کا تذکرہ کیا ہے جو حال مین مجھے حضور ملکہ معظمہ قیصرہ ہند اور سرکار انگلشیہ کی طرف سے عطا ہوئی ہے اور مجھے یہ جاننے سے اطمینان ہوتا ہے کہ آپ اُس ضرورت کو پورے طور پر معلوم کرتے ہین جسنے ہمین اس امر پر مجبور کیا تھا کہ اپر برھما کو ہم اپنے قبضۂ اقتدار مین لائین اور ایک دفعہ ہی اُن کئی خطرون کا خاتمہ کرین جو اگر ہم اُس صوبہ کی بابت استقلال اور ارادہ سے کارروائی نہ کرتے تو ہمیشہ ہمارے واسطے باعث خوف رہتے۔ اب کہ بدانتظامی کے بجاے امن قائم ہو گیا ہے اور اُسکے محنتی باشندے ڈاکہ زنی کے دباؤ سے آزاد کردیے گئے ہین مین یقین کرتا ہون کہ یہ صوبہ بھی ہماری سلطنت ہند کے نہایت ہی سرسبز صوبجات مین سے ایک ہو جائیگا۔

مین اس بات کے معلوم کرنے مین ایک خاص قسم کا اطمینان معلوم کرتا ہون کہ میری کوششین حاجیون کی اُن بعض تکلیفات کے رفع کرنے مین جو اُنکو زمانہ گذشتہ مین حج کو جاتے اور وہان سے واپس آتے وقت لاحق ہوتی تھین جماعت مسلمانان کے دلون پر ایک دائمی نقش چھوڑینگی یہ افسوس کی بات ہے کہ ہمارے قواعد اس امر کی بابت کہ ہر ایک مسافر کو کسقدر جگہہ خوراک اور پانی دیا جاے اور حاجیون کے جہازون مین ہوا کا انتظام اور دوسرا ساز و سامان کیسا ہو اُسوقت تک پورے طور سے عمل

مین نہین آتے جب تک کہ جہاز ہندوستان کے سمندر دن مین نہین آجاتے
لیکن مین امید کرتا ہون کہ اب ہمکو گورنمنٹ ٹرکی کے ساتھ ایک ایسا انتظام
کرنے کی ہر طرح سے امید ہے جسکی رو سے ہندوستان اور ٹرکی کے قواعد
یکسان بنائے جاینگے اور مین یقین کرتا ہون کہ بہت مدت نہین گذریگی
کہ تمام تکلیفات جو حاجیون کو جدہ تک پہونچنے سے پہلے لاحق ہوتی ہین رفع ہوجاینگی
اے صاحبان مین لیڈی ڈفرن صاحبہ کی طرف سے پھر آپ کے اس موثر طریق
کا شکریہ ادا کرتا ہون جسمین آپ نے اُن کوششون کا ذکر کیا ہے جو لیڈی صاحبہ نے
مستورات ہند کی حالت کو ترقی دینے کے لیے فرمائی ہین۔

اب مجھے آپ کو الوداع کہنا اور اِس امر کا یقین دلانا باقی ہے کہ
جبتک میرے تن مین جان ہے مین اس بات سے کبھی نہ چوکونگا کہ آپ
صاحبان کی اور آپ کے تمام ہموطنون کی بہبودی کے واسطے پارلیمنٹ یا اور
جگہ مین جہان کہین کہ مین ہون سرگرمی اور خیرخواہی سے کوشش کرون۔

نمبر ۱۵۹

## جواب اڈریس انجمن اتحاد پنجاب

### ۱۵- نومبر ۱۸۸۸ع

جنٹلمین۔ مجھے اس اڈریس کے قبول کرنے سے جو آپ نے بڑی
مہربانی سے مجکو دیا ہے اور آپ کے اُن بیانات کے سننے سے جنمین آپ
اُس کام کی نسبت جو مین بہ حیثیت ویسراے انجام دینے کے قابل ہوا
ہون اپنی پسندیدگی کا اظہار فرماتے ہین نہایت خوشی حاصل ہوتی ہے۔ ایک
ویسراے کے تردداتِ اور ذمہ داریان جنسے کہ آپ صاحبان خود واقف ہین
نہایت عظیم ہین اور جسقدر ترقی ہمارے طریقۂ حکومت کو ہندوستان مین

ہو رہی ہے وہ بجاے اسکے کہ کم ہون زیادہ ہونے کی طرف میلان رکھتی ہین اور نہ تمام عوام الناس کبھی اس امر کا قیاس کر سکتے ہین کہ ایک ایسے وسیع رقبہ مین جیسا کہ جزیرہ نماے ہند مین شامل ہے اُسکے باشندون کے فائدے کے واسطے گورنمنٹ کیا کچھ کر رہی ہے یا اُسپر حکمرانی کرنے کے کام مین کسقدر تردد اور محنت لاحق ہے صرف ایک امر کو لیا جاے تو خالی پنجاب مین دریاے سوات اور سدنائی اور چناب کی نہرین کھولی گئی ہین جنسے قریبا دس لاکھ ایکڑ زمین سیراب ہوتی ہے اور مغربی نہر جمن کو توسیع دینے اور نہر جیلم کی تعمیر کرنے کی تجاویز کا جو اندازہ کیا گیا اور پانچ لاکھ ایکڑ زمین کو سیراب کرنے کی گورنمنٹ ہند منظوری کر چکی ہے اور صاحب سکرٹری آف اسٹیٹ سے انکی سفارش کی گئی ہے اور کبھی نہین ہو سکتا کہ اس سے ملک کی دولت اور وہ مخرج جو اس طرح پر ان گنجان اضلاع کے باشندون کو اپنی دُنیاوی حالت کے سُدھارنے کے لیے دیا جائیگا بہت ہی ترقی نہ کرے۔

پھر میری گورنمنٹ کی توجہ ریلوے کی توسیع کی طرف بھی بہت رہی ہے اور گذشتہ چار سال کے عرصہ مین نہ صرف چھ سو ستر میل فوجی ریلوے جاری ہو گئی ہے۔ بلکہ اسی مدت مین دو ہزار دو سو بتیس میل تجارتی اور حفاظتی ریلوے بھی تکمیل کو پہونچ چکی ہے اور دو ہزار چھ سو چونتیس میل اور بھی اب زیر تعمیر ہے اور نہ اس ملک کے باشندون کے زیادہ خانگی امور ہی ہماری توجہ سے بچے ہین۔ گورنمنٹ نے عرصہ سے معلوم کر لیا تھا کہ کس درجہ تک بیماری جو صریح نتیجہ مضر صحت حالتون کا ہوتی ہے تو اریہ اثر کرتی ہے اور باشندگان ہند کی ترقی کی مخل ہوتی ہے۔ زمانہ گذشتہ مین جو کوششین حفظ صحت کو ترقی دینے کے باب مین کی گئین اُنسے وہ عمدہ

نتائج نتیج نہوے جو اُس صورت مین ہو سکتے تھے اگر روپیہ زیادہ سہولت سے
مل سکتا اور اصلاح عمل مین لانے کی ایجنسی زیادہ اچھی ہوتی - حال مین
جو قوانین مینونسپل کمٹیون اور مقامی جماعتون کے متعلق نافذ ہوے ہین
اُنمین مطلوبہ ایجنسی بہم پہونچائی گئی اور جن قواعد مین مقامی جماعتون کو
حفظ صحت یا ایسی قسم کی اغراض کے لیے روپیہ قرض دینے کی نسبت
قیود لگائی گئی تھین اُنکو بہت نرم کیا گیا ہے اور اس غرض سے کہ لوکل
ایجنسیون کی حفظان صحت کے متعلق اصلاحات عمل مین لانے مین اعانت
کیجاے ہم ہر ایک صوبہ مین ایک سنٹرل سینٹری بورڈ قائم کیا چاہتے ہین
اور مین صدق دل سے امید کرتا ہون کہ اُن تجاویز کا تدریجی یہ نتیجہ ہوگا کہ
کل ملک مین پانی کی نکاسی اور شہرون اور دیہات کو صاف پانی بہم پہونچانے
کے انتظام مین ترقی ہوگی اور دیہات کی حفظ صحت کے لیے صاف سیدھے
قواعد عام طور پر اختیار کیے جائینگے -

آپ نے لیڈی ڈفرنس فنڈ کا جو مستورات کو طبی امداد بہم پہونچانے
کے لیے ہے تذکرہ کیا ہے مجھے اُس سے خاص طور پر خوشی حاصل ہوئی کیونکہ
اُس سے ظاہر ہوتا ہے کہ جو کوششین اُنھون نے مستورات ہند کی تکالیف
کم کرنے کے باب مین کی ہین اُنکی آپ لوگ قدر کرتے ہین مین اُنکی کوششون
کی مستقل کامیابی کو یقینی تصور کرتا ہون کیونکہ فنڈ ندکور کی حالت
کیا مالی طور پر اور کیا دوسرے اعتبارات سے اب نہایت ہی اچھی ہے
اور اُسکے فوائد ایسے بدیہی ہین کہ جو لوگ ابتک اُسکے معاون رہے ہین
مین پوری امید کرتا ہون کہ اُسکی تائید جاری رکھین گے -

اور اب اے صاحبان مین آپکو سلام وداعی کہتا ہون - آپ نے میرے

عنقریب ہندوستان سے چلے جانے پر اظہار تاسف کیا ہے اور دعا کی ہے
کہ ہم بخیر و عافیت یورپ کا سفر طے کرین مین اسکے لیے آپکا شکریہ ادا
کرتا ہون مجھے یہ کہنے کی کوئی ضرورت نہین کہ مین ہندوستان کو جہان کے
باشندون کی طرف سے اسقدر اظہارات خیر خواہی اور محبت مجکو ملے
اور جہان بیشمار رشتے دوستی اور یگانگت کے مین نے قائم کر لیے ہین
بڑے افسوس کے ساتھ چھوڑتا ہون مین آپ صاحبان کو یقین دلاتا ہون
کہ مین ہندوستان کے باشندون کے تمام فریقون مین ہمیشہ زندہ دلچسپی
قائم رکھونگا - اور جب کبھی موقع ملیگا مین اُنکی بہبود اور سرسبزی کو
ترقی دینے مین حتی المقدور کوشش کرونگا -

نمبر ۱۶۰

## جواب ایڈریس خالصہ دیوان

۱۶ - نومبر ۱۸۸۸ء

جنٹلمین مین آپکا اس ایڈریس کے لیے جو آپ نے مجکو دیا ہے شکریہ
ادا کرتا ہون اور خوش ہون کہ ہندوستان سے روانہ ہونے سے پہلے
پھر ایک دفعہ آپسے ملنے کے قابل ہوا - آپ نے اُس موقع کا ذکر کیا ہے جبکہ مین
آپ سے ۱۸۸۴ء مین ملا تھا - اور خیر مقدم کا ایڈریس آپ سے لیا تھا
اگرچہ مین پورے طور پر اُن افسوس کے خیالات کو دہراتا ہون جو
آپ نے مہربانی کرکے میرا ہندوستان سے صریح تعلق منقطع ہونے پر
ظاہر کیے ہین لیکن یہ خیال کرکے مین خوش ہون کہ آیندہ کے واسطے
منظر بہ نسبت اُسوقت کے جبکہ مین پہلی دفعہ آپکو ملا تھا زیادہ روشن ہے
اور کہ آپ سے اور آپ کے ہموطنون سے جدا ہوتے وقت میرے غم کو

زیادہ کرنے کے لیے ایسے خطرات نہین ہین جیسے کہ اُسوقت تھے۔
جبکہ مین پہلی دفعہ آپ سے واقف ہوا تھا۔ جنہون نے اُسوقت پولٹیکل
مطلع کو تاریک کر رکھا تھا مجھے یقین ہے کہ سرحد جو خوش قسمتی سے باتفاق
رائے فریقین درمیان افغانی اور دسی ملک کے قائم ہو گئی ہے مستقل رہیگی
مجھے اعتماد ہے کہ جو کارروائیان میرے عہد مین ملک کے لوگون کے
پولیٹکل سوشیل اور تعلیمی ترقی کے لیے کی گئی ہین عملی طور پر مستقل
فائدہ دینے والی ثابت ہونگی۔ مین صرف ایک مثال اُس کمیشن کی
بیان کرتا ہون جو میرے حکم سے سرکاری ملازمت کے متعلق سوال پر
غور کرنے کے لیے مقرر ہوا تھا۔ اور سر چارلس ایچیسن صاحب تمھارے
سابق کے نہایت قابل قدر لفٹنٹ گورنر جو کل شام کو پنجاب کی دارالحکومت
سے ہمیشہ کے لیے رخصت ہو گئے ہین جبکے پریزیڈنٹ تھے اُسکی سفارشین
صاحب سکرٹری آف اسٹیٹ کی خدمت مین ارسال کردی گئی ہین۔
اور میری گورنمنٹ نے اُنکے اختیار کیے جانے کی سفارش کی ہے جنکے منظور
ہو جانے سے ہر ایک صوبہ کے باشندگان کے لیے اعلیٰ عہدون کا دروازہ
زیادہ تر کھلجائیگا اور مجھے یقین ہے کہ ایسے صوبہ مین جسمین اسقدر سکھ ہین
بہت مدت نہین ہوگی کہ تمھاری قوم کے اور رکن بھی ڈپٹی کمشنری کے
عہدون پر سرفراز ہونگے جیسا کہ ایک رکن ہو چکا ہے جسکا کہ آپ نے بہت
مناسب طور پر ذکر کیا ہے۔

آپ نے ایڈریس کے ساتھ ایک تتمہ پیش کیا ہے جسمین آپ نے بلحاظ
چند امور اپنی تعلیمی سوشیل اور مذہبی حالت کی درستی کی ضرورت ظاہر
کی ہے مین آپکو یاد دلاتا ہون کہ ہندوستان سے میرے روانہ ہونے کے

وقت میرے واسطے مشکل ہوگا کہ اُن بیشمار سوالات پر جو اُسمین بیان کیے گئے ہین بخوبی غور کرون اور گورنمنٹ آف انڈیا اُن معاملات کو جسکا آپکی قوم پر اثر پڑتا ہے بغیر حاصل کرنے مشورہ آپ کے لفٹنٹ گورنر صاحب بہادر سر جیمس لائیل کے جنکو آپکے بیان کے بموجب آپ کی ضرورت سے پوری واقفیت ہے تصفیہ کرنے کے ناقابل ہوگی مین اسلیے اس سے زیادہ نہین کرسکتا کہ آپکو وعدہ دون کہ وہ سوالات جو آپ نے اُٹھائے ہین اُنپر سرکاری طور سے پوری توجہ ہوگی اور مین اپنے جانشین کو آپ کی قوم کی بہتری کے لیے سفارش کرونگا۔

اور اب اے صاحبان مین آپ کا اُن ارادت کے خیالات کے لیے جو آپ نے اپنی طرف سے اور سکھ قوم کے دوسرے رکنون کیطرف سے تاج برطانیہ کی جانب پیش کیے ہین شکریہ ادا کرتا ہون۔ حضور ملکہ معظمہ کو آپکی مشہور ومعروف نمک حلالی کو یاد دلانے کی مجھے مشکل سے ضرورت ہوگی لیکن حضور ممدوحہ کے حضور مین تخت برطانیہ سے آپ کی دلی ارادت کا پبلک اظہار عرض کرنے کے لیے جلد موقع حاصل کرونگا اور اب اے صاحبان میرے لیے باقی یہ رہا ہے کہ مین آپکا اُن مہربانی کے خیالات کے لیے جو آپ نے میرے آیندہ زمانہ کے واسطے ظاہر کیے ہین آپکا شکریہ ادا کرون اور آپ کو یقین دلاتا ہون کہ آپ کی بہتری اور بہبودی کی خبرین مجھے ہمیشہ بہت بڑی خوشی دینے کا ذریعہ ہونگی۔

نمبر ۱۶۱

## بجواب ایڈریس سنٹرل محمڈن ایسوسی ایشن پنجاب

۱۶- نومبر ۱۸۸۸ء

جنٹلمین مین نہایت خوشی سے اُس فارسی اڈریس کو قبول کرتا
ہون جو آپ نے بموجب ایک رزولیوشن کے جسکو اس بڑے صوبے کے
مختلف حصص کے اہل اسلام نے جمع ہو کر منظور کیا تھا مجھے پیش کیا ہے
جو اظہارات عقیدت نسبت تاج برطانیہ اسمین کیے گئے ہین وہ
باشندگان پنجاب کی مشہور خیر خواہی کے مطابق ہین اور مین اُنھین ہر مجسٹی
ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کے حضور مین بہت جلد عرض کرونگا آپ نے جس
طریق سے اُن تجاویز کا تذکرہ کیا ہے جو میرے عہد وسیرائی مین ہماری
سرحد کے مستحکم کرنے - کفایت شعاری عمل مین لانے - باشندگان ہند کو
اعلیٰ تر انتظامی عہدون کے حاصل کرنے کے موقعے دینے اور ترقی تعلیم کے
باب مین عمل مین آئین اُسکے لیے اور نیز اُن عنایت آمیز کلمات کے لیے
جنکو لیڈی ڈفرنس فنڈ کے متعلق آپ نے استعمال کیا ہے مجھے آپکا شکریہ
ادا کرنا ہے روس اور قلمرو افغانستان کے مابین اب سرحد کی بخوبی
توضیح ہو گئی ہے اور افغانستان مین ایک ایسا فرمانروا ہے جو ہماری
نسبت نہایت ہی دوستانہ خیالات رکھتا ہے مین امید کرتا ہون کہ یہ
صورتین پورے طور پر قیام امن کی حفاظت کرینگی - اپر برھما جو ہر مجسٹی
کی قلمرو مین سب سے پچھلی بیشی ہے - مین یقین کرتا ہون کہ سلطنت کی
قوت اور آمدنی کو وقت پر بہت کچھ زیادہ کریگا - اور اب جو اُس ملک
مین انتظام ہو گیا ہے تو مین بھروسہ سے کہتا ہون کہ ہمین اُسکی تجارت
کی ترقی کے لیے زیادہ عرصہ تک انتظار نہ کرنا پڑیگا - مجھے ہمیشہ یہ امر مدنظر
رہا ہے کہ جو مختلف اقوام ہندوستان مین آباد ہین اُنکے رکنون مین
آرا اور فوائد کی ایک یکسوئی پیدا کرون اور جہانتک ممکن ہو فریقانہ

خصوصیتون کو کم کیا جاے اور مین اپنے عہد ویسرائی کا اسکو سب سے بڑا کام خیال کرونگا - اگر میری پالسی جیسا کہ آپکا بیان دلالت کرتا ہے کسیطرح بھی ان مطلوبہ نتایج کے حصول مین مددگار ہوئی ہے تو مین نے اپنے زمانہ قیام ہندوستان مین تعلیم عام کے سوال پر نہایت توجہ کی ہے اور مین خوشی سے بیان کرتا ہون کہ تازہ ترین نتائج سے ظاہر ہوتا ہے کہ کمیشن تعلیم جب اپنی رپورٹ پیش کر چکا اُسکے بعد سے برابر مستقل ترقی اس معاملہ مین ہوئی ہے - خاصکر میری توجہ کو دلانے والا یہ امر ہوا کہ ہمارا موجودہ طریقہ تعلیم عام اپنے اغراض مین بالکل لٹریری (علمی) ہے اور ایسے نوجوان اشخاص پیدا نہین کر سکتا جو انپی معاش فنون دستکاریون اور سائنس کی طرف توجہ کر کے پیدا کرین یہ ہمارے عمل پر داغ تھا کہ جسکے دور کرنے کے لیے اب اس طرح پر کوششین کی گئی ہین کہ ایک ایسا طریقہ تعلیم صنعت وحرفت کا جاری کیا جاے جو علمی طریقے کے ساتھ ساتھ جائیگا اور اُسکا ضمیمہ ہوگا - اور پنجاب مین اسی قسم کی ایک تجویز کو عمل مین لانے کے لیے بہت کچھ کیا گیا ہے مین بڑی خوشی سے کہتا ہون کہ فرقہ اہل اسلام نے میری اُس صلاح پر عمل کیا جو مین نے اپنے ہندوستان پہونچنے کے تھوڑے ہی عرصے بعد اُنکو دی تھی اور یہ اُسی کا نتیجہ ہے کہ سرکاری اسکولون مین مسلمان طلبا کی حاضری بہت بڑھ گئی ہے مین اس تقریر کو ختم نہین کر سکتا تاوقتیکہ پھر آپکی اُس ارادت کا تذکرہ نہ کرلون جو آپ نے ہر مجسٹی ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کے تخت کی حفاظت کے لیے رضامندی سے ظاہر کی ہے اور ان اظہارات خیرخواہی ومحبت کے لیے جو حضور ممدوحہ کی ذات بابرکات کی نسبت آپ نے کیے ہین آپکا شکریہ ادا نہ کرلون - مین بخوبی واقف ہون کہ اگر

موقع پیش آیا تو پنجاب کے مسلمان ہماری قیصرہ کی ہندوستانی رعایا
مین حضور ممدوحہ کے حقوق عزت اور دبدبہ کو برقرار اور اُنکی قلمرو کی
جمعیت کو قائم رکھنے کی کوشش مین کسی جماعت سے کم نہ ہونگے۔

اور اب اے صاحبان مین آپکو سلام و داعی کہتا ہون یہ نہایت
افسوس کے ساتھ ہے کہ مین آپ سے تعلق قطع کرنے پر اپنے کو مجبور پاتا ہون
لیکن آپ مجھپر بھروسہ کر سکتے ہین کہ جب تک مین زندہ ہون جہانتک مجھے
موقعے ملینگے مین آپکے فوائد کو ترقی دینے مین اپنے امکان کے موافق
پوری کوشش کرونگا۔

## نمبر ۱۶۲

## جواب ایڈریس اہل حدیث

## ۱۶- نومبر ۱۹۰۴ء

جنٹلمین - مین آپکے اس ایڈریس کے لیے جو ابھی آپ نے مجھے دیا ہے
آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون اور آپ کے خیرخواہانہ اظہارات عقیدت برٹش گورنمنٹ کی
نسبت سُنکر مجھے خوشی حاصل ہوئی ہے آپ نے مہربانی کر کے بعض اُن بڑی تجاویز کا
جو اپنے عہد وبیسرائی مین عمل مین لاسکا ہون پسندیدگی کے الفاظ مین تذکرہ
کیا ہے - مین یہ محسوس کرتا ہون کہ یہ بہت بڑی شکرگزاری کا مقام ہے
کہ امن قائم رہا اور مین خلوص دل سے امید کرتا ہون کہ شمالی مغربی سرحد
کو استحکام دیتا جسمین آپ مین سے اکثر بوجہ اسکے کہ سرحدی صوبہ کے باشندے
ہین خاص دلچسپی رکھتے ہین جو امن اسوقت ہمین حاصل ہے اُسکو قائم
رکھیگا پبلک سروس کمیشن نے ملازمت کی حالتون کی نسبت جو مختلف
سرکاری محکمہ جات مین پائی جاتی ہے نہایت جستجو کے ساتھ تحقیقات کی ہے

اور جو سفارشین اب ہمنے اسکی رپورٹ کی رو سے صاحب سکریٹری آف اسٹیٹ
کی خدمت مین کی ہین اگر وہ منظور ہوگئین جیسی کہ مجھے امید ہے تو نتیجہ
یہ ہوگا کہ ہر ایک صوبہ کے باشندون کے لیے زیادہ اعلیٰ انتظامی عہدے
کھل جائینگے اور انکے واسطے ایک ایسا زمانہ آئیگا جسمین کہ مین امید کرتا ہون
کہ انکی خواہشین پوری ہو جائینگی - آپ نے میرا نام لیڈی ڈفرنس فنڈ کے
کے ساتھ متعلق کر دیا ہے لیکن میرا اس امر سے انکار کرنا مناسب ہے کہ اس
تجویز کی آغاز کے لیے مجھے کچھ فخر نہین یہ فخر بالکل اور سر اسر لیڈی ڈفرن ہی
کا حصہ ہے لیکن اسوقت کہ مین ہندوستان چھوڑنے کو ہون میرے لیے
یہ امر بہت بڑی خوشی کا ہے کہ فنڈ مذکور نہایت مضبوط اور یقینی حالت مین
ہے اور میری بیوی نے مستورات ہند کی حالت کو سدھارنے کے لیے جو
کوششین کی ہین اسکی فرقہ اہل اسلام قدر کرتا ہے - آپ اس تحقیقات
کا ذکر کرتے ہین جو میرے ہندوستان پہونچنے کے تھوڑے ہی عرصہ بعد
میری ہدایت سے مسلمانون کی تعلیمی حالت کی نسبت کی گئی تھی - جیساکہ
آپ کو یاد ہے اس تحقیقات کے نتیجہ سے یہ ظاہر ہوا تھا کہ مسلمان ابھی تک
اپنے ہی طریقہ تعلیم کے تاکید کے ساتھ پیرو رہے ہین اور سرکار نے جو طریقہ
تعلیم بہم پہونچایا ہے اسکی طرف توجہ نہین کرتے ہین - مین نے مسلمانون پر
اس امر کا ظاہر کر دینا اپنا فرض سمجھا کہ انکو جو بعض صوبجات مین سرکاری
ملازمت مین اس قدر عہدے نہین ملتے جو انکے فرقہ کو اپنی تعداد کے لحاظ سے
ملنے چاہئین وہ زیادہ تر اسی باعث سے ہے اور انکو یہ تاکید کی تھی کہ انھین اس تعلیم
سے جو سرکار نے بہ شمولیت دوسری اقوام کے انکے لیے بہم پہونچائی ہے
زیادہ آزادی کے ساتھ فائدہ اٹھانا چاہیے مین بڑی خوشی سے کہتا ہون

کہ اُنھون نے میری نصیحت کو بخوبی قبول کیا اور حال کے تعلیمی نقشجات سے ایک قابل اطمینان بیشی مسلمان طلبا کی تعداد مین ظاہر ہوتی ہے جو مین امید کرتا ہون کہ آیندہ اور بھی زیادہ ہوتی رہیگی۔

مین یہ سُنکر خوش ہون کہ سر چارلس ایچیسن صاحب کی درخواست پر جو سرکاری خط و کتابت مین لفظ "وہابی" کا استعمال مسلمانون کے اُس فرقہ کی نسبت جس سے آپکا تعلق ہے متروک کیا گیا اُسکو آپ پسند کرتے ہین۔ آپ دعا کرتے ہین کہ ہمارا سفر ہندوستان بخیر و عافیت طے ہو مین اسکے لیے آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون اور آپ کو یقین دلاتا ہون کہ مین بعد اسکے کہ اس ملک سے چلا جاؤنگا یہان کے مسلمانون کی ترقی کو ہمیشہ بڑی دلچسپی کے ساتھ دیکھتا رہونگا۔

## نمبر ۱۶۳

## جواب ایڈریس منجانب مستورات پنجاب

### ۱۶- نومبر ۱۸۸۸ء

حضور لیڈی ڈفرن صاحبہ نے ارشاد فرمایا۔

جنٹلمین۔ جن نہایت ہی مہربانی کے الفاظ کے ساتھ آپ مجھسے مخاطب ہوے اور جس سرگرمی سے آپ اُس تجویز کی نسبت اپنی پسندیدگی کا اظہار کرتے ہین جسکے ساتھ یہان میرا خاصکر تعلق رہا ہے اُسنے مجھپر بہت ہی اثر کیا ہے۔ یہ سچ ہے کہ مستورات کو طبی امداد بہم پہونچانے کے لیے نیشنل ایسوسی ایشن کے آغاز کرنے مین جہانتک ممکن ہوا مجھکو سب سے زیادہ دلچسپی حاصل ہوئی اور بوجہ اُس حیثیت کے جو مین اس ملک مین رکھتی تھی مجھے خاص موقع اور سہولتین اس امر کے لیے حاصل تھین کہ اپنی ہندوستانی بہنون کی

حاجتین اور اُنکے دعاوی نسبت اُن تمام فوائد کے جو علم طب اُنکو پہونچا سکتا ہے
ہندوستان کی پبلک پر زور سے ظاہر کرسکون لیکن اس معاملہ مین میری
دلچسپی یا میری کوششین یا میرا کتنا کچھ بھی فائدہ مند نہو تا اگر اُنکے ہموطنون کے
دل اُنھین فی الفور قبول کرلینے کے لیے تیار نہوتے اور مجھے ہر ایک صوبہ
مین ساتھ ہو کر کام کرنے والے نہ ملتے اور ہر ایک جگہہ جہان مین متلاشی
ہوئی ہمدردی اور عملی تائید نہ کیجاتی -

مین یہ خیال کرکے خوش ہون کہ مین اُن صدہا مین سے ایک ہون جنکی
وجہ سے اس تحریک کی زندگی اور اُسکی یہ بڑی کامیابی ہوئی - اور جنکی نسبت
ویسی ہی عمدگی کے ساتھ اُن عنایت آمیز الفاظ کا اطلاق ہوسکتا ہے جنسے
مجھے مخاطب کیا گیا ہے - مین یہ باور ہونے سے نہایت ہی خوش ہون کہ
باشندگان ہند نے اس کام کو قبول کرلیا ہے اور مان لیا ہے کہ یہ ایک
ایسا کام تھا جو کیا جانا چاہیے تھا - اور جسکو اُنھین خود کرنا چاہیے - اور مجھے
یقین ہے کہ جب اُنھون نے اس امر کی نسبت اپنے فرض کو جان لیا تو وہ
اسکے پورا کرنے کے لیے اپنی کوششون مین کبھی نہ رُکینگے -

اور چونکہ صرف یہی تقریب ہے جبکہ مجھے اس باب مین کسی راے کے
اظہار کا موقع ملسکتا ہے - اب شاید آپ مجھکو اس امر کے جتلانے کی اجازت
دینگے کہ میری دانست مین پنجاب مین آپ کی سب سے زیادہ کوششین
کس سمت مین ہونی چاہیین -

نیشنل ایسوسی ایشن نے اپنی تین اغراض قرار دی تھین - طبی تعلیم
طبی امداد - اور تربیت یافتہ دائیون کا بہم پہونچانا - انمین سے پہلی غرض ہے
جسکی طرف مین آپ کو خاصکر زیادہ توجہ دلانا چاہتی ہون - طبی تعلیم ہی طبی

امداد کی مستقل بہم رسانی کی بنیاد ہے زنانے اسپتال اور زنانے شفاخانے
کبھی کامیاب نہین ہو سکتے - جب تک اُنکے لیے علم طب جاننے والی مستورات
نہون اور چونکہ مین یاور کرتی ہون کہ ہندوستان کے ہر ایک حصہ کو اپنے لیے
حسب ضرورت خود ڈاکٹر عورتین تعلیم دیکر بہم پہونچانی ہونگی لہذا یہ نتیجہ
نکل سکتا ہے کہ جس سال جس مقام سے یونیورسٹی مین طلبار نہین جاتے
اُسی قدر اُس حصہ ملک مین ترقی طبی امداد مستورات کو سخت نقصان پہونچتا ہے
بیشک ایک مبہم سا خیال پایا جاتا ہے کہ جدید اسپتالون اور شفا خانون
کے اہتمام کے لیے انگریزی عورتین یا دیسی عورتین دوسرے صوبون کی
بہ سہولت مل سکتی ہین لیکن یہ ایک جھوٹا خیال ہے - جو انگریزی عورتین لائق
اہمندوستان مین بطور ڈاکٹر آنے پر راضی ہونگی - وہ ہمیشہ تعداد مین
بہت ہی کم ہونگی اور رہی دیسی عورتین سو ہر ایک صوبہ کو بہت سے
سالون تک خود اپنی ضروریات کو پورا کرنے کے لیے بہت کچھ کرنا ہوگا - اور
اپنی تعلیم دی ہوئی ڈاکٹر عورت وہ دوسرے مقامات کو نہ دے سکیگا
پس ضرور ہے کہ پنجاب کے واسطے پنجاب ہی کی ڈاکٹر عورتین ہون -
اور اُنکے حاصل کرنے اور تعلیم دینے کا سوال ایسا نہین کہ اُسمین
توقف سے کام لیا جاے -

نیشنل ایسوسی ایشن کی سنٹرل کمیٹی نے یہان طبی تعلیم کے کام مین
مدد دینے کی ضرورت کو ایسے زور سے محسوس کیا ہے کہ اُسنے ایک خاص
عطیہ اس غرض سے دیا ہے کہ لاہور مین مڈیکل طلبا کے لیے ایک مکان تعمیر
کیا جاے - مین امید کرتی ہون کہ آپ صاحبان اُس کام کو تکمیل کے
درجہ پر پہونچائینگے - کیونکہ جب تک ایک مکان اُنکی نگرانی کے لیے نہو اور

ایک معتبر دایہ عورت اُنکے لیے بہم نہ پہونچائی جاوے مین خیال نہین کرتی
کہ بہت سے طلبا کے لیے یہ ممکن ہوگا کہ وہ آکر اِس جگہ سکونت اختیار کرین۔
رہی دوسری دو اغراض ایسوسی ایشن کی۔ سو وہ جس طریق سے
پنجاب مین پوری ہو رہی ہین۔ اُسکے لیے مین آپ کو دل سے مبارکباد
دیتی ہون۔ دہلی۔ کپورتھلہ۔ گرداسپور۔ قطع۔ لودھیانہ۔ ملتان
اور بہت سے دوسرے مقامات مین مستورات کو طبی امداد بہم پہونچانے
کی طرف شاخ کمیٹی پرایوٹ اشخاص اور مینوسپل کمیٹیون کی توجہ ہوتی
جاتی ہے اور لاہور مین آپ لیڈی ایچیسن اسپتال ایک الیا بڑا انسٹرل
انسٹیٹیوشن رکھتے ہین جسکے فائدہ رسان اثر کو کل صوبہ بھر مین
محسوس کیا جائیگا۔ اسمین بھی آپ کو اس امر کا ذریعہ حاصل ہے کہ اپنے
طبی طلبار کو عملی تعلیم دے سکتے ہین تاکہ دیسی دائیون کو تربیت دے کر
ایسوسی ایشن کی تیسری غرض پوری کر سکین ایک انسٹیٹیوشن آپ
امرتسر مین زیر اہتمام مس ہیولٹ کے رکھتے ہین جو ہندوستان مین
دائیون کی ام ان نہایت ہی عملی اور نہایت ہی کامل تربیت گاہون
مین سے ایک ہے جنکو مین جانتی ہون۔ پس مین خیال کرتی ہون کہ
جو ترقی اس صوبہ مین ایسوسی ایشن کی اغراض کو پورا کرنے مین کی گئی ہے
اُسپر مین آپکے ساتھ خوش ہو سکتی ہون اور جب مین یہ معلوم کرونگی
جو مجھے امید ہے کہ بہت عرصہ نہ گذریگا کہ مین معلوم کرونگی کہ لاہور یونیورسٹی
کی زنانہ ہندوستانی میڈیکل جماعت مین کم از کم طلبا کی تعداد پچاس
ہے تو مجھے اس امر کی طرف سے اطمینان حاصل ہو جائیگا کہ پنجاب مین
طبی امداد مستورات کی ایک یقینی بنیاد پر قائم ہے۔

مین پھر آپ کی ایڈریس کے عنایت آمیز الفاظ کے لیے آپ کا شکریہ ادا کرتی ہون - اور دعا کرتی ہون کہ آپ ہماری ہندوستانی بہنون کی حالت کو ترقی دینے اور اُنکی خوشحالی کو بڑھانے کے لیے جو کوششین کرین اُنمین آپ کو ہر ایک ممکن کامیابی ہو -

---

نمبر ۱۶۴

## تبقریب شادی ہز ہائینس مہاراجہ صاحب پٹیالہ

۱۷- نومبر ۱۸۹۰ء

یور ہائینس - رؤسائے پنجاب - لیڈیز اور جنٹلمین - مین اس بیان کی حاجت نہین جانتا ہون کہ مجھے اس مبارک اور خوشی کے موقع پر موجود ہونے کسقدر خوشی ہوئی ہے مجھے کامل یقین ہے کہ مہاراجہ پٹیالہ کو آنکی شادی کی بابت مبارکباد دینے کے وقت اور اس اظہار خواہش مین کہ دنیا مین جو ممکن ہے اُنکو اور اُنکے خاندان کو خوشی اور خرمی نصیب ہوئین متفق رہا ہے تمام حاضرین نامور جلسہ کے خیالات ظاہر کر رہا ہون -

مجھے کامل یقین ہے کہ جب ہز ہائینس کو کامل اختیارات ملینگے تو وہ لائق طور پر اپنے موروثی خاندان کا اعزاز قائم رکھینگے اور منجملہ رؤساء ہند کے بطور خیرخواہ اور بہادر باجگزار جناب ملکہ قیصرہ کے اور بطور روشنضمیر اور خندہ رئیس کے اعلیٰ درجہ حاصل کرینگے -

اب مین جلسہ سے رخصت ہونے کے قبل ایک اہم بات کی نسبت چند باتین بیان کرتا ہون آپ سب جانتے ہین کہ تین سال ہوئے جب یہ معلوم ہوا تھا کہ ہماری شمالی و مغربی سرحد پر جنگ ہونے والی ہے اسوقت ہندوستانی رؤساء جنوب و شمال ہنود اور مسلمان نے اپنی ریاستون کی تمام قوت جناب ملکہ معظمہ کی گورنمنٹ کو تفویض کی - مقام خوشی ہے کہ اُس وقت جنگ

کُھل گئی مگر رؤسا ے ہند نے جو اظہار خیال کیا تھا اُسمین غلط فہمی ممکن نہ تھی مین اقرار کرتاہون کہ اِس نازک حالت مین جو طرز اُنھون نے ظاہر کیا تو اُس سے انگلستان ہی مین عمدہ خیال نہین پیدا ہوا بلکہ اور مملکتون مین بھی اسکا بہت بڑا اثر پڑا پھر پار سال جو سنہ جوبلی جناب علیا حضرت ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کا تھا ہندوستانی ریاستون نے اِس موقع پر حفاظت سلطنت کی غرض سے فیاضانہ زر کثیر دینا چاہا اُنکی اِس خواہش سے ولایت ہی مین نہین بلکہ بیرونجات مین بھی عام پسندیدگی ظاہر کی گئی۔

سب سے زیادہ اِن دونون موقع پر منجملہ رؤسا ے ہند کے رؤسا ے پنجاب (سرحدی صوبہ) نے پیشقدمی اور سبقت کی یہ لوگ پہلے بھی وقت کے وقت برٹش کا کئی بار ساتھ دے چکے تھے جنکی بہادر فوج لڑی بھی اور اپنا خون اپنی ہمجنس انگلش رعایا کے برابر بہایا تھا مجھے بڑی خوشی سے یاد ہے اور اُنکو ناز و فخر کے ساتھ یاد ہوگا کہ صرف دس ہی برس گذرے کہ ریاست ہاے پنجاب کا کنٹنجنٹ فوج سرحد کو گیا تھا اور مشکل اور جفاکشی کے کامون کو اُسنے خوبی سے انجام دیا اُنمین سے بعض جو میرے گرد ہین اپنے سینون پر تمغے لگائے ہوے ہین یہ تمغے اُس صلہ مین ہین جو خدمت اُنھون نے اپنے شاہ اور ملک کے لیے کی تھی۔

گورنمنٹ ہند نے ہندوستانی والیان ملک کے افسرون کے اظہار خواہش کی جانب توجہ دینے مین کوتاہی نہین کی ہے اور خوب جانتی ہے کہ وہ اِسی قدر صدق دلی کی ہے جسقدر کہ وہ فیاضی کی ہین لہذا اُسنے ایک تجویز قائم کرنے کی کوشش کی ہے کہ اُس سے ایسے طریقہ پر استفادہ ہو کہ رئیسون کے لیے موجب خوشی کا اور خود سلطنت کے واسطے قیمتی ہو مین یقین کرتاہون کہ ہمکو ایک ایسی تجویز قائم کرنے مین کامیابی حاصل ہوئی ہے

اور اس دربار سے مجھکو اسکے آغاز کا نہایت عمدہ موقع معلوم ہوتا ہے گورنمنٹ ہند
کوئی حاجت نہین جانتی اور نہ کسی نہج قابل خواہش تصور کرتی ہے کہ
رئیسون سے اعانت زر قبول کرلے جو اُنھون نے دینے کی استدعا کی ہے
مگر ایک نہایت اہم بات مین ہم اُنکا اتفاق حاصل کرنا چاہتے ہین ہندوستانی
ریاستون کی فوجین شمار مین تو بہت ہین مگر اُنکی لیاقت مختلف درجے کی ہے
اُنکی جنگی نقلین بہت ہین اور عمدہ سپاہیانہ لوگ ہین بعض ریاستون مین ابھی سے
کچھ پلٹنین ایسی ہین جو جنگی کارروائی مین جو جناب ملکہ معظمہ کی فوج سے چاہی جا
شریک ہوسکتی ہین چند الفاظ مین ہم یہی بات تجویز کرتے ہین کہ ہم اُن رئیسون سے
چاہتے ہین جنکے پاس عمدہ جنگی آدمی فوجون مین ہین ایک حصہ اِن فوجون کا
ایسا اعلی درجے پر آراستہ کرین کہ وہ جنگ مین شہنشاہی فوج کے برابر جانے کو
لائق ہون اس کام کے لیے کچھ زائد کوشش کی حاجت ہوگی کیونکہ اِس
زمانے مین فوج کے لیے تاکہ وہ کامون کے واسطے سب طرح لائق ہو کامل انتظام
ہتھیار - باربرداری - سامان وغیرہ ہونا ضرور ہے ہم کسی حالت مین ہندوستانی
ریاست سے یہ نہ چاہینگے کہ اس قسم کی زیادہ فوج بہ نسبت اُسکے کہ وہ جسقدر
رکھ سکتی ہو قائم رکھے اور ہمکو شک نہین کہ اِن حالتون سے جب رئیس
واقف ہوجائینگے کہ گورنمنٹ ہند کو کوئی خواہش نہین ہے کہ نامناسب
موقع اُنکی خیرخواہی کا حاصل کرے جس سے اُنپر زائد بار پڑے تو وہ خوشی سے
موقع حاصل کرینگے کہ جو باتین اُنکی زبان سے نکلی ہین اُنکو پورا کرین اور
حفاظت سلطنت کے لیے فوج بہم پہونچائین مین اُمید کرتا ہون کہ جو رئیس اِس
کام کے لیے منتخب ہون وہ خیال کرینگے کہ اُنکی خواہشون کے مقبول ہونے سے
اُنکو معزز ناموری حاصل ہوئی اور جن لوگون کی فوجون سے اِس طریقے پر

کام لیا جانا غیر ممکن ہوگا وہ یہ سمجھین کہ اگر کامیابی کے ساتھ توت جنگ گورنمنٹ
مین یہ اعانت نہین کرسکے تو او رہبت سے قابل تحسین اور یقین طریقون مین
مدد کرکے اُسی قدر خوشنودی جناب ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کی حاصل کرسکتے ہین
بغرض اسکے کہ اِصلاح فوج کو درست اور قائم رکھنے کے لیے جو اِس قسم کی
خدمات کے واسطے منتخب کیجائین رئیسون کی مدد ہو چند انگلش افسر بطور مشیر
اور انسپکٹرون کے مقرر کیے جائینگے اِن افسرون کا ہیڈ کوارٹر کسی صدر مقام
برٹش ملک مین ہوگا اور مختلف ریاستون مین وہ باری باری دورہ کرینگے
لائق ہندوستانی تواعد سکھانے والے ہماری پلٹنون مین سے ریاستون کو
دیے جائینگے یہ امید کیجاتی ہے کہ اِس طریقہ سے جبکہ ہر ایک فوج
ہندوستانی ریاست کی ہی فوج ہوگی اسی ریاست مین بھرتی کیجاویگی اور
اسی مین ملازم رہیگی اِن افواج کی سپاہ اسقدر رفتہ رفتہ قابل ہوجاویگی
گورنمنٹ ہند اُنکو اپنے ذرایع کے طور پر استعمال کرسکتی ہے جبکہ کوئی بیرونی
خطرہ پیش آئے۔
منتخب فوج بریچ لوڈنگ بندوقون سے مسلح کی جائیگی جو چند ریاستون کو
برٹش گورنمنٹ دیگی کاربین رسالہ کے لیے اور اسنیڈر رائفل پیادہ کے لیے
ہوگی علاوہ اِسکے چار توپون کی ایک باٹری ہر ایک رئیس کو دیجائیگی۔
پنجاب اور دیگر مقامات کی خاص خاص ریاستون نے مین خوشی سے
کہتا ہون کہ اِس تجویز پر کامل اتفاق کیا ہے اور اِس تجویز کے عمل مین لانے کا
جہانتک اُنکا تعلق ہے انتظام کیا جائیگا مین اپنے کو نہایت خوش نصیب
جانتا ہون کہ مین قبل اپنی روانگی ہندوستان کے اِس تجویز کے جاری
ہونے کی اطلاع دے سکا اور مین امید کرتا ہون کہ تمام دنیا کو معلوم ہوگا کہ

جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند ریاستہاے ہند کی کیسی قدر و منزلت اور علانیہ
خیرخواہی اور فرمانبرداری اپنے رعیتون کی کیسی قدردانی فرماتی ہین۔
اب مین یور ہائینس کے طریقۂ تعریف کا شکریہ ادا کرتا ہون کہ آپ نے
لیڈی ڈفرن کی کوششون کا ذکر کیا ہے کہ اُنھون نے اُس قاعدہ کو ترقی دی
جس سے عورات ہند کو ڈاکٹری مدد ملیگی جو فنڈ ہر لیڈی شپ نے
جاری کیا تھا اُسکی کامیابی زیادہ تر روسا ہند کی فیاضی اور دریادلی کی
وجہ سے ہے اور یور ہائینس نے جو آمادگی کی ہے کہ ہماری آمد کی یادگار مین
زنانہ اسپتال قائم کرینگے جسمین رہنے والون اور باہر سے آنے والون کا
علاج ہوگا یہ بات حقیقت مین لائق شان اور زیبا ناموری آپ کے ہے جنکو
اپنی رعایا کی بہتری اور عام فائدہ رسانی کا ازبس خیال ہے۔

نمبر ۱۶۵

## تبقریب جام صحت تجویز کرنے ہز ہائینس مہاراجہ صاحب

۱۷۔ نومبر ۱۸۸۶ء

لیڈیز اور جنٹلمین۔ مہاراجہ کو بروقت ادا کرنے شکریہ ممنونی منجانب خود اور
لیڈی ڈفرن اُس اعزاز کے جو اُنھون نے آج ہمارا کیا ہے مجھے یقین ہے
کہ حضار جلسہ اس بات کو پسند فرمائینگے اگر مین اُنکی طرف سے اس مبارک
موقع پر مہاراجہ سے اُنکے نام اور اُنکی جانب سے اُنکی خواہشین مہاراجہ کی
آیندہ خوشی اور سرسبزی کے لیے ظاہر کرون (نعرۂ تعریف)۔
ہز ہائینس اُس آستانہ پر کھڑے ہین جنکی نسبت ہر وجہ امید ہے
کہ معزز کارروائیون اور خوشی کی زندگی کا باعث ہوگا اِنکے گرد وہ لوگ ہین
جو اِنسے بچپن سے واقف ہین جنکا اعزاز اور محبت اُنھون نے حاصل کی ہے

یہ غنی اور خیر خواہ رعایا کے صدر نشین ہین اِسپر گورنمنٹ ہند کو ہر نہج اطمینان ہے
مین امید کرتا ہون کہ اُسنکے واسطے بہت بڑی زندگی کامیابی کے اُن فرائض
کی انجام وہی کے لیے موجود ہے جسکے لیے وہ تعلیم کے سبب بہت بڑے
لائق ہین اُنکو تعلیم دی گئی گو خداوند کریم نے اعلیٰ مرتبہ بخشا جو یہ دنیا دیسکتی ہے
مگر یہ بھی اسپنے فرائض کی انجام دہی کے ملازم ہین اور خیر خواہ محافظ بہبودی
اپنی رعایا کے ہین - (نعرۂ تعریف)

مجھکو ہر طرح پر یقین ہے کہ یہ اصول اِنکے دل پر نقش ہو گئے ہین جسوقت
وہ موقع آئیگا کہ جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا اُنکو وہ پوری طاقتین
عطا فرمائینگی جو جناب ممدوحہ اسپنے باجگذار والیان ملک کو ہمیشہ بخوشی عطا
فرماتی ہین تو مجھکو یقین ہے کہ اپنی اوائل عمر کے اقرار کو مہاراجہ صاحب ادا
فرمادینگے اور فرائض کے راستہ پر وفاداری کے ساتھ ثابت قدم رہنے سے
اُن والیان ملک مین وہ اپنی مناسب جگہ حاصل کرینگے جنہون نے اسقدر
قابل اطمینان طریقہ کارروائی اختیار کیا ہے مین بھروسہ کرتا ہون کہ اُنکی ہی
نظیر کی پیروی کرینگے اور اُنکے ساتھ ہی رل کے ہند مین برٹش حکومت کا
استحکام ایک یقینی امر ہے (نعرۂ تعریف) لیڈیز اور جنٹلمین اب میرے واسطے
یہ باقی ہے کہ مین ایسے مہاراجہ اور اُنکے خاندان کی درازی عمر تندرستی اور
سرسبزی کے جام نوشی کی استدعا کرون - (زور سے نعرۂ تعریف) -

نمبر ۱۶۶

## جواب ایڈریس مدرسۃ العلوم علی گڈھ

### ۲۰ - نومبر سنہ ۱۸۸۰ء

مسٹر وایس پریسیڈنٹ اور جنٹلمین - مجھکو اِس بات سے نہایت مسرت
حاصل ہوئی کہ مین ہندوستان سے روانہ ہونے سے پہلے آپ کے
کالج کو معائنہ کرسکا اور اُس ایڈریس کو قبول کرسکا جو کالج کے صاحب پرنسپل نے
ابھی آپ کی طرف سے پڑھی ہے مجھکو صرف اِس بات پر افسوس ہے کہ
اِسوقت میرا قیام علی گڈھ مین اسقدر تھوڑے عرصہ کے واسطے ہوگا کہ
مین صرف نہایت ہی مختصر طریقہ مین آپ کو جواب دیسکتا ہون مین نے
اُن فیاضیون کی عالیشان فہرست کو جنکے ذریعہ سے آپ کا کالج قائم ہوا ہے
نہایت شوق کے ساتھ سُنا ہے اور میرے دل پر بالطبع اِس طریقے کے
دیکھنے سے بہت زیادہ اثر ہوا ہے جسمین انگریزون اور مسلمانون اور
ہندوون نے اِسکی عمارات کو وسعت دینے اور اُسکی آمدنی کے بڑھانے
کے واسطے آپ کو مدد دینے مین ایک دوسرے کی ہمسری کی ہے اِس
عالیشان کالج کی بنیاد اور اُسکے بیش بہا اوقاف سیلف ہلپ اور سیلف ریلائنس
کے اُس ارادہ کی وجہ سے ہین جسکا جوش اُسکے بانیون کے دلون مین
پیدا ہوا اور مین بھروسہ کرتا ہون کہ جو کامیابی اُسکو حاصل ہوئی ہے وہ
ایک مسرت بخش شگون اِس بات کا ہے کہ ہمکو قبل اِس سے کہ ہندوستان مین

بہت سے کالج اور پبلک اسکول اس قسم کے قائم ہون جنکا خرچ وہ شخص دیتے ہین جو اُنسے فائدہ اُٹھاتے ہین یا پرایویٹ شخصون کی فیاضی سے اُنکو مدد پہونچتی ہو عرصہ تک انتظار نہ کرنا پڑیگا۔

جو رزولیوشن گورنمنٹ ہند نے قریب تین برس کا عرصہ گذرا کہ مسلمانون کی تعلیم کی نسبت جاری کیا تھا اُسکا آپ نے اپنی اڈریس مین ذکر کیا ہے جو موقعے مجکو دوسرے ملکون مین مسلمانون کے ساتھ ملنے کے حاصل ہوئے اُنسے مجکو اس بات کا اطمینان ہوگیا کہ خاص خاص اسباب ہندوستان مین مسلمانون کی تعلیم کی ترقی کے مانع ہونگے اور جو تحقیقاتین اسوقت ہمنے کین اُنکے نتیجہ سے یہ بات ظاہر ہوئی کہ یہ نتیجہ کسی قدر اس بات کا تھا کہ اُنھون نے انگریزی تعلیم کے فوائد کی کم قدرشناسی کی تھی اے صاحبو مین آپ کے ساتھ اس یقین مین متفق ہون کہ جو اتصال انگریزی تعلیم کے ذریعہ سے ہندوستانی اور یوروپین خیالات کے درمیان ہوتا ہے وہ ضرور بالضرور شایستگی کی ترقی کا باعث ہوگا اور مین بہت خوشی سے یہ بیان کرتا ہون کہ حال کے نقشون سے ظاہر ہوتا ہے کہ جو نصیحت اسوقت مین نے مسلمانون کو کی تھی اُسکی وجہ سے مسلمان ہمارے انگریزی طریقہ تعلیم کی جانب عموماً زیادہ متوجہ ہوے ہین آپ کے کالج کا ابتداءً مین خاصکر مسلمانون کو اپنے خاص طریقۂ تعلیم کے چھوڑنے اور انگریزی طریقہ تعلیم کے اختیار کرنے پر مائل کرنے کا مقصد تھا یہ مقصد ہمیشہ آپ کو مدنظر رکھنا چاہیے اور یہ امر واجب ہے کہ جو خاص توجہ آپ مسلمانون کی تعلیم کی جانب ظاہر کرتے ہین اُسکے باعث سے آپ کو اس بات کی فکر ہو کہ مسلمانون کے تعلیمی اوقات کا انتظام

اسطرح پر کیا جاے جس سے وہ مقصد بہ احسن وجوہ حاصل ہو جو آپ کو
دل سے منظور ہے۔
آپ کو معلوم ہے کہ اُنکے انتظام کے معاملہ کی نسبت لوکل گورنمنٹون سے
استفسار کیا گیا ہے اور مجھکو اس بات پر بالکل اطمینان ہے کہ اس
صوبہ مین اُنکا فیصلہ ایک لفٹنٹ گورنر کی راے پر چھوڑتا ہون جو آپ کی
صورتون سے ایسے ہی واقف اور آپ کی خواہشون کے ساتھ ایسے ہی
ہمدردی کرنے والے ہین جیسے کہ سر آکلینڈ کالون ہین لیکن آپ نے
یہ فیصلہ کیا ہے اور میرے نزدیک آپ کی یہ راے نہایت درست ہے
کہ آپ کا کالج بلا لحاظ قوم و مذہب کے تمام اشخاص کے واسطے کھلا رہے
اور میرے نزدیک یہ امر کالج کے منتظمون کے حق مین نہایت تعریف کا
باعث ہے کہ اسکا اہتمام ایسے اصولون پر کیا جاتا ہے جنمین کسی خاص فرقہ کا
لحاظ نہین کیا گیا ہے اور ہندو طالبعلم بلا تامل اُسی طرح پر لیا جاتا ہے
جیسے کہ مسلمان اور مدراس کا ایک باشندہ بھی اسی طرح پر ہر ایک بات کا
مستحق ہے جیسا کہ ان اضلاع کا ایک باشندہ جس گورنمنٹ کے انتظام
کی عزت مجھکو حاصل ہے اُسکی یہ راے ہے کہ ہمارا موجودہ سرکاری طریقہ
تعلیم درستی عادات اور اخلاقی تعلیم کے ذریعہ سے کافی طور پر محفوظ نہین ہے
اور مجھکو اس امر سے نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے کہ آپ نے اس بات کی
ضرورت کو تسلیم کیا ہے کہ آپ کے طالبعلمون کو مذہبی اور اخلاقی اور سوشیل
تعلیم اور تربیت دیجاے اور اُنکے اوقات فرصت مین ہمارے مغربی طریقون
کی پیروی کرکے راست باز اور عالی دماغ اتالیقون کا اثر اُنکی طبیعتون پر
ڈالا جاے نیز میری دانست مین جو ترغیب آپ اپنے کالج کے طلبہ کو گھر سے

باہر جسمانی تفریحون اور ورزشون مین مشق پیدا کرنے کے لیے دیتے ہین
وہ میری دانست مین نہایت تعریف کے لائق ہے اور مین نے نہایت
شوق کے ساتھ اس کامیابی کا تذکرہ پڑھا ہے جو اُنھون نے وقتاً فوقتاً
کرکٹ فیلڈ مین حاصل کی ہے غالباً آپ سب صاحب اس پرانے مقولہ
سے واقف ہونگے کہ انگلستان کی لڑائی کے میدان اُسکے پہلے پبلک
اسکول کے کھیل کے میدانون مین جیتے گئے تھے بغیر اسکے کہ مین کسی طرح پر
کلاس روم کے مطالعہ اور محنت کرنے کی ضرورت کو خفیف سمجھون مجھے
اس امر کا یقین کامل ہے کہ نوجوان آدمیون کی خصلت اور طینت کلاس روم
کی بہ نسبت کھیل کے میدان مین کچھ کم درست نہین ہوتی ہے۔

اور اب اے صاحبان۔ مین صرف چند الفاظ اور کہنا چاہتا ہون
اور جو عنایت آمیز مبارکبادی آپ نے مجھکو اُس خطاب سے حاصل ہونے
پر دی ہے جو حضور ملکہ معظمہ نے مجھکو حال مین عطا فرمایا ہے اور جو دعا
آپ نے آیندہ کے واسطے میرے حق مین مانگی ہے اُسکا مین تہ دل سے
شکریہ ادا کرتا ہون مجھکو آپ سے الوداع کہنے مین نہایت افسوس ہے
لیکن مین آپ کی ملاقات امروزہ کو اور جو مسرت مجکو آپ کی نہایت
خوشنما عمارات اور اُن نوجوان آدمیون اور لڑکون کی بشاش اور رضامند
صورتون کے دیکھنے سے حاصل ہوئی ہے اُسکو ہمیشہ دل سے یاد رکھونگا۔

نمبر ۱۶۷

## جواب اڈریس مینوسپلٹی نراین گنج

۲۶- نومبر ۱۹۳۰ء

جنٹلمین - مجھکو اس امر سے نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے کہ ہندوستان سے روانہ ہونے کے قبل مین آپ کے شہر کا معائنہ کرنے اور آپ کی اڈریس قبول کرنے کے جو اسوقت آپ نے مجھکو دی ہے قابل ہوا - ان ظاہری علامات کے معائنہ سے جو آپ کے ہر چہار طرف موجود ہین میری خوشی اور بھی دوبالا ہو گئی ہے آپ ان علامات کا تذکرہ ایک فخر کے ساتھ کرتے ہین کیونکہ آپ کا شہر ایک تجارتی مرکز ہو گیا ہے اور اہم تجارتی فوائد آپ مین پیدا ہو گئے ہین لیکن آپ کی تجارتی سرسبزی کے امر کو مین لوکل دلچسپی سے زیادہ اہم امر خیال کرتا ہون کیونکہ اس سے میرے اس یقین کی تصدیق ہوتی ہے (مین یقین کرتا ہون) جس سے آپ میرے ساتھ اتفاق کرینگے کہ آپ کے کل ملک کی سامانی ترقی مین کسی آیندہ زمانہ مین بہت زیادتی ہوگی - اس خیال کی اہمیت کا مبالغہ کرنا ناممکن ہے کیونکہ ہندوستان کے مانند ملک مین جس جگہ آبادی کے زیادہ تر حصہ کی معاش کا انحصار صدہا سال سے پیداوار زمین پر تھا یہ امر لابدی ہے کہ اس زائد حصہ آبادی کے لیے جو عرصہ دراز کے امن وامان کے زمانہ مین پیدا ہو گیا ہے ملازمت کا کوئی طریقہ ایجاد کیا جاوے - اس مسئلہ کی جانب مین نے

اپنی دلی توجہ عرصہ تک رجوع کی ہے مجھکو یقین کامل ہے کہ جس امن وامان نے
آپ کے شہر کو متمول اور سرسبز کیا ہے وہ عرصہ دراز تک قائم رہیگا
اور سال بہ سال فنون اور صنعت و حرفت کی ترقی جسپر اس ملک کی
آئندہ بہبود کا زیادہ تر انحصار ہے زیادہ ہوتی جاویگی۔
اے صاحبان اس عنایت آمیز اشارہ کا جو لیڈی ڈفرن کی
محنتون کی جانب آپ نے کیا ہے اور اس یقین کا کہ عورات ہند
اس ہمدردی کو جو لیڈی ڈفرن نے اُنکے کام کے واسطے ظاہر کی ہین
ممنونی اور مشکوری کے ساتھ یاد رکھینگی جسکا تذکرہ آپ نے کیا ہے
مین شکریہ ادا کرتا ہون۔ نسوانی طبی تعلیم کی توسیع کے واسطے جو
سرمایہ فراہم کیا گیا ہے اسکے مقاصد اور اغراض کے ساتھ آپ کے
کلمات پسندیدگی کے سُننے سے مجھکو غایت درجہ خوشی حاصل ہوئی ہے
کیونکہ مجھکو اس امر کا یقین کامل ہے کہ تعلیم یافتہ نسوان خدمتون کا
ہندوستان کے فرقہ اناث کی تکالیف کی تخفیف کے واسطے بہم پہونچانا
آپ کے خاندانون کی زیادتی خوشی اور آرام کا خود باعث ہوگا۔
اب اے صاحبان مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اس امر سے مجھکو
اسی قدر افسوس ہوا ہے جسقدر کہ آپ صاحبان کو ہوا ہے کہ آپ سے
ملاقی ہونے کے بعد مین فوراً ہی آپ سے علیحدہ ہوتا ہون اس ملک سے
بلا افسوس روانہ ہونا جسکے فوائد کی مجھکو چار سال تک ہر لحظہ ہر ساعت
ہر روز تشویش رہی ہے ناممکن ہے لیکن مجھکو اور لیڈی ڈفرن کو
اس امر سے تسکین ہوئی ہے کہ ہم اپنے ہمراہ آپ کی نیک خواہشات جو
آپ صاحبان نے براہ عنایت ظاہر فرمائی ہین لیجاوینگے۔

## نمبر ۱۶۸

## جواب اڈریس میونسپلٹی ڈھاکہ

### ۲۷- نومبر ۱۸۸۸ء

جنٹلمین - اِس قدیم اور دلچسپ شہر کے باشندگان کی جانب سے میرے اِس شہر کے معائنہ پر جو اڈریس براہ عنایت آپ نے مجکو دیا ہے اور اِس حصہ ملک کی رعایا کی جانب سے خیرخواہی کا جو یقین آپ نے مجھکو دلایا ہے اُسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون - دیسی حکمرانون کے عہد حکومت مین بطور دارالحکومت صوبہ جو مرتبہ ڈھاکہ کو حاصل تھا اُسکی جانب اشارہ کرنے اور شہرت اور صنعت و حرفت کی تنزلی جسکے واسطے وہ زمانہ قدیم مین مشہور تھا بیان کرنے مین آپ نے یہ امید ظاہر فرمائی ہے کہ برٹش حکومت مین اپنی قدیمی جگہ حاصل کرنے کی جو ترقی وہ کر رہا ہے وہ قائم رہیگی اور تجارت اور بیوپار مین آپ کا شہر اپنی قدیمی جگہ حاصل کریگا مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ تجارت اور صنعت و حرفت کی کارروائی کی علامات جو کارخانون مین اور گھاٹون پہ مین نے دیکھی ہین میری راے مین آپ کی تجارتی جماعت کی مستعدی اور اولوالعزمی کے ظاہرا ثبوت ہین مجھکو یقین ہے کہ ڈھاکہ کی گذشتہ اور موجودہ حالت کے مقابلہ سے آپ کو افسوس نہوگا - مین نہین خیال کرتا کہ اِس امر کے بیان کرنے مین پیشگوئی کی طاقت درکار ہے کہ کلون اور کارخانون کی ترقی کے باعث سے جو آپ کے ہر چہار اطراف و جوانب مین ہو رہی ہے آپ کے شہر کی آیندہ زمانہ کی تاریخ زمانہ گذشتہ سے بھی زیادہ مشہور و معروف ہوگی - - یہ امر میرے نہایت درجہ خوشی کا باعث ہوا ہے کہ ہندوستان سے

روانہ ہونے کے قبل ملک کی صنعت وحرفت کی ترقی کی دلچسپ علامت کو
جس کو ترقی اور ترغیب دینا ہماری گورنمنٹ کی خواہش ہے
دیکھنے کے مین قابل ہوا ہون۔

ہندوستان کے فرقۂ اناث کی حالت مین ترقی کی نسبت جو دلچسپی
لیڈی ڈفرن نے ظاہر کی ہے اور جسکا شکریہ منجانب اپنے ہموطنان
آپ ظاہر کرتے ہین مین اُسکا نہایت ممنون اور مشکور ہون منجانب
لیڈی ڈفرن مین آپ کو اس خوشی کا یقین دلاتا ہون جو اُنکو آج اپنے
مساعی کی کامیابی کی اسطرح پر پبلک طور پر شہادت کی سماعت سے
حاصل ہوئی ہے۔

جو عنایت آمیز خواہشات آپ نے میری نسبت ظاہر کی ہین اُسکا
اے صاحبان مین شکریہ ادا کرتا ہون۔ میرا زمانہ حکومت بہت جلد ختم
ہونے والا ہے اور اس امر کا بیان کرنا ضروری نہین ہے کہ ہندوستان سے
بہت خوشگوار یادگارین اپنے ہمراہ لیجاؤنگا اور میرے بعد بہت حیرت
و افسوس باقی رہیگا۔ مین اس امر کا آپ سے وعدہ کر سکتا ہون
کہ منجملہ نہایت ہی خوشگوار اور دلشاد یادگار کے آپ کا استقبال
امروزہ ہوگا جو جدید فرائض مجھکو انجام دینے پڑینگے اُنمین رعایاے
ہند کی سرسبزی اور بہبود کی ترقی کے لیے جسقدر میرے دست قدرت
مین ہوگا کوئی امر فروگذاشت نہ کرونگا۔

نمبر ۱۶۹

جواب اڈریس مسلمانان ڈھاکہ

۲۷- نومبر ۱۸۸۸ء

جنٹلمین - مشرقی بنگال کے مسلمانان کے قائم مقام ان کی حیثیت سے
جو ایڈریس خیر مقدم کا آپ نے مجھکو دیا ہے اسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون
آپ کا دلچسپ شہر جسکا دوسرا نام جہانگیر نگر ہے یہ ظاہر کرتا ہے کہ شاہنشاہی
سرپرستی مین یہ قائم کیا گیا تھا اور معزز اور مشہور و معروف اشخاص جنکا
اس سے تعلق رہا ہے اس جگہ مقیم رہے ہین نواب سر عبد الغنی کے
آپ کے مابین موجود ہونے سے مین آپ کو مبارکباد دیتا ہون نواب صاحب نے
اپنی فیاضی اور اولوالعزمی سے شہر کو اپنی موجودہ سرسبز حالت حاصل
کرنے مین بہت امداد دی ہے آپ کے لوکل شرفا کی فہرست مین اعلیٰ جگہ
حاصل کرنے کے وہ مستحق ہین -

مجھکو اس امر سے نہایت خوشی حاصل ہوئی ہے کہ اپنی ویسرائی
کے زمانہ مین جو حکمت عملی مین نے اختیار کی اور جو کارروائیان مین نے
انجام دی ہین اُنکو آپ پسند کرتے ہین اور سرحدی کمیشن کے کام اور
جناب ملکہ معظمہ دام اقبالہا کی سلطنت مین اپر برہما کے الحاق کو آپ
ہماری سرحد کے استحکام کا ذریعہ خیال کرتے ہین جس سے بیرونی خطرات
کا موقع جاتا رہیگا - مین بھروسہ کرتا ہون کہ اِن انتظامات سے آرام
اور امن وامان کے اجرا کو جو رعایاے ہند کی خانگی حالت کی ترقی
اور اُسکے ذرایع کی زیادتی کے واسطے لازمی ولابدی ہین اور بھی زیادہ
ترقی ہوگی - جو اعانت کے وعدے ہند کے خیر خواہ والیان ملک نے
برٹش گورنمنٹ کے ساتھ کیے ہین اور جو عزم بالجزم گورنمنٹ نے جسطرح
مین نے چند روز پیشتر بیان کیا ہے اُنکی افواج کے منتخب حصہ کی قابلیت
کی ترقی دینے کے واسطے کیا ہے (مین یقین کرتا ہون) حفاظت کے ذرایع کی

زیادتی کا باعث ہونگے اس امر کے معلوم ہونے سے مجھکو نہایت خوشی ہوئی ہے
کہ آپ کی جماعت نے اُس نصیحت اور ترغیب کو جومین نے ہند مین
آنے کے تھوڑے عرصہ بعد دی تھی قبول کیا اور گورنمنٹ ملازمت کا مناسب
حصہ حاصل کرنے کے آپ حتی المقدور کوشش کر رہے ہین جسکے آپ
بوجہ اپنی تعداد کے تعلیمی قابلیت کے درجہ کو ترقی دینے سے مستحق ہین۔
جس طریقہ سے لیڈی ڈفرن کا عورات ہند کے واسطے طبی اعانت
بہم پہونچانے کے لیے سرمایہ قائم کرنے کی جانب آپ نے اشارہ کیا ہے
اسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون اس امر کے معلوم ہونے سے مجھکو نہایت خوشی
حاصل ہوئی ہے کہ جو کامیابی اس تحریک کو حاصل ہوئی ہے اُسکی آپ
قدر دانی کرتے ہین مین یقین کرتا ہون کہ بباعث اِس ہمدردی کے
جسکو مین ہر مقام پر اُسکی نسبت ظاہر ہوتے ہوے سنتا ہون اُسکو
اور بھی زیادہ کامیابی حاصل ہوگی۔
جنٹلمین۔ اِس یقین سے زیادہ کوئی امر اُس ویسراے کے واسطے
باعث خوشی نہین ہوسکتا جسکا عہد حکومت قریب الاختتام ہے جو کہ آپ
صاحبان نے مجھکو اسوقت دیا ہے کہ آپ برٹش حکومت مین قانع اور
خوشحال ہین اور یہ خوشی اس خطاب کے لیے مبارکبادی سننے سے
جو علیا حضرت جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا نے براہ
الطاف خسروانہ مجھکو عطا فرمایا ہے اور بھی دوبالا ہوگئی ہے کیونکہ
آپ اِس خطاب کے عطا فرمانے کا باعث میری گورنمنٹ کی کارروائیان
خیال فرماتے ہین یعنی اِس موجودہ قانع اور خوشحال حال
حالت مین ہونا۔

اب اے صاجبان آپ کی اِن نیک خواہشات کا مین منجانب لیڈی ڈفرن اور خود شکریہ ادا کرتا ہون اور ایسا کرنے مین مَین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ مین ہمیشہ اُنکو یاد رکھونگا مین بھروسہ کرتا ہون کہ آپ کی بہبود کے مواقع مع آپ کی باقی ماندہ ہم جنس رعایاے ہند کی بہبود کے ساتھ مجھکو آیندہ حاصل ہونگے۔

نمبر ۱۷۰

# بتقریب دعوت سینٹ اینڈریوز

۳۰ - نومبر ۱۸۸۹ع

جنٹلمین - جس عنایت آمیز اور پرجوش طریقہ مین آپ نے میری تندرستی
کا جام صحت نوش فرمایا ہے اُسکے شکریہ کے ادا کرنے کا ارادہ کرنے سے
پیشتر مین خیال کرتا ہون کہ سب سے پہلے یہ امر ضروری ہے کہ جس وجہ سے
مین اس موقع پر آپ کا شریک ہوا ہون اُسکو ظاہر کرون یہ خاصکر ایک
اسکاچ ڈز ہے اور وہ ایک مشہور و معروف شخص کی یادگار مین ہوتا ہے
جو اسکاٹ لینڈ کے قریب پیدا ہوا تھا اور وہان پرورش پائی تھی پس
اے صاحبان مین آپ کی قرابت کے استحقاق کا اُسیقدر دعوی کرسکتا ہون
جیسا کہ خود سینٹ اینڈریوز کرسکتے تھے (نعرۂ خوشی) کیونکہ اُس زمانۂ بعید مین
جس سے ہم دونون متعلق ہین مین بھی اپنے مورثان قدیم کے لحاظ سے
آپ کا ہموطن تھا (قہقہہ) فی الحقیقت مین اب تک اپنے تئین اُس معزز
لقب سے پکار سکتا ہون صرف یہ فرق ہے کہ مجھکو پچھلے تین سو برس مین
ایک ایرش مین ہونے سے نہایت فائدہ حاصل ہوا ہے (صدائے تحسین
و آفرین بآواز بلند) اے صاحبان آپ مثل کچی پیداوار کے ہین جو اپنی
ابتدائی حالت مین ہوتی ہے مسٹر بابر جو میرے مالی مشہور و معروف مشیر
ہین اور جنکو مین اپنے مقابل دیکھنے سے خوش ہون وہ اور مین بنی ہوئی چیز

اور ترقی یافتہ جسم کے نمونے ہین (نعرہ خوشی و قہقہہ) لیکن با این ہمہ
پُرانا آدم میری مراد بنی نوع انسان کے باپ سے نہین ہے بلکہ اُس آدم
سے ہے جو خاص میرا مورث تھا اور جو مثل اپنے ہمنام کے آپ کی شمالی بہشت
سے نکال دیا گیا تھا اور وہ بھی اسوجہ سے کہ وہ ایک خاتون کا حد سے
زیادہ فرمان بردار تھا جو اُسکی بیوی نہ تھی بلکہ ملکہ میری کوئن آف اسکاٹس
تھی (قہقہہ اور نعرہ خوشی) وہ پُرانا آدم پھر بھی اپنے تئین ظاہر کریگا اور
جس وقت مین اپنے اُس پاس مہربان اسکاچمین کی ایک جماعت
دیکھونگا تو میرے سینہ مین برادرانہ جوش کی آگ کو مشتعل کریگا۔

اور اب اے صاحبان مین یہان اپنے موجود ہونے کی وجہ بیان کرنے کے
بعد تہ دل سے اور ہر طرح کی سرگرمی سے جو الفاظ کے ذریعہ سے ظاہر ہو سکتی
ہے آپ کی اِس عنایت کا دلی شکریہ ادا کرتا ہون کہ آپ نے ایسے دوستانہ
اور تلطف آمیز طریقہ مین میری مدارات فرمائی (گو مَین خیال کرتا ہون کہ
مَین نے اپنے مکان مین قدم رکھا ہے) اگرچہ مین اپنے تئین اُس تمام
قدرشناسی اور عنایت آمیز تعریف و توصیف کا مستحق نہین خیال کر سکتا ہون
جو آپ کے چیرمین نے میرے انتظام کی نسبت ظاہر فرمائی ہے تاہم مَین
اُس نیک نیتی اور ہمدردی کا کچھ کم ممنون نہین ہون جو اُس پُرجوش
چیرز سے ظاہر ہوتی تھی جو صاحب موصوف کی تقریر پر دی جاتی تھین
یہ بات بالکل صحیح ہے جیسا کہ سر الک وِلسن نے بیان فرمایا ہے کہ مجکو
اپنے عہد ویسرائی کے چار برس کے اندر بہ نسبت اُنکے زیادہ دِقّت
اور غیر متوقع مشکلات برداشت کرنی پڑی ہین جو میرے اکثر پیشرو ون کے
تحمل اور بردباری کی خلل انداز ہوئی ہین چنانچہ ان مین سے سب سے پہلی

بڑی مشکل بلاشبہہ چاندی کے نرخ کی ارزانی تھی جسکے باعث سے ہندوستان
کی آمدنی تین ملین پونڈ سالانہ سے زیادہ کم ہوگئی اور ہر ایک باب مین
میری گورنمنٹ کی مستعدی سست پڑگئی اور مجھکو وہ نامہربان کام کرنا پڑا
(مین اس ناپسندیدہ مضمون کا زیادہ تر ذکر کر کے اس مسرت بخش جلسہ
کی خوشی کو سرد نہین کرنا چاہتا ہون) (قہقہہ و نعرۂ خوشی) درحقیقت مین
آج شب کو اپنے خاص انتظام کا تعریفانہ ذکر کر کے یا گورنمنٹ ہند کی
عام پالسی کی تائید کی کوشش کر کے آپ کو تکلیف دینا نہین چاہتا ہون
ان دونون کی نسبت فتویٰ دینا میرے ہاتھ سے گذر گیا ہے اور مورخ کا
قلم اس بات کو تجویز کریگا کہ آیا میرے مشیر اور مین کسی کافی درجہ تک ملک
کے امن وامان کو ترقی دینے اور بعض ہیبت ناک خطرات کے دفع کرنے
اور اُسکے انتظام مین اس قسم کی اصلاحون اور ترقیون کے کرنے مین
کامیاب ہوے ہین یا نہین جو حالات موجودہ وقت کے لحاظ سے ممکن
یا ضروری تھین۔

بہرکیف مجکو ایک بات کا یقین ہے یعنی ہم نے اُن معاملات مین بہ نسبت
اُسکے جیسا کہ کوئی شخص خیال کرتا ہے بہت کچھ زیادہ کیا ہے تاہم ایک غلط فہمی
عوام الناس کو ہوئی ہے جسکی اصلاح مین اس موقع پر کرنا چاہتا ہون
تاکہ رفتہ رفتہ وہ بمنزلۂ ایک عام یقین کے نہو جاوے اور وہ یہ ہے کہ
جو مشکلات ہمکو برہما مین پیش آئی تھین اُنکی یہ وجہ تھی کہ گورنمنٹ ہند
اس سلطنت کو نہایت کفایت شعاری کے طریقہ سے فتح کرنا چاہتی تھی
یا عام طور پر یون کہا جاوے کہ "ارزانی کے ساتھ" یہ خیال بالکل بے بنیاد ہے
گو غلطیان ہوئی ہون لیکن وہ کچھ اس باعث سے نہین ہوئی تھین

بلکہ برخلاف اسکے گورنمنٹ ہند نے ہرگز ابتدا سے انتہا تک برہما کے
لوکل حکام کی ایک درخواست بھی خواہ وہ روپیہ یا فوج کی نسبت ہو خواہ
سول عہدہ دارون یا پولیس کی بابت ہو جو انھون نے ہمارے روبرو
پیش کی نامنظور نہین کی بلکہ اس سے بھی زیادہ کیا یعنی وقتاً فوقتاً ہم نے
اُنکو اِس بات کی ترغیب دی کہ وہ اُن مین سے ہر ایک معاملہ مین ہم سے
زیادہ درخواست کرین اصلی فوج کی تعداد کی نسبت یہ بات یاد رکھنی
چاہیے کہ جو فوج کشی منڈالی پر کی گئی تھی وہ ضرورتاً ایک دریائی
فوج کشی تھی اور جو فوج اُسکے واسطے بھیجی جاسکتی تھی وہ دریائی
باربرداری کے لحاظ سے جو ہمارے قبضہ مین تھی محدود تھی حقیقت یہ ہے کہ
ایراوتی فلاٹلا کمپنی کے موجود ہونے سے باربرداری کے معاملہ مین نہایت بڑی
سہولتین حاصل ہوئی تھین لیکن باینہمہ اُسکی قابلیت سے غایت
درجہ تک کام لیا گیا تھا مگر خوش قسمتی سے جسقدر فوج وہ لیجا سکتی تھی
وہ اصل مقصد کے واسطے جو مدنظر تھا بخوبی کافی تھی جیساکہ اِس بات
سے ثابت ہوگیا کہ پندرہ روز کے عرصہ مین برہمی فوج نے اطاعت
قبول کر لی اور بادشاہ گرفتار کیا گیا اور اُسکی دارالسلطنت پر قبضہ
کر لیا گیا (نعرہ تعریف) جس روز منڈالی فتح کیا گیا اُسی روز ہمنے اپنے
سول و ملیٹری حکام دونون سے بذریعۂ تار برقی کے یہ دریافت کیا کہ
جو زاید مدد ہمارے پاس تیار تھی وہ بھیجی جاوے یا نہین لیکن جو مشکلات
بعد ازان واقع ہوئین وہ اس قسم کی مشکلات نہ تھین جو صرف افواج
کے استعمال سے ہی جو ازروے شمار کے ظاہر ہووے مغلوب ہوسکے
بلکہ وہ خاص معاملہ کی اصلیت اور ملک کی وسعت اور اُسکی کامل بدنظمی

اور کسی قسم کی سڑکون کے موجود نہونے اور جنگلات کی وسعت اور
ناقابل گذر ہونے سے متعلق تھین اِس قسم کی مزاحمتین فوراً کامیابی کے
ساتھ رفع نہین ہوسکتی تھین خصوصاً اُس حالت مین کہ بارش کا موسم
بہت جلد شروع ہوگیا جس سے ہماری کوششون مین خلل واقع ہوا
سڑکین بنانی پڑین تار برقی لگانا پڑا جنگی چوکیات قائم کرنی پڑین اور اسی
قسم کے سوا اور ابتدائی انتظامات کرنے پڑے سب سے پہلے ایک جنگی
پولیس قائم کرنی پڑی کیونکہ گورنمنٹ ہند کے پاس اتفاقیہ ضرورتون کے
واسطے جنگی پولیس ہمیشہ اسطرح پر تیار نہین رہتی ہے جس طرح کہ ایک
پنساری مرچ وغیرہ تیار رکھتا ہے اِس قسم کی فوج جو امن وامان کی اصلی
قائم کرنے والی ہے بڑی تکلیف اور محنت کے ساتھ بھرتی کیجاتی ہے
اور اُنکو قواعد سکھائی جاتی ہے ایسی حالت مین بھی جیسا کہ سر الک ولسن
نے بیان کیا ہے ہم ڈھائی برس سے کسیقدر زیادہ عرصہ مین اِس ملک
مین صرف امن وامان کے قائم کرنے مین ہی کامیاب نہین ہوے ہین
بلکہ ہمنے ایک شایستہ سلطنت کے تمام اسباب اُسکے واسطے مہیا کیے ہین
ڈاکوؤن کے تمام بڑے بڑے گروہ منتشر کردیے گئے ہین اور اُنکے
سرگروہون کا خاتمہ کردیا گیا ہے اور لوئر برھما مین جرائم اب بہ نسبت
اُسکے جیسا کہ لڑائی سے پہلے وقوع مین آتے تھے بہت کم ظہور مین آتے ہین
اور خشک موسم کے آنے سے بھی اپر برھما مین ظاہراً وہ پھر نہین واقع ہونے شروع ہوے
ہین (نعرۂ خوشی) یہ بات سچ ہے کہ موسم سرما مین ہمکو شمال ومغرب
دونون مین چند وحشی پہاڑی قومون کی گوشمالی کرنی پڑیگی جنھون نے
برھما کے دیہات پر تاخت وتاراج اور برھما کے ملک مین لوٹ کھسوٹ

کی ہے لیکن یہ مشکلات ہندوستان کی سرحد پر اسی طرح پر وقوع مین
آتی ہین جیسے کہ برہما کی سرحد پر اگر ہم اس بات کو یاد کرین کہ جس زمانہ
مین لارڈ ڈلہوزی نے پیگو پر قبضہ کیا تھا اُس وقت گو اُنھون نے
ہر ایک کام مین جو اُنھون نے شروع کیا نہایت مستعدی اور دانشمندی
ظاہر کی اور پیگو صرف ایک چھوٹا حصہ اُس ملک کا تھا جسپر ہم نے حال مین
قبضہ کیا ہے تاہم لارڈ ممدوح کو معقول طور پر اُسکے مطیع کرنے مین سات
یا آٹھ برس صرف ہوے تو مین خیال کرتا ہون کہ ہم اِس نتیجہ سے خامند
ہو سکتے ہین چندروز کا عرصہ گذرا کہ مین لارڈ منٹو کی لایف پڑھ رہا تھا
جنھون نے تذکرتاً یہ بیان کیا ہے کہ اُنکے عہد مین کلکتہ سے بیس میل
کے اندر تمام اضلاع ڈاکوؤن کے قابو مین تھے اور یہ بھی اُسوقت
کہ بنگالہ پر قبضہ کیے ہوے انگریزون کو پچاس برس سے زیادہ ہوگئے
تھے ہمارے زمانہ مین بھی قزاقون کے بڑے گروہ ملک متوسط مین
گورنمنٹ اندور کی تمام کوششون کو بیکار کر رہے ہین جو اُنکی تاخت
وتاراج کے انسداد کے واسطے ہورہی ہے حقیقت یہ ہے کہ ڈکیتی ایک
خاص قسم کا جرم ہے اور باقاعدہ فوجون کے باقاعدہ مقابلہ کی بہ نسبت
اُسکا مقابلہ کرنا زیادہ تر مشکل ہے اِس معاملہ کی نسبت مین نے بہ نسبت
اُسکے جیسا کہ میرا ارادہ تھا زیادہ تر تفصیل کے ساتھ گفتگو کی ہے لیکن
مین نے ایسا کرنا اپنا فرض خیال کیا نہ اسقدر بلحاظ ہندوستان کے
طریقۂ انتظام کے فائدہ کے بلکہ اُن ممتاز سول وملیٹری عہدہ دارون کے
چال چلن کی بریت کی خواہش سے جو ایک نہایت زبردست غلط فہمی کے
درمیان نہایت قابلیت اور مسلمہ کامیابی کے ساتھ اپنے ذمہ دار کامون

جنکا احسان کسی پر نہ تھا انجام دے رہے ہین (نعرۂ خوشی)۔

اور اب اے صاحبان مین آپ سے اور کیا بیان کرون؟ مین عموماً اس بات کو پسندیدہ نہین خیال کرتا ہون کہ ہندوستان کا ویسرائے اسپیچین دے (قہقہہ) مین نے حتی الامکان بڑی احتیاط کے ساتھ اس سے اجتناب کیا ہے لیکن چونکہ مین عنقریب اپنے عہدہ سے علٰحدہ ہونے کو ہون اس لیے شاید مجکو اُن شخصون سے جن کے معاملات کی جانب مین نے اسقدر عرصۂ دراز تک نہایت سرگرمی کے ساتھ توجہ کی ہے تنبیہ اور ہدایت کے طور پر چند الفاظ کے کہنے کی اجازت دی جاویگی (نعرۂ تعریف) لہذا آپ خیال کرینگے کہ اسوقت آپ سے ایک ویسرائے گفتگو نہین کر رہا ہے بلکہ ایک رخصت ہونے والا زرد رنگ کا ضعیف سایہ یا ہم کہہ سکتے ہین کہ کوئی دانشمند سیاح گفتگو کر رہا ہے جو ہندوستان کو تین مہینے کے واسطے اُسکی گورنمنٹ اور اُسکے باشندون کی نسبت ایک مفصل کتاب لکھنے کے ارادہ سے آیا ہو اور جو اسی وجہ سے اس قسم کے بھروسہ کے ساتھ گفتگو کر سکتا ہے جس سے ہم کمتر درجہ کے آدمی محروم ہین (قہقہہ اور نعرۂ خوشی) پس اے صاحبان ہندوستان کیا چیز ہے؟ وہ ایک ایسی سلطنت ہے جو روس کے خارج کرنے کے بعد یورپ کے تمام برِ اعظم کے مساوی ہے اور جسکی آبادی پچیس ۲۵ کرور ہے اس آبادی مین بہت سی مختلف قومین شامل ہین جو مختلف مذاہب رکھتی ہین اور مختلف رسمیات عمل مین لاتی ہین اور مختلف زبانین بولتی ہین مردم شماری کی رپورٹ مین بیان کیا گیا ہے کہ ایک سو چھ مختلف ہندوستانی زبانین ہین آپ یاد رکھین کہ یہ دوسری زبان کی شاخ

نہین ہین جن مین سے اٹھارہ زبان دس لاکھ سے زیادہ آدمی بولتے ہین
اور اُن مین سے اکثر بوجہ ناموافقت اور تعصبات اور متناقض سوشیل
دستورات بلکہ مخالف مطالب کے ایک دوسرے سے جدا ہین ہماری
ہندوستانی سلطنت کی سب سے زیادہ بڑی خصوصیت یہ ہے کہ وہ دُو
زبردست پولیٹکل جماعتون مین منقسم ہے یعنی ہندو جو اُنیس کرور ہین
اور مسلمان جو پانچ کرور ہین جنکی مختلف صفتون کا تعلق خواہ مذہب
سے ہو خواہ معاشرت یا قومیت سے مین ایک ایسے مجمع کے روبرو جیسا
کہ یہ ہے ذکر کرنا فضول سمجھتا ہون لیکن اِن دو بڑے بڑے گروہون
مین بے شمار چھوٹی چھوٹی قومین اضافہ کرنی چاہئیین گو اُنکی نسبت
"چھوٹے" کا لفظ استعمال کرنا مغالطہ دہی ہے کیونکہ اُنمین سے اکثر
کی تعداد لاکھون ہے اور جو باوجود اس امر کے کہ اُن مین سے بعض اُن دُو
وسیع نامون مین شامل ہین جو مین نے بیان کیے ہین ایک دوسرے
سے ایسی ہی مختلف ہین جیسے کہ ہندو مسلمانون سے مثلاً سکھ جو جنگی
عادات اور روایات رکھتے ہین اور سرگرم مشہور ہین - رُہیلے - پٹھان -
اسامی - بلوچی اور ہماری سرحد کی دوسری وحشی اور دلیر قومین —
پہاڑی جو ہمالیہ کی گھاٹیون مین رہتے ہین - ہماری برھمی رعایا جنکی قوم
مانگول اور مذہب بودھ ہے - خاند - میر اور بھیل اور دوسری
غیر آریا قومین جو ہندوستان کے وسط اور جنوب مین رہتی ہین
اور اولوالعزم پارسی ہین جنکے کارخانے اور تجارتی کاروبار روز افزون
ترقی پر ہین علاوہ اِسکے اِن بے شمار قومون کے درمیان ایک ہی قسم
شائستگی کے مختلف درجے پائے جا سکتے ہین جنکے درمیان انسان

نہایت قدیمی زمانہ سے اِس وقت تک گذرا ہے یعنی ایک سرے پر
تو برہنہ وحشی پہاڑی آدمی رہتے ہین جنکے پاس پتھر کے ہتھیار ہوتے ہین
اور جنکی عادت شکار کرنے کی ہوتی ہے جنکی عورتین چند شوہر کرسکتی ہین
اور جنکے توہمات بچّون کے سے ہین اور دوسرے سرے پر وہ
ہندوستانی جنٹلمین رہتے ہین جنھون نے یورپین طریقے اختیار
کیے ہین اور جو نہایت مہذب اور شایستہ ہین اور علمی لیاقت رکھتے
ہین اور جنھون نے مغربی فلاسفی مین دستگاہ حاصل کی ہے اور
جنکے پولیٹکل خیالات اعلیٰ درجے کے ہین اور اِن دونون کے
درمیان ایک دوسرے کے متصل بہت سی صحرانورد قومین رہتی
ہین جو بھیڑ بکریون کے گلّے چراتی ہین اور اُنھین اِدھر اُدھر لیے پھرتی
ہین اور غیر تربیت یافتہ لڑنے والون کے گروہ ہین جنکے درمیان خونی
جھگڑے ہوتے ہین اور جنکا قومی انتظام اپنے طور پر ابتر ہوتا ہے اور
ایسے سردار اور اُمرا رہتے ہین جنکے خدمتگار خوشنما لباس پہنے ہوتے ہین
اور اُنکے اختیارات خودمختارانہ اور زندگی کے طریقے زمانۂ متوسطہ کے
مشابہ ہوتے ہین اور زمانۂ حال کے دیہاتی جنٹلمین اور اولوالعزم تاجر
اور کارخانے والے ہین جنکی ریاستون کا نہایت عمدہ انتظام ہے اور
اُنکے کارخانے ترقی پر ہین اِن سب کے علاوہ جو خاص ہمارے زیر انتظام
ہین گورنمنٹ ہند کو ایک سو سترہ سے زیادہ ہندوستانی ریاستون کی
نگرانی کرنی پڑتی ہے جنکے سردار بادشاہی ڈھنگ پر رہتے ہین جن کے
کارپرداز خودمختار اور اُنکے اختیارات آزادانہ ہوتے ہین اور جن کے
باشندون کی تعداد پانچ کرور ہے صرف اِن مختلف اجزا کی تعداد سے

اُس شخص کو جو خیال بندی کرنے کا عادی نہو ایک ایسا پیچیدہ سوشیل اور
پولیٹکل انتظام نظر آویگا جسپر حکومت کرنے مین انسان کی فہم و فراست کو
ہمیشہ بڑی پریشانی پیش آئی ہے (زور سے نعرۂ تعریف) لیکن خاص
ہندوستان کے اندر بھی ہم اپنی ذمہ داری کی حد کو نہین پہونچے ہین
کیونکہ ہمپر صرف حضور ملکہ معظمہ کی ہندو اور مسلمان اور دوسری
ہندوستانی رعایا کی حفاظت اور بہبودی کے واسطے ہی بندوبست
کرنا واجب نہین ہے بلکہ فرقۂ ایسٹ انڈین کی بڑی جماعت اور
دلیسی عیسائیون اور اُن بڑے بڑے کاشتکارون اور کارخانے دارون
کی جو تمام ملک مین پھیلے ہوے ہین اور نیز ہندوستان کے تمام
انگریزی باشندون یعنی مرد اور عورت اور اُنکے بچون کی جان و مال
کی حفاظت کا بندوبست کرنا پڑتا ہے خواہ وہ گورنمنٹ کے نوکر ہون
یا اُن اجنبی اور نیم شایستہ قومون کے درمیان آزادانہ پیشہ کرتے ہون
جنکے صلح جو اور پُرامن برتاو پر تمام حالتون مین اعتماد کامل نہین ہوسکتا
ہے (نعرۂ تعریف) اور اِن فرایض مین ولایت کے بڑے بڑے تجارتی
مطالب کی نگرانی کا فرض زیادہ کرنا چاہیے جیسے کہ وہ تسو بیس ملین پونڈ کے
کفالتی سرمایہ سے ظاہر ہوتے ہین جو ہندوستان کی منفعت عظیم کے
واسطے یا تو سلطنت کو قرض دیا گیا ہے یا ہندوستانی ریلون اور اُسی
قسم کے کامون مین لگایا گیا ہے جو جوابدہی گورنمنٹ پر نسبت
اُن شخصون کے واجب ہے جنھون نے سرکاری کفالت پر ہندوستان
کے ذرائع کو ترقی دینے مین زر کثیر لگایا ہے یا جنھون نے ہندوستان
کے شاہنشاہی حکام کی استدعا پر اپنا سرمایہ ہندوستان کے سرمایہ مین

لگا یا ہے اُس سے غفلت کرنا ایک جُرم ہوگا اِسی قسم کے خیالات
اِس زاید سرمایہ کثیر سے برابر متعلق ہین جو پرایویٹ اولوا لعزم انگریز
چار کی زراعت اور نیل اور جیوٹ اور اسی قسم کے دوسرے کارخانون
مین اِس خیال سے لگاتے ہین کہ انگریزی حکومت اور انگریزی انصاف
ہندوستان مین غالب رہیگا (زور سے نعرۂ خوشی)۔
اب اگر ہم اپنی نظر باہر کی طرف ڈالین تو یہ بات معلوم ہوگی کہ ہمارے
خارجی فرائض اُن فرائض کی بہ نسبت جو ملک کے اندر ہمارے ذمہ ہین کچھ کم اہم
اور لازمی نہین ہین ہندوستان کی سرحد بلحاظ خشکی کے قریب
چھ ہزار میل وسیع ہے اور قریب نو ہزار میل کے سمندر اُس سے متعلق
ہے مشرق مین وہ سیام اور چین سے اور شمال مین تبت
بھوٹان اور نیپال سے ملی ہوئی ہے اور مغرب مین وہ بہرکیف
سفارتی تعلقات کے لحاظ سے روس کے ہم قدم ہے اُسکے ساحلون پر
بہت سے زرخیز اور پُررونق بندرگاہ مثلاً کلکتہ۔بمبئی۔ مدراس۔
کراچی۔ رنگون (ہین) اور ہر سال ہم رنج آمیز طریقہ مین اس بات سے
واقف ہوتے جاتے ہین کہ غیر قومون کے قریب ہمارے ملک کے واقع
ہونے سے خواہ وہ شایستہ ہون یا غیر شایستہ اور جو پیچیدگیان
مشرقی اور مغربی پالیٹکس سے پیدا ہوتی ہین اُنکے باعث سے ہم کسقدر
خطرناک وسعت تک حملہ کے تابع ہوسکتے ہین اور ہمکو اپنے قومی تعلقات
کے لحاظ سے بڑی ہوشیاری اور دانشمندی کے ساتھ چلنا اور اُن
احتیاطون کا عمل مین لانا ضروری ہے گو وہ کیسے ہی بڑے یا زیادہ خرچ
کا باعث کیون نہون جو ہر ایک قوم پر واجب ہین جو اپنے تئین

اولوالعزم جنگی سلطنتون یا حریف بحری دول کے قریب دیکھتی ہے
پس گورنمنٹ ہند بیرونی حفاظت اور اندرونی انتظام قومون اور
مذاہب اور فرقون کے اِس مجموعہ کی بہبودی اور عمدہ انتظام اور
ترقی کی ذمہ دار ہے جس مین خوفناک قوتین اور بھڑکنے والے مادے
پوشیدہ ہین اور اِس پیچیدہ پولیٹکل انتظام کی تغیرپذیر اور روزافزون
ضرورتون کے لحاظ سے گورنمنٹ موصوف کو وقتاً فوقتاً اپنے طریقۂ
انتظام کو قائم کرنا اور تبدیل کرنا پڑا ہے (نعرۂ خوشی) جو تعلق
انگلستان کو ہندوستان کے ساتھ ہے اُسکے ابتدائی درجون مین
بلکہ بعد اُسوقت کے بھی جبکہ حالات زمانہ کے لحاظ سے تاجرون کی
ایسٹ انڈیا کمپنی شاہی کارپردازون کے ساتھ مبدل ہوگئی ہندوستان
کی ناواقفیت اور ابتری کے لحاظ سے جو مسلمانون کی حکومت کے
زوال کے بعد پیدا ہوئی تھی ایک زبردست اور سخت خودمختار حکومت
کا عمل مین لانا لازم آیا تاکہ جو ابتری اور بدنظمی اُسوقت عموماً پھیلی ہوئی
تھی اُسمین ترتیب اور باقاعدہ انتظام قائم کیا جاوے لیکن انتظام کے
یہ اصول گو وہ کیسے ہی ضروری کیون نہون ہرگز انگریزون کے خیالات
اور عادات کے موافق نہین رہے ہین (نعرۂ تعریف) پس جس وقت
حالات زمانہ کے لحاظ سے مناسب معلوم ہوا تو ہر ایک منتظمان سلطنت نے
ولایت اور نیز ہندوستان مین وقتاً فوقتاً اُس انتظام کی سختی
کے نرم کرنے کے واسطے جسکے ساتھ ہماری حکومت ابتدا مین قائم
کی گئی تھی کوشش کی اور حضور ملکہ معظمہ کی رعایاے ہندوستان
کو اُسی قسم کے سِول حقوق اور اختیارات کے دینے کے واسطے ہی

سخت کوششین نہین کی گئین جو ولایت مین حضور ملکہ معظمہ کی رعایا کو
حاصل ہین بلکہ جہان تک کہ ممکن تھا اُنکو اُنکے خاص معاملات کے
انتظام مین شریک کرنے کے واسطے کوشش کی گئی (نعرۂ تعریف)
چنانچہ اسکا ثبوت صاف صاف ہمارے حال کی تاریخ کے صفحون پر
منقش ہے۔ وہ اُن قانونی ضوابط مین پایا جاتا ہے جنکے رو سے
حضور ملکہ معظمہ کی تمام رعایا کو بغیر امتیاز قوم یا مذہب یا فرقہ کے قانون
کے روبرو برابری حاصل ہے (نعرۂ خوشی) یہ ثبوت لوکل لیجسلیٹو کونسلون
کے قائم ہونے سے جنکو قائم ہوے پچیس برس کا عرصہ ہوا پایا جاتا ہے
جن مین اکثر معزز ہندوستانی اس قسم کے قوانین کے بنانے مین
جو لوکل ضروریات کے موافق تھے گورنمنٹ کے ساتھ شریک کیے گئے
یہ ثبوت انتظام محاصل کے جداگانہ متعدد گورنمنٹون کے سپرد کیے جانے
سے حاصل ہوتا ہے جسکے ذریعہ سے خاص باشندون کو زیادہ تر وسیع
ذمہ داری سپرد کرنے کے واسطے راستہ تیار ہوگیا ہے اسکو لارڈ
نارتھ بروک کے عہد کے میونسپل قوانین سے نہایت ہی اہم ترقی
حاصل ہوئی۔ یہ میرے معزز پیشرو کے عہد مین میونسپل اور لوکل بورڈون
کے قوانین سے اور بھی زیادہ تر درجۂ تکمیل تک پہونچا اور جو سفارشین
پبلک سروس کمیشن کی حال مین گورنمنٹ ہند نے ولایت کو بھیجی ہین
جنکے بموجب سنّو سے زیادہ عہدے جو اب تک صیغۂ متعہد سے مخصوص
تھے پراونشیل عہدہ دارون کے واسطے کھول دیے جاوینگے اور
اسطرح پر ہماری ہندوستانی ہمعصر رعایا کے دسترس مین آجاوینگے
اُنسے اِنکی اور بھی زیادہ تشریح ہوئی ہے (نعرۂ تعریف)۔

اور اب اے صاحبان بعض دانشمند خیرخواہ دوست وطن اور
نیک نیت اشخاص اِس باب مین ایک قدم آگے اور بڑھنا نہین بلکہ
ایک نامعلوم شے کے حصول کے واسطے ایک نہایت لمبے ڈگ بھرنا
چاہتے ہین اور گورنمنٹ کے جمہوری قاعدے ہندوستان مین
جاری کرنا اور پارلیمنٹ کا ایک ایسا قاعدہ اختیار کرنا چاہتے ہین
جس تک خود انگلستان صرف رفتہ رفتہ اور بہت سی صدیون کی
تیاری کے بعد پہونچا ہے مجکو معلوم ہوتا ہے کہ یہ خیال جسکی سند آ
رائے دی گئی ہے یہ ہے کہ ایک ایسی ریپریزنیٹیٹو جماعت یا جماعتین
قائم کی جاوین جن مین سرکاری ممبرون کی تعداد قلیل ہو اور جسکو
خزانہ کا اختیار حاصل ہو اور جو اُسکے ذریعہ سے انگریزی کارپرداز
حکام کو اپنی مرضی کے تابع کرسکین اِسکے بعد اِس انتظام کی رائے
دی گئی ہے کہ ہندوستانی فوج ملیشیا اور والنٹیر کی پلٹنین ملک
کی اندرونی اور بیرونی حفاظت کے واسطے قائم کیجاوین اور اُسکا
پہلا عملی نتیجہ یہ ہوگا کہ انگریزی فوج کی تعداد اپنی موجودہ تعداد سے
نصف رہ جاویگی اے صاحبان مجکو اندیشہ ہے کہ انگلستان کے
باشندے بلاتامل اِس پروگرام کو تسلیم نہ کرینگے یا اِس قسم کی ایک
جماعت یا جماعتون کو اُسکی فوجون مین دست اندازی نہ کرنے دینگے
یا گورنمنٹ صوبجات یا گورنمنٹ عالیہ کی آزادانہ کارروائی کو محدود
نہ کرنے دینگے (نعرۂ تعریف) اول تو یہ کُل تجویز بالکل خلاف کانسٹیٹیوشن
ہے کیونکہ کانسٹیٹیوشنل گورنمنٹ کا جزو اعظم یہ ہے کہ ذمہ داری اور
اختیار ایک ہی شخص کے ہاتھ مین رہے اور یہ خیال کہ غیر ذمہ دار کونسل

جنکے ممبر ہرگز ایک کانسٹیٹیوشنل ملک مین جوابدہ نہین ہو سکتے ہندوستان
مین قوانین کے بنائے جانے کو روکین یا ہندوستان مین حکام
انگریزی کی پالسی کو منسوخ کرین ایک ناقابل عملدرآمد خیال تصور کیا جاوگا
(نعرۂ تعریف) درحقیقت حالت موجودہ مین اس قسم کے قاعدہ کا
جاری کرنا اسقدر صریحاً ناممکن ہوگا کہ مین یقین نہین کرتا ہون کہ کسی
ہندوستانی مدبر نے جو ذرا بھی وقعت رکھتا ہے بعد غور اور تامل کرنے
کے اسکی راے وہی ہے مین خیال کرتا ہون کہ گذشتہ چار برس کے
اندر مین ہندوستان کے تمام نہایت مشہور و معروف شخصون سے
ملا ہون مین نے ان معاملات کی نسبت اُنمین سے اکثر کے ساتھ گفتگو
کی ہے اور مین نے کبھی اُنکی زبان سے کوئی راے اس قسم کی نہین
سنی ہے جیسی کہ مین نے بیان کی ہے (نعرۂ خوشی) لیکن اگر کوئی
ذی وقعت ہندوستانی مدبر جو انگلستان اور ہندوستان کے
اصلی مطالب کے سمجھنے کے لائق ہو اس پروگرام کا مؤید نہین پایا جاتا
ہے تو وہ کون اشخاص ہین جو اُسکی تائید کرتے ہین وہ کون شخص ہین
جو اس قسم کے بڑے بڑے اختیارات حاصل کرنا اور جو ایک ناممکن الوقوع
کام کو کرنا اور اپنے کو بلا مین مبتلا کرانا چاہتے ہین (نعرۂ تعریف) لے
صاحبان یہ وہ شخص ہین جنکی نسبدت مین نہایت ادب اور مہربانی
کے ساتھ گفتگو کرنا چاہتا ہون کیونکہ وہ بیشتر اُس طریقۂ تعلیم کے ذریعہ
سے پیدا ہوے ہین جو ہمنے خود پچھلے تیس برس سے وہی ہے لیکن
ایک خود حکمران قوم کو اسکی ابتدائی حالت سے پیدا کرنے کے یے
تیس برس کی مدت نہایت قلیل ہے بہرکیف ہم اُن تعلیم یافتہ شخصون کی

امداد کا اندازہ کرنا چاہتے ہین جن سے ہم بالفعل مدد لے سکتے ہین اور
ہم اِس بات پر غور کرنا چاہتے ہین کہ ہندوستان کے تعلیم یافتہ فرقے
کِس درجۂ قابلیت تک پہونچ گئے ہین اور اُنکی تعداد کو باقی ماندہ
آبادی کے ساتھ کیا نسبت ہے برٹش انڈیا کی تمام آبادی مین سے
جو مجمل طور پر بیس کرور قرار دی جا سکتی ہے پانچ یا چھ فیصدی سے
زیادہ آدمی پڑھ لکھ نہین سکتے ہین اور ایک فیصدی سے کم ایسے شخص
ہین جو انگریزی کا علم رکھتے ہین۔

پس لوگون کا گروہ کثیر شاید بیس (۲۰) کرور مین سے اُنیس کرور اب تک
جہالت مین مبتلا ہے اور قریب ایک کرور مین سے جنھون نے تعلیم
حاصل کی ہے ۹/۱۰ یا شاید اُس سے کم نے نہایت ابتدائی علم سے زیادہ
نہین حاصل کیا ہے جو ریویو ہمنے حال مین تعلیم ترقی کی نسبت لکھا تھا
اُس مین یہ اشارہ کیا گیا تھا کہ جو طلبہ ہمارے کالجون اور مدرسون مین
پڑھتے ہین اُن مین سے ۹۲½ فیصدی ابتدائی تعلیم پاتے ہین اور
جو ترقی انگریزی تعلیم مین ہوئی ہے اُسکا اندازہ اِس بات سے
ہو سکتا ہے کہ اُن طلبہ کی تعداد جنھون نے یونیورسٹیون مین
اُنکے قائم کیے جانے کے بعد ۱۸۵۷ء سے یعنی پچھلے اکتیس (۳۱) برس مین
سند حاصل کی ہے آٹھ ہزار سے کم ہے پچھلے پچیس (۲۵) برس مین ہمارے
مدرسون سے غالباً پانچ لاکھ سے زیادہ طالب علم انگریزی کی عمدہ
تعلیم حاصل کر کے پاس نہین ہوے اور شاید دس (۱۰) لاکھ اَور ایسے
طالب علم نکلے ہین جو تھوڑی بہت انگریزی جانتے ہین پس یہ
کہا جا سکتا ہے کہ بیس کرور کی آبادی مین سے صِرف چند ہزار آدمی

ایسے ہین جو جہان تک کہ مغربی خیالات بلکہ مشرقی علم سے تعلق ہے
اُن پیچیدہ تمدنی اور ملکی معاملات کے بخوبی سمجھنے کے واسطے کافی لیاقت
رکھنے والے خیال کیے جاسکتے ہین جو ہر روز گورنمنٹ ہند کے غور کے
واسطے پیش ہوتے ہین (نعرۂ تعریف) -

پس مین دریافت کرتا ہون کہ کوئی معقول پسند آدمی کیونکر یہ خیال
کرسکتا ہے کہ گورنمنٹ انگریزی اِس نہایت ہی قلیل جماعت کو اُس
عظیم الشان اور مختلف صورت رکھنے والی سلطنت کے انتظام کے
اختیار دینے پر راضی ہوجاویگی جسکی حفاظت اور بہبودی کے واسطے
وہ خدا کی نظرون مین اور شایستگی کے روبرو جوابدہ ہے (نعرۂ خوشی)
یہ بیان کیا گیا ہے کہ یہ قلیل جماعت ایک بڑے روزافزون فرقے کو
ریپریزینٹ کرتی ہے مین اِس بات کے خیال کرنے سے خوش ہون
کہ وہ ایک ترقی پذیر فرقہ ظاہر کرتی ہے اور مجھکو یقین ہے کہ جون جون
وقت گذرتا جاویگا صِرف اس فرقہ کو ہی ترقی نہوگی بلکہ اُسکے ممبرون
کی وقفیت اور تجربہ کو بھی ترقی ہوگی لیکن بالفعل میرے نزدیک دعویٰ
بے بنیاد معلوم ہوتا ہے کہ یہ جماعت ہندوستان کے باشندون کی
قائم مقام ہے اگر وہ درحقیقت ہندوستان کے باشندون کی یعنی
بے زبان کرورون آدمیون کی قائم مقام ہین تو بجاے اسکے کہ وہ انکم
کی شرح کے محدود کیے جانے کی خواہش کرتے جیسے کہ اُنھون نے خواہش
کی تھی اُنکو اُسکے دس گنا کرنے کا حکم دیا جاتا (قہقہہ) کیا درحقیقت یہ بات
ظاہر نہین ہے کہ لوگون کے بڑے بڑے گروہ ابھی سے اِس خیال سے
خوف زدہ ہوتے جاتے ہین کہ اِس قسم کی خودبنی ہوئی جماعتین اُنکے

اور حکومت انگریزی کی اعلی اہلے طرفداری کے درمیان حائل ہون اُن
شخصون کو یہ بات معلوم کرنی چاہیے کہ ہندوستان کی موجودہ حالت
مین عوام کی اصلی یا حسب دلخواہ ریپریزینٹیشن (وکالت) اُنکی تعداد کثیر
اور اُنکے گوناگون مطالب اور اُنکی جداگانہ اقوام کے ساتھ نہین ہوسکتا
ہے اُنکو یہ بات دیکھنی چاہیے کہ گورنمنٹ انگریزی کی تمام طاقت و قوت
و دانشمندی اس بات کے واسطے کام مین لائی جاسکتی ہے کہ ایک قوم
یا ایک معاملہ یا ایک مذہب دوسرے پر غالب نہونے پاوے اور اُنکو یہ بات
معلوم کرنی چاہیے کہ اُنکی خاص حالت مین ملک کے واسطے کوئی زیادہ تر
بڑی برکت بہ نسبت اُس بیرونی متحمل اور مستحکم حکومت کے نہین ہوسکتی ہے
جسکا اصول انصاف ہے اور جو صرف اِس بات کی قوت اور مرضی
رکھتی ہے کہ سلطنت کے ہر ایک جداگانہ جزو کے حقوق اور منصب کو
ایک پرامن اور یکسان اور بے ضرر اتفاق مین شامل کرسکتی ہے (زور
سے نعرۂ خوشی)۔

جسوقت کانگریس اول قائم کی گئی تھی تو مین اُسکی کاروائیون کو
توجہ اور شوق کے ساتھ دیکھتا رہا مین اِس بات سے واقف تھا کہ
لوگون کی عادات اور دستورات کے متعلق بہت سے سوشیل معاملات
اِس قسم کے تھے جنکی منفعت کی نسبت شبہہ تھا لیکن جن مین گورنمنٹ
کو دست اندازی کرنا یا تو ناپسندیدہ تھا یا جنکو اپنے رعب وداب یا
قابو مین لانا اُسکے اختیار سے باہر تھا مثلاً ایسی آبادی کسان ہے جسکی
ترقی عیش و آسایش اور بہبودی کے معاملہ مین شادیون اور اسی قسم
کی دیگر رسمیات کے موقع پر کثرت سے بے فائدہ خرچ کرنے کی وجہ سے

ہندوستان کی بہ نسبت زیادہ ترروکی ہوئی ہو یا کونسے ملک مین
کاشتکار اپنی کاشتکاری اور محنت مین بہ نسبت اُسکے زیادہ ترپریشان
اور تنگ ہے جیسے کہ ہندو یا مسلمان کاشتکار مہاجنون کے دائمی قرض
کی وجہ سے پریشان ہین؟ کونسے ملک مین حفظان صحت کے معاملہ مین
اصلاح کی زیادہ ترضرورت بہ نسبت اُسکے ہے جیسی کہ اُن شخصون کے
درمیان ہے جو اُن تالابون مین جہان سے کہ وہ اپنا پینے کا پانی حاصل
کرتے ہین نہانے پر اصرار کرتے ہین اور کونسے ملک مین لاکھون مرد
اور عورت اور بچے ہر سال مرتے ہین بلکہ اُس سے بھی زیادہ بدتر یہ ہے
کہ وہ ہمیشہ کے واسطے کمزور اور بیمار اور اُنکی نسل اُن وجوہات سے
جنکا انسداد ممکن ہے ضعیف ہوجاتی ہے کونسا طریقہ بہ نسبت بعض
خانگی انتظامات کے جنکی نسبت ہندوون کی سوسائٹی ایسی سختی کے
ساتھ اصرار کرتی ہے دل کو زیادہ تر تکلیف دینے والا خیال کیا جاسکتا ہے
سب سے زیادہ کونسا ملک بڑے بڑے اضلاع اور صوبون کی آبادی
کی کثرت کے باعث سے جنکے باشندے ہر سال اُس تعداد سے زیادہ
بڑھتے جاتے ہین جنکی زمین پرورش کرسکتی ہے اسقدر سخت خطرہ مین
مبتلا ہے؟—

معاملۂ آخر الذکر کی جانب مین خاصکر ہر ایک شخص کی توجہ مائل کرنا
چاہتا ہون جسکو اپنے ملک کے ساتھ محبت ہے مدت ہوئی کہ یوروپین
لکھنے والون نے اور خصوصاً اُس نہایت تیز فہم دوراندیش سر ہنری
مین متوفی نے اِس خطرہ کو ظاہر کردیا تھا اور شاید سب سے پہلا یہی معاملہ
تھا جس کی جانب میری توجہ اُسوقت مائل ہوئی جبکہ مین ہندوستان کو

آیا جو عام مصیبت مَین نے ایرلینڈ مین پھیلی ہوئی دیکھی اور جو اسی
قسم کے حالات سے پیدا ہوئی تھی اُسکا شاید میرے خیال پر زیادہ تر
اثر ہوا (سنو سنو) سب سے پہلے مین نے سر ولیم ہنٹر سے اِس کام
کی جانب توجہ کرنے کی فرمایش کی اور اُنکے چلے جانے کے بعد یہ کام
سر ایڈورڈ بک کے سپرد کیا گیا دہلی مین ایک کمیٹی جمع ہوئی اور
اُسی کے ساتھ مختلف گورنمنٹون سے لوگون کی عام حالت کی نسبت
پراونشیل رپورٹین طلب کی گئین مَین خیال کرتا ہون کہ جس مختصر
رزولیوشن مین اِن رپورٹون کا عام خلاصہ اور وہ نصیحتین جو اُنسے
حاصل ہوسکتی ہین درج ہین اُسکی نسبت یہ بیان کیا گیا ہے کہ اُسکے
ذریعہ سے گورنمنٹ نے اِس معاملہ کو عمدہ حالت مین ظاہر کرنے کے
واسطے کوشش کی ہے جو کُچھ کہ مَین کہ سکتا ہون وہ یہ ہے کہ اِس تحقیقات
کا حکم دینے مین میرا مقصد یہ تھا کہ ہماری حالت کے خطرہ کی نسبت
ہندوستان مین پبلک اوپینین (رائے) خبردار ہو نہ یہ کہ یہ معاملہ
خیالی حفاظت فرض کرکے چپ چاپ کر دیا جاوے اور جو شخص اِس
نتیجہ سے بڑی رضامندی حاصل کرسکتا ہے اُسکا مزاج یقیناً نہایت
زود اعتقاد یا نہایت بے رحم ہوگا کیونکہ اگرچہ یہ بات صاف صاف
ظاہر ہوگئی ہے کہ جو شخص یہ بات ظاہر کرتے ہین کہ ہندوستان کے
غریب فرقے عموماً نیم فاقہ کشی اور خلو معدگی کی دوامی حالت مین رہتے
ہین وہ نہایت مبالغہ کرتے ہین اور بلحاظ جملہ امور کے اُنکی حالت برابر
ترقی پر ہے تاہم بلا شبہہ یہ کیفیت ہے کہ بعض اضلاع مین جن کے
باشندون کی تعداد لاکھون بیان کی جاسکتی ہے معاش کے ذریعے

جو زمین سے حاصل ہوتے ہین اُن شخصون کی پرورش کے واسطے
جو اُسپر رہتے ہین ناکافی ہین جبکہ ہم اِس بات پر غور کرتے ہین کہ
یورپ کے نہایت آباد ضلعون مین فی مربع میل صرف چار سَو سے لیکر
پانسو آدمی تک رہتے ہین اور اِن مقامات مین جنکا مین تذکرہ کر رہا ہون
اُنکی تعداد فی مربع میل سات بلکہ آٹھ سَو سے زیادہ ہے تو ہم اس خطرہ
کی اصل حقیقت کو زیادہ تر عمدہ طور پر سمجھ سکینگے اب اے صاحبان
اِسکے صرف دو علاج ہین یعنی کارخانون اور دستکاری کو وسعت دینا
اور نقل مکان کرنا لیکن اُنمین سے کسی تدارک کا از خود عمل مین لانا گورنمنٹ
کے اختیار مین نہین ہے (نعرہٗ تعریف) تجارت پر سے قیود کے دفع کرنے
اور سڑکون اور آہنی سڑکون اور آمد و رفت کی سہولیتون کو ترقی
دینے سے ہم کارخانون اور تجارتی مستعدی کو ترقی دے سکتے ہین
جیسا کہ ہم کر رہے ہین لیکن واقعی کارخانون کے سنٹرون کا قائم کرنا
پرایویٹ شخصون کی اولوالعزمی سے متعلق ہونا چاہیے (نعرہٗ خوشی)
اُسی ناکامل درجہ تک اور خاصکر انھین ذریعون سے گورنمنٹ ترک وطنی
کو سہولیت دیسکتی ہے (نعرہٗ خوشی) گورنمنٹ مناسب شرائط کے
ساتھ اُن شخصون کو جو آباد ہونا چاہتے ہون زمین کرایہ پر دیسکتی ہے
یا فروخت کرسکتی ہے اور وہ اُن مقامات کا نشان دے سکتی ہے
جہان آبادی کثرت سے ہے اور جہان خالی قطعات ہم پہونچ سکتے ہین
لیکن وہ قانوناً نہ تو بیجا شادیون کو روک سکتی ہے اور نہ کسی گانؤن کے
باشندون کو جو کسی خاص موقع پر واقع ہو دوسرے گانؤن کو نقل مکان
کرنے پر مجبور کرسکتی ہے لیکن جو کچھ کہ گورنمنٹ نہین کرسکتی ہے اُسکو

وہ شخص جن کا مین ذکر کر رہا ہون نہایت مفید طور سے انجام دے سکتے ہین وہ لوگون کے طریقون اور عادات سے واقف ہین۔ وہ اُن کے پیشون کی اصلیت کو جانتے ہین وہ اُنکی حاجتون کو سمجھتے ہین اور چونکہ وہ خود ہندوستان کے مختلف مقامات سے آتے ہین اسلیے وہ یہ بات جانتے ہین کہ کِس مقام پر مزدوری گران اور کِس مقام پر زمین کی افراط ہے اور کِس مقام پر نئے باشندے عمدہ طور سے آباد ہو سکتے ہین خواہ بطور کاشتکارون کے یا بطور قلیون کے غرضکہ اِس مسئلہ کے تمام پہلوؤن پر بڑی احتیاط کے ساتھ غور کرنے سے وہ اپنے تئین اِس قابل بنا سکتے ہین کہ گورنمنٹ کو مفید اطلاع اور مشورہ دونون دے سکین (زور سے نعرۂ تعریف)۔

اب حفظان صحت کی نسبت مین کچھ کہتا ہون اور حفظان صحت سے میری مراد یہ نہین ہے کہ ہمارے گانون کے رہنے والے بموقع اور نامناسب طور پر اُن طریقون اور عادتون کے اختیار کرنے کے واسطے تنگ کیے جاوین جو اُنکی طبیعتون کے موافق نہون یا یہ کہ وہ مغرب کے فن حفظان صحت کے جدید ترین اصولون کے اختیار کرنے پر مجبور کیے جاوین بلکہ میری مراد اُس سے یہ ہے کہ وہ رفتہ رفتہ اطمینان کے ساتھ اُس قسم کا طریقہ اختیار کرین جسکے باعث سے حال کی صدی کے اندر انگلستان سے مرض ہیضہ اور جیلخانون کا بخار اور بہت سی اور خرابیان دفع ہو گئی ہین اور جسکا اصول یہ ہے کہ خالص پانی لوگون کے دسترس مین پہونچایا جاوے اور وہ اُن آسان قاعدون سے واقف کیے جاوین جنکے باعث سے زندگی کو

اُسیقدر آسایش حاصل ہوتی ہے جیسے کہ وہ مہذّب ہو جاتی ہے گورنمنٹ
نے حال مین اُس معاملہ کی جانب دلی توجہ کی ہے اور اُن اصولونکو
قرار دیا ہے جنکے بموجب گورنمنٹ کی راے مین ہمارے قصبات اور
دیہات مین حفظان صحت کے باب مین اصلاح ہونی چاہیے گورنمنٹ
نے حفظان صحت کے انتظام کے واسطے خاص خاص مقامات تجویز
کیے ہین اور سلطنت کے ہر ایک بڑے حصہ مین اُسکو شہرت دی ہے
اور ملک کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک ذمہ دار سنٹرل
ایجنسیون کے قائم کیے جانے کا بندوبست کیا ہے جو اُن تمام لوکل حکام
کے ساتھ جو اُنکی حدود اختیارات کے اندر رہتے ہون برابر خط وکتابت
کیا کرینگی لیکن باینہمہ گورنمنٹ عالیہ اور گورنمنٹ صوبجات دونون کی
نہایت سرگرم کوششین اُسوقت تک بہت کم کارآمد ہونگی جب تک
کہ تعلیم یافتہ ہندوستانی جماعتین دانشمندی کے ساتھ اُن مین مدد نہ دینگی
(نعرۂ تعریف) علیٰ ہذا فنون اور دستکاری کی تعلیم کی نسبت گورنمنٹ
ہند لوکل گورنمنٹون سے اِس پالسی اور انتظامات کے اختیار کرنے
کی نسبت سفارش کرسکتی ہے جو اُسکے نزدیک تعلیم کے اس مفید اور
ضروری شعبہ کے اجرا کے واسطے مناسب ہون اور لوکل گورنمنٹین
اُن سفارشون مین اپنی راے زیادہ کرسکتی ہین یا نہایت سرگرمی اور
دانشمندی کے ساتھ اُنکو جاری کرسکتی ہین لیکن صرف تعلیم یافتہ
فرقہ ہی یعنی وہ لوگ جو ہندوستان کے گھرون کے اندرونی انتظام
اور اُنکے باشندون کی قدرتی لیاقتون سے بخوبی واقف ہین اِس
تحریک کو عمدگی اور درستی کے ساتھ جاری رکھ سکتے ہین۔

پس اے صاحبان جسطرح مین ابھی بیان کر چکا ہون کہ جب وقت کانگریس ابتدا مین قائم کی گئی تھی تو مین خیال کرتا تھا کہ اِس قسم کی جماعت بشرطیکہ وہ اپنی توجہ ہمدردانہ سرگرمی کے ساتھ اِن معاملات اور اسی قسم کے دوسرے معاملات پر غور کرنے کی جانب مصروف کرے جیساکہ انگلستان مین اِسی قسم کی کانگریسین کرتی ہین گورنمنٹ کے حق مین کار آمد اور اپنے ہمعصر باشندون کے واسطے نہایت مفید ثابت ہو اور مین اِس بات پر اپنا افسوس ظاہر کرنے سے باز نہین رہ سکتا کہ وہ اِس قسم کے اہم معاملات کو جو اُنکی لاکھون ہمعصر رعایا کی بہبودی سے تعلق رکھتے ہین اپنی توجہ کے لائق نہ خیال کرین اور اِسکے بجاے اُنھون نے اُن معاملات کی جانب توجہ کی جنمین اُنکی امداد ہمارے واسطے غالباً کم مفید ہو سکتی ہے (نعرۂ تعریف) اور مجکو اِس بات سے اور بھی زیادہ افسوس ہوتا ہے کہ کانگریس کے ممبر لاکھون ناواقف اور ضعیف الاعتقاد شخصون کے درمیان (جیساکہ اُنکے عہدہ دار فخر کرتے ہین) اُن رسالون کے تقسیم کرنے کے جوابدہ ہوے جو نہایت مشتبہ نیت کے ساتھ لکھے گئے تھے اور جنکا مقصد صریح اِس ملک مین سلطنت کے سرکاری ملازمون کے برخلاف لوگون کی عداوت کا برانگیختہ کرنا ہے (نعرۂ خوشی) — اِس قسم کی کارروائیون کی جانب جیسی کہ یہ ہین کوئی گورنمنٹ بے پروائی نہین کر سکتی ہے اور نہ وہ تمام صورتون مین اُن شخصون کی دانائی کی نسبت جنھون نے ایسا قصور کیا ہے گورنمنٹ کے دل مین بدگمانی پیدا کرنے مین خطا کر سکتی ہین اور نہ اُسکے ایک

خاص عہدہ دار (مین یقین کرتا ہون کہ کانگریس کے خاص سکرٹری)
کی اس احمقانہ دھمکی سے کہ وہ اور اُسکی کانگریس کے دوست صرف
ایک عام بغاوت کی ہی نہین بلکہ ایک فوجی بغاوت کی کنجیان اپنے ہاتھ
مین رکھتے ہین اُنکی دانائی و امتیاز کی نسبت ہمارے اعتماد کا بھہر
قائم ہونا متصور ہے اُس حالت مین بھی جبکہ اُسکے ساتھ وہ یہ بھروسہ
دلاتے ہین کہ وہ بالفعل اُن کنجیون کو قفل مین نہین لگانا چاہتے
(زور سے نعرۂ تعریف) لیکن اے صاحبان اگرچہ مین نے صاف صاف
لفظون مین اُس بات کا ظاہر کرنا اپنا فرض خیال کیا ہے جس کو مین
کانگریس پارٹی کی غلط فہمی نسبت اُس مناسب طریقہ کے خیال کرتا ہون
جس مین اُنکی لیاقتین کام مین آنی چاہئین تاہم میری ہرگز یہ مراد نہین
ہے کہ مین ہندوستان کے تعلیم یافتہ فرقون کی اِس خواہش کو پسند
اور اُسکے ساتھ ہمدردی نہین کرتا ہون کہ وہ اپنے ملک کے معاملات
کے انتظام مین زیادہ تر کثرت سے ہمارے شریک ہون اِس قسم کی
اولوالعزمی صرف طبعی ہی نہین ہے بلکہ نہایت شایان ہے بشرطیکہ
ملک کے حالات اور اُن صورتون کا مناسب لحاظ کیا جاوے جنمین
گورنمنٹ انگریزی ہندوستان مین اپنے فرائض ادا کرتی ہے (نعرۂ
تعریف) جو اسپیچ مین نے کلکتہ مین حضور ملکہ معظمہ کے جشن جوبلی کے
موقع پر دی تھی اُسمین مین نے مندرجۂ ذیل کلمات بیان کیے تھے۔
"بلاشبہہ وہ جدید میدان جنمین گورنمنٹ ہند کو کوشش کرنی پڑتی ہے
نہایت وسیع اور فراخ ہین لیکن مثل زمانہ سابق کے اُسکو تن تنہا محنت
کرنے کی ضرورت نہین ہے جس زمانہ کا ہم ریویو کر رہے ہین اُسکے اندر

تعلیم نے اپنا کام انجام دیا ہے اور ہم ہر طرف سے بڑی لیاقت اور فہم و فراست
والے ہندوستانی جنٹلمینون سے گھرے ہوے ہین جنکی دلی اور خیرخواہانہ
اور صادق امداد سے ہم نہایت بڑے فائدہ کے حاصل کرنے کی توقع
کر سکتے ہین درحقیقت ایک ایسے انتظام کے واسطے جسکی حالت ایسے
خاص طور کی ہے جیسے کہ ہمارے انتظام کی ہے اُنکا مشورہ اور امداد و
اعانت اسکی کارروائیون کی کامیابی کے واسطے نہایت ضروری ہین
اور نہ مین اُنکی اِس طبعی اولوالعزمی کو سواے رضامندی اور نیک نیتی
کے اور کسی خیال کے ساتھ دیکھتا ہون کہ وہ اپنے ملک کے معاملات
کے انتظام مین زیادہ تر کثرت سے اپنے انگریزی حکام کے ساتھ شریک
کیے جاوین اور مین نہایت خوش و خرّم ہونگا اگر اُنکے درمیان مین اپنے
زمانۂ قیام مین حالات موجودہ کے لحاظ سے اُس پولیٹکل منصب کو وسعت
دے سکون اور اُسکو زیادہ تر معقول بنیاد پر قائم کر سکون جو ایک پشت
پہلے اُس بڑے مدبر لارڈ ہالی فاکس نے نہایت دانشمندی سے
ساتھ اُن ہندوستانی جنٹلمینون کو دیا تھا جو اپنے رعب داب اور
اپنی لیاقتون اور اُس اعتماد کے لحاظ سے جو اُنکے ہموطنون کو اُنکی ذات پر
تھا ہماری قانونی کونسلون کے واسطے بطور کارآمد مشیر کے قرار دیے
گئے تھے،، ہر ایک لفظ جو اِسوقت مین نے کہا تھا اُسپر مین اب بھی قائم ہون
(نعرۂ خوشی) لیکن یقیناً ملک کے ذی فہم شخص یہ نہین خیال کر سکتے ہین
کہ ایسے انتظام مین جیسا کہ ہمارا انتظام ہے نہایت معتدل درجے کی
کانسٹیٹیوشنل تبدیلیان قلم کے ایک اشارہ سے یا پارلیمنٹ مین نہایت
غور و توجہ کے ساتھ بحث و مشورہ کیے ہوے بغیر کیجا سکتی ہین (نعرۂ تعریف)

اگر کبھی کوئی پولیٹکل انتظام ایسا پایا گیا ہے جس مین اُن مسائل کی نسبت
بحث کرنے مین جو انتظام کی کل کے پرزون کے ٹھیک کرنے مین
متعلق ہین احتیاط درکار ہے اور جس مین شتابی اور بے احتیاطی
کرنے سے نہایت ناقص نتائج کے پیدا ہونے کا اندیشہ ہے تو یہ
پولیٹکل انتظام وہی ہے جسکے ذریعہ سے ہماری پیچیدہ ہندوستانی سلطنت
باہم ملی ہوئی ہے اور جو شخص اپنا ہاتھ کشتی ارک کی جانب نہایت نیک
ارادون کے ساتھ بھی پھیلاویگا اُسکو اِس بات کا اندیشہ کرنا چاہیے
کہ مبادا وہ کندھے تک سکڑ نہ جاوے۔

لیکن ترقی اور بالیدگی دنیا کی تواریخ کا عام قاعدہ ہے اور جو
دلائل مین نے ابھی اُس طریقہ کی نسبت بیان کی ہین جس مین
انگریزی مدبرون نے ہمیشہ ہندوستان مین ہماری گورنمنٹ کے
طریقون کو رفتہ رفتہ ہمارے ہندوستانی رعایا کے تعلیم یافتہ فرقون
کی وسعت پذیر دانشمندی اور لیاقتون کے موافق بنانے کے واسطے
کوشش کی ہے اُنکے لحاظ سے بھروسہ کے ساتھ یہ توقع کیجا سکتی ہے
کہ دیسی جماعت کے ذمہ دار سرگروہون کی جائز اور معقول خواہشین
خواہ وہ ہندو ہون یا مسلمان عرصۂ مناسب کے اندر جائز طریقہ مین
پوری کیجاوینگی (نعرۂ خوشی) جسقدر زیادہ ہم ہندوستان کی
تعلیم یافتہ اور روشنضمیر پبلک آرا کے ساتھ اپنے اتصال کی سطح کو وسعت
دینگے اُسی قدر زیادہ بہتر ہے اور اگرچہ میرے نزدیک صرف ہماری
حکومت کے قیام کے واسطے ہی نہین بلکہ ملک کی عمدہ گورنمنٹ اور
تمام فرقون اور خاصکر عوام الناس کی عام رضامندی کے واسطے بھی

یہ امر قطعی ضروری ہے کہ انگلستان عام معاملات پر اپنے اختیار کلی سے
ہرگز دستکش نہو یا ایک جماعت قلیل کو اُن مختلف الانواع جماعتون
کی آسایش و بہبودی کے انتظام کا کام تفویض کرے جنپر وہ حکمران ہے
تاہم مجھکو کچھ کم بھروسہ اِس بات کا نہین ہے کہ ہم بہ نسبت اسکے جیسا
کہ ہمنے اب تک کیا ہے اپنے فرایض کے انجام دینے مین بڑے
فائدے کے ساتھ ہندوستانیون کی دانشمندی اور امداد سے زیادہ تر
کثرت سے کام لے سکتے ہین (زور سے نعرۂ تعریف) مجھکو اس عمدہ
سمجھ اور علمی دانشمندی اور تجربہ کے کامل طور سے اندازہ کرنے اور سمجھنے
کے لیے کافی موقعے ملے ہین جو ہندوستان کے سربرآوردہ شخصون
کو بڑے بڑے سردارون اور نیز بافرصت اور پیشہ ور شخصون کے
درمیان حاصل ہے اور اب مین نے سرکاری طور پر حکام ولایت
کی خدمت مین بعض ذاتی تجویزات جو خیالات مذکورۂ بالا کے موافق
ہین پیش کی ہین (نعرۂ خوشی)۔
اے صاحبان ہین نے بعض اوقات اخبارات مین خوفناک
الزامات دیکھے ہین جو ہندوستان مین انگریزی انتظام پر لگائے گئے
ہین مین اِسوقت اُنکا ذکر اُن الزامات کی تردید کی غرض سے نہین
کرتا ہون جو اُنھین نے قرار دیے تھے لیکن اُن سے بلاشبہہ ایک نقص
ظاہر ہوا ہے جسکو گورنمنٹ ہند صرف صاف تسلیم کرتی ہے اور جسپر
اُسنے غور کرنا شروع کر دیا تھا یعنی پولیس کا موجودہ انتظام۔ پبلک
ملازمت کی اس شاخ مین بلاشبہہ بڑے بڑے نقصانات ہین لیکن
جو مشکل اُن قومون کے ادنیٰ درجہ کی خصلت سے جن مین سے صرف

پولیس بھرتی کی جا سکتی ہے اور خاص لوگون کی بے پروائی اور
جہالت سے اور اُس سے زیادہ تر اُس زاید خرچ کی وجہ سے درپیش ہین
جو اس فوج مین کسی اصلی اور مؤثر اصلاح کے کرنے سے عائد ہوگا انکا
دفع کرنا کسی طرح پر آسان کام نہین (نعرہ خوشی) علاوہ اسکے سرکاری
انتظام کے ابتدائی درجون اور ادنی درجون مین عادلانہ اور عاملانہ
عہدون کی علحدگی کی نسبت جو صلاح دی گئی ہے وہ ایک عمدہ
صلاح ہے جسپر ہم عمل کرنے پر آمادہ ہین حالانکہ جب اصلاح کی راے
دی گئی ہے وہ اُن مقامات مین جہان کہ وہ عمل مین نہین لائی گئی
ہے (اور وہ بیشتر عمل مین نہین لائی گئی ہے) وہ کسی طرح پر ایسا
ایک سہل کام نہین ہے جیسا کہ اکثر لوگ خیال کرتے ہین لیکن یہان
بھی روپیہ کی بحث درپیش ہے مگر ان دونون معاملات کی نسبت
مین ایک بات کہتا ہون یعنی جن خرابیون کی شکایت کی گئی ہے
وہ کچھ حال کے زمانہ کی نہین ہے بلکہ وہ میرے عہد سے مدت پہلے
سے چلی آتی تھین اور اگر وہ ایسی ہی ناقابل برداشت ہوتین جیسی کہ
اب بیان کی گئی ہین تو انکا تدارک اُسوقت ہونا چاہیے تھا جب کہ
زائد روپیہ کے موجود ہونے سے وہ ممکن ہوتا لیکن چونکہ ایسا نہین کیا
اسلیے یہ بات کہنا واجبی ہے کہ اگر یہ امر تسلیم بھی کر لیا جاوے کہ ان
دونون باتون مین اصلاح کی گنجایش ہے تو بھی ہم ان اصلاحون
کے عمل مین لانے کے واسطے زمانہ اور موسم کا انتظار کر سکتے ہین
(نعرہ تعریف) لیکن گو کچھ ہی کیون نہو مین تسلیم کرتا ہون کہ ان
الزام لگانے والے کاغذات کے پڑھنے کے بعد مجکو ہمیشہ اس بات کے

معلوم ہونے سے اطمینان ہوا کہ اس سے زیادہ تر سخت قصورون کا
الزام ہمارے ذمہ نہین لگایا جاسکتا ہے (نعرۂ خوشی) جبکہ مین اس بات
کو خیال کرتا ہون کہ ہمارے کام کی مشکلات بہت زیادہ ہین اور جن
آلات کے ذریعہ سے ہمکو خواہ مخواہ کام کرنا پڑتا ہے وہ غیر مکمل ہین اور
جن معاملات کا ہمکو فیصلہ کرنا پڑتا ہے وہ گوناگون طور کے ہین اور اس
بات کا احتمال ہے کہ جن باتون کا حساب ہم نہایت احتیاط کے ساتھ
کرلین اُن مین اس قسم کے حادثات عظیم کے باعث سے خلل واقع ہوسکتا
ہے جنپر ہمارا کوئی قابو نہین ہے اور جن قوتون کو ہمکو ایک دوسرے
کے ساتھ موافق کرنا پڑتا ہے وہ پیچیدہ اور مرکز سے ہٹنے والی ہین اور
مشرق مین عجیب میلان دو اور دو کو پانچ بنانے کی جانب ہے اور تمام
انسانی معاملات کا ڈھنگ ناکامل ہے تو مجھکو اس بات پر تعجب ہوتا ہے
کہ ہماری غلطیان حد سے زیادہ نہ بڑھین اس نکتہ چینی کے پڑھتے وقت
مجھکو ایک نوجوان شخص کے قصہ کا خیال آتا ہے جو بعدہ ایک نہایت
زبردست تقریر کرنے والا ہوگیا یعنی جبکہ وہ اول مرتبہ جلسۂ عام مین نمودار
ہوا تو اپنی حالت کو نئے طور کا دیکھکر اسقدر گھبرایا کہ اُسنے کچھ عمدگی کے ساتھ
گفتگو نہ کی لیکن جب وقت مجمع مین سے کسی شخص نے ازراہ بدطینتی اُسپر
طعنہ زنی کی تو اُسنے پکار کر کہا کہ "تم ذرا یہان آؤ اور خود اس کام کو
کرو تم اُسکو اسقدر آسان نہ پاؤ گے" اور اس برجستہ جواب سے اُسکے
سامعین فوراً اُسکے ساتھ ہمدردی کرنے لگے (قہقہہ بآواز بلند) ہم بہرکیف
اس بات کے معلوم کرنے سے رضامند ہین کہ معاملہ کا ایک دوسرا پہلو
بھی ہے کیونکہ ان اعتراضات مین سر آکلینڈ کالون کے فصیح الفاظ

بموجب کہ ہم "ایک جملہ بھی ایسا نہین دیکھتے ہین جس سے ظاہر ہو کہ
ہندوستان آج کیا ہے اور کل کیا تھا۔ ہندوستان کی تعلیم سے کیا
کیفیت ہو گئی ہے اور کمزور رعایا کی خاطر قوی فرقہ کمزور کے ساتھ عدل
وانصاف کرنے پر کیونکر مجبور کیے گئے ہین۔ ریل اور سڑکون کے ذریعہ سے
اِس ملک کے مختلف اور دور دراز حصّے کیونکر باہم ملحق کر دیے گئے ہین۔
اِس ملک کی تجارت دنیا کی تجارتون مین کیونکر اول درجہ کی ہو گئی ہے
ہندوستان مین مذہبی آزادی کسقدر دی گئی ہے اور سالہا سال
سے اِس ملک مین امن وعافیت کا سلسلہ ایسا بحال اور برقرار چلا آیا ہے
کہ بعض ممالک یورپ کو بھی نصیب نہین ہے۔ ہندوستان کے
اخبارات کو کیسی کامل آزادی بخشی گئی ہے اور بالآخر ہندوستان
کے لوگون کو اول مرتبہ یہ اصول سکھایا گیا ہے کہ حکومت کی غایت
اور غرض رعایا کی رفاہ اور بہبودی ہے نہ بادشاہ وقت کی ذاتی عظمت
اور شوکت کا اظہار ہے"، بلکہ صاحب ممدوح یہ بھی کہہ سکتے تھے کہ ہندوستان
ایسا ہے جسنے پچھلے اٹھائیس برس مین ایکسٹو دس ملین سونا اور دو سَو
اٹھارہ ملین چاندی جمع کی ہے (نعرۂ خوشی) بہرکیف اے صاحبان آپ
یقین کرین کہ گو ہماری تقصیرات خواہ بلحاظ فروگذاشت کے یا بلحاظ ارتکاب
کے کچھ ہی کیون نہون لیکن گورنمنٹ انگریزی ہندوستان مین اپنے
فرایض کے انجام دینے کے واسطے برابر ایمانداری اور دلیری اور خوف خدا
کے ساتھ کوشش کرتی رہیگی اور جس بات کی کمی ہوگی اُسکی اصلاح کریگی
اور جو بھلائی پہلے ہی سے موجود ہے اُسکو اور ترقی دیگی اور تعریف یا الزام
کی کچھ پرواہ نکریگی اور جو سخت باتین اکثر اوقات ہماری نسبت وہ لوگ

کہتے ہین جنکی خاطر ہم جانفشانی کرتے ہین اُنکا اُسی طرح پر بُرا نہ مانینگے
جس طرح پر کہ ہم اُن شخصون کی قدر شناسی کے مشکور ہونگے جو ہماری
ہندوستانی رعایا کی بہت بڑی جماعت ہے اور جو اسقدر عقیل اور
فیاضی طبع رکھتے ہین کہ جو کچھ ہم نے اُنکے واسطے کیا ہے اُسکو سمجھ سکتے ہین
اور اُسکی داد دے سکتے ہین (زور سے نعرہ خوشی) اور اب اے صاحبان
مجکو آپ کا شکریہ ادا کرنا باقی ہے نہ صرف بلحاظ آپ کی مہمانداری اور اُس
عنایت آمیز التفات کے جسکے ساتھ آپ نے لیڈی ڈفرن کا نام اور میرا نام
بیان کیا بلکہ بلحاظ اُس تحمل کے جسکے ساتھ آپ نے یہ اسپیچ جو کسی قدر
مطوّل ہے سُنی مجھکو اِس بات کے خیال کرنے سے نہایت افسوس
ہوتا ہے کہ مَین اخیر مرتبہ بہت سے دوستون اور ملاقاتیون کو اپنے
گرد دیکھ رہا ہون ایک ہفتہ مین مَین اپنا فرض پورا کر چکونگا اور اپنا بڑا
عہدہ انگلستان کے ایک نہایت لائق مدبر کو سپرد کر دونگا جو ایک
ایسا سردار ہے جس کی عمر کا شباب ہے اور جو اپنی متانت راے اور
اعتدال اور دانائی اور اُس محنت کے لحاظ سے پہلے ہی سے مشہور
و معروف ہے جسکے ساتھ وہ سرکاری معاملات کو انجام دیتا ہے مجھکو
اِس امر مین ذرا بھی شبہہ نہین ہے کہ وہ اپنی دانشمندی اور بے طرفداری
اور اپنی حکومت کی ہمدردانہ خصلت کے باعث سے ہندوستان مین
حضور ملکہ معظمہ کی دونون ہندوستانی اور انگریزی رعایا کی رضامندی
اور اعتماد حاصل کرینگے اور اُسکو قائم رکھینگے اور اِس اعتقاد سے وہ رنج
بہت کچھ کم ہوتا ہے جو مجکو آپ کی خدمت کے چھوڑنے سے ہے اے صاحبان
مین بھرتے دل سے آپ کی تمام مہربانی اور عنایت کا شکریہ ادا کرتا ہون۔

زور سے متواتر نعرۂ خوشی)۔

نمبر ۱۷۱

## جواب ایڈریس خواتین بنگال

۴ - دسمبر ۱۸۸۸ء

حضور لیڈی ڈفرن صاحبہ نے فرمایا۔

میری دوستو۔ مجھے آپ سے یہ بیان کرنا بہت دشوار ہے کہ آپ کے ایڈریس کے عنایت آمیز الفاظ کا کسقدر گہرا اثر پڑا ہے مجھے کامل یقین ہے کہ کسی شخص کو ایک سادہ سادہ کام کے پورا کرنے مین ایسا بڑا انعام نہ ملا ہوگا جو مجکو اُن لوگون کی ہمدردی اور قدر و منزلت سے ملا ہے جنکے بارہ مین مین نے کچھ کرنا چاہا ہے اور مین نے جو کام اپنے ذمہ لیا تھا اُسمین کیسی تعجیل اور کامیابی سے ترقی ہوئی ہے اِس کام کی بنیاد محض محبت اور ذاتی عقلمندی پر ہے جب یہ اِس مستحکم بنیاد پر قائم ہوئی ہے تو کبھی اسمین ناکامی نہوگی۔ علاج رفع تکالیف اور حوائج عورات ہند کی طرف خیال رجوع کرانے کا خوشگوار حق مجکو حاصل ہوا ہے مگر میری استدعا کا آپ کے ہموطنون نے صدق دل سے جو کچھ جواب دیا اُس سے درحقیقت آپ کی حالت مین ایک اصلی نہ کہ خیالی ترقی پیدا ہوئی ہے اور مین آپ کی مہربانی کا شکریہ ادا کرتی ہون کہ آپ نے والیسرائے کا ذکر کیا ہے آپ خوب جانتی ہین کہ بغیر اُنکی ذاتی ہمدردی اور تحریص اور اُنکی دلی پسندیدگی نیشنل ایسوسی ایشن کے کام مین بذات خود مین کچھ بھی نہ کرسکتی تھی اور نہ مین یہ اقرار کرنے سے فروگذاشت کرسکتی ہون کہ گورنمنٹ ہند نے ہمیشہ مجھے کیسی دوستانہ

مددوی اور میری تدابیر پر لحاظ رکھا ہے اس سے بڑھکر مجھے خوشی ہوگی
کہ جب مین انگلستان جاؤن تو جناب ملکہ قیصرہ ہند کے حضور مین
آپ کی ممنونی اور خیر خواہی کے الفاظ کو عرض کرون اور جناب ممدوحہ
کو یقین دلاؤن کہ اس کام مین کیسی مضبوطی اور استحکام ہے جس مین
حضور ممدوحہ نے دلچسپی ظاہر فرمائی ہے پھر مین آپ کا اپنے صدق دل
سے آپ کی مہربانی کا جو مجھپر کی گئی ہے شکریہ ادا کرتی ہون اور میری
دعا یہ ہے کہ ہر سال جو گذرے اسمین خوشی خرمی کو ترقی ہو تکلیف رفع ہو
اور عورات ہند کی حالت سنبھلے۔

نمبر ۱۷۲

## جواب الوداعی ایڈریس تعلقہ داران اودہ

۵ - دسمبر ۱۸۹۹ء

جنٹلمین - تعلقہ داران اودہ کے مانند پنچایتی اور نامی گرامی جماعت کا
ایڈریس قبول کرنے سے مجھکو از حد سرور وانبساط حاصل ہوا ہے خاصکر
اس باعث سے کہ یہ ایڈریس آپ صاحبان نے منجانب خود ہی نہین
پیش کیا ہے بلکہ اُس حصہ رعایا کی جانب سے جسکے ساتھ آپ کا تعلق ہے
اسقدر دور و دراز فاصلہ سے مجھے الوداع کہنے اور اس اعزاز کے واسطے
مبارکباد دینے کے لیے جو جناب علیا حضرت ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند دام اقبالہا
نے مجھکو عطا فرمایا ہے آنے کی تکلیف گوارا کرنا آپ کی بہت بڑی عنایت
ہے - ہر ایک اعزاز کی جو تاج کی جانب سے عطا ہو گو وہ کسیقدر بڑا کیون نہو
ولیکن جبکہ زبان خلائق اُسکو تسلیم کرے کہ نامناسب طور پر نہین دیا گیا ہے
بہت زیادہ قیمت ہو جاتی ہے۔

چونکہ اِس امر سے واقف ہون کہ پبلک امورات مین آپ دلچسپی
روشنضمیری کے ساتھ ظاہر کرتے ہین اس امر کے معلوم ہونے سے
مجکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ میرے عہد حکومت کی سربرآوردہ کاردانیان
آپ پسند فرماتے ہین آپ اُن خیالات کے زور کو سمجھ سکتے ہین جس کے
باعث سے مغرب کی جانب اپنی سرحد کے استحکام کی ہمکو ترغیب ہوئی اور
وقت پر برھامین کارروائی کرنے سے اُن مشکلات کو دُور کردیا جو مشرق
مین جمع ہوتی جاتی تھین۔ لیکن اگرچہ ہر ایک طریقۂ حکومت کا یہ فرض
لازمی ہے کہ اُس سلطنت کی بیرونی حفاظت کو بہم پہونچاوے جو اُسکو
سپرد کی جاوے تاہم یہ بھی اُسکے واسطے لابدی امر ہے کہ ملک کی اندرونی
بہبود اور سرسبزی کو ترقی دیوے۔ یہ بدقسمتی کا امر ہے کہ اِس جانب گورنمنٹ
کی طاقتین بہت محدود ہین اور بمقابلۂ اُسکے بہت ہی کم ہے جو رعایا خود
اپنے واسطے کرسکتی ہے تاہم اِس امر کے معلوم ہونے سے مجکو اطمینان
حاصل ہوا ہے کہ ملک کے طریقۂ تنظیم مین بہت بڑی ترقیان آغاز کرنے
کی خوش نصیبی ہمکو حاصل ہوئی ہے ہم نے چند اہم اور ضروری قوانین
نافذ کیے ہین گورنمنٹ صوبجات کو یہ مشورہ دیا ہے کہ کیا حکمت علی وہ
اختیار کرین جو مناسب وقت پر وہ نتائج پیدا کرینگی جو جماعت کی عام
بہبود کا باعث ہونگی۔

جس فیاضانہ طریقہ سے آپ کی ہموطن عورات کی بہبود کے واسطے
لیڈی ڈفرن کی کوششون کی جانب آپ نے اشارہ کیا ہے اُسکا
مین خاصکر مقر ہون۔ جو ہمدردی اور تحریص اُسکو ہر اطراف وجوانب سے
ملی ہے وہ نہایت تسلی دہ ہے اور یہ اِس زیادتی ممنونی کا دوسرا ثبوت ہے

جسکو اظہار عنایت اور ہمدردی کے ذریعہ سے کسی وقت مین محب رعایاے ہند ظاہر کرنے مین کوتاہی نہین کرتی۔

نمبر ۱۷۳

# بتقریب بناے زنانہ اسپتال

## ۵۔ دسمبر ۱۸۸۸ء

لیڈیز اور جنٹلمین۔ اِس قسم کی رسمیات مین ہمیشہ مجکو غایت درجہ کا سرور و انبساط حاصل ہوتا جو ایک جانب لیڈی ڈفرن کی مستعدی کی شہادت ہے اور دوسری جانب رعایاے ہند کی فیاضی کی اور اس موقع پر باشندگان کلکتہ اور اُسکے قرب وجوار کی اگر یہ ایک بدقسمت امر واقع نہوتا کہ عموماً پروگرام مین یہ نوٹس نظر آتا ہے "ہز اکسلنسی دی وایسراے اب جلسہ کے رُوبرو تقریر کرینگے"۔ (قہقہہ) اب لیڈیز اور جنٹلمین مین خیال کرتا ہون کہ یہ کام میری بیوی کی مساعی کا زیادہ تر نتیجہ ہے لہذا میرا اِس مقام پر حاضر ہونا بالکل نامناسب اور ناموزون ہے۔ اِسکے ساتھ ہی چونکہ مین اُنکے احکام کی اطاعت کرنے کا ہمیشہ عادی رہا ہون (قہقہہ) لہذا مین اِس موقع پر حاضر ہوا ہون کہ اُن اشخاص کو مبارکبادی دون جنھون نے اِس کام کو کامیابی کی کارروائی کے اِس میمون درجہ تک پہونچایا ہے جو اُنکو حاصل ہوئی ہے اور نیز اِس قسم کے مشورے بھی آپ کو دون کہ قدردان عوام سے آپ کو اور زیادہ اعانت حاصل ہو۔ یہ بدقسمتی کا امر ہے کہ اِس قسم کے مواقع پر جو رپورٹ پڑھی جاتی ہین اُنمین ایک عام بات یہ ضرور موجود ہوتی ہے کہ زیادہ سرمایہ کی نہایت ضرور ہے

لیکن جسوقت مین یہ خیال کرتا ہون کہ اسقدر اہم درجہ اختیار کیا گیا ہے
یعنی بنیادی پتھر کا نصب کرنا جس سے خود ظاہر ہوتا ہے کہ کام کا
بہت بڑا حصہ بکامیابی ختم ہوگیا ہے تو مین یقین نہین کرسکتا
کہ کلکتہ کے مانند متمول اور فیاض و دریا دل جماعت مین آیندہ
انسٹیٹیوشن کے حامیان اس امید مین مایوس ہونگے کہ یہ انسٹیٹیوشن
بکامیابی ختم ہو (نعرہ تعریف) مجھکو یقین کامل ہے کہ اس مقام پر جو
اسوقت ایک میدان نظر آتا ہے (صرف ایک پتھر البتہ اس مین
رکھا ہوا ہے) ایک یا دو سال کے عرصہ مین ایک پوری عمارت
نظر آویگی جسکی برکت دینے والی دیوارون کے اندر بیماری اور تکلیف
کے ساتھ سائنس جنگ مین غالب آویگی یہ مکان صرف دارالشفا ہی
نہین ہوگا بلکہ بہت سے مشکور اشخاص اُن اصحاب کے واسطے دست دعا
بلند کرینگے جنکی کوششون کے باعث سے مریض نے تکلیف اور مصیبت
اور شاید قبر سے رہائی حاصل کی ہے (نعرہ تعریف)۔

لیڈیز اور جنٹلمین۔ بے شک مجکو اور لیڈی ڈفرن کو اس امر سے
سخت افسوس ہے کہ ہمارے واسطے کلکتہ مین پبلک کارروائی مین
شریک ہونے کا یہ آخری موقع ہے لیکن آپ صاحبان کو اس امر کا
خوف نہین کرنا چاہیے کہ وہ نامی گرامی اصحاب جو ہماری جگہ آپ کے
درمیان حاصل کرینگے وہ اس نیک کام کے اجرا مین کسی قسم کی
کوتاہی ظاہر کرینگے بلکہ مجھکو بھروسہ ہے کہ جس کامیابی کے ساتھ
لیڈی ڈفرن اور مین نے یہ کام کیا ہے اس سے بھی زیادہ کامیابی
کے ساتھ وہ اس کام کو انجام دینگے۔ بہرحال اس امر کے معلوم ہونے

ہمکو خوشی ہوئی ہے کہ اِس عظیم الشان اور سرسبز دار الحکومت مین ہمارا آخری پبلک کام وہ کام ہے جسکو ہمنے مصیبت زدگان کیواسطے رحم اور کرم کے باعث سے اختیار کیا ہے۔

نمبر ۱۷۱

## جواب الوداعی ایڈریس مارشنس آف ڈفرن اور آوا

## ۷- دسمبر ۱۸۸۸ع

ہر اکسلنسی نے ارشاد فرمایا۔

جنٹلمین - جو عنایت آمیز ایڈریس آپ نے مجکو دیا ہے اور جو یقین نیشنل ایسوسی ایشن کی کارروائی کی قدردانی کا آپنے مجکو دلایا ہے اسکا مین صدق دل سے آپ کا شکریہ ادا کرتی ہون - عورات ہند کی جسمانی حالت کی درستی اور مصائب سے اُنکو سبکدوش کرنا اِس ایسوسی ایشن کا مقصد ہے اور اِس معاملہ پر زیادہ تر توجہ دینے سے مین آپ کی سوسائٹی کی مساعی سے ہمدردی ظاہر کرتی ہون جسکا کام اِس بڑے شہر کے مکانات مین حفظ صحت کی حالت کو ترقی دینا اور اُن اسباب کا دور کرنا ہے جنکا روکنا ضروری ہے اور جو بیماری اور موت کے باعث ہوتے ہین - جو یقینی کامیابی اُس تحریک کو حاصل ہوئی ہے جسمین مجکو خاصکر دلچسپی حاصل تھی جس سرگرمی کے ساتھ زنانہ اسپتال اور شفاخانے بھرے ہوے ہین اور عورت ڈاکٹر اور تعلیم یافتہ خدمتی اُن اسپتالون اور شفاخانون مین ملازم رکھی جاتی ہین جو ہم قائم کرسکے ہین - جو نیک کام چند

حفظ صحت کے رسالے اور مفید قواعد انجام دے سکے ہین - اور مجکو کہنا چاہیے کہ جو حیرت انگیز عنایت اور نوازش اُس ادنیٰ اور خفیف کام کے عوض مین جو ایسوسی ایشن کے مقاصد کی ترقی کے واسطے مین نے انجام دیا ہے خاص میری نسبت ظاہر کی گئی ہے اِس سے بخوبی ثابت ہوتا ہے کہ جو کوشش رعایا کے آرام زیادہ کرنے اور اُنکی تندرستی حاصل کرنے کے واسطے کیجاتی ہے اُسکی وہ صدق دل سے قدردانی کرتے ہین اور ممنونی کے ساتھ اُسکا اعتراف کرتے ہین اور مین یقین کرتی ہون کہ اِس قسم کے خیالات اسیقدر باعث ترغیب و تحریص آپ کو آپ کے کام کے واسطے ہونے چاہئین جسقدر کہ وہ ہمکو ہمارے کام مین ہوے ہین آپ کے ایڈریس کے نہایت عنایت آمیز کلمات کا اے صاحبان مین بہر شکریہ ادا کرتی ہون -

نمبر ۱۷۵

## جواب ایڈریس کلکتہ مینونسپلٹی

۷- دسمبر ۱۸۸۸ء

جنٹلمین - جس قابل اطمینان طریقہ سے میرا زمانہ حکومت ہند مین ختم ہوا ہے اور جو اعزاز جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند دام اقبالہا نے مجکو عطا فرمایا ہے اُسکی نسبت جن دوستانہ الفاظ مین آپنے مجکو مبارکباد دی ہے اُسکا مین شکریہ ادا کرتا ہون جس عنایت آمیز طریقہ سے میری اُن ادنیٰ کوششون کی جانب آپنے اشارہ کیا ہے جن سے رعایاے ہند کی ترقی کے واسطے عموماً اور باشندگان کلکتہ کی

بہبود کی زیادتی کے لیے خصوصاً مین نے اپنا تھوڑا حصہ دیا ہے
اسکا مین بخوبی مقر ہون - مجکو اور **لیڈی ڈفرن** کو کلکتہ کا رہنا
بلحاظ آب وہوا زندہ دلی اور خوبی کے جو آپ کے شہر مین پھیلی ہوئی ہے
اہم فوائد جسکا وہ مرکز ہے اور زیادہ تر بلحاظ اُن ذاتی احباب کے
جو ہمارے انگریزی خواہ ہندوستانی باشندگان مین سے تھے نہایت
خوشگوار رہا ہے ہم جسوقت آپ کے راستون مین سے ہو کے گذرے ہین
اُسوقت عوام نے جو اُسجگہ موجود رہتے ہین صرف عزت کی وہ علامات ہی
نہین ظاہر کین جو جناب **ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند** کے قائم مقام کے
واسطے ہمیشہ ظاہر کرنے کو آمادہ ہین بلکہ ذاتی عنایت اور لحاظ کی
بھی بہت سی علامات ظاہر کی گئین - سب سے زیادہ ہم اِس فیاضی
اور پُرجوش طریقہ کو فراموش نہین کر سکتے جس مین ہر ایک جماعت
کے ادنیٰ و اعلیٰ غریب اور امیر نے جناب **ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند**
دام اقبالہا کے جشن جوبلی کی تقریب مین اِس شہر کو پرستان کی سی
خوبی اور شان وشوکت مین مبدل کر دیا - میرے واسطے یہ امر
بیان کرنا ضروری نہین ہے کہ آپ کے کارپوریشن کی کاروائی کو
غور اور کام کرنے کی قابلیت ہر دو کو مدنظر رکھکے مین نے نہایت
شوق اور توجہ سے ملاحظہ کیا ہے اور آپ کے ایک مباحثہ مین
موجود ہونے کو مین ایک خاص استحقاق خیال کرتا ہون جس سے
ظاہر ہوتا تھا کہ شایستہ طریقہ سے مباحثہ کرنے کا ہنر کسقدر کامیابی کے
ساتھ مغرب سے مشرق کو منتقل ہو گیا ہے - جسوقت سے کہ مین ہندوستان
مین آیا ہون مین نے ہمیشہ لوکل سلف گورنمنٹ کا اپنے کو دوست ظاہر کیا ہے

اور پورا موقع ادہر ایک فائدہ ان مینونسپل انسٹیٹیوشنون کی کارڈئی
کو دینے کا خواہشمند تھا جسکو میرے مشہور و معروف پیشرو نے اسقدر
فیاضی کے ساتھ ترقی دی تھی - فی الحقیقت یہ امید نہ تھی کہ وہ پودا جسکے
واسطے مشرقی آب ہوا ایک نئی چیز تھی مختلف مقامات پر جس جگہ وہ
لگایا گیا برابر طاقت کے سرسبز ہوگا اگرچہ ملک مین چار سال کے قیام کے
بعد بھی مین ظاہری واقفیت اور آگاہی کا دعوی کرسکتا ہون تاہم
مین خیال کرسکتا ہون کہ میرا یہ بیان کرنا مناسب ہے کہ لوکل سلف گورنمنٹ
ہر مقام پر عمدہ حالت مین ہے اور بعض اضلاع مین نہایت سرسبز ہے
جب کہ گورنمنٹ کے خاص قوانین جنکی جانب آپ نے اسارہ کیا ہے
ثابت کرتے ہین اور جن سے آپ کو اطمینان ہے کہ حتی المقدور اسکی
بالیدگی اور نشو و نما کو ترقی دینے کے وعدے کو مین نے پورا کیا ہے
آپ سے الوداع کہنے مین مین امید کرتا ہون کہ اس بات کی نصیحت
کرنا ناموزون نہو گا کہ اُن حفظ صحت کے ریفارمز کو جنکو آپ نے اسقدر
ہمت سے شروع کیا ہے مستعدی اور استقلال کے ساتھ جاری رکھینگے-
ایک بڑے شہر کے حفظ صحت کی کارروائی کو عوام پسند نہین کرتے
اسکی کارروائی کے عرصۂ دراز کے تعصبات سخت رسم و رواج اور عادات
مخل ہوتے ہین اسکے فوائد کو فوراً نہین تسلیم کرتے ہین - یوروپ مین
بھی بہت امور اسکے سد راہ ہوے جنپر غالب آنا پڑا اب خوشی کا مقام
ہے کہ وہ بالکل فتح یاب ہوگئے ہین اگرچہ اس امر کے واسطے برسون
درکار ہین شاید ایک مدت مدید گذر جاے کہ اُن برائیون پر کسی قسم کا
اثر آپ ڈال سکین جن سے آپ کو سابقہ پڑا ہے لیکن آپ کو مایوس

ہونا چاہیے - یہ مسئلہ بالکل صحیح ہے کہ صفائی خدا پرستی سے ملی ہوئی ہے
جو شہر اپنے مکانات کو انتظام و ترتیب کے ساتھ رکھ سکتا ہے اپنے
راستون کو پیراستہ کرسکتا ہے اپنے کمرون کو زینت دے سکتا ہے
بے داغ اور صفا پوشاک پہن سکتا ہے وہ مشرق کی شاہنشاہی گورنمنٹ
کی دارالسلطنت ہونے کا دعوی کرسکتا ہے آخر مین اس فیاضی کا اپنا
عمیق خیال آپ صاحبان پر ظاہر کرتا ہون جس سے آپ نے لیڈی ڈفرن
کی عورات ہند کی خدمات کی کوششون کا اسقدر پرجوش اور صدق دلی
کے الفاظ مین اعتراف کیا ہے - یہ امر کہ ایک عورت کی کوشش
اس بڑی تحریک کے شروع ہونے بہت سی عورت ڈاکٹرون کے
ہند مین بہم پہونچانے - آبادی کے تمام مرکزون مین زنانہ طبی مدارس
کے قائم ہونے (ان مدرسون مین اسوقت ہی لیڈیان قابل تعریف
لیاقت ان علوم مین ظاہر کررہی ہین جو انھون نے اختیار کیے ہین)
مریض عورتون کے واسطے اسپتال تعمیر ہونے - ملک کے ایک سرے
سے دوسرے سرے تک جس جگہ اسپتال موجود ہین زنانہ وارڈ بنانے
اور زیادہ کرنے کا باعث ہوئی اور نیز (جو سب سے زیادہ ہے) وہ
ممنونی اور شکوری آمیز کلمات شکریہ جو لیڈی ڈفرن نے پبلک جماعت
مینونسپل کارپوریشن پولیٹکل ایسوسی ایشن صدہا بلکہ ہزارہا شہزادیان
خواتین ہند اور ادنی درجہ کی عورات سے حاصل کیے ہین یہ کل امور
اسقدر خوشی پیدا کرنے والے ہین کہ انکا تذکرہ حیطۂ بیان سے باہر ہے
کیونکہ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ مشرق مین بھی جسکی حالت مین تبدیلی
نہین پیدا ہوتی جس جگہ ترقی بے فائدہ رسم و رواج کے آہنی پھاٹک پر

دستک دیتی ہے اگر صرف ہمدردی عنایت اور عاملانہ نیک نیتی کے
ساتھ کوشش کی جاوے تو فوراً دروازہ کُھل جاتا ہے اور خوشی
کے ساتھ برکات کی ٹرین کو داخل کرتے ہین جو مناسب موزون اور
شایستہ ترقی کے بعد آتی ہے۔

نمبر ۱۷۶

## جواب ایڈریس ہاوڑہ مینونسپلٹی

۷۔ دسمبر ۱۸۸۸ء

مسٹر چیرمین اور جنٹلمین۔ اِس ایڈریس کے قبول کرنے سے مجھکو
ازحد سرور و انبساط حاصل ہوا ہے جو آپ نے مینونسپل کمشنران اور
باشندگان ہاوڑہ کی جانب سے پیش کی ہے جنکے علاقہ مین گذرنے کا
اپنے زمانۂ قیام ہندمین مجکو بااوقات موقع ملا ہے اُسوقت مین منجانب
لیڈی ڈفرن اور منجانب خود گفتگو کررہا ہون جبکہ مین یہ بیان کرتا ہون
کہ جو عنایت آمیز استقبال آپ نے ہمارا کیا ہے اُسکے ہم نہایت مقر ہین
آپ کے لحاظ اور خاطر کے اِس آخری خراج کو ہم فراموش نہین کرسکتے۔
اِس امر کے معلوم ہونے سے مجکو نہایت خوشی ہوئی ہے کہ آپ
اور وہ اشخاص جنکے آپ قائم مقام ہین میری ان پبلک تقاریر سے
اتفاق راے ظاہر کرتے ہین جو وقتاً فوقتاً مین نے کی ہین۔ مین اور
میری بیوی اُن فیاضانہ الفاظ کی نہایت ممنون و مشکور ہین جنمین
آپ نے لیڈی ڈفرن کی عورات ہند کی تکالیف کی تخفیف کی
مساعی کا تذکرہ کیا ہے۔
جناب علیا حضرت ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کے حضور مین اُن

کلمات خیر خواہی کے عرض کرنے مین کوتاہی نہ کرونگا جو آپ نے حضور ممدوحہ کے واسطے استعمال کیے ہین اور نیز اِس امر کو بھی مین عرض کرونگا کہ آپ جناب علیا حضرت کے عہد معدلت کے نتائج سے قانع ہین جو (جس طرح آپ نے مناسب طور پر بیان فرمایا ہے) جناب ممدوحہ کی مشرقی سلطنت مین امن وامان اور سرسبزی کی علامات سے ظاہر ہین۔

میری وائسرائی کے زمانہ مین چند اہم اور نازک معاملات وقوع مین آئے اکثر مرتبہ ہماری سرحد کے امن وامان مین فرق آیا لیکن مین اِس امر کے خیال کرنے سے خوش ہون کہ آپ کو مَین امن وامان کی حالت مین چھوڑتا ہون۔ اور جسقدر اِس برّ اعظم مین جس جگہہ اتفاقیہ اور ناگہانی ہنگامے پیدا ہو جاتے ہین ممکن ہوسکتا ہے اُسکے پولٹیکل آسمان کا مطلع بالکل صاف ہے۔

اے صاحبان مین آپ کا اُس عطیۂ خطاب کا شکریہ ادا کرتا ہون جو جناب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند نے میرے فرائض بحیثیت وائسرائی کے منظور فرمانے سے مجکو عطا فرمایا ہے اور اب مَین آپ سے الوداع کہتا ہون۔

نمبر ۱۶۶

## جواب الوداعی اڈریس بمبئی کارپوریشن

### ۱۲ - دسمبر ۱۸۹۸ء

مسٹر پریسیڈنٹ اور جنٹلمین - اپنے اِس عمدہ شہر مین میرا پھر خیر مقدم جو آپ نے کیا ہے اِس عنایت کا مین بہت مقر ہون وہ شہر جسے مین خوشی کے ساتھ خیال کرتا ہون شان وشوکت سرسبزی اور دولت مین آپکے گورنر کی ایمانداری دانشمندی اور جانفشانی کے طریقۂ حکومت سے میمون زمانہ اور آپ کے کارپوریشن کے روشنضمیر مشورات کے باعث ترقی کی ہے - آپ بخوبی واقف ہین کہ گورنمنٹ ہند کے تفکرات کسی خاص صوبہ یا شہر پر محدود نہین ہو سکتے - کُل جزیرہ نما کے بہبود کی وہ عادلانہ دلچسپی کے ساتھ نگرانی کرتی ہے اور ہمنے ہمیشہ اِس امر کو اپنی خوش قسمتی کا باعث خیال کیا ہے جبکہ صریحًا یا کنایۃً ہم اُس حکمت عملی کو اختیار کر سکے جو خیر خواہ اور اولوالعزم باشندگان بمبئی کی خواہشات کے مطابق اور بہبود کے لائق ہوئی ہو اِس امر کے معلوم ہونے سے مجھکو نہایت اطمینان ہوا ہے کہ ہند کے اِس حصہ کی روشنضمیر جماعت شمالی مغربی سرحد پر حفاظت بہم پہونچانے کے فرائض کو بخوبی سمجھتی ہے - **ہندوستان** اسقدر وسیع اور عظیم ملک ہے کہ ان خیالات کے زور اور خصلت کو سمجھنا اور دریافت کرنا جسکے باعث سے گورنمنٹ ایک خاص

قسم کی کارروائی اختیار کرنے پر ایک حصہ مین مجبور ہوئی ہے اُن اشخاص
کے واسطے مشکل امر ہے جو دوسرے حصہ مین اور دیگر حالات مین رہتے ہین
لیکن مین خیال کرتا ہون کہ آپ اِس امر کا بخوبی یقین کرینگے کہ اِس ملک کے
حکمران جنگی طریقہ کے مصارف کو خواہ ممکن الوقوع امور کے واسطے تیار
ہونے خواہ مخالف جرگون اور دشمنون کے اتفاقیہ حملون کے دور کرنے کے
لیے نہایت استکراہ اور نہایت ضرورت کے دباؤ کے بجز ہرگز نہین اختیار
کرتے - آخر مین اِس عنایت آمیز اشارہ کا شکریہ ادا کرتا ہون جو آپ نے
لیڈی ڈفرن کی عورات ہند کی حالت مین ترقی پیدا کرنے کی کوششون
کی جانب کیا ہے جو مدح و ثنا آپ نے اُنکی کی ہے اُس سے ضرور اُنکو
خوشی حاصل ہوگی اور بہرکیف مین اِس امر کو آزادی کے ساتھ بیان
کرسکتا ہون کہ وہ اسکی بخوبی مستحق ہین کیونکہ اُنھون نے زمانۂ حال
کے واسطے ہی بہت بڑا نیکی کا کام نہین کیا ہوگا بلکہ یہ بھی ثابت کردیا
ہوگا کہ ہمدردی روشنضمیری اور دور اندیش انتظام کا طاقت ور
انجمن کس قدر اُن امور پر غالب آسکتا ہے اور اُنکو اوٹھا سکتا ہے
جو ترقی کے سدراہ ہوتے ہین اور جو سرزمین ہند کے واسطے
مخصوص ہین - آپ سے الوداع کہنے مین آپ کے شہر اور اسکے
باشندگان کی بہبود اور سرسبزی کے واسطے دلی خواہشات کا اظہار
اور نیز اِس عظیم الشان اور ذی شوکت صوبہ کے لیے بھی جسکا وہ
دار الصدر ہے کرتا ہون -

نمبر ۱۷۸

## جواب اڈریس بمبئی چیمبر آف کامرس

## ۱۳- دسمبر ۱۸۸۸ع

جنٹلمین - مجھے احتمال ہے کہ آپ کے روبرو بطور قصوروار کے کھڑا ہون
مین آپ کے سامنے اقرار کرتا ہون کہ مین آپ کے اڈریس کا تحریری جواب
نہ لکھ سکا - بقاعدہ معمولی تو اِسکی حاجت ہے کہ ایسے کاغذ کا جواب اِس قسم کا ہو
جو کسی طرح پر صدائے بازگشت اڈریس کے فقرات کی ہو جب مین نے
قلم اُٹھایا تو دیکھا کہ آپ نے میرے انتظام کی مختلف صورتمین فیاضانہ عنایت
آمیز طبیعت سے ظاہر کی ہین پس مجھے معلوم ہوا کہ ایک لفظ لکھنا بھی غیر ممکن ہے
جس سے مجھکو رضامندی ہو پس مین نے یہی مناسب جانا کہ آپ کی رعایت
پر منحصر رہون اور چند خلاصہ الفاظ مین جو میرے دل سے براہ راست
نکلتے ہین اور تمام گرمجوشی کے ساتھ جو میرے دل سے ممکن ہے کہون کہ مین اُن
الفاظ کا نہایت درجہ ممنون ہون جو آپ نے میری نسبت بیان کیے ہین
مین آپ کو یقین دلاتا ہون کہ کبھی کوئی اڈریس میرے عہد ملازمت مین ایسا نہین ملا گو
مجھے بہت سے اڈریس ملے ہین جس سے مجھے زیادہ تر خوشی ہوئی ہو اور اگر مجھے کبھی حاجت
ہوئی کہ مین اپنی کارروائی کی بطور ویسرائے ہند کے جوابدہی کرون تو مین نہین جانتا
کہ اِس سے بہتر اور کونسا طریقہ ہے کہ ابھی جو فقرات آپ نے پڑھکر سنائے ہین
اُنکو پیش کرون وہ میرے خاندان مین بطور ثبوت اُس انعام کے رہینگے جو
اُس شخص کو ملتے ہین جو خیرخواہی ایمانداری سے اپنا فرض ادا کرنے کے لیے
کوشش کرتا ہے اور جو انعام اُسکو اہل وطن کے ہاتھ سے ملتا ہے -

مین صرف دوسرے جس امر کی جانب اشارہ کرسکتا ہون وہ یہ ہے کہ
مین آپ کو یقین اِس امر کا دلاؤن کہ میری گورنمنٹ اور مین نے ہمیشہ یہ امر
بہت ضروری جانا ہے کہ قبل آغاز کسی ایسے کام کے جسکا اثر تجارت پا

ہمو و اہل تجارت پر ہو ہمکو لازم ہے کہ حتی الامکان تجربہ اور واقفیت کاروبار کا موقع حاصل کرین جو اعلی تاجرون مختلف صدر مقامات اس ملک کو تھا منجملہ ممبران لیجیس لیٹیف کونسل سپریم گورنمنٹ کے اُس شخص سے ٹرھکر کوئی لائق نہین ہے جو اپنے استحقاق تجارتی اور مالی تجربے سے نشست کرتا ہے اور مین یقین کرتا ہون کہ آپ نے غور کیا ہوگا کہ آخر نشست مین ہین نے معمول سے کسی قدر ٹرھکر کارروائی کی اور ایک عذر کا موقع حاصل کیا کہ لیجس لیٹیف کونسل مین بجٹ پر مباحثہ ہو جب معمولی کارروائیون اور قاعدون سے ہم اسکے کرنے سے محروم تھے (نعرۂ تعریف) میری خود ذاتی راے ہے کہ اگر اسکا عملدرآمد رہیگا تو بہت کچھ فائدہ ہوگا تاہم اے صاحبان مین اُور اُن باتون کا ذکر نہ کرونگا جنکو مین افسوس سے کہتا ہون کہ وہ میرے اختیار سے باہر ہین اور آپ کی ٹری مہربانی کا صرف شکریہ ادا کرکے ختم کرونگا اور آپ سے مستدعی ہون کہ بجاے تحریری جواب کے جسکے آپ مستحق تھے آپ ایک یادگار میرے اخیر دن ہندوستان کی قبول کرین جو دن نہایت خوشی کا آپ کی مہربانی کے الفاظ کی وجہ سے تھا (زور سے نعرۂ تعریف)۔

نمبر ۱۶۹

## جواب اڈریس خواتین بمبئی

### ۱۳- دسمبر ۱۸۸۸ء

لیڈی ڈفرن صاحبہ نے ارشاد فرمایا- لیڈیز- بروقت قبول کرنے ایسے اڈریس کے جیسا کہ یہ ہے اور مجھے بہت سے اڈریس اس ملک کے مختلف حصص مین ملے ہین میری نسبت جو کچھ ذاتی مہربانی ظاہر کی گئی ہے اُسکی مشکوری کے ساتھ ہی ایک اور موجب بھی رضامندی کا ہے کیونکہ مین دیکھتی ہون کہ اس کام کا ذکر

ویسراے کے ہر ایک اڈریس مین موجود ہے تو ثابت ہوا کہ اہل ہند کو بیشک
اِس کارروائی مین بہت ہی کچھ دلچسپی ہے جو واسطے اصلاح جسمانی حالت
عورات اِس ملک کے لیے ہے اور میرے دل پر بہت کچھ یہ اثر پڑا ہے کہ خلاف
معمول اکثر عورات نے اِس معاملہ مین خود اپنے خیالات ظاہر کرنے کی کوشش
کی ہے جو اڈریس قاعدہ سے پیش ہوے یا یون ہی میرے پاس بھیجدیے گئے
اور جو اُنکی چٹھیان اور پیام تھے وہ ہمیشہ مجھے یاد رہینگے کہ کیسی اُنکی عمدہ
محبتانہ طبایع تھین۔

مجھسے زیادہ کوئی اِس بات کا واقف نہین ہے کہ میرے اِس کام مین
سب طرف سے کیسی قدردانی ہوئی ہے مگر ہان ایک بات کا تعلق کسی قدر
نیشنل الیوسی ایشن سے ہے اور مین اُسپر نازان ہون اور چونکہ کسی نے
اسپر توجہ نہین کی لہذا مین خود اسپر خیال رجوع کرتی ہون وہ یہ بات ہے
کہ مین نے کسطرح اپنے مشیر منتخب کیے جبسے نیشنل الیوسی ایشن جاری ہوا ہے
اب تک تقرری ممبران سنٹرل کمیٹی و سکرٹریان کمیٹی میرے ہاتھ مین تھی۔
اِس کام کے لیے کچھ ہوشیار آدمیون ہی کی ضرورت نہ تھی اور نہ صرف ایسے
لوگون کی جو ملک سے بخوبی واقف ہون اور جنکے پیشے کے باعث الیوسی ایشن کو
کسی نہ کسی قسم کا فائدہ حاصل ہو بلکہ ایسے لوگون کے منتخب کرنے کی حاجت
تھی جو اِن اوصاف کے علاوہ درحقیقت اِس کام مین فیاضانہ دلچسپی کرین
اور بہت سے اپنے کامون کے علاوہ ایک اور محنت اور فکر اپنے ذمہ لین۔
مین نازان ہون کہ مجھے اِسمین کامیابی ہوئی گو کیسے ہی الفاظ میری زبان سے
نکلین مین ادا نہین کرسکتی کہ مین لوکل اعانت سے کسقدر ممنون ہون جو
اُنمین سے ہر ایک نے مجھے دی ہے۔

نیشنل ایسوسی ایشن کی ترقی کام کی بابت جو خاص اُسنے اپنے ذمہ
لیا تھا مین صحیح طور پر یہ کہہ سکتی ہون کہ اُسکی روز افزون ترقی دیکھنے سے
جو میری رضامندی کا باعث حیرت ہوئی اور مین خوش ہوئی جب مین نے
بطور رخصتی کام کے اُسکے نتائج کا شمار کیا اور جب مجھے رپورٹون سے جو تمام
حصون ہند سے آئین دریافت ہوا کہ ہمارے اس کام کے ہر ایک صیغہ مین
بہت کچھ ترقی ہوئی ہے بمبئی مین آپ کی حالت نہایت خوش ہے کہ ایک
صدر صیغہ ہے جو اب ہر طرح مکمل ہے ایک میڈیکل اسکول مین عورتین عمدہ
ڈاکٹری تعلیم پاتی ہین آپ نے اسکول جاری کیا جسمین خدمتی عورتین تعلیم پاتی ہین
اور متمول اور فیاض باشندگان شہر کے فیاضانہ عطیون کی تمام ہندوستان
مین تعریف ہوئی ہے آپ کو لیڈی ریے کی بہت بڑی دلچسپی سے فائدہ
پہونچا ہے اور اُنھون نے باحتیاط اور قابل تعریف انتظام فنڈ بمبئی شاخ
کا کیا ہے۔

مین آپ کو ان باتون کی تہ دل سے مبارکباد دیتی ہون اور مجھے کامل
یقین ہے کہ جب یہ فائدے آپ کے مفید ہین تو بہت برس نہ گذرنے پائینگے
کہ ڈاکٹری اعانت جو عورات ہند کو پہونچانا منظور ہے وہ اس وسیع
پریسیڈنسی کے دور گوشہ مین پہونچ جائیگی۔

نمبر ۱۱

## تقریب دعوت بیکلا کلب بمبئی

۱۴ - دسمبر ۱۸۸۸ع

یور اکسلنسی - رائل ہائینس - مسٹر پریسیڈنٹ اور جنٹلمین - اِس
دعوت مین طلب کرنے سے جو اعزاز آپ نے مجھکو بخشا ہے اُسکا مین بخوبی

متفر ہون ۔جس فصیح اور دلپسند طریقہ مین آپ کے چیرمین مسٹر جسٹس بیلی نے
میرا تذکرہ کیا ہے اور میرے نام کے سننے پر جس عنایت آمیز طریقہ کا آپ نے
اظہار کیا ہے اِسکا مین اور بھی زیادہ ممنون اور مشکور رہون (نعرۂ خوشی)
لیکن افسوس جسوقت مین آپ کی مہمان نوازی کا شکریہ ادا کر چکا ہون
مین خیال کرتا ہون کہ مین اپنی گفتگو کا خاتمہ کرچکا ۔مین اِسوقت آپ کے
روبرو اُس سپاہی کے مانند کھڑا ہون جس سے سلامی سر کرنے کے لیے
کہا گیا ہے لیکن جو اپنی بارود بیشتر ہی خرچ کر چکا ہے (قہقہہ اور نعرۂ خوشی)
میرے توسدان مین ایک کارتوس بھی نہین باقی رہا ہے (قہقہہ) نہین مین تو
اب کمیشن یافتہ افسر بھی نہین رہا اگر فصاحت اور بلاغت کی گولیان آپ کے
درمیان داغنا شروع کرونگا تو دیوانہ تصور کرکے میری شکین کسی جاسکتی ہین
(قہقہہ) اگر معاملہ برعکس واقع ہو تو بھی آپ کی چھوٹی بہن نے (میرا خیال ہے
کہ ہند کے اِس حصہ مین کلکتہ کو اسی طور پر آپ خیال کرتے ہین) دھوکہ دے کے
آپ کا پیدائشی حق آپ سے چھین لیا ہے (قہقہہ) ایک پرانی مثل کی
پیروی کرکے وہ میرے پاس آئی اور طعام لذیذ کی ایک رکابی دکھلا کے
مجھکو دھوکہ دے گئی (قہقہہ) اور اُس دعا کو چرا لے گئی جو مجھکو دینا تھی اگر
دعوت کے بعد ڈیڑھ گھنٹہ کی پولٹیکل اسپیچ کو آپ دعا کہہ سکین لیکن بہر حال
بیان کرنے والے کے واسطے تو وہ دعا نہین ہو سکتی (قہقہہ) تاہم باوجود اِن کل
امورات کے مین ایک غلط بیانی کی تصحیح اِس موقع پر کرنے سے خوش ہون
جو میری تقریر دعوت سینٹ انڈریو مین بباعث غفلت وقوع مین آئی
جو اِسوقت ہند کے عوام الناس کو گمراہ کر رہی ہے ۔ یہ ایک سخت غلطی
ہندسوں کی تھی گو یہ امر کسی قدر انکساری کا موجب کیون نہو لیکن بطور

ایمان دار آدمی کے میرا فرض ہے کہ اُسکی تصحیح کر دون - اُسوقت مین نے
بیان کیا تھا کہ مشرق مین دو اور دو مل کے پانچ ہونے کی جانب مائل ہے،
اب مجھکو اپنے خانگی حساب درست کرنے کا موقع ملا ہے اور مجھکو معلوم ہوا کہ
جسقدر روپیہ کا تعلق ہے دو اور دو پانچ ہونے کے بجاے معاملہ
برعکس نظر آتا ہے کہ صرف تین ہی ہوتے ہین (زور سے قہقہہ) لیکن
اے صاحبان اگرچہ بباعث نہونے سامان جنگ کے اور نیز دیگر وجوہ کے
مین پولٹیکل امورات بیان کرنے سے محروم ہون تاہم کم سے کم اِس
امر کے بیان کرنے کی کوشش مجھکو کرنا چاہیے کہ آپ کی اِس مہمان نواز
چھت کے نیچے موجود ہونے سے مجھکو کسقدر خوشی حاصل ہوئی ہے غالباً
منجملہ تمام مختلف مناظر کے جو عرصہ چار یا پانچ سال مین جو زمانہ قیام
ویسراے ہند کا اِس ملک مین ہے اُسکو تبدریج نظر آتے ہین گو ہر ایک
خوشرنگ اور خوشنما ہوتا ہے وہ منظر جو کسی وقت مین نہین مٹ سکتا
جسکا اثر اُسکے جسمانی اور دماغی قوت باصرہ پر بہت ہی زیادہ ہوتا ہے
یہ ہے جو آپ کے تاریخی سواحل کو اول مرتبہ دیکھنے سے نظر آتا ہے
(نعرۂ خوشی) ہزارہا میل سمندر طے کر کے وہ یکایک مشرق کی نہایت ہی
عمدہ بندرگاہ کے کنارے مین اپنے کو محفوظ دیکھتا ہے - اپنی جدید زندگی
کے آستانہ پر کھڑا ہو کے جبکہ وہ اُن تفکرات اور ذمہ داریون کو اُٹھایا
کرنے والا ہے جنکا بار دنیا مین اور کسی پبلک آدمی کو اپنے دوش پر
برداشت کرنا نہین پڑتا وہ اُن جدید ممالک کو خوف کی نگاہ سے
دیکھتا ہے جنپر اُسکو حکمرانی کرنا ہے - فوجی تزک واحتشام شاہان
یوروپ سے بھی کہین زیادہ اُسکے واسطے موجود ہے اُسکے باعث سے

جہاز سے اُترنے کی رسم کی شان اور بھی دوبالا ہو جاتی ہے جب کہ وہ
آپ کے شہر کے راستون مین پھرتا ہے جو اُن عمارات کی وجہ سے مشرق
اور ممتاز ہے جلسے مشرقی دارالحکومت کو رشک پیدا ہو سکتا ہے (نعرۂ
خوشی) وہ ہر طرف دیکھتا ہے کہ ہر کھڑکی اور بالا خانہ مین عوام الناس
کا گروہ فراہم ہے ہر ایک کوچہ و برزن مین ایک جم غفیر جمع ہے اسقدر
بے شمار مرد و عورت اشتیاق اور امید کی نگاہ سے اُسکو دیکھ رہے ہین
کہ اِس خیال سے مخوف ہو کے وہ جھجکتا ہے کہ اِن ہزار ہا اور دیگر
ہزار ہا اشخاص نہین بلکہ اِنکے اور لکھوکھا اور کرور ہا اشخاص کی
بہبود اور حفاظت کے واسطے وہ اپنے محدود تجربہ اور لیاقت سے
اپنے شاہ اور رعایاے انگلستان کا جوابدہ ہوا ہے (نعرۂ تعریف)
اے صاحبان جو خیالات اُسکے دل مین اُسوقت گذرتے ہین وہ
ہرگز فراموش نہین ہو سکتے اور وہ اُس خیال مین بالکل ہی غلطان
ہو جاوے اگر عنایت آمیز استقبال - خیر خواہانہ ایڈریسین -
اعانت رعایت - اور اعتراف کے وعدے جو آپ کے حکمران
اہل شہر اور کارپوریشن اور ایسوسی ایشن اور ہر اطراف و جوانب سے
اُسکو ملتے ہین اُسکی ہمت کو تر و تازہ نہ کرے اور یہ یقین اِسکو نہ دلاوے
کہ خوشگوار مقامات مین وہ وارد ہوا ہے اور ایک مہربان اور
ہمدرد جماعت مین اُسکو کام کرنا پڑیگا اور ایک روشنضمیر پبلک
سول سروس جسکا ثانی اور نظیر اِس زمین پر موجود نہین ہے
اُسکا مؤید و معاون ہے (زور سے نعرۂ خوشی) لیکن اِن عمیق خیالات
سے دوم درجہ پر وہ امورات ہین جسکا تجربہ اُسکو اپنے ایام حکومت

اختتام پر ہوتا ہے جب کہ وہ اُن اشخاص سے الوداع کہنے کے لیے اُنکے مابین موجود ہوتا ہے جنھون نے نہایت شوق اور گرمجوشی سے اُسکا خیر مقدم بوقت وارد ہونے کے کیا تھا (نعرہ تعریف) اِن ہردو واقعات کا درمیانی زمانہ اگر برسون مین شمار کیا جاوے تو نہایت ہی قلیل نظر آتا ہے لیکن اگر گذشتہ امورات کا خیال کیا جاوے تو وہ کل زندگی کا زمانہ معلوم ہوتا ہے کیونکہ متواتر تفکرات اور مدامی کوششون کے مختلف تجربون کا وہ بھرا ہوا ہے موہوم اور قیاسی تکالیف اور مصائب جو اُسوقت اُسکی قوت متخیلہ کے زور سے پیدا ہوئی تھین وہ بعدہٗ واقعی تکلیف دہ امورات ہو گئین۔ محنت تکلیف اور دائمی ہوشیاری و نگرانی کی ضرورت جنکو اُسنے خیال کیا تھا کہ بہت بڑی ہونگی وہ اِسقدر دائمی اور ضروری نکلین کہ سابق مین کبھی اُسکو اُنکا تجربہ بھی نہوا تھا طریقۂ انتظام کے معمولی کام مین جو تفکرات اور ترددات لاحق ہوتے ہین اُنکے علاوہ بہت سے ناگہانی نازک معاملات اور طوفان جو اُسوقت اُن حالات سے پیدا ہو گیا جنکا وہم و گمان بھی نہ تھا اور نہ جنکی ہم نگرانی کر سکتے ہین جبکہ پولیٹیکل آسمان کا مطلع صاف نظر آتا تھا اُسکے استقلال و تحمل بردباری و ہوشیاری سے کام لینے کے لیے اور زیادہ ہو گئے (زور سے نعرہ تعریف)۔ لہذا اے صاحبان خوش قسمت وہ انسان ہے جو خواہ کسی قدر اُن امورات سے واقف ہو کہ جو کچھ مین کرنا چاہتا تھا اُس سے کہین کم کام مین نے انجام دیے ہین اُن کارروائیون کو درجۂ تکمیل تک نہ پہونچا سکا جنکو مین ختم کرنا چاہتا تھا جن بُرائیون سے

مجھکو بوجہ مختلف امورات سابقہ پڑا اُنکو دور نہ کر سکا لیکن مین
پھر کہتا ہون کہ خوش نصیب وہ آدمی ہے جسکا اپنے ایام حکومت کے
اختتام پر اُن اشخاص کے مابین واپس آنے پر جنھون نے اول
مرتبہ اُسکا خیر مقدم کیا تھا اِسقدر دلی استقبال کیا جاوے جبقدر
کہ آپ صاحبان اور اس حصۂ دنیا کے میرے دیگر انگریزی اور
ہندوستانی احباب نے براہ عنایت کیا ہے (زور سے نعرۂ خوشی)
اور بھی زیادہ خوش نصیب وہ شخص ہے جسکا کانشنس اُسکو اِس
امر کی امید کرنے کا مانع نہو کہ آپ کے دل پسند اور عمدہ فتویٰ کو
تاریخ معتبر ذریعۂ خبر خیال کریگی کیونکہ صرف زمانہ مستقبل ہی حکمران کی
کار روائیون کے نتائج کو ظاہر کر سکتا ہے یا اُس بنیاد کے طول و
عرض کی پیمایش کر سکتا ہے جو ترقی آیندہ کے واسطے اُسنے قائم
کی ہے (نعرۂ تعریف) اور رہی موجودہ حالت اسکی نسبت مین خیال
کرتا ہون کہ اِس بات کو مناسب طور پر کہا جا سکتا ہے کہ مین نے اپنے
جانشین کو ہندوستان ایسی حالت مین تفویض کیا ہے کہ
اِسکے پولٹیکل آسمان پر ایک بھی بادل نظر نہین آتا کیونکہ مسئلہ تبت
کی مشکل کو طے ہوا ہم خیال کر سکتے ہین آج چینی امپار نچنگانگ مین
داخل ہو گیا ہے والیان ملک اور رعایا قانع اور راضی ہین اور اُنکی
مالی حالت باوجود برھما شکم اور مہم کالی پہاڑی کے عدم ہے آمدنی و خرچ
برابر ہے اگر موجودہ فصل نہایت ہی کم ہو تو دوسری بات ہے کوئی
اندرونی مسائل اِس قسم کے نہین ہین جنکا فوراً تحمل و استقلال
اور ہمدردی و ہوشیاری کے ساتھ حل و عقد نہو سکے یہ صفات

آپ کے ویسرائے حال کی بہ نسبت کسی دوسرے شخص مین اسقدر
زیادہ نہین ہین (نعرہ خوشی) مین امید کرتا ہون کہ مین نے ہند کو
اِس قابل کردیا ہے کہ وہ خود اپنے خیالات کو بڑے سکے فضول خیالات
ور ممکن امورات مین تمیز کرسکے اِس امر کو سمجھ سکنے کہ کس چیز کی اُسکو
در اصل ضرورت ہے اور کس شے کی اُسکو نہ حاجت ہے اور نہ ضرورت
اور جو اُسکو حاصل بھی نہین ہو سکتی (نعرہ تعریف) اے صاحبان مین
آپ کے خاص فوائد سے بھی غافل نہین رہا ہون آپ کے شہر کی قلعبندی
شروع ہو گئی ہے (لارڈ رپلے کی جانفشانی کا شکریہ ادا کرنا چاہیے
کہ وہ شملہ مین ہمارے امن وامان کے مخل ہوتے تھے جب کہ آپ کے
فوائد معرض خطر مین ہوتے تھے) (نعرہ تعریف) جو اِسقدر عجلت سے
انجام پذیر ہوگی جسقدر کہ مختلف انجنیر اپنی استعداد اور قابلیت سے
درجۂ تکمیل تک پہونچا سکتے ہین (قہقہہ) اِس کام نے اِسوقت تک بہت
کچھ ترقی کی ہے جسوقت یہ تمام تجویز پوری ہوجاویگی اور تارپیڈو
مناسب طور پر مسلح جنگی جہازات- اور بحری سپاہ کی ایک جماعت اُسپر
زیادہ کیجاویگی تو آپ اسقدر امن کے ساتھ اپنے مکانون مین آرام کرسکینگے
جو انگلستان کے پچاسون شہرون کے باشندون کو نصیب بھی نہو گا
(زور سے نعرہ خوشی) اور نہ مین نے ہند کے مغربی دروازہ اور اُسکے
دار الصدر بنگالہ کے مابین مناسب آمدورفت ریل کی اہمیت کا اعتراف
کرنے مین کوتاہی کی ہے جس سے دونون شہرون اور ہر دو صوبے کو
مساوی فائدہ ہوگا (نعرہ تعریف) اِن حالات مین اے صاحبان
مجھسے مثل قیصر کے یہ توقع نہین کیجاتی ہے کہ آپ کی پسندیدگی کے ہار کو

جو آپ نے اسقدر فیاضی کے ساتھ مجھکو عطا فرمایا ہے علیحدہ رکھدون (زور سے نعرۂ خوشی) جنٹلمین تمام ویسراے اور گورنران آپ کے سواحل پر خوشی خوشی اپنے سرون کو اپنے کاندھون پر لگائے ہوئے وارد ہوتے ہین لیکن افسوس! یہ سوال ہمیشہ پیدا ہوتا ہے کہ آیا سینٹ ڈینین کے مانند تو وہ بوقت مراجعت نہین جاتے ہین اور ہندوستان اور انگلستان کی عام راے سے انکا سر قلم نہین ہوا ہے اب صاجان آپ نے براہ عنایت یہ فرمایا ہے کہ میرا سر اُسی جگہ قائم ہے جس جگہ آپنے اول مرتبہ دیکھا تھا (نعرۂ تعریف) اگر بباعث لیڈی کے وہ کسی قدر پھر گیا ہے تو یہ ایسا حادثہ ہے کہ ہر ایک آئرش مین اسمین مبتلا ہوتا ہے (قہقہہ) جب مین آپ کے سواحل سے روانہ ہونگا تو وہ یقیناً پھریگا یعنی آپ کی جانب نہایت ممنون اور شکر گزاری کے ساتھ اور نیز دوستانہ افسوس کے ساتھ وہ پھریگا اور جبتک مین زندہ رہونگا آپ کے فوائد اور بہبود کا ہمیشہ لحاظ رکھونگا (زور سے متواتر نعرۂ خوشی)